# منتخب ملفوظات

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ



انتخاب وتوضیح

مولانا یحییٰ نعمانی

# منتخب ملفوظات

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ



انتخاب وتوضیح

مولانا یحییٰ نعمانی

مکتبۂ احسان لکھنؤ

# منتخب ملفوظات

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ

انتخاب وتوضیح

مولانا یحییٰ نعمانی

نام کتاب : **منتخب ملفوظات**

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

انتخاب وتوضیح : مولانا یحییٰ نعمانی

صفحات : ۷۲۰

---

باہتمام

محمد طاہر احسان ومولانا عرفان ندوی

---

**MUNTAKHAB MALFOOZAT**

HKEEMUL UMMAT HAZRAT MOULANA ASHRAF ALI THANWI

Edition :2022 Pages :

---

مکتبۂ احسان لکھنؤ

**MAKTABA AHSAN**

504/119, Tagore Marg, Daliganj, Lucknow-20 (U.P.)
Mobile No.: 9793118234 9335982413
E-mail : maktabaahsan1@gmail.com

# فہرست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ وبہٖ نستعین

# مقدمہ

## داعی الی اللہ حضرت مولانا محمد عبدالقوی صاحب حیدرآباد

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نو اللہ مرقدہٗ چودھویں صدی ہجری کے اکابر علماء ومشائخ میں سے ایک عالم ربانی وشیخ روحانی تھے، اتر پردیش کے ضلع مظفر نگر قصبہ ? تھانہ بھون سے وطنی تعلق رکھتے تھے جو کسی زمانہ میں راجہ بھیم کا علاقہ تھا اور بہت بڑی آبادی پر مشتمل تھا، آپ کے والد ماجد صاحبِ مال وجائے دادرئیس تھے، دادھیال فاروقی ناھیال علوی تھا، دونوں نسبتوں کے آثار آپ کی زندگی میں نمایاں تھے، آپ کا نام وقت کے ایک مشہور مجذوب نے ولادت سے قبل ہی ''اشرف علی'' تجویز کر دیا تھا، آپ کا لقب حکیم الامت، مجدد الملت تھا، چوں کہ ایک خوش حال اور مہذب گھرانے سے تعلق رکھتے تھے، اس کا اثر آپ کی تربیت میں شامل تھا، آپ کے والد نے اپنے دو بیٹوں میں سے چھوٹے بیٹے اکبر علی کو عصری تعلیم میں اور بڑے بیٹے کو دینی تعلیم میں مشغول کر کے بڑی توجہ اور ذمہ داری سے تعلیم دلائی تھی، اور دونوں نیا پنے اپنے میدانوں میں نمایاں کام انجام دئے۔

حکیم الامت حضرت تھانویؒ نے اس زمانے کے رواج کے مطابق ابتدائی تعلیم تو خاندان کے بزرگوں سے حاصل کر لی تھی لیکن علوم عالیہ کے لئے دارالعلوم دیوبند کا رُخ فرمایا، شیخ الہند مولانا

محمود الحسن دیوبندی اور مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمہما اللہ جیسے اساطین علم وفضل سے درس نظامی کی تکمیل کر کے سن ۱۳۱۰ھ میں بہ عمر بیس برس سندِ فراغت حاصل کی، فراغت کے بعد مدرسہ جامع العلوم کان پور میں تدریسی وتبلیغی خدمات سے وابستہ ہوئے اور چند برس میں اس علاقے کے اطراف واکناف میں مایہ ناز اور مقبول واعظ کی حیثیت سے ہر طرف شہرت وقبولیت پا گئے۔

مواعظ وبیانات میں کتاب وسنت کی ایسی واضح تفسیر وتشریح فرماتے تھے کہ بلالحاظ مسلک ومشرب لوگ شریک رہتے تھے اور تین تین گھنٹے انہماک وتوجہ سے سماعت کرتے تھے، عوام تو عوام علماء بھی استفادے کو شرف سمجھتے تھے، ایک مرتبہ پورے ایک مہینے تک صرف نماز کی اہمیت پر مسلسل پورے شہر میں خطاب فرماتے رہے، تا آں کہ مسجدیں آباد ہوگئیں اور جاہل سے جاہل کو نماز سیکھنے کا شوق پیدا ہوگیا۔

علومِ ظاہرہ کے فیوض کا یہ سلسلہ چل ہی رہا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے علومِ باطنہ وجمالِ روحانی کی تکمیل کا غیبی سامان فرمادیا، یوں تو بچپن ہی سے آپ اہل اللہ ومجاذیب کے منظورِ نظر ومُبَشّر تھے، طالب علمی میں بھی متبعِ سنت مشائخ اور ذکر وشغل کی طرف طبیعت کا بہت میلان رہا، اخیر طالب علمی میں امام ربانی مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کو دارالعلوم دیوبند میں دیکھا تو دیوانہ وار دوڑ کے ان کے پاس پہنچے اور بیعت کی درخواست کی، مگر وہ چوں کہ طلبہ کو تعلیم کی طرف زیادہ توجہ دینے کے لئے کہتے تھے اس لئے بیعت نہیں فرمایا۔ بعد ازاں انہی کے ذریعے حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ کے پاس خط بھیجا کہ وہ مولانا سے بیعت کی سفارش فرمادیں مگر عجیب بات ہے کہ حضرت حاجی صاحبؒ نے بہ جائے ان سے سفارش کرنے کے خود ہی غائبانہ بیعت فرمالی، مزید برآں تائید غیبی یا مناسبتِ قلبی سے حضرت کے والد کو خط لکھا کہ آپ حج کے لئے آئیں اور ساتھ میں اپنے بڑے بیٹے کو بھی لیتے آئیں، چناں چہ دونوں گئے، ملاقات کے بعد شیخ نے مُرید کو بالمُشافہ بیعت کر کے یہ فرمائش کی کہ چھ مہینے یہاں رہ جاو؟ بہت نفع ہوگا، مگر حضرت کے والد نے جدائی کو پسند نہیں

کیا تو شریعت کے اتباع میں شیخ سے معذرت کر لی اور والد کے ساتھ واپس ہو گئے، لیکن جب والد کا وصال ہو گیا تو انتفاء عذر کے بعد حکمِ شیخ کی تعمیل میں مکہ مکرمہ پہونچ گئے اور قریب چھ ماہ رہ کر وہ مقام حاصل کیا کہ دونوں کے مزاج و مذاق یکساں ہو گئے، حضرت حاجی صاحبؒ کی کوئی بات سامعین نہ سمجھ پاتے اور دوبارہ سمجھنا چاہتے تو حضرت حکیم الامتؒ کی طرف اشارہ کر کے فرماتے کہ انہوں نے اچھی طرح سمجھ لیا ہے ان سے سمجھ لو۔ کانپور کی خدماتِ دینیہ کو چھوڑ کر تھانہ بھون منتقل ہونا بھی اپنے شیخ کے منشاء کی تعمیل میں تھا، ورنہ حضرت تھانویؒ کے علم و فضل اور علوم متداولہ میں درک و کمال کا یہ حال تھا کہ وہ چاہتے تو ملک کے بڑے سے بڑے شہر اور عظیم جامعات کے مطلوب و مدعو ہوتے، تاہم انہوں نے اپنی تمام تر صلاحیتوں کے فیضان کے واسطے اپنے وطن کی اسی چھوٹی سی مسجد و مدرسے کا انتخاب کیا جو کسی زمانے میں دکانِ معرفت کہلاتی تھی اور جسے اُن کے شیخ کی نسبت حاصل تھی، جس میں شیخ محمد تھانوی اور حافظ ضامن شہید جیسے اکابر اولیاء و اتقیاء نے برسہا برس تک ریاضت و مجاہدہ کیا تھا، چناں چہ دنیا جانتی ہے کہ حضرت تھانویؒ کے تھانہ بھون رونق افروز ہونے اور اس مسجد و مدرسہ کی خدمات سنبھال لینے کے بعد یہ مسجد نہ صرف دکان معرفت باقی رہی بلکہ مرکز سنت و شریعت اور مرجع تعلیم و تربیت بھی بن گئی، جس سےکوئی چھ دہائیوں تک ایک دنیا فیض اٹھاتی رہی، یہ خانقاہ تنہا ان کی وجہ سے بہ یک وقت مسجد، مدرسہ، خانقاہ، دارالافتاء، دار التصنیف والتحقیق سب کچھ تھی، بہ قول رمزی اٹاوی؎

محدث، مفسر، مجتہد، فقیہ، عالم، حافظ و قاری
بہ ایں اوصافِ حمیدہ تکبر سے بری اظہار سے عاری

حکیم الامت حضرت تھانویؒ جہاں ایک بہترین خطیب اور مایہ ؟ ناز محقق تھے وہیں مفسر قرآن فقیہ بابصیرت اور مربی ؟ بے مثال اور پیر طریقت بھی تھے، ہزاروں وعظ فرمائے، سینکڑوں فتاویٰ جاری کئے، سیکڑوں کتابیں لکھیں، اور لکھوائیں، ہزاروں سالکین کی سلوک میں راہ نمائی کا

فریضہ انجام دیا، اور بھی بے شمار کام کیئے جن کی اللہ نے انہیں توفیق دی تھی لیکن سب سے زیادہ جس ذریعے سے آپ کے علوم ومعارف کے چشمہ ? فیاض نے امتِ مسلمہ کو سیراب کیا اور عملی زندگیوں میں ورع وتقویٰ کے بام عروج تک پہنچایا وہ آپ کے مواعظ وملفوظات ہیں، اللہ تعالیٰ نے ان کے سینے کو گنجینہ ? علوم ومعارف بنادیا تھا، ان کی ہر بات عقل ونقل کی کسوٹی پر یکساں اُترتی تھی، بڑے بڑے علماء عش عش کرتے اور پوچھتے کہ آپ کونسی کتب مطالعہ فرماتے ہیں، یہ علوم ومعارف کہاں سے اخذ فرماتے ہیں؟ جواباً فرماتے "میں نے کتب تو کچھ زیادہ نہیں دیکھیں البتہ چند قطب دیکھے ہیں یہ سب ان کی برکات ہیں۔ علامہ سید سلیمان ندویؒ جیسے نابغہ ? روزگار، بالغ نظر اور محقق ومو? رخ وادیب بھی مجلسِ اشرف میں حاضری کے بعد حیرت واستعجاب میں رہ گئے اور فرمانے لگے

جانے کس انداز سے تقریر کی پھر نہ شبہہِ باطل ہوا
آج ہی پایا مزہ قرآن میں جیسے قرآں آج ہی نازل ہوا

مقبولیت کا یہ عالَم تھا کہ مولانا محمد الیاس کاندھلوی رحمہ اللہ کے نکاح میں جمعہ کے بعد سے بیان شروع کیا تو مغرب تک چلتا رہا، درمیان میں نمازِ عصر ادا کی گئی، مغرب سے قبل جب اپنی بات سمیٹنے کا ذکر کیا تو سامعین نے نہ سمیٹنے اور جاری رکھنے کی درخواست کی تھی، یہ حال تھا بیان میں تسلسُلِ علوم ومعارف کا۔

مختصر یہ کہ امور شرعیہ میں دقیق وحقیق نظر تو بہت علماء کو حاصل رہتی ہے لیکن حِکَمِ شرعیہ اور معارفِ ربانیہ میں کم ہی علماء کمال حاصل کر پاتے ہیں، حکیم الامتؒ کو اللہ تعالیٰ نے علم وعرفان کا جامع اور اس میں کامل بنایا تھا، تمام اکابر دیوبند نے انہیں اس امتیاز کے ساتھ متصف مانا اور خوب فائدہ اُٹھایا تھا۔ حضرت کے یہ مواعظ وملفوظات اسی وقت محفوظ کر لئے جاتے تھے، خاص بات یہ ہے کہ خود حضرتؒ اُن پر نظر ثانی فرماتے کوئی نام تجویز کرتے اور اسی وقت زیورطبع سے آراستہ ہوکر

پورے ملک میں ہر طرف پھیل جاتے تھے،ملفوظات میں ''الافاضات الیومیہ عن افاداتِ القومیہ'' کے نام سے جو سلسلہ چلا وہ کافی مقبول عام ہوا اور اب بھی ہے۔

حضرتؒ کی زبان اپنے وقت کے بہترین ادب کی عکاس ہے،اُس زمانے میں لوگ سمجھتے بھی تھے،علماء بولتے بھی تھے مگر مرورِ زمانہ کے ساتھ خود مسلمانوں نے انگریزی زبان کی ہوس میں اردو زبان کے ساتھ جو ناروا سلوک روا رکھا اس کے نتیجے میں اب مسلمانوں کا بہت بڑا طبقہ بل کہ وہ طبقہ بھی جو دین اور دینی خدمات کے ساتھ وابستہ ہے حضرت حکیم الامتؒ کے ملفوظات کو بہ آسانی نہیں سمجھ سکتا ہے،اس لئے ضرورت تھی کہ افادہ؟ عام کی خاطر حضرتؒ کے ذخیرہ؟ ملفوظات کا انتخاب اوران کی تسہیل کی جائے،تاکہ ان دُرِّ نایاب کی رسائی ہر کسی قدرداں تک ہوسکے۔

مولانا یحییٰ نعمانی سنبھلی دامت برکاتہم (ناظم دارالعلوم الصفۃ لکھنو) کواللہ پاک جزائے خیرعطا فرمائے کہ انہوں نے حضرتؒ کے ملفوظات کو اپنی صلاح وفلاح کی نیت سے طویل عرصے تک زیرِ مطالعہ رکھا اور اُن کے منتخبات اکھٹا فرماتے رہے، نیز بڑی احتیاط کے ساتھ ضرورت کے مواقع پر تسہیل وتوضیح کا کام بھی انجام دیا، بہ قول ان کے ملفوظ میں کوئی تغیر وتبدل کی جرأت نہیں کی ،صرف قوسین میں ملفوظ فہمی کے لئے درکار مدد شامل کردی۔فجزاھم اللہ احسن الجزاء۔

مولانا یحییٰ نعمانی زید مجدہٗ حضرت مولانا محمد زکریا سنبھلی مدظلہ العالی شیخ الحدیث ندوۃ العلماء کے فرزندِ ارجمند،حضرت مولانا محمد منظور نعمانی رحمہ اللہ کے نبیرہ؟ سر بلند اور مولانا خلیل الرحمٰن سجاد نعمانی مدظلہ کے ہمشیرزادہ ہیں،مولانا کو راقم سطور نے قریب سے دیکھا ہے اور بار بار دیکھا ہے، وہ ایک بابصیرت عالمِ دین اور اچھے قلم کار وادیب ہونے کے علاوہ تدیُّن وتقویٰ اور اتباعِ سنت کا ذوق کامل رکھتے ہیں۔اُن کو عظیم المرتبت والدگرامی کی خصوصی توجہ اور پوری تربیت حاصل رہی ہے، جو بہ جائے خود کافی تھی ،مگر انہوں نے باقاعدہ طور پر حضرت مولانا سید مکرم حسین کاظمی سنسارپوری صاحب مدظلہ العالی سے کسبِ فیض اور تکمیلِ سلوک کی سعادت بھی حاصل کی

ہے۔ حکیم الأمت حضرت تھانویؒ کے ملفوظاتِ مبارکہ سے مولانا کو دل چسپی اور خصوصی اُنسیت کہنا چاہیے اُنہی کے ذریعے ملی۔ یہ تفصیل میں نے اُنہیں خوش کرنے کے لئے نہیں، قارئینِ کتاب کو مطمئن کرنے کے لئے لکھی ہے کہ اس انتخاب نامے کو پورے اعتماد کے ساتھ ملاحظہ کرسکیں اور خوب فائدہ اُٹھاسکیں۔

حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ملفوظات حکیم الأمت ؒ کے اس سنہرے انتخاب اور محتاط تسہیل کو شرفِ قبول عطا فرمائے، مرتب کے لئے ذخیرہ ؟ آخرت اور اُمت کے لئے ذریعہ ؟ موعظت ونصیحت بنائے۔ آمین۔

والسلام علی النبی الکریم

محمد عبدالقوی غفرلہٗ

۱۳/ جمادی الأولیٰ ۱۴۴۳ھ

# عرضِ مرتب

# حکیم الامت حضرت تھانوی کی مجلس ارشاد

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ کو اصلاح وتربیت اور تزکیہ وارشاد میں جو رفیع المقام مرتبہ حاصل تھا وہ واقفِ حال اصحاب نظر ہی جانتے ہیں۔ قصہ مختصر وہ دین کے اس شعبہ کے عظیم مجدد تھے۔ یہ شعبہ جو احسان واخلاص اور یقین ومحبت سے باطن کی آبادی کا شعبہ ہے، یہ دین وشریعت کی روح کا درجہ رکھتا ہے۔ انہی چیزوں کے ذریعہ رسول اللہ ﷺ نے دلوں میں اللہ کی محبت اور یقین کی صفات پیدا کیں تھیں۔ اور انہی سے اپنی امت کے باغ میں دین کا حسین وپر بہار باغ لگایا تھا۔

دین کو جو چیز مرغوب ومحبوب بناتی ہے وہ محبت الٰہی کی طاقت ہی ہے۔ یہی چیز معصیت سے طبعی نفرت پیدا کرتی اور دنیا کی محبت کو دل سے نکالتی ہے۔ یہ حقیقت بھی ہر دانا پر روشن ہے کہ یہ صرف یقین کی طاقت ہے جو دنیا کی شان وشوکت کی عظمتوں کو بے حیثیت بنا دیتی اور جسم ودل کے ہر امتحان میں انسان کو سنبھالتی ہے۔ اور اس سے بھی سب آگاہ ہیں کہ انسانی نفس میں موجود مال ومنصب کی چاہ، شہوت اور کبر ونخوت کے میلانات ہی اس کے عمل وکردار کو فاسد ومتعفن بنانے اور رحمت الٰہی سے اس کی دوری ومہجوری کے اصل سبب ہیں۔ اس لیے انبیاء علیہم السلام کے طریقۂ تربیت وتعمیر کردار میں اصل محنت کا مرکز شخصیت انسانی کا یہی پہلو رہتا ہے۔ شریعت کی خاص اصطلاح میں قلب ونگاہ اور فکر وعمل کو انہی رذائل سے پاک کرنے کا نام تزکیہ نفس واخلاق ہے۔ اور اسی محبت ویقین کے پیدا کرنے کا دینی عنوان احسان واخلاص ہے۔ عرف عام میں اسی کا عنوان تصوف قرار پایا ہے۔ یہ شعبہ دین وایمان کی روح اور ان کا اصل جوہر ہے، نیز ان سے غفلت سے دین میں بڑی خرابیاں آجاتی ہیں۔

لیکن نظام دین میں اپنی اس اہمیت کے باوجود یہ شعبہ ایک عرصے سے عامیانہ غلط فہمیوں اور غالیانہ التباسات کے دبیز پردوں میں مستور ہوا جارہا تھا۔ سلوک وطریقت کے علم کو اچھے اچھے اصحاب فہم بھی ایسا غامض ودقیق فن خیال کرنے لگے تھے جو صرف غیر معمولی ذہانت بلکہ القاء والہام ہی سے حاصل ہوسکتا ہے۔ اوراس کی عملی تحصیل کے بارے میں سمجھ لیا گیا تھا کہ یہ ایسی پُر مشقت وپُر خارراہ ہے کہ اِس کی آبلہ پائی بس چند عالی حوصلہ تارک الدنیا قسم کے بزرگوں کے بس کی بات ہے۔

لہٰذا ایک طرف حقیقت یہ تھی کہ اِس شعبۂ دین کی ضروری حد تک تحصیل ہر فرد مسلم پر واجب اوراس کے دین کی سلامتی کے لیے ضروری تھی، نیز باغِ دین میں یہ سب سے حسین ودل ربا چمن اور کیف آور وسرور آگیں گلشن تھا، دوسری طرف عملاً یہ سمجھا جاتا تھا کہ تزکیہ وصفاء باطن کا حصول چند اعلیٰ درجے کے خواص اور خشک طبع تارک الدنیا قسم کے لوگوں کے بس کی بات ہے۔ دین کے جس شعبہ کے عارفین واہل تجربہ کا ایک معتد بہ تعداد میں ہر دور اور ہر علاقہ میں وجود ضروری ہے اسی شعبے کے فہم وعرفان سے ہمتیں عاجز ہوگئی تھیں۔ یہی نہیں طریقت کو شریعت سے جدا بلکہ اس کا حریف ماننے والوں کی بھی کمی نہیں تھی۔

تزکیہ ونور باطن کی گراں بہا دولت کے بازار میں، اصل میں نقل اور علم میں جہل کی آمیزش عام تھی۔ تزکیہ وصفاء باطن کے بجائے ریاضات، انوار واَلوان، شعبدوں اور تصرفات کو مقصود خیال کیا جانے لگا تھا۔ حقیقت عموماً خرافات میں مستور تھی۔ اہل اللہ کی پہچان بس ان کے تصرفات وعملیات سے ہونے لگی تھی۔ ان کے حالات وحکایات میں یہ عنصر اتنا غالب کردیا گیا تھا کہ معلوم ہوتا تھا کہ اللہ والوں کا کام بس شعبدے دکھانا ہے۔ اوران کے دنیا میں آنے کا مقصد محض قانون قدرت توڑتے رہنا ہے۔ یہاں تک کہ کم سواد سمجھنے لگے کہ ان سے حاصل کرنے کی بس یہی چیز ہے۔

یہ تیرہویں صدی کے آخر اور چودہویں صدی کے آغاز کا دور ہے۔ اگرچہ بازار میں ابریز خالص کے تاجر اور نور صافی کے حاملین بھی ہوا کرتے تھے۔ جابجا نور قلب کی دولت بانٹنے والوں کی ایک تعداد پائی ضرور جاتی تھی۔ پھر آخر دور میں گنگوہ ورائے پور کی خانقاہوں سے تجدیدِ طریقت کا غلغلہ بھی بلند ہوچکا تھا۔ اور محفلِ درد میں شریعت وطریقت کی آمیزش سے اک جامِ سبک روح گردش میں آچکا تھا۔

لیکن اس کارنامے کا اتمام بلا شک وریب حکیم الامت مجدد طریقت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی قدس اللہ سرہ کے ذریعہ ہی ہوا۔ اس اہم دینی حقیقت پر چھائے خرافات واوہام اور رسوم کے غبار کو جس باد صبا نے اچھی طرح چھانٹا وہ تھانہ بھون ہی سے چلی تھی اور انفاسِ اشرف سے ہی پیدا ہوئی تھی۔

بلا کسی تردد کے کہا جا سکتا ہے کہ سلوک وتصوف کی ایسی تنقیح وتفصیل اور ایسی تسہیل وتفہیم اسلامی تاریخ میں کسی کے حصے میں نہیں آئی۔ ائمۂ سلوک کے وہ علوم جو یا تو متفرق کتابوں میں منتشر تھے یا زبانی روایات اور عملی تسلسل سے منتقل ہوتے آئے تھے، وہ مرتب ہو کر سامنے آ گئے۔ طریق کے رسوم اور مقاصد کو الگ کر کر کے بیان کیا گیا۔ ہر جز کا صحیح مقام طے کیا گیا۔ طریق کے مقاصد ووسائل، حقائق ورسوم، مطلوب، غیر مطلوب، نیز محمود لیکن غیر مطلوب احوال والوان جیسی بے شمار ایسی تقسیمات تھیں جن کے واضح نہ ہونے سے اہل طریق سخت التباس وابتلاء کے شکار تھے۔ ان سب کو صاف ومنقح کر دیا گیا۔ غرض اس شعبۂ دین کی ایسی تجدید رو بہ ظہور ہوئی کہ ہر سلیم الفطرت کے لیے راہ سلوک سہل وروشن ہو گئی اور طریقت ایک پُر کیف راہ اور تصوف ایک شوق انگیز منزل بن گئے۔ خود مجلس میں کسی کے سوال پر ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ الحمد للہ فن سلوک وتصوف کی تو ایسی خدمت ہو گئی کہ ان شاء اللہ اب دو سو برس تک ضرورت نہیں پڑے گی۔

اللہ تعالیٰ جس سے اپنا کام لینا چاہتا ہے اس کے عجیب اسباب بھی پیدا فرما دیتا ہے۔ حضرت کے وقت میں کیسی برکت دی گئی تھی اس کا اندازہ چھوٹی بڑی آٹھ سو سے زائد تصنیفات کی تعداد سے لگایا جا سکتا ہے۔ یہ اس شخص کی تصنیفات کی تعداد ہے جو پوری زندگی ذاکر شاغل، شب بیدار اور معمولات کا پابند رہا۔ ایک مدت تک تدریس کرتا ہے۔ پھر طول طویل تبلیغی اسفار بھی کرتا رہتا ہے۔ روزانہ ملنے آنے والوں کی تعداد دسیوں کی بلکہ بسا اوقات چالیس پچاس کی ہے۔ صرف ملاقات نہیں، ان کے ساتھ روزانہ ایک دو مرتبہ اصلاحی مجلس بھی ہوتی ہے۔ بیسیوں مریدین کے خطوط روزانہ آتے ہیں جن کا ان کے حالات کے مطابق جواب بھی دیتا ہے۔ وہی شخص ایک مکمل دارالافتاء بھی ہے، فقہی اکیڈمی بھی ہے، تحقیقی مجلس بھی ہے.... اس کی کیا توجیہ کھلی خداوندی توفیق ومدد اور کرامت کے علاوہ کی جا سکتی ہے؟

ولیس علیٰ اللہ بمستغرب　　أن یجمع العالَم فی واحد

اسی توفیق ومدد کا ایک مظہر یہ بھی تھا کہ اس دور میں جب آج کے ترقی یافتہ آلات تو دور کی بات، ٹیپ رکارڈر تک نہیں تھا، اس بندۂ خدا کے سیکڑوں عوامی خطابات قید تحریر میں لائے گئے اور شائع ہوئے، اور اسی طرح مجلسی ملفوظات لکھے گئے اور عوامی افادے کے لیے شائع کیے گئے۔ زیرنظر مجموعہ انہی مجلسی افادات سے انتخاب ہے۔

قلب ونظر اور عملی کردار کی اصلاح میں اہل اللہ کے ملفوظات وحالات کی تاثیر بے نظیر ہے۔ سلوک وتربیت کی راہ کے تجربہ کاروں نے گواہی دی ہے کہ اہل اللہ کی صحبت کا کسی درجہ میں کوئی بدل ہوسکتا ہے تو وہ ان کی سوانح اور ملفوظات سے شغف رکھنا ہے۔ حضرت تھانوی نوراللہ مرقدہ جیسے جامع ملفوظات اس کم علم کی نظر میں اور کوئی نہیں۔ ان میں ہر قسم کی اصلاح کا سامان ہے۔ نفس کی پوشیدہ بیماریوں کی تشخیص، شیطانی شبہات ومکائد کی تعیین، علاج واصلاح کی تدبیر اور قلب کی صفائی اور روح کی جلاء تو خیر ان مجالس کا موضوع ہی تھا، لیکن ان ملفوظات کی خالص علمی وفکری قدر وقیمت بھی بہت زیادہ ہے۔ دینی علم وفکر کے بے شمار عقدے بھی یہاں حل ہوتے ہیں اور ایسے حل ہوتے ہیں کہ مجھ جیسے طالب علم کو بے شمار مقامات پر دریا کوزہ میں قید ملا۔ اور چند سطروں نے وہ مختصر ودوٹوک بات بتائی جو بلا مبالغہ ضخیم کتابوں سے نکالنا مشکل تھی۔ مختلف تاریخی قسم کے معرکۃ الآراء مسائل میں ایسی متوازن اور معتدل بات ملی کہ طبیعت وجد میں آ گئی۔

کوئی حقیقت میں فائدہ اٹھانے والا ہو تو نہ جانے کتنا فائدہ اٹھائے، اس کے قلب وروح کو کیسی غذا ملے اور سلوک کی کتنی منزلیں سہولت سے طے کر لے!! لیکن مجھ جیسا نااہل بھی (جو مطالعہ کی کافی راہ طے کر کے اور علم وفکر کے گوناگوں حلقوں میں گھوم کر مجلس اشرف میں پہنچا تھا) اس احساس سے عاری نہیں رہا کہ دینی اصلاح کی یہ دولت بے نظیر ہے۔ اور قلب ونظر کی اصلاح کا ایسا خزانہ یکجا کہیں نہیں ملتا۔ ذوق ودل نے گواہی دی کہ:

دین کا صحیح ذوق اور متوازن عملی دین داری کی صحیح پہچان ملفوظاتِ تھانوی کے ذریعے جیسی ہوسکتی ہے ویسی شاید ہی کسی اور ذریعے سے ہو سکے۔ اور یہاں اس کا جیسا صحیح

سانچہ ملتا ہے شاید ہی کہیں اس سے بہتر ملے۔

اس کا یہ مطلب نہیں کہ جو یہاں ہے وہ کہیں اور نہیں، بلکہ یہاں جو ہے وہ ہے سب سلف سے ہی ماخوذ، لیکن یہ ضرور ہے کہ یہ سب ایسا یکجا کہیں اور نہیں ملتا۔ تفسیر وحدیث وفقہ اور کلام وسوانح وتصوف وغیرہ کی بے شمار کتابوں میں جو منتشر ہے وہ یہاں جمع بھی ہو گیا ہے اور نہ صرف جمع بلکہ توفیق خداوندی سے اس کا نہایت نشاط انگیز عطر بھی کشید ہو گیا ہے۔ اس عاجز کو اتنی بڑی بات کہنے کی ہمت بہت کم بار ہی ہوئی، اور وہ بھی بس چند اہل ذوق کے سامنے۔ کسی نے تعجب کیا اور کسی نے شاید جلد بازی میں کیا فیصلہ سمجھا۔ لیکن کچھ عرصے پہلے اس مضمون کی تصدیق ایک مرد دانا وکامل اور عالم جلیل سے مل گئی۔ مخدومنا شیخ الاسلام حضرت مولانا محمد تقی عثمانی (اطال اللہ عمرہ ومدّ فیضہ) نے (دار العلوم کراچی ۱۴۳۰ھ میں دورۂ حدیث کے طلبہ سے خطاب میں) بڑے وثوق وقوت سے یہ مضمون بیان کیا۔ ارشاد فرمایا:

> میرے نزدیک اس دور میں دین کی صحیح سمجھ پیدا کرنے کے لیے، دین کا صحیح طریقہ سیکھنے کے لیے حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ کی تالیفات، ان کے مواعظ وملفوظات سے بڑھ کر کوئی شے مؤثر نہیں۔ کوئی مجھے شخصیت پرستی کا طعنہ دے تو دیا کرے۔ کوئی مجھے کہے کہ یہ جانب داری سے کام لے رہا ہے تو کہا کرے۔ لیکن پہلے یہ بات تقلیداً مان لی تھی، اب تحقیقاً کہہ رہا ہوں کہ دین کی سمجھ اور اس پر عمل کا جو مزاج ومذاق حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ کی تصانیف اور مواعظ وملفوظات میں ملے گا، اِس دور میں کہیں اور نہیں ملے گا۔

(بحوالہ: دعوت فکر وعمل، از حضرت مولانا محمد سلیم دھورات مدظلہ، برطانیہ)

مجھے شخصی طور پر حکیم الامت قدس سرہ کے مواعظ سے بھی زیادہ ملفوظات سے نفع محسوس ہوتا تھا۔ ایک مقام پر خود حضرت قدس سرہ کا یہ افادہ کسی ملفوظ میں نظر سے گزرا کہ اہل اللہ کے مواعظ کے مقابلہ میں ان کے مجلسی ملفوظات سے زیادہ نفع ہوتا ہے۔ پس اپنے خیال پر اطمینان ہو گیا۔ حضرت کی مجلس میں حاضر ہونے والے بعض بڑے اہل علم اور رمز شناس اہل ذوق کو خیال ہوا کہ یہ قیمتی خزانہ جمع ہونا چاہیے، لہٰذا ان کی بر موقع تحریر کا انتظام کروایا گیا۔ ان ملفوظات کے مختلف مجموعے شائع ہوا کرتے

تھے۔ اب یہ قیمتی ارشادات تیس جلدوں میں ملفوظات تھانوی کے نام سے آتے ہیں۔ یہ خود مجلسی گفتگوؤں کا انتخاب ہیں، اور عموماً اہل علم وذوق کے ذریعے جمع کروائے گئے ہیں۔ جن میں سے بعض تو نامور امام طریقت مشائخ اور جلیل القدر علماء تھے۔ پھر حضرت حکیم الامت قدس سرہ نے خود ان پر نظر ڈالی اور حذف واضافہ فرمایا، اس لیے مکمل مجموعہ ہی قیمتی اور مفید مواد پر مشتمل ہے۔

راقم نے مطالعے کے دوران اپنے ذوق کے مطابق کچھ ارشادات نشان زد کر دیے تھے۔ یہ مجموعہ ان ہی ملفوظات پر مشتمل کشکول ہے۔ یہ کوئی تلخیص نہیں ہے، اصحاب ہمت تو تمام ہی ملفوظات سے شغل رکھتے اور فائدہ اٹھاتے ہیں۔ مگر اس خیال سے کہ اس کم ہمتی کے دور میں تیس جلدوں کا پڑھنا شاق سمجھا جاتا ہے، ان کا ایک عمومی مختصر انتخاب حاضر ہے۔ اس میں یہی مناسب سمجھا گیا کہ ان ارشادات کو کسی قسم کی منطقی یا علمی ترتیب نہ دی جائے۔ بلکہ یونہی ایک مجلسی گفتگو کی طرح گوناگوں رنگ برنگی باتوں کے مجموعہ کے طور پر ہی پیش کیا جائے۔ اسی میں بوقلمونی کا حسن وجلوہ زیادہ ہے، اور فائدہ وتاثیر بھی۔

قریب قریب ہر ملفوظ ایک مستقل ہدایت وتعلیم اور اصلاح علم وعمل کا چشم کشا نسخہ ہے۔ اس کو روانی اور رواروی میں نہ پڑھیے گا، بلکہ غور وتدبر کے ساتھ نیز دل میں بٹھا لینے کی کوشش کے ساتھ پڑھیے گا تو ضرور نفع ہوگا۔ کچھ مضامین مکرر بھی ہیں۔ لیکن اصل مقصود چوں کہ قلبی احوال اور اخلاق وعمل کی اصلاح اور حقائق دین کی تفہیم ہے اس لیے مکرر یاددہانی ہی مفید ہوتی ہے۔

راقم سطور کا احساس ہے کہ اس دور میں خاص طور سے طبقۂ علماء اور فارغین مدارس کو اس سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔ ہمارے بگاڑ کی اصلاح کا جو خاص طریق تصوف وتزکیہ کے موروث نظام کی شکل میں ہمارے پاس موجود تھا وہ اب پھر رسمیت، ظاہر داری، محض بیعت وانتساب، حلقہ آرائی اور ''ہو، حق'' تک محدود ہوتا جارہا ہے۔ مدارس اور دینی حلقوں میں بھی یہ مصیبت پائی جاتی ہے۔ افسوس! مشک سے خوشبو معدوم ہوتی جارہی ہے۔ یہ مجموعہ اصلاح وتربیت اور سلوک واحسان کی اصل راہ کی راہنمائی کرتا ہے۔ ہمارے یہاں اخلاص میں جو تنزّل اور اخلاق میں جو فساد سیلاب کی طرح آتا جارہا ہے اس نے ہمارے وجود کو دیمک کی طرح کھوکھلا کر دیا ہے۔ کسی عقل وہوش رکھنے والے کو

اس سے اختلاف نہیں کہ نیتوں اور اخلاق کی اس خرابی سے ہمارا دین تباہ ہو رہا ہے اور علم وعمل اور دعوت وتنظیم کی تمام کوششیں بھی انتشار وتخریب کی نذر ہو رہی ہیں۔ سطحی تدبیروں سے اس کی درستگی کی کوئی امید نہیں، اس کا کوئی علاج سوائے اصلاح نفس، رذائل کے ازالہ اور سچی خدا طلبی کے نہیں۔

ملفوظات تھانوی کے اس انتخاب کی ترتیب واشاعت کی اصل غرض وغایت یہی ہے کہ ہماری موجودہ دور کی اس سب سے بڑی ضرورت کے پورا کرنے کا کچھ سامان ہو اور خدا طلبی، اخلاص ویقین اور تزکیۂ نفس کے ایک عظیم راہ نما ودانائے راز سے استفادہ عام اور آسان ہو سکے۔

کہیں کہیں گفتگو کا پس منظر واضح کرنا ضروری تھا، کہیں مجھے کسی اضافے اور تشریح کی ضرورت محسوس ہوئی، نیز حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ کی گفتگو کبھی کبھی نہایت عالی ہوتی تھی، علمی اصطلاحات اور اسلوب کی وجہ سے عام اردو داں قاری بلکہ آج کل کے فارغین مدارس کے لیے بھی ان کی تسہیل کی ضرورت ہے۔ اس سلسلے میں یہ تو ہمت نہیں ہوئی کہ حضرت کی عبارت میں دخل دیا جائے اور کچھ تبدیلی کی جائے۔ اس لیے جہاں کسی تسہیل یا توضیح کی ضرورت محسوس ہوئی تو اس طرح کے [] مربّع بریکٹ میں اپنی عبارت کو حضرت کی عبارت سے ممتاز رکھا گیا ہے۔ مربّع بریکٹ [] میں جو عبارتیں ہیں وہ اس عاجز مرتب کی طرف سے ہیں۔

ملفوظات میں ایک خاص حصہ انفاس عیسیٰ کے عنوان سے ہے۔ یہ دراصل اصلاح وتربیت نفس کا ایک مکمل ومرتب نصاب ہے جو حضرت کے ارشادات وملفوظات سے حضرت کے جلیل القدر خلیفۂ مجاز حضرت مولانا محمد عیسیٰ الہ آبادیؒ کی تالیف ہے۔ اس میں سے اِس عاجز نے کچھ انتخاب نہیں کیا ہے، کہ یہ مکمل ہی راہ سلوک کے مسافروں کے لیے لائق استفادہ ہے۔

آخر میں عرض ہے کہ اگرچہ یہ مجموعہ حضرت کے ملفوظات سے ایک انتخاب ہی ہے، لیکن یقیناً ہے کہ، بحمد اللہ، اصلاحِ نفس اور قرب الٰہی کا جو سچا طالب غور وفکر کے ساتھ پڑھے گا ان شاء اللہ یہ اس کے دینی رخ کی اصلاح کے لیے کافی رہنما، بلکہ فکر ونظر کا مکمل مربی ثابت ہوگا۔ باقی عملی اصلاح کے لیے تو کسی مردِ خدا کی طالبانہ صحبت واتباع کی ضرورت تقریباً سبھی کو ہوا کرتی ہے۔ سنت اللہ یوں ہی جاری ہے کہ صحبت کی سب کو ضرورت ہے۔ یہاں چَراغ سے ہی چَراغ جلتے ہیں۔

علامہ اقبال مرحوم اس کوچہ میں آئے تو نہیں، لیکن تاریخِ اسلامی کے وسیع علم اور ذہانت سے اس راز کو پا گئے اور بڑی خوبصورت تعبیر میں کہہ گئے:

دمِ عارف نسیمِ صبح دم ہے　　اسی سے ریشۂ معنی میں نَم ہے
اگر کوئی شعیب آئے میسّر　　شبانی سے کلیمی دو قدم ہے

یہ کم سواد مرتب ممنون ہے محسن گرامی حضرت مولانا محمد عبدالقوی صاحب دامت برکاتہم کا، جنہوں نے اس مجموعہ کے لیے ایک وقیع ومفید مقدمہ تحریر فرمایا۔ حضرت مولانا مدظلہ العالی اس دور کے بابصیرت علماء عاملین اور مخلصین کاملین میں سے ہیں۔ اس دور میں تھانوی نسبت کے خاص حامل اور سلسلہ کے اہم مشائخ میں سے ہیں۔ حضرت حکیم الامتؒ کے علوم ومعارف اور ذوق ومزاج کے خاص عارف ہیں۔ اللہ تعالیٰ عمر میں برکت دے اور فیض عام فرمائے۔

ناظرین کرام سے استدعا ہے کہ وہ اس کتاب کا مطالعہ علمی سیر کے طور پر نہ فرمائیں۔ ایسے مطالعوں سے نفع نہیں ہوتا۔ بلکہ کبھی قسوت پیدا ہوکر دل اثر پذیری سے محروم ہو جاتا ہے۔ یہ تو محفلِ درد ہے۔ یہاں مدّعی سدا محروم رہتا ہے۔ اس بزم میں سوز قلب ہی رفیق ہونا چاہیے۔ یہاں حسرت وندامت کے ساتھ حاضری سے ہی کامیابی وترقی ملتی ہے۔ لہٰذا اس کے مطالعہ کے وقت اہل اللہ کی اور ان کے کلام کی عقیدت وعظمت، اپنی بے مائیگی ومحتاجی کا احساس، اپنے عیوب ورذائل کی تلاش نیز اپنی اصلاح کی فکر کا ذہنی استحضار ضروری ہے۔ ورنہ:

تہی دستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل
کہ خضر از آب حیواں تشنہ می آرد سکندر را

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس مجموعہ سے اُس کے مرتب اور ناظرین کرام کو نفع پہنچائے اور اس معمولی خدمت کو اپنے دربار عالی میں مقبولیت سے سرفراز فرمائے۔

فقط

یحییٰ نعمانی

لکھنؤ۔ ۱۸ ربیع الاول ۱۴۴۳ھ مطابق ۲۵ اکتوبر ۲۰۲۱ء

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

# جلد اول

## سلسلہ الافاضات الیومیۃ من الافادات القومیۃ

### مخلوق پر شفقت اور خصوصی مجلس کا اجراء:

[حضرتؒ کے یہاں ظہر بعد عصر تک عمومی مجلس ہوا کرتی تھی۔ جس میں سارے ہی خواہش مند لوگ شریک ہوتے تھے۔ آخر عمر میں صبح کو بھی ایک مجلس ہونے لگی۔ مگر اس میں صرف خواص کو اجازت ہوتی تھی۔ حضرت کو اس امتیاز پر افسوس بھی ہوتا تھا۔ اپنی مجبوری اور عذر بیان کرتے ہوئے فرمایا:]

میں سچ عرض کرتا ہوں مجھ کو اس کا بھی خیال ہے کہ، لوگ محبت کی وجہ سے آتے ہیں، سب کے ساتھ برتاؤ میں مساوات رہے۔ مگر جو بات قوت سے باہر ہے اس کا کس طرح تحمل کروں؟ اگر کوئی اس عدمِ مساوات پر برا مانے، مانا کرے۔ مجھ کو اس کی پرواہ نہیں۔ [حضرت کے جلیل القدر خلیفہ حضرت مولانا] مولوی محمد حسن صاحب امرتسری نے عرض کیا کہ ہم لوگوں کو تو بہت وقت مجالست کیدیا جاتا ہے، جو حضرت والا کی شفقت اور محبت پر مبنی ہے۔ اگر یہ حکم دیا جائے کہ سال بھر تک دروازے پر کھڑے رہو، ایک سال کے بعد ملاقات کی اجازت ہوگی، اس پر بھی ہم لوگوں کی خوش قسمتی ہے اور حضرت والا کا احسان ہے۔

اس پر فرمایا: یہ آپ کی محبت کی بات ہے۔ میں تو خود ہی اس قسم کی رعایت اور اس کے دقائق پیش نظر رکھتا ہوں۔ ہاں! اس کو ضرور جی چاہتا ہے کہ خدمت بھی ہوتی رہے اور کچھ وقت آرام کا بھی ملے۔ اور مجلسِ عام کی صورت میں آرام نہیں مل سکتا۔ وجہ یہ ہے کہ اگر کسی وقت اٹھ جانے کو جی چاہے مجمع کی رعایت سے نہیں اٹھ سکتا۔

نیز بعض مرتبہ مجمع کثیر ہونے کی وجہ سے تقریر میں آواز بلند ہو جاتی ہے۔ اور یہ امر طبعی ہے، جی چاہتا ہے کہ سب سنیں۔ جس کا اثر دیر تک دماغ پر رہتا ہے۔ یہ بھی ایک تکلیف ہے۔ باقی محکوم بن کر رہنے کو تو جی گوارا نہیں کرتا۔ ظہر کے بعد کا وقت عصر تک بھی مجلس کے لیے کچھ کم نہیں کافی وقت ہے۔

فرمایا: مولوی...... صاحب یہاں پر شروع میں جس وقت آئے تھے، اس وقت سے یہ صبح کی مجلس کی رسم قائم ہوگئی۔ ان کی رعایت دو وجہ سے تھی۔ ایک تو یہ کہ ان کا تعلق مولوی...... صاحب سے ہے۔ یہ خیال ہوا کہ مولوی...... صاحب کہیں یہ خیال نہ کریں کہ ہمارے آدمی کے ساتھ بے التفاتی کا برتاؤ کیا۔ دوسرے ان کو خود بھی مجھ سے محبت اور تعلق ہے۔ اور مجھے تو بحمد اللہ سب ہی کا خیال ہے، مگر اب ضعف کے سبب تحمل نہیں، اس کا میرے پاس کیا علاج ہے؟ (جلد ا۔ ص:۲۴)

## مجھے اپنی اصلاح کی بھی فکر ہے:

جیسا مجھے دوسروں کی اصلاح کا اہتمام ہے اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے اپنی اصلاح کا بھی خاص اہتمام ہے۔ اور صاحب! کون بے فکر ہو سکتا ہے؟ کس کو خبر ہے کہ آخرت میں میرے ساتھ کیا معاملہ ہوگا؟ (جلد ا۔ ص:۲۵)

## مدرسے سے تعلق بڑی نعمت ہے:

[ایک صاحب کے بارے میں فرمایا:] مدرسہ سے اُن کا تعلق رہنا یہ بھی خدا کی بڑی رحمت ہے۔ اس لیے کہ [اہلِ دین کی] جماعت سے جدا ہو کر وہ حالت ہی نہیں رہتی، یہ سب [نیک لوگوں کے ساتھ] ملے جلے رہنے کی برکت ہوتی ہے کہ آدمی اپنے کام میں لگا رہتا ہے۔ اور اسی میں عافیت ہے بڑوں کے لیے بھی اور چھوٹوں کے لیے بھی۔ یعنی جیسے چھوٹوں کو ضرورت ہے کہ [اہل اللہ]

بڑوں کی صحبت ہو، اسی طرح بڑوں کو ضرورت ہے کہ [نیک صالح] چھوٹوں کی صحبت ہو۔

[سبحان اللہ! نہایت ضروری اور اہم ارشاد ہے۔ ہر شخص کو، خواہ وہ دینی مرتبہ میں بڑا ہو یا چھوٹا، دین دار اور نیک وصالح رفقاء کی ضرورت ہوتی ہے۔ عام علماء اور مریدین وسالکین ہی نہیں، کاملین اور مشائخ کو بھی (فرق مراتب کے باوجود) اپنے لیے نیک وصالح رفقاء کی صحبت کی ضرورت ہوتی ہے۔ کوئی اس سے مستغنی نہیں]۔

اس پر (کہ اپنی جماعت سے جدا ہو کر وہ حالت نہیں رہتی) یاد آیا کہ ہمارے حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ بھائی ہماری مثال روڑ کی گودام کے کاریگروں جیسی ہے۔ جب تک گودام کے اندر ہیں سب کچھ ہیں۔ اور جہاں گودام سے باہر ہوئے نہ مستری مستری ہیں اور نہ کاریگر ہیں۔ اس لیے کہ وہاں کام تو مشینیں کرتی ہیں اور وہ محض چلانے والے ہیں۔ اس لیے جب اس احاطہ سے باہر ہوئے کچھ بھی نہ رہے۔ سب کاریگری ختم! اسی طرح جب تک ہم اپنی جگہ پر ہیں سب کچھ ہیں۔ کام بھی سب ہو رہے ہیں، درس وتدریس بھی ہے، تہجد بھی ہے، ذکر وشغل بھی ہے۔ غرضے کہ سب ہی کچھ ہے، باہر نکل کر کچھ بھی نہیں رہتا۔ یہ منتہا ہے ہمارے کمالات کا۔

واقعی حضرت مولانا بہت ہی وسیع النظر تھے۔ بڑے ہی محقق تھے۔ کیسی کام کی بات فرمائی۔ میں تو اس کو بہت ہی بڑا افضل خداوندی سمجھتا ہوں کہ جس کو اپنوں کی معیت نصیب ہو جائے۔ ورنہ یہ زمانہ بہت ہی پرفتن ہے۔ دوسری جگہ جا کر وہ حالت رہتی ہی نہیں۔ اکثر تجربہ ہو رہا ہے۔ (جلد ۱۔ ص: ۲۶)

## ہر آدمی کو اپنی فکر کرنی چاہیے:

ضرورت اس کی ہے کہ ہر شخص اپنی فکر میں لگے۔ اور اپنے اعمال کی اصلاح کرے۔ آج کل یہ مرض عام ہو گیا ہے، عوام میں بھی اور خواص میں بھی، کہ دوسروں کی تو اصلاح کی فکر ہے، اپنی خبر نہیں۔ میرے ماموں صاحب [جو ایک اللہ والے ذاکر شاغل بزرگ تھے، اگرچہ مسلک میں بدعات کی طرف میلان تھا] فرمایا کرتے تھے کہ بیٹا دوسروں کی جوتیوں کی حفاظت کی بدولت میں

کہیں اپنی گٹھری نہ اٹھوا دینا۔ واقعی بڑے کام کی بات فرمائی۔ (جلد ا۔ص:۲۷)

## کسی تحریک میں طالب علموں کی شرکت نہ ہونی چاہیئے:

میری یہ رائے ہے کہ کسی تحریک میں بھی طالب علموں کو شرکت کی اجازت نہ ہونی چاہیئے اس میں سخت مضرت ہے آئندہ کے لئے، جو کہ اس وقت محسوس نہیں ہوتی۔ آخر میں پوچھتا ہوں کہ پڑھنے پڑھانے میں جب کوئی مشغول نہ رہے گا تو پھر یہ جماعت علماء کی آئندہ کام کرنے والی کہاں سے پیدا ہوگی؟ تم تو سب کچھ ہو علماء ہو، مقتدا ہو، پیشوا ہو، تم ہی کرو جو کرنا ہے۔ مگر طلباء کو تو اپنے کام میں لگا رہنے دو۔ تاکہ آئندہ دین کے احکام بتلانے والی جماعت کا سلسلہ جاری رہے۔ کیا یہ خیال ہے کہ آئندہ دین کی ضرورت ہی نہیں رہے گی۔ جیسا کہ کہتے ہیں کہ اب مسائل کا وقت نہیں کام کا وقت ہے۔ کوئی ان حضرات سے پوچھے کہ جو آپ مقتدا اور پیشوا کہلائے یا بنے، وہ لکھنے پڑھنے ہی کی بدولت تو بنے۔ اور اب اسی کی جڑ کاٹ رہے ہو؟ خود تو مزے میں رہے، سب کچھ بن گئے۔ دوسروں کی جڑ کاٹی جا رہی ہے۔ (جلد ا۔ص:۲۷)

## حضرتؒ کی سادگی وتواضع:

ایک گفتگو کے سلسلہ میں فرمایا کہ کالے دھولے (سیاہ وسفید) پر ایک حکایت یاد آئی ایک گاؤں کا آدمی یہاں پر آیا اور مجھ سے دریافت کیا کہ مولوی اشرف کون سا ہے؟ میں نے کہا کہ بھائی میں ہی ہوں۔ کہا: تو نہیں۔ میں نے دریافت کیا کہ اس کی کوئی خاص پہچان ہے؟ کہا کہ ہاں ہے۔ میں نے دریافت کیا کہ کیا پہچان ہے؟ کہا وہ دھولا دھولا (گورا گورا) ہے۔ میں نے پوچھا: کب دیکھا تھا؟ معلوم ہوا بہت عرصہ ہوا جب دیکھا تھا۔ میں نے کہا کہ بھائی وہ جوانی کا زمانہ تھا جب تم نے دیکھا تھا۔ جوانی کا رنگ وروغن اور ہوتا ہے اب بڈھے ہوگئے۔ کہا کہ کیوں جھوٹ بولے؟ مولوی حبیب احمد صاحب سامنے بیٹھے تھے۔ میں نے کہا کہ یہ دیکھ، یہ ہوں گے یہ ہیں دھولے۔ کہا کہ یہ بھی نہیں۔ یہ ڈھیر دھولا (زیادہ گورا) ہے۔ تب میں نے اس سے کہا کہ دیکھ وہ معمار مزدور کام کر رہے ہیں۔ ان سے پوچھ لے۔ دوڑا گیا ان سے جا کر پوچھا۔ پھر آیا، کہنے لگا: ہاں تو ہی ہے میری

کھٹا (خطا) معاف کردے۔ فرمایا کہ الفاظ تو اس کے پاس نہ تھے مگر خلوص تھا۔ جی چاہتا تھا کہ اسی بے تہذیبی کے ساتھ سلسلۂ گفتگو جاری رہے۔ بے حد لطف آرہا تھا۔ (جلد ا۔ص:۲۹)

## مخالفت اور سب وشتم سے حضرت کا باطنی نفع:

فرمایا کہ زمانۂ تحریک خلافت میں ہر قسم کے الزامات اور بہتان میرے سر پر تھوپے گئے ہیں۔ میں نے کہا کہ؛ کہہ لو بھائی جو تمہارا جی چاہے، اللہ سے معاملہ ہے۔ وہ تو دیکھ رہے ہیں۔ تمہارے برا بھلا کہنے سے ہوتا کیا ہے؟ اور میرا ضرر کیا ہے؟ بلکہ اِس صورت میں نفع کی توقع ہے کہ کچھ نیکیاں مل جائیں۔ الحمدللہ مجھے ان قصوں میں کسی سے بغض نہیں ہوا۔ البتہ شکایت ضرور ہوئی وہ بھی دوستوں سے۔ غیروں سے وہ بھی نہیں۔ میں نے سب کو دل سے سب معاف کردیا تھا۔ جو کچھ کہہ چکے وہ بھی اور جو آئندہ کہو وہ بھی۔ میری وجہ سے اگر کسی مسلمان کو عذاب ہوا تو میرا کیا بھلا ہوگا؟ اور معافی میں تو مجھے امید ہے کہ حق تعالیٰ میرے اوپر رحم فرماویں۔

یہاں تک نوبت آگئی تھی کہ چاروں طرف سے دھمکی کے خطوط آتے تھے۔ ایک مقام سے خط آیا کہ آپ کی خاموشی عنقریب آپ کے چراغ زندگی کو خاموش کردیگی۔ میں نے ردّی میں ڈال دیا۔ اور ہود علیہ السلام کا یہ قول یاد آیا ﴿فکیدونی جمیعا ثم لا تنظرونِ. انی توکلت علی اللّٰہ ربی وربکم﴾ (ترجمہ: سو تم سب مل کر میرے ساتھ داؤ گھات کرلو۔ پھر مجھ کو ذرا مہلت نہ دو، میں نے اللہ پر توکل کرلیا ہے۔ جو میرا بھی مالک ہے اور تمہارا بھی مالک ہے)۔

مجھے بحمداللہ ان واقعات سے بہت نفع ہوا، ایک حالت تو یہ ہوئی کہ پہلے دنیا سے طبعی نفرت نہ تھی، ان واقعات سے طبعی نفرت ہوگئی۔ مخلوق سے نظر بالکل اٹھ گئی۔ اور ایک حق تعالیٰ کی یہ نعمت ہے کہ اب میں یہ سمجھتا ہوں کہ حق تعالیٰ کے دو ملک ہیں، ایک دنیا اور ایک آخرت! مالک کو اختیار ہے کہ اپنی رعیت کو جہاں چاہے بسادے، چنانچہ ایک وقت تک دنیا میں بساتے ہیں دوسرے وقت آخرت میں بسادیں گے۔ (جلد ا۔ص:۵۱۔۵۲)

[سبحان اللہ، صفاء باطن، کشادہ دلی اور دنیا سے بیزاری کا کیا عظیم حال ہے! ناظرین

کرام سے درخواست ہے کہ ایک مرتبہ پھر بنظرِ سبق آموز پڑھیں اور اپنے اندر اس حال کے پیدا کرنے کی کوشش کریں۔ اس کے حصول کا ایک مؤثر ذریعہ اہل اللہ کے ایسے احوال وکلمات کا مطالعہ وتذکرہ ہے۔ قلب سے مخلوق کی اہمیت نکالے بِنا اور اللہ تعالیٰ سے خاص تعلق پیدا کیے بغیر کوئی اس کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتا]۔

## رمضان المبارک میں معاصی سے پرہیز کا خاص اہتمام:

فرمایا: کہ یہ مہینہ بڑی ہی برکت اور رحمت کا ہے۔ اگر حق تعالیٰ اپنے بندوں کو اتنی قوت اور توفیق عطا فرمائیں کہ حقوق واجبہ ادا ہوتے رہیں اور معاصی سے اجتناب رہے، یہی بڑی دولت ہے۔ اس سے آگے کی تمنا کرنا بڑے لوگوں کا کام ہے۔ ہم جیسے کمزوروں کے لیے تو یہ ہی سب کچھ ہے۔ ان کی ذات سے تو سب کچھ امید ہے، بڑے رحیم ہیں، وہ تو ناقصین کو بھی محروم نہیں رکھتے، طلب شرط ہے۔ بندوں کو بھی چاہئے کہ جیسے کچھ ہیں برے بھلے دربار میں پیش ہو جایا کریں۔ اور اپنی وسعت اور قوت سے کام لیں۔ پھر تو وہ خود اپنی طرف کھینچ لیتے ہیں۔ ارادہ اور ہمت بڑی چیز ہے۔ اس کی برکت سے بڑا سخت سے سخت کام سہل اور آسان نظر آنے لگتا ہے۔ جہاد کیسی سخت چیز ہے کہ جان کے لالے پڑ جاتے ہیں۔ مگر ہمت وارادہ اس کو بھی سہل کر دیتا ہے۔

خصوصاً معاصی سے اجتناب بہت ضروری ہے۔ مگر دیکھا یہ گیا ہے کہ اور زمانہ میں تو لوگوں کو اس کا خیال بھی نہیں ہوتا اور جہاں رمضان شریف شروع ہوئے، گنجفہ (۱) وشطرنج کثرت سے شروع کر دیتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ جی بہلانے اور دن گزارنے کے لیے کرتے ہیں، بندۂ خدا! قرآن کی تلاوت کی ہوتی۔ ذکر اللہ میں مشغول ہوا ہوتا۔ کسی نیک مجلس نیک صحبت میں بیٹھا ہوتا۔ مگر کچھ بھی نہیں کرتے۔ آزادی کا زمانہ ہے۔ کسی کا ادب نہیں، خوف نہیں۔ جو چاہتے ہیں کرتے ہیں۔

فرمایا کہ اس ماہ مبارک میں جملہ معاصی کو ترک کرنا چاہئے خواہ معاصی ہاتھ یا پیر کے ہوں آنکھ کے ہوں، کان کے ہوں، زبان کے ہوں، قلب کے ہوں۔ اور یوں تو ترک معاصی اس ہی ماہ

---

(۱) [گنجفہ ایک کھیل ہوتا تھا، جو تاش جیسے پتوں پر کھیلا جاتا تھا۔ البتہ اس کے پتے گول ہوتے تھے]۔

کے لیے خاص نہیں۔ وہ ہر وقت ہی بچنے کی چیز ہے۔ مگر اس ماہ میں اتنا اور ہے کہ جیسے اعمال صالحہ پر اجر اور ثواب زیادہ ہے گناہ پر سزا بھی زیادہ ہے۔ (جلد ا۔ ص:۵۶)

## کاملین کی صحبت سے ہمت پیدا ہو جاتی ہے:

[حضرت کے یہاں اس پر بڑا زور اور تاکید تھی کہ معاصی سے بچنے کا اور اپنی کمیوں کو دور کرنے کا اصل دارومدار اس بات پر ہے کہ آدمی ہمت و عزم سے کام لے۔ محض وظیفوں سے اصلاح نہیں ہوا کرتی۔ بغیر عزم کی طاقت کو کام میں لائے گناہوں کا ترک اور اصلاح ممکن نہیں۔ اسی سلسلے میں فرمایا:]

ہمت سے اگر انسان کام لے [تو گناہوں سے بچنا اور اپنی اصلاح] کوئی بھی مشکل نہیں۔ اور یہ ہمت پیدا ہوتی ہے کسی کامل کی صحبت میں رہنے سے۔ اور رہنے سے یہ مراد نہیں کہ بال بچوں کو چھوڑ کر، ملازمت کو استعفیٰ دے کر، زراعت بند کر کے، اُس کے پاس جا پڑو۔ بلکہ اگر وقت ملے تو اس کے پاس گاہ گاہ جانا بھی چاہئے۔ اور خط و کتابت سے ہمیشہ اپنے حالات کی اطلاع کرتا رہے۔ جو کچھ وہ تعلیم کرے اس پر کاربند رہے۔ پھر انشاء اللہ تعالیٰ ہمت پیدا ہو جائے گی۔ بدوں صحبتِ کامل اور بغیر اس سے تعلق پیدا کئے کام بننا مشکل ہے، گو غیر ممکن نہیں۔ مگر شاذ و نادر ضرور ہے۔ مولانا [روم] فرماتے ہیں ؎

قال را بگذر امرد حال شو ☆ پیش مرد کاملے پامال شو

(یعنی ظاہر اور باطن دونوں کی درستی میں لگو اور کسی مرد کامل کی خدمت میں اپنے کو سپرد کر دو)

بغیر جوتیاں سیدھی کئے ہوئے کامیابی آسان نہیں۔ آخر طبیب کے پاس جا کر علاج کیوں کراتے ہیں؟ سمجھتے ہیں کہ مرض سے نجات اور تندرستی بغیر طبیب کے پاس جائے نہیں حاصل ہو سکتی۔ تو وہ امراض جسمانی کا معالج ہے، اور یہ امراض روحانی کا معالج۔ مگر ایک کی ضرورت میں تو کسی کو بھی کلام نہیں۔ اور دوسرے کی ضرورت میں کلام کیا جاتا ہے۔ وجہِ فرق کیا ہے؟

(جلد ا۔ ص:۵۶۔۵۷)

## نفس اور اخلاق ذمیمہ:

[آئندہ ملفوظ طریق کا ایک قیمتی علمی افادہ ہے جو نفس کے بارے میں] ایک مولوی صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا: کہ نفس کو بھی [صوفیہ کے یہاں قلب وروح جیسے باطنی] لطائف میں سے شمار کیا گیا ہے، گو داعی الی الشر ہے [یعنی اپنی اصل کے اعتبار سے یہ برائیوں اور معاصی کی طرف میلان رکھتا ہے، اور قلب وروح کے لطائف کی اصل نیکی وطہارت بیان کی جاتی ہے۔ ان کا ناصاف ہونا گناہوں کی تلویث کی وجہ سے اور عارضی ہے۔ جب کہ نفس کا] مطمئنہ ہونا [یعنی اللہ کی اطاعت پر راضی ومائل ہونا] عارضی ہے۔ ریاضت سے مجاہدہ سے دبا رہتا ہے۔ یہ ہی وجہ ہے کہ بعض سالکین کو دھوکا ہو جاتا ہے۔ بعد مجاہدہ کے اگر اپنے اندر امور طبیعیہ مذمومہ [یعنی برے میلانات وخواہشات] کا اثر پاتے ہیں، اس سے مجاہدہ کے بے کار ہونے کا گمان کر بیٹھتے ہیں۔ اور اکثر اس کا نتیجہ [یہ ہوتا ہے کہ] مایوسی سے تعطل [اور عمل کا ترک] ہو جاتا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ اگر اخلاق ذمیمہ [یعنی برائی کے نفسانی تقاضے اور میلانات بھی] زائل ہو جائیں یا بالکل ہی فنا ہو جائیں تو پھر درجات اور ثواب کس چیز پر مرتب ہوں؟ [ثواب تو اسی بات کا ہے کہ نفس نے گناہ کا تقاضہ کیا اور آدمی نے اللہ کے حکم کی خاطر اس کو دبایا]۔ ہاں اگر اس قدر مغلوب ہو جائیں کہ ان کے اقتضاء پر عمل کرنے کو بآسانی ترک کرنے کی قوت راسخ ہو جائے، تو مقصود حاصل ہے۔ [آدمی جب لگاتار اپنے نفس سے مجاہدہ کرتا ہے اور اس کے برے مطالبوں کو پورا نہیں کرتا تو کچھ مدت کے بعد نفس کا زور کم ہو جاتا ہے اور معاصی سے بچنے میں سہولت ہو جاتی ہے، طریقت میں اسی کا نام رسوخ وتمکین ہے۔ اور یہی استقامت کا عالی مقام ہے۔ اس کے بعد بھی] گو کبھی کبھی نفس منازعت بھی کرے تو اس پر غلبہ کی سعی میں لگا رہنا چاہئے۔ پس طالب کی تو یہ حالت ہونی چاہئے۔

اندریں راہ می تراش ومی خراش ☆ تا دم آخر، دمے فارغ مباش

(یعنی راہ سلوک میں تراش وخراش بہت ہے لہٰذا مرتے دم تک ایک منٹ کے لیے بے فکر مت ہو)

(جلد ا۔ ص: ۵۷)

## شادی کرنے والوں کو ایک نصیحت:

فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے فرمایا تھا کہ جب نئی شادی ہوتی ہے تو سسرال سے تعلق بڑھ جاتا ہے۔ اور اندیشہ ہوتا ہے گھر والوں کے حقوق پامال ہونے کا، تو اس کا خیال رکھنا ایسا نہ ہونا چاہیے۔ (جلد ا۔ص:٦٢۔٦٣)

## اپنے بزرگوں کی جوتیوں کا صدقہ:

فرمایا: جب کوئی کام اچھا ہو جاتا ہے بحمد اللہ کبھی میرے قلب میں وسوسہ تک نہیں آتا کہ یہ میں نے کیا، بلکہ اس وقت اپنے بزرگ یاد آتے ہیں اور یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ سب انہیں حضرات کی جوتیوں کا صدقہ ہے اور یہ شعر پڑھا کرتا ہوں۔

این ہمہ مستی و مدہوشی نہ حد بادہ بود ☆ با حریفاں آنچہ کرد آں نرگس مستانہ کرد

(ایسی مستی اور مدہوشی شراب کا اثر نہیں تھی، مستوں پر جو اثر کیا ہے (ساقی کی) اس چشم مستانہ نے کیا ہے)۔

بات یہ ہے کہ مجھ کو دعائیں بہت ملی ہیں اور ہر قسم کے بزرگوں کی دعائیں ملی ہیں۔ یہ سب اس کے ثمرات ہیں۔ ان میں بعضے وہ بھی تھے جو بدعتی کہلاتے تھے۔ مگر تھے اللہ اللہ کرنے والے۔ ان کی بھی دعائیں لی ہیں۔ وہ بدعتی بزرگ بھی ایسے نہ تھے جیسے اب ہیں، ان میں تدیُّن تھا، اب تو فسق فجور میں مبتلا ہیں۔ (جلد ا۔ص:٧٤۔٧٥)

## اچھی موت کے لیے حبّ دنیا کو کم کرو:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ موت کے وقت تو بہت سے خطرات [یعنی برے وسوسے اور خیالات] قلب میں آسکتے ہیں۔ مگر مضر صرف وہی خطرات ہیں کہ جو اپنے قصد سے اختیار کئے ہوں۔ اور جو بلا قصد اور بلا اختیار ہوں وہ مضر نہیں۔ یہ خطرات میں تفصیل ہے۔

باقی سب سے زیادہ سخت جو چیز اُس وقت خطرناک ہے حبّ دنیا ہے، اور وہ وجہ اس کی یہ ہے کہ دنیا میں جب انہماک ہوتا ہے اور اس کی محبت ہوتی ہے، تو اس کے چھوٹنے کے وقت، جو کہ

موت کا وقت ہوتا ہے زیادہ اندیشہ ہے کہ چھڑانے والے سے عداوت نہ پیدا ہو جائے، جو کفر ہے۔ اس کا بہترین علاج یہ ہے کہ اس کو [یعنی حبّ دنیا کو] مغلوب کرتا رہے۔ اس کے خلاف کا استحضار کرتا رہے [یعنی دل میں اس کو یاد کرتا رہے کہ اصل زندگی آخرت کی ہے، دنیا تو بہت کم مختصر اور حقیر ہے]۔ پھر ان شاء اللہ تعالیٰ کوئی مضرت یا اندیشہ نہ ہوگا۔ اَجی! مسلمان اعتقاداً تو دنیا کو برا سمجھتا ہی ہے۔ مگر اس اعتقاد کو استحضار کے درجہ تک [یعنی اس حال تک] پہنچا دینا چاہئے [کہ دل میں یہ بات اور احساس ہر وقت موجود رہے کہ دنیا بری شے ہے]۔ اور یہ بہت کم ہوتا ہے کہ موت کے وقت ایمان سلب ہوتا ہو۔ جن کے سلب ہوتا ہے وہ پہلے ہی سے ہو چکتا ہے، اس وقت ظہور ہو جاتا ہے۔ ہر مسلمان کو اُس وقت کی فکر ہونا چاہئے بالخصوص اپنے قلب کو محبتِ دنیا سے بالکل خالی رکھنا چاہئے۔ (جلد ا۔ ص: ۷۷۔۷۸)

## حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ کی حکمتِ اصلاح:

ایک مرتبہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک شخص آئے اور عرض کیا کہ ایسا وظیفہ بتلا دیجئے گا۔ کہ خواب میں حضور ﷺ کی زیارت نصیب ہو جائے۔ حضرتؒ نے فرمایا کہ آپ کو بڑا حوصلہ ہے۔ ہم تو اس قابل بھی نہیں کہ روضۂ مبارک کے گنبد شریف ہی کی زیارت نصیب ہو جائے۔ اس پر حضرت والا [تھانویؒ] نے فرمایا: اللہ اکبر! کس قدر شکستگی و تواضع کا غلبہ تھا!! یہ سن کر ہماری آنکھیں کھل گئیں۔

حضرت [حاجی صاحبؒ] کی عجیب شان تھی۔ اس فن کے امام تھے، ہر بات میں شانِ محقّقیت و حکمت ٹپکتی تھی۔ یہ ہی وجہ ہے کہ حضرت کے خادموں میں سے کوئی محروم نہیں رہا۔ ہر شخص کی اصلاح و تربیت اُس کی حالت کے مطابق فرماتے تھے۔ [یعنی اس جواب میں مخاطب کی اصلاح کا پہلو مد نظر تھا۔ اگرچہ رسول اللہ ﷺ کی خواب میں زیارت ایک انعام ہے۔ اور اس کی تمنا اچھی ہی تمنا اور محبت و شوق ہی کا نتیجہ ہے۔ مگر یہ مطلوب نہیں، نہ ترقی اس پر منحصر ہے کہ اِس کے جتن کیے جائیں۔ نیز کسی کا اپنے آپ کو زیارت نبوی کا اہل سمجھنا تو بڑی غلطی ہے۔ اُس شخص کی حالت کے مناسب یہی تھا کہ اس کو تواضع اور اپنی حالت کی پستی کے احساس کی طرف متوجہ کیا جائے۔ جو

مطلوب اور بنیاد ہے ساری ترقی کی۔ اس لیے کہ تواضع و شکستگی اور فنائیت کے بغیر اگر منامات ومبشرات حاصل ہو جائیں تو سخت فتنہ کا ڈر ہوتا ہے۔ یہی ایک مصلح کی شان ہوتی ہے۔ حکیم الامت حضرت تھانویؒ نے یہ واضح فرماتے ہوئے کہ حضرت حاجی صاحبؒ کے جواب کا منشا اور حاصل یہی تھا، ارشاد فرمایا کہ ]...... مطلب یہ تھا کہ [زیارت نبوی] کے لیے اپنی اہلیت کا اعتقاد نہ رکھے، باقی تمنا کی ممانعت نہیں۔ (جلد ا۔ ص:۸۰)

## اس طریق میں شکستگی اور تواضع کی اہمیت:

اسی تواضع کو مولانا [روم] فرماتے ہیں ؎

فہم و خاطر تیز کردن نیست راہ ☆ جز شکستہ می نگیرد فضل شاہ

(بہت بڑا محقق بننا طریق (عشق میں کارآمد) نہیں۔ حق تعالیٰ کا فضل شکستہ حال ہی کی دستگیری کرتا ہے)۔

ہر کجا پستی است آب آنجا رود ☆ ہر کجا دردے شفا آنجا رود

(پانی نشیب ہی کی طرف جاتا ہے، جہاں درد ہوتا ہے شفا وہیں جاتی ہے)

وہاں [یعنی تصوف وسلوک میں] تو مٹ جانے اور فنا ہو جانے کا سبق ملتا ہے۔ حضرت [حاجی صاحبؒ] کی خود یہ حالت تھی کہ اپنے ہر ہر خادم کو اپنے سے افضل سمجھتے تھے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ آنے والوں کے قدموں کی زیارت کو اپنے لیے ذریعۂ نجات سمجھتا ہوں۔ حضرت پر شانِ عبدیت کا غلبہ رہتا تھا۔ وہ عبدیت ہی اس ارشاد کا [کہ "ہم تو اس قابل بھی نہیں کہ روضۂ مبارک کے گنبد شریف ہی کی زیارت نصیب ہو جائے"] منشا تھا۔ (جلد ا۔ ص:۸۰)

## تعریف سن کر خوش ہونے کا علاج:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت اگر کوئی شخص منہ پر تعریف کرتا ہے تو نفس اس قدر خوش ہوتا ہے کہ پھولا نہیں سماتا اس کا کیا علاج ہے؟

فرمایا کہ اُس وقت اپنے معائب کو مستحضر کر کے اِس خوشی کو دبائے۔ یہ ایک قسم کا مجاہدہ ہے۔ چند روز تعب [یعنی مشکل] ہوگا، مگر پھر ان شاء اللہ تعالیٰ سہل ہو جائے گا۔ متقدمین کے علاج

ان رذائل کے باب میں بہت سخت ہیں۔ بڑے بڑے مجاہدے [بیان کیے گئے] ہیں۔اب تو اللہ کا شکر ہے کہ آسان آسان نسخوں سے علاج ہو جاتا ہے۔تھوڑی سی ہمت ضرور کرنا پڑتی ہے۔ باقی اگر کوئی کچھ کرنا ہی نہ چاہے تو اس کا کوئی علاج نہیں۔

[ہمارے اکابر کے سلسلے پر رحمت الٰہی کا خصوصی فیضان ہے کہ سلوک کے سہل اور مختصر راستے کی رہنمائی ان مبارک نفوس کے ذریعے ہوگئی] (جلد۱۔ص:۸۲)

## طریق میں ریاضتیں اصل مقصود نہیں:

فرمایا کہ طریق میں مقصود [یعنی اللہ کا قرب وتعلق خاص] حاصل کرنے کی دو صورتیں ہیں: ایک مشکل اور ایک سہل۔تو سہل کو کیوں نہ اختیار کیا جائے؟ ایک صاحب نے عرض کیا کہ کچھ مجاہدہ بھی درکار ہے۔فرمایا مجاہدہ سے مراد یہ تھوڑا ہی ہے کہ مشقت یا سختی میں پڑو۔

مثال سے سمجھ لیجئے: ایک کنواں یہاں مدرسہ میں ہے اور ایک جلال آباد میں ہے جو یہاں سے تقریباً دو ڈھائی میل کے فاصلے پر ہے۔تو کیا آپ اس کو افضل سمجھیں گے کہ وہاں سے آپ وضوء کے لیے پانی لایا کریں؟ حالانکہ بقول آپ کے اس میں مجاہدہ ہے۔سہل کو چھوڑ کر شاق [مشکل] کے پیچھے پڑنا کون سی عقل مندی ہے۔ یہ مجاہدات وریاضات مقصود بالذات تھوڑا ہی ہیں۔ ہاں مقصود کے [حصول میں] معین [ومددگار] ہیں۔اصل چیز تو مقصود تک پہنچ جانا ہے۔ایک اور مثال یاد آئی۔ پہلے زمانہ میں ریل موٹر، ہوائی جہاز نہ تھے۔تو لوگ چھکڑوں اور بہلیوں سے سفر کرتے تھے۔کس قدر دشواریاں ہوتی تھیں۔وقت صرف ہوتا تھا۔راستہ میں خطرات کا سامنا ہوتا تھا۔بڑا سفر مہینوں میں طے ہوتا تھا۔اب ریل موٹر، ہوائی جہاز کی بدولت ہر طرح پر سفر میں سہولتیں پیدا ہوگئیں۔اب ایک شخص ہے کہ وہ اس سہولت کو چھوڑ کر دشواری کو پسند کرے،تو کیا اس کو محمود کہیں گے؟ (جلد۱۔ص:۸۲۔۸۳)

## دعا سے زیادہ مؤثر کوئی وظیفہ نہیں:

فرمایا کہ ایک شخص کا خط آیا ہے لکھا ہے کہ میں قرض دار ہوں کوئی مؤثر وظیفہ بتلا دیجئے۔میں نے جواب میں لکھ دیا ہے کہ دعا سے زیادہ کوئی وظیفہ مؤثر نہیں۔اسی سلسلہ میں فرمایا کہ لوگوں نے خدا سے مانگنا

ہی چھوڑ دیا۔ بندوں کا تعلق حق جلّ وعلا شانہ سے بہت ہی ضعیف ہوگیا۔ اس باب میں لوگوں کے عقائد نہایت ہی خراب ہیں۔ اور اس میں ایک اور بہت بڑی خرابی ہے وہ یہ ہے کہ اگر وظیفہ [قرآنی آیات کا کوئی وظیفہ بتایا گیا اور اس] سے کام نہ ہوا تو پھر آیات الٰہیہ سے بدگمانی بدعقیدگی ہوتی ہے، یہ سب جاہل عاملوں کی بدولت ہو رہا ہے۔ ان کے یہاں ہر کام کے لیے وظائف ہی کی تعلیم ہوتی ہے۔ اہل نااہل بھی نہیں دیکھا جاتا۔ اس کے علاوہ بتلانے کے وقت ایسے طرز سے کہتے ہیں اور ایسا اطمینان دلاتے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کام اسی طرح ہو جائے گا، اس میں کوئی شک وشبہ ہی نہیں۔ اور اگر تقدیر سے اس کے خلاف ہوا تو اس پڑھنے والے کے ایمان کے لالے پڑ جاتے ہیں۔ یہ سمجھ بیٹھتا ہے کہ آیات الٰہیہ میں بھی کوئی اثر نہیں۔ پھر ایسی بدگمانی کا مقتضا تو یہ تھا کہ دعا ہرگز قبول نہ ہوتی۔ (جلد ا۔ ص: ۸۵۔۸۶)

## ذکر قلبی افضل کہ ذکر لسانی؟

ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت ذکر قلبی افضل ہے یا ذکر لسانی؟ فرمایا: ذکر کے متعلق مختلف احکام ہیں، بعض احکام تو لفظ کے ساتھ متعلق ہیں۔ ان میں ذکر لسانی افضل ہے۔ اور باقی جو ذکر زبان سے نہ کیا جائے، اجر اس پر بھی ملتا ہے۔ یہ ذکر قلبی ہے، جس سے ہر وقت قلب میں یاد رہے۔ مگر اس طریق میں قوی اندیشہ رہتا ہے قلب سے ذہول ہو جانے کا، اور ذکر لسانی میں یہ اندیشہ نہیں، اس اعتبار سے ذکر قلبی سے ذکر لسانی افضل ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ اگر صرف قلب سے ذکر کرے گا تو زبان خالی رہے گی۔ اور اگر زبان سے ذکر کرے گا تو اس کے ساتھ قلب بھی ادنیٰ توجہ سے متوجہ رہے گا۔ ہاں جس وقت نیند کا غلبہ ہو اس وقت زبان سے ذکر نہ کرے، کیونکہ احتمال ہے کچھ کا کچھ نکلنے لگے۔ حدیث شریف میں اس کو استعجام لسانی سے تعبیر فرمایا ہے۔ (جلد ا۔ ص: ۸۹)

## شرک فی النبوت:

فرمایا کہ ایک مرتبہ مولانا [اسماعیل] شہید صاحبؒ میں اور حضرت سید [احمد شہید] صاحبؒ میں ایک مسئلہ پر طویل گفتگو ہوئی۔ بالآخر مولانا شہید صاحبؒ نے معافی چاہی۔ اور

عرض کیا کہ مجھ کو آپ کی بات بلا چون و چرا مان لینا چاہئے تھا۔ اس پر سید صاحب نے فرمایا کہ توبہ کرو۔ یہ تو نبی کا مرتبہ ہے کہ اس کی بات کو بلا چون و چرا مانا جائے۔ اور یہ بھی شرک فی النبوت ہے۔ مولانا شہیدؒ فرماتے ہیں کہ اس ارشاد سے مجھے شرک فی النبوۃ کے متعلق علم کا ایک بابِ عظیم مفتوح ہوا۔

[یعنی عالم یا شیخ کی بات اس لیے مانی جاتی ہے کہ وہ خدا اور سول کی بات بتاتا ہے یا دین کی اصلاح کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔ ورنہ اللہ کے رسول کے علاوہ کوئی ایسا نہیں، نہ کوئی عالم نہ شیخ، کہ جس کی بات مستقلاً اور ذاتی طور پر تسلیم کرنا واجب ہو اور کسی چوں و چرا کی اجازت نہ ہو۔ حضرت سید شہیدؒ نے اسی نکتے کی طرف توجہ دلائی کہ شاہ اسماعیل آپ نہایت بڑے عالم ہیں۔ آپ اگر کسی بات کو شریعت کے خلاف پائیں اور پھر بھی شیخ کی بات بلا چوں و چرا تسلیم کرنا ضروری سمجھیں، تو یہ شرک فی النبوت ہے۔ ہاں! ظاہر بات ہے کہ جس کا اپنا علم و فہم ناقص ہو وہ عالم اور شیخ کی وہ بات جو کھلے طور پر شریعت کے خلاف نہ ہو بلا چوں چرا ہی مانے گا۔] (جلد ا۔ ص:۹۱)

## دارالعلوم دیوبند کے عہد اول کی نورانیت:

فرمایا کہ جس زمانہ میں میں مدرسہ دیوبند میں پڑھا کرتا تھا اس وقت کے حالات و واقعات یاد آ آ کر عجیب قلب کی کیفیت ہوتی ہے اس وقت یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہمیشہ ایسا ہی زمانہ رہے گا، اس وقت بڑے بڑے اہل کمال کا اجتماع تھا اور قریب قریب سب اپنے کو مٹائے ہوئے اور فنا کئے ہوئے تھے، جب کبھی اتفاق سے ان حضرات کا اجتماع ہو جاتا تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ ہر بزرگ دوسرے کو اپنے سے بڑا سمجھتا ہے بڑے ہی خیر کا مجمع تھا۔ یہی حالت آپس میں طلباء کی تھی اور اساتذہ کے سامنے تو بولنے کی بھی ہمت نہ ہوتی تھی اور ایک یہ زمانہ ہے کہ اس وقت سے کوئی مناسبت ہی نہیں ۔

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

اس وقت کھلّم کھلاّ نظر آتا تھا کہ مدرسہ پر انوار کی بارش ہو رہی ہے اور یہ سب ان حضرات کی مقبولیت کی علامت تھی اور ان حضرات کے تقویٰ و طہارت کے ثمرات تھے۔ اور مدرسہ

کی مقبولیت کا اس قدر جو اثر ساری دنیا پر ہوا یہ بھی ان ہی حضرات کی برکت تھی۔ مقبولیت پر یاد آیا؛ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے خواب میں دیکھا کہ جنت ہے اور اس میں ایک طرف چھپر کے مکان بنے ہوئے ہیں، فرماتے ہیں کہ میں نے دل میں کہا کہ اے اللہ! یہ کیسی جنت ہے جس میں چھپر ہیں؟ جس وقت صبح کو مدرسہ آیا، مدرسہ کے چھپر نظر پڑے تو ویسے ہی چھپر تھے۔ یہ زمانہ بالکل مدرسہ کا ابتدائی زمانہ تھا۔ تب تعبیر سمجھ میں آئی کہ یہ مدرسہ کی مقبولیت دکھلائی گئی ہے۔ اس زمانہ میں نہ یہ لمبی چوڑی تعمیر تھی نہ اساتذہ تزک اور شان سے رہتے تھے۔ نہ طلباء کا کوئی فیشن تھا۔ پھٹے ہوئے کپڑے، ٹوٹی ہوئی جوتیاں، یہ ان کا ظاہری حال تھا۔ نہ اس جدید قسم کے قواعد اور قانون تھے نہ اتنے منبر اور محراب تھے۔ کام جو کچھ ہوا سب کو معلوم ہے کہ کیسے کیسے باکمال لوگ فارغ ہو کر نکلے۔

اور اب اس وقت سب کچھ ہے اور اس کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں وہ جو ایک چیز تھی، جس کو روح کہتے ہیں، وہ نہیں رہی۔ باقی علم اور جگہ سے اب بھی بہت تھا۔ مگر زمانہ تحریک سے وہ بھی آیا گیا ہوا۔ اس لیے کہ طلباء کو تقریروں تحریروں اور کمیٹی جلسوں ہی سے فرصت نہیں۔

(جلد۱۔ص:۹۶۔۹۷)

## تصرف اور کرامت نہ ہونے پر اللہ کا شکر:

ایک اہل علم کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ میں تو اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں کہ مجھ کو تصرف اور کرامت وغیرہ سے محفوظ رکھا۔ ورنہ مجھ جیسے کمزور کے لیے تو یہ چیزیں حجاب بن جاتیں۔

(جلد۱۔ص:۹۸)

## کسی کے لیے اولاد نہ ہونا ہی خیر ہوتا ہے:

اور اسی پر کیا؟ اولاد کیسی دولت ہے، کہ اس سے بڑھ کر دنیا میں کوئی دوسری چیز نہیں ہوتی۔ مجھ کو اس سے بھی محفوظ رکھا گیا۔ اگر اولاد ہوتی تو نہ معلوم کیا کیا آفتیں ہوتیں۔ ایک مرتبہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے میرے سامنے ایک تقریر فرمائی کہ اولاد ہونے میں یہ کلفت ہوتی ہے، یہ پریشانیاں ہوتی ہیں، یہ خلجان ہوتے ہیں۔ سبب اس کا یہ ہوا تھا کہ میری ایک خالہ ساس تھیں۔

انھوں نے حضرت حاجی صاحب سے میرے لیے اولاد ہونے کی دعا کرائی تھی۔ اس موقع پر حضرت نے مجھ سے فرمایا تھا کہ بھائی! تمہاری خالہ نے تمہارے اولاد ہونے کی دعا کو کہا تھا، میں نے دعا تو کر دی۔ مگر جی تو یہی چاہتا ہے کہ جیسا میں ہوں ویسے ہی تم رہو۔ مطلب یہ تھا کہ اولاد نہ ہو۔ میں سمجھ گیا کہ اولاد نہ ہوگی۔ چنانچہ نہیں ہوئی۔

حتیٰ کہ جب میں نے دوسرا عقد کیا، ان کی عمر اولاد ہونے کی تھی۔ مگر عجب اتفاق ہے، کہ ان کو ڈاکٹرنی نے کہہ دیا تھا کہ تم شادی مت کرنا۔ تمہارے لیے سخت مضر ہے۔ اگر اولاد ہوئی تو پھر تمہاری جان کی خیر نہیں۔ سو اولاد میرے لیے مضر باطن بتلائی گئی۔ اور ان کے لیے مضر ظاہر۔ سو شادی تو ہوئی۔ مگر اللہ تعالیٰ نے ان کی جان کی حفاظت فرمائی کہ ان سے بھی اولاد نہیں ہوئی۔ سو اولاد نہ ہونے میں ان کی مصالح جان کے تھے اور میرے مصالح ایمان کے۔ اور یہ سب کے لیے نہیں ہے۔ یہی اولاد بعض کے لیے آلۂ بُعد [یعنی اللہ سے دوری کا ذریعہ] ہو جاتے ہیں اور بعض کے لیے آلۂ قرب ہو جاتے ہیں، اس کو حق تعالیٰ ہی خوب جانتے ہیں کہ کس کے لیے سبب بُعد کے ہوں گے اور کس کے لیے سبب قرب کا۔

پس جیسے اولاد ہونا ایک دولت اور نعمت ہے، مگر سب کے لیے نہیں۔ اسی طرح پیشین گوئی اور تصرف و کرامت دولت ہیں، مگر سب کے لیے نہیں، بلکہ بعض کے لیے یہ چیزیں حجاب ہیں۔ اور مجھ جیسے کمزور کے لیے تو یہ چیزیں حجاب ہی ہو جاتیں۔ اپنی حالت سے میں ہی خوب واقف ہوں۔ بس مجھے تو یہی حالت پسند ہے کہ جو احکام معلوم ہوں ان پر عمل کرلوں اور وہی اپنے دوستوں کو بتلا دوں۔ (جلد ا۔ ص: ۹۸)

## حضرتؒ کے عقد ثانی کا واقعہ:

ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت عقد ثانی کا داعی کیا پیش آیا تھا؟ فرمایا: اُن کی سادگی، دینداری اور بے نفسی داعی ہوئی، شروع ہی سے ان کی یہ حالت تھی۔ اسی وجہ سے میں نے ان کو سعید احمد مرحوم کے لیے تجویز کیا تھا۔ جی چاہتا تھا کہ ایسی اچھی طبیعت کا آدمی گھر میں رہے۔ جب مرحوم کی وفات ہوگئی، ان کے گھر میں رہنے کی بجز عقد کے کوئی صورت نہ تھی۔ اور یہ

## بیعت سے پہلے اچھی طرح دیکھ لیں:

فرمایا کہ آج کل اس کی زیادہ ضرورت ہے کہ جس سے دین کا تعلق پیدا کیا جائے یا ہاتھ میں ہاتھ دیا جائے، پہلے اس کی حالت کو اچھی طرح دیکھ لیا جائے۔ اس لیے کہ اس راہ میں راہزن بہت پیدا ہو گئے ہیں۔ اور بہت اچھا معیار پہچان کا یہ ہے کہ اس زمانہ کے صلحاء اس سے جو معاملہ کرتے ہوں اُس کو دیکھے۔ علماء واہلِ طریق واہلِ وجدان کے قلوب کی شہادت اس کا معیار ہے۔ علماء بھی اپنے اجتہاد سے پہچان لیتے ہیں۔ اور یہاں پر علماءِ خشک مراد نہیں۔

اور صاحب! یہ سب کچھ ہے۔ مگر پھر بھی اس میں [یعنی اصلاح وسلوک کی راہ میں] کاوش گو ضروری ہے، مگر کافی نہیں۔ بس جس کو حق تعالیٰ ہدایت فرمائیں، وہی راہ پر آسکتا ہے۔ فرماتے ہیں ﴿انک لا تھدی من احببت ولکن اللہ یھدی من یشاء﴾ [تم اے رسول! جس کو چاہو ہدایت نہیں دے سکتے۔ بلکہ اللہ جس کو چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے]۔ مگر عادۃ اللہ ہے کہ طالب کے ارادہ پر حق تعالیٰ ہدایت نصیب فرما ہی دیتے ہیں۔

......اور ایک بڑا مانع وصول الی اللہ اور قرب مع اللہ میں، ستانا ہے مخلوق کا اور اس پر ظلم کرنا اور تکلیف پہنچانا۔ (جلد دوم۔ ص:۴۶)

## اعمال صالحہ کے ملکات راسخ ہونے کی ضرورت:

بڑی ضرورت ہے کہ اعمال صالحہ کے ملکات راسخ ہو جائیں، جس سے اعمال صالحہ کا بے تکلف صدور ہونے لگے۔ یہ ایک بڑی تدبیر ہے۔ [یہ بہت اہم افادہ ہے۔ مگر ذرا تشریح طلب۔ جب آدمی اعمال صالحہ کی پابندی کرتا ہے تو ایک مدت کے بعد نفس ان کا ایسا عادی ہو جاتا ہے کہ عمل کرنے میں کوئی خاص مشقت یا تکلف نہیں کرنا پڑتا۔ بلکہ دل میں اعمال صالحہ کا شوق پیدا اور لذت نصیب ہو جاتی ہے۔ پھر بڑی آسانی سے وہی اعمال ہونے لگتے ہیں جو پہلے مشکل سے اور اپنے اوپر جبر کر کے کیے جاتے تھے۔ حضرت فرماتے ہیں کہ اپنی دینی ترقی اور تکمیل کی یہ ایک بڑی تدبیر ہے کہ اعمال کی پابندی کر کے ان کا ملکہ اپنے اندر ایسا پیدا کر لیا جائے کہ پھر وہ آسانی اور شوق سے انجام پانے لگیں]۔ (جلد دوم۔ ص:۴۸)

## مفید باتوں کی کثرت بھی بلاضرورت مضر ہے:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت اگر مفید باتیں ہوں تو کیا ان کی کثرت سے بھی تکدر ہوتا ہے؟ [یعنی دل میں میلا پن آتا ہے؟ دل کے میلے پن اور گندگی سے اللہ تعالیٰ کی یاد میں دل نہیں لگتا اور نیک اعمال سے طبیعت میں وحشت پیدا ہو جاتی ہے، تو کیا مفید باتوں کی کثرت سے دل میں بھی میلا پن آ جاتا ہے؟] فرمایا کہ ہاں اگر بلاضرورت ہو۔ حضرت شیخ فرید فرماتے ہیں:

دل زَ پُرگفتن بمیرد دربدن ☆ گرچہ گفتارش بود درعدن

[زیادہ بولنے سے دل مردہ ہو جاتا ہے۔ چاہے اس کی گفتگو جنت ہی کے بارے میں کیوں نہ ہو۔]

جو کلام بھی غیر ضروری ہو اس سے قلب میں کدورت ہوتی ہے۔ اور ضروری چیز کا معیار یہ ہے کہ اگر وہ نہ ہو تو کوئی ضرر مرتب ہو۔ (جلد دوم۔ ص:۴۹)

## مدارس دینیہ میں صنعت وحرفت:

مدارس دینیہ میں، میری رائے ہے کہ، صنعت وحرفت ضرور تھوڑی سی ہونی چاہئے۔ تا کہ اہل علم دنیا داروں سے مستغنی رہیں۔ ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت واقعی اس میں بڑی حکمت ہے۔ فرمایا کہ جی ہاں! بڑی عمدہ چیز ہے، بشرطے کہ تابع کے درجہ میں ہوں۔ کیونکہ احتیاج کی حالت میں اکثر اہل علم مال داروں سے مغلوب ہو کر بگڑ جاتے ہیں۔ (جلد دوم۔ ص۴۹)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی حضرت مولانا گنگوہیؒ پر شفقت واعتماد:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے متعلقین کی بے حد دلجوئی فرمایا کرتے تھے۔ بہت ہی شفیق تھے۔ میں جب مکہ معظّمہ سے واپس ہوا تو حضرت حاجی صاحبؒ نے فرمایا کہ مولانا رشید احمد صاحبؒ سے کہہ دینا کہ یہاں پر لوگ آپ کی بہت شکایت کرتے ہیں۔ مگر میں نے آپ کی نسبت ضیاء القلوب میں جو لکھا ہے، وہ الہام سے لکھا ہے۔ وہ الہام بدلا نہیں۔ اس لیے لوگوں کی شکایت کا مجھ پر کوئی اثر نہیں۔ آپ اطمینان سے بیٹھے رہو۔ اور یہ بھی فرمایا کہ میری دوستی آپ کے ساتھ اللہ کے واسطے ہے۔ جیسے اللہ کو بقاء ایسے ہی حب فی اللہ کو بھی بقاء ہے۔

میں گنگوہ پہنچا، جا کر عرض کیا کہ حضرت کا کچھ پیام لایا ہوں۔ حضرت [گنگوہیؒ] پر یہ سن کر ایک ایسی کیفیت پیدا ہوگئی جیسے خوف و رجاء کے درمیان کی حالت ہوتی ہے۔ یہ خیال ہوا کہ نہ معلوم کیا فرمایا ہوگا۔ حجرہ میں تشریف لے گئے۔ میں بھی ہمراہ ہوگیا۔ میں نے سب عرض کیا کہ حضرت نے یہ فرمایا ہے۔ بس شروع ہی سے شگفتگی حضرت پر آگئی اور بہت خوش ہوئے۔ اور فرمایا: بھائی ہم تو توکل کئے بیٹھے ہیں۔ لوگ جو چاہیں کریں۔ (جلد دوم۔ص:۵۰۔۵۱)

## عین عتاب کے وقت دوسروں کو اپنے سے افضل سمجھنا:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ میں تو کسی سے عین باز پرس کے وقت بھی الحمدللہ اس کا استحضار رکھتا ہوں کہ یہ شخص مجھ سے لاکھوں درجہ افضل ہے۔ اور یہ استحضار کوئی کمال کی بات نہیں۔ اس لیے کہ موٹی بات ہے کہ کسی کو معلوم نہیں کہ عنداللہ اس کا کیا درجہ ہے؟ مگر اصلاح کی ضرورت باز پرس پر مجبور کرتی ہے۔ (جلد دوم۔ص:۵۴)

## ہم تو عاشق احسانی ہیں:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ عاشق کی دو قسمیں ہیں: عاشق ذاتی اور عاشق احسانی۔ تو ہم عاشق احسانی ہیں۔ سبحان اللہ! کیا ٹھیک بات فرمائی۔ اگر ہم کو کوئی تکلیف نہ ہو اور نعمتیں فائض ہوتی رہیں، تو زہد بھی ہے، توکل بھی ہے، تہجد بھی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ شیخ المشائخ ہیں۔ اور جہاں کوئی تکلیف یا راحت میں کمی ہوئی، سب ختم۔ (جلد دوم۔ص:۸۰)

## نفس دین دار کو دینی رنگ سے مارتا ہے:

فرمایا کہ ہر وقت آدمی کو اپنے نفس کی دیکھ بھال اور نگرانی میں لگا رہنا چاہیئے۔ یہ نفس کم بخت ہر رنگ میں مارتا ہے۔ حتیٰ کہ دین دار کو دنیا میں دین کا رنگ دکھا کر مبتلا کر دیتا ہے۔...... سخت ضرورت ہے نگرانی کی۔ کسی کو بھی بے فکر نہ ہونا چاہیئے۔ اس پر تفریعاً ایک حکایت بیان فرمائی کہ حضرت شاہ عبد القادر صاحبؒ کو ایک غریب آدمی نے ایک دھیلا [آدھا پیسہ] پیش کیا۔ حضرت شاہ عبدالقادر صاحبؒ نے یہ عذر کیا کہ تم غریب آدمی ہو تم سے کیا لیں گے۔ وہ بیچارہ خاموش ہوگیا۔ مگر حق تعالیٰ کو یہ بات

ناپسند ہوئی۔حضرت شاہ صاحب کے فتوحات بند ہو گئے [یعنی رزق کی آمد رک گئی]۔فکر ہوئی،غور کیا، دعاء کی۔قلب پر وارِد ہوا کہ اس دھیلے کے لوٹانے سے ایسا ہوا،اُس شخص سے وہ دھیلا مانگو۔چنانچہ مانگا۔ جب فتوحات کا دروازہ کھلا۔

بعض لوگ فخر کرتے ہیں کہ معاصی پر بھی ہماری نسبت باطنی باقی رہتی ہے۔وہ آنکھیں کھولیں کہ [حضرت شاہ عبدالقادر صاحبؒ پر] کیسی بات پر عتاب ہو گیا؟ جس میں معصیت کا شبہہ بھی نہیں ہوسکتا۔لیکن واقع میں عتاب کی بات ضرور ہوگی۔شاید یہ وجہ ہو کہ اصل سبب ردّ [کرنے] کا نفس کا ترفّع [بلند ہونے کا احساس] ہو۔جس کا عنوان نفس نے مُہدی [ہدیہ دینے والے] کی مصلحت تراش لیا ہو [کہ وہ غریب ہے، اس سے نہ لیا جائے]۔اس لیے کہتا ہوں کہ نفس کی نگرانی کی سخت ضرورت ہے۔

فرمایا کہ کوئی کیا زہد اور تقوی کا دعوی کرسکتا ہے؟ کیا کوئی علم پر ناز کرسکتا ہے؟ وہاں ناز سے کوئی کام نہیں چل سکتا، نیاز کی ضرورت ہے۔...... یہ مسئلہ حضرت شاہ حاجی صاحبؒ کے یہاں حل ہوا کہ نفس کی تلبیس سے بعض اوقات ضروری پہلو تک بھی نظر نہیں پہنچتی۔

چنانچہ حضرت حاجی صاحبؒ سے جب کوئی عرض کرتا کہ حضرت نوکری چھوڑ دوں؟ اس پر حضرت فرماتے کہ نوکری مت چھوڑو، کام [یعنی ذکر و سلوک] میں لگو۔جب کام کرو گے، خود بخود نوکری چھوڑ دو گے۔اور وہ وقت ہوگا کہ اس چھوڑنے کا تحمّل ہوگا۔اور بدون کام کیے ہوئے قوت تحمل کی نہ ہوگی۔تو ممکن ہے کہ اس چھوڑنے سے ایسی پریشانی ہو جو دین میں مضر ہو۔

حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ نے ایک مرتبہ حضرت حاجی صاحبؒ سے عرض کیا کہ حضرت میرا ایک جگہ نوکری کا تعلق ہے۔اگر حضرت اجازت فرمائیں تو چھوڑ دوں؟ حضرت نے جواب میں فرمایا کہ مولوی صاحب! ابھی تک تو آپ پوچھ ہی رہے ہیں۔یہ پوچھنا خود دلیل ہے تردُّد کی۔اور تردُّد دلیل ہے خامی کی۔اور خامی کی حالت میں ملازمت کا تعلق چھوڑنا تشویش قلب کا سبب ہوگا۔اور جس وقت قلب میں قوت پیدا ہو جائے گی، اس وقت خود بخود چھوڑ دو گے۔اگر کوئی روکے گا بھی نہ مانو گے۔یہ ہے حضرت کی شان مشیخت اور فن کی مہارت کی، اور یہ حضرت ہی کا

صدقہ ہے جس کو میں اس وقت بیان کر رہا ہوں۔ حضرت اس فن کے امام تھے، مجتہد تھے، مجدد تھے۔ حضرت پیدا تو ہوئے اس زمانے میں، مگر ان میں روح تھی پہلوں کی۔ کیسی پاکیزہ اور پرمغز تعلیم فرمائی۔ جو لوگ یہ کہتے کہ آج رازی اور غزالی نہیں پیدا ہوتے وہ حضرت حاجی صاحبؒ کے ان ملفوظات کو دیکھیں اور فیصلہ کریں کہ غزالی رازی اب بھی ہوتے ہیں یا نہیں۔ یہ شان تھی حضرت کی:

بر کفے جام شریعت بر کفے سندان عشق ☆ ہر ہوسناکے نداند جام و سنداں باختن

(جلد دوم۔ص:۹۱۔۹۲)

## انہماک فی الدنیا کا علاج:

فرمایا کہ انہماک فی الدنیا نہایت ہی مبغوض چیز ہے۔ حق تعالیٰ فرماتے ہیں ﴿**یا ایھا الذین آمنوا لا تلھکم اموالکم ولا اولادکم عن ذکر اللہ**﴾۔ ترجمہ یہ ہے کہ اے مسلمانو! تم کو تمہارا مال اور تمہاری اولاد خدا کے ذکر سے غافل نہ کردے۔ اور بعض بزرگوں نے یہاں تک بیان کیا ہے کہ نفرت عن الدنیا کی غرض سے بھی کبھی اس کی طرف توجہ نہیں ہونا چاہئے۔ اس میں تو کدورات ہی کدورات ہیں۔ [یعنی دنیا تو دل کو میلا ہی کرتی ہے۔ اور گدلے و میلے دل پر خدائی انوار کا انعکاس نہیں ہوتا] اس [دنیا] کی طرف جس غرض سے بھی توجہ کی جائے ظلمات سے خالی نہیں۔ بس سب میں بہتر نسخہ یہ ہے کہ انسان حق تعالیٰ کی طرف متوجہ رہے۔ کام میں لگا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ایک دن ایسا آئے گا کہ قلب سے یہ چیزیں خود بخود کافور ہو جائیں گی اور حق ہی حق جلوہ گر رہ جائے گا۔ (جلد دوم۔ص:۱۰۲۔۱۰۳)

## ذکر و سلوک کے لیے فراغت کا انتظار شیطانی دھوکہ:

فرمایا کہ لوگوں کی بھی عجیب حالت ہے۔ چاہتے یہ ہیں کہ کرنا تو کچھ پڑے نہیں اور کام سب ہو جائیں۔ اور بعض شب و روز اس انتظار میں رہتے ہیں کہ فلاں کام سے فراغت ہو جائے، فلاں مقدمہ سے نمٹ لیں، فلاں کی شادی سے فارغ ہو جائیں تب خدا کی یاد میں لگیں۔ چونکہ ایسی فراغت میسر نہیں ہوتی، اس لیے ایسا شخص کبھی کامیاب نہیں ہوسکتا۔ محروم ہی رہتا ہے۔ اور ایک دن موت آ کر کام تمام کر دیتی ہے۔ یاس اور حسرت کی حالت میں، خسران کی گٹھری سر پر رکھے

ہوئے، اِس عالم سے رخصت ہو جاتا ہے۔ کام کرنے کی صورت تو یہ ہی ہے کہ اِسی آلودگی [اور انتشار] کی حالت میں خدا کی طرف متوجہ ہو جاؤ [اور ذکر وسلوک کا کام شروع کرو]۔ اس کی برکت سے فراغ بھی میسر ہو جائے گا۔ تمہارا آج کل کرنا ایسا ہے جس کو فرماتے ہیں:

ہر شبے گویم کہ فردا ترک ایں سودا کنم ☆ باز چوں فردا شود، امروز را فردا کنم

(ہر رات یہ ارادہ کرتا ہوں کہ کل کو اس گناہ کو چھوڑ دوں گا۔ پھر جب کل کا دن ہوتا ہے تو پھر کل ہی کا ارادہ کرتا ہوں)۔

کس کا فراغ؟ اور کس کا انتظار؟ اور دنیا میں رہتے ہوئے کہاں فراغ؟ یہ نفس وشیطان کا ایک بڑا زبردست کید [دھوکہ] ہے۔ لوگ رسائی [اور اللہ تعالیٰ تک پہنچنے] کی تو تمنا کرتے ہیں۔ مگر معلوم بھی ہے کہ رسائی کے لیے کچھ شرائط بھی ہیں۔ جن میں پہلی شرط یہ ہے تم برے ہو یا بھلے، اُس طرف متوجہ ہو جاؤ۔ پھر رحمت حق تم کو خود بخود جذب کرے گی [یعنی کھینچ لے گی]۔... صاحبو! جو لوگ اس آرزو میں بیٹھے ہیں کہ فراغ میسر ہو تو خدا کی یاد میں لگیں، بے فکری ہو تو اس طرف متوجہ ہوں، یہ غیر ممکن ہے بدون تعلق بحق کے۔ (جلد دوم۔ ص:۱۰۳۔۱۰۴)

## بلاضرورت کلام کی ظلمت:

فرمایا کہ بلاضرورت کلام کرنے سے قلب پر ظلمت ہوتی ہے۔ اور ضرورت سے اگر کلام ہو، گو کتنا ہی زیادہ ہو، اس سے ظلمت نہیں ہوتی۔ مثلاً ایک [پھل فروش] تمام دن یہ کہتا پھرے کہ ''لے لو خربوزے''، اس سے رائی برابر بھی ظلمت نہ ہوگی۔ اور بلاضرورت اگر یہ بھی پوچھ لے کہ کب جاؤ گے؟ تو اس سے بھی ظلمت ہوتی ہے۔ (جلد دوم۔ ص:۱۰۹)

## ملفوظات میں زیادہ نفع ہے:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت وعظ زیادہ نافع ہے یا ملفوظ؟ فرمایا کہ ملفوظ زیادہ نافع ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ ملفوظ میں خاص حالت میں گفتگو ہوتی ہے۔ البتہ وعظوں میں سے اگر اپنے حسبِ حال انتخاب کر لیا جائے اس سے بھی ان شاء اللہ بہت نفع ہوگا۔ (جلد دوم۔ ص:۱۱۰)

## اہلِ حق سے عناد نہ ہونا غنیمت ہے:

ایک مولوی صاحب کے جواب میں فرمایا: یہ بھی نفع سے خالی نہیں کہ اگر انسان کچھ بھی نہ کرے، تو کم از کم اس کو اہلِ حق سے عناد تو نہ ہو۔ یہ عناد بہت ہی خطرناک چیز ہے۔ (ص:۱۲۳)

## طلب صادق کی ضرورت:

ایک مولوی صاحب کے جواب میں فرمایا کہ اس طریق میں طلب صادق کی ضرورت ہے۔ بدون سچی طلب کے کامیابی مشکل ہے۔ جیسے دوا وہیں اثر کرتی ہے جہاں بیماری ہو، پانی وہیں جا کر ٹھہرتا ہے جہاں نشیب ہو، اونچے پر پانی نہیں چڑھا کرتا۔ حقیقت یہ ہے کہ طلب صادق کی بدولت سب شرائط اور آداب طریق کے آسانی سے پورے ہو جاتے ہیں۔ پھر منزلِ مقصود قریب ہے۔ بس پستی اور شکستگی کی ضرورت ہے۔ اور یہ ایسی ضروری چیز ہے کہ اس راہ میں قدم رکھنے سے پہلے اس کو پیدا کر لینا چاہیئے۔ اب رہی یہ بات کہ وہ کس طرح پیدا ہو؟ تو اس کا یہی طریقہ ہے کہ کسی کی جوتیاں سیدھی کرے۔ اور اپنی رائے کو اس کی رائے کے سامنے فنا کر دے۔ اپنی عقل کو اس کی سامنے مٹا دے۔ اسی کو [مولانا روم] فرماتے ہیں:

فہم و خاطر تیز کردن نیست راہ ☆ جز شکستہ می نگیرد فضل شاہ

سُن! قرب کی راہ عقل و خرد کی تیزی نہیں ہے۔ خدا تعالیٰ کا فضل کسی شکستہ و متواضع ہی کی دستگیری کرتا ہے۔

ہر کجا پستی است آب آنجا رود ☆ ہر کجا مشکل جواب آنجا رود

جہاں پستی ہوتی ہے، پانی وہیں پہنچتا ہے۔ جس کو سوال و اشکال ہوتا ہے جواب اسی کو دیا جاتا ہے۔

ہر کجا دردے دوا آنجا رود ☆ ہر کجا رنجے شفا آنجا رود

جو درد میں مبتلا ہوتا ہے دوا اس کے واسطے ہوتی ہے۔ جہاں غم و تکلیف ہوتی ہے اللہ تعالیٰ کی شفا اسی کو عطا کی جاتی ہے۔ (جلد دوم۔ص۔۱۳۳)

## مزاحِ محمود کی حد:

خواجہ صاحب نے عرض کیا کہ حضور ﷺ بھی مزاح فرمایا کرتے تھے۔؟ فرمایا: ہاں مگر ایک

خاص حد تک، زیادہ نہیں، بہت کم۔ وہ بھی دوسروں کی تطییبِ قلب [دل اچھا کرنے] کی مصلحت سے۔ [اس سے معلوم ہوا کہ مذاق ومزاح کا اصل مقصد دوسروں کی دل جوئی کرنا ہے۔ ساتھ ہی کچھ اپنی بھی تفریحِ طبع ہو جائے گی۔ مگر اس میں زیادتی اچھی چیز نہیں]۔ (جلد دوم۔ص:۱۵۴)

## حج کے جوش میں کمی اور حضرات تھانویؒ وگنگوہیؒ:

خواجہ [عزیز الحسن مجذوبؒ] صاحب نے عرض کیا کہ حضرت لوگ حج کو جا رہے ہیں۔ ان کو دیکھ کر جوش اٹھتا ہے۔ فرمایا کہ مجھ میں تو یہ بات نہیں۔ حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے کسی شخص نے کہا تھا کہ اگر حضرت بیت اللہ تشریف لے جائیں، تو سفر خرچ کے لیے کل روپیہ میں دوں گا۔ سن کر فرمایا: دیکھو تو کیسی اچھی بات ہے۔ ایک تو بیت اللہ کی زیارت اور دوسرے حضرت حاجی صاحبؒ سے ملاقات۔ مگر کچھ حالت ایسی ہوگئی ہے کہ طبیعت میں جانا نہ جانا دونوں برابر سے معلوم ہوتے ہیں۔ (جلد دوم۔ص:۱۵۵)

## ذکر کی برکات کے لیے منکرات سے اجتناب ضروری ہے:

فرمایا کہ ذکر بڑی برکت کی چیز ہے۔ مگر اس کی برکت وہیں تک ہے کہ منکرات [گناہوں] سے اجتناب رہے۔ اگر ایک شخص فرض نماز نہ پڑھے اور نفلیں پڑھے، تو ثواب تو ہوگا، مگر فرض نہ پڑھنے کا جو گناہ ہے وہ ضعیف کر دے گا۔ کوئی نفع ان نفلوں سے ظاہر نہ ہوگا۔ یعنی یہ کہ اس [نفل پڑھنے سے] سے آئندہ اعمال میں قوت نہ ہوگی۔ (جلد دوم۔ص:۱۶۴)

## نصیحت اور امر بالمعروف کے لیے ایک اہم شرط:

فرمایا کہ آج کل غیر اہل فن بھی تو فن میں دخل دیتے ہیں۔ میں نے ایک صاحب سے، ان کے بے محل دوسرے شخص کو نصیحت کرنے پر باز پرس کی تھی۔ تو وہ مجھ سے کہنے لگے کہ امر بالمعروف بھی تو عبادت ہے۔ اور عبادت ہی کے واسطے یہاں ٹھہرے ہوئے ہیں۔ میں نے کہا کہ عبادت کے کچھ شرائط اور حدود بھی ہوتے ہیں یا نہیں؟ مثلاً نماز بھی تو عبادت ہے، اگر کوئی بے وضو ٹرخانے لگے تو کیا صحیح ہو جائے گی؟ اسی طرح امر بالمعروف کی بھی شرائط ہیں۔ ان میں سے ایک یہ

بھی ہے کہ عین امر بالمعروف کے وقت ناصح اپنے کومخاطب سے کمتر اور بدتر سمجھے۔ایسا شخص امر بالمعروف کر سکتا ہے۔کیا تمہاری اس وقت یہ حالت تھی؟ کہنے لگے: نہیں۔میں نے کہا کہ جب شرط نہ پائی گئی تو پھر عبادت کہاں ہوئی؟؟ (جلد دوم۔ص ١٦٥)

## بعض مرتبہ گردن جھکا کر بیٹھنے سے عجب ہو جاتا ہے:

فرمایا کہ بعض مرتبہ گردن جھکا کر بیٹھنے سے اور ذکر کرنے سے عجب(١) کا اندیشہ ہوتا ہے۔اس کو شیخ ہی سمجھتا ہے۔وہ ایسے وقت ذاکر سے کہے گا کہ چلتے پھرتے اللہ اللہ کرو۔گردن جھکا کر نہ بیٹھو۔اس سے شہرت ہوگی۔نفس میں عجب پیدا ہوگا۔آج کل ان تعلیمات کا اکثر مشائخ کے یہاں نام ونشان نہیں۔ (جلد دوم۔ص:١٦٥)

## فناءِ تجویزات اور ترک تعلقات:

فرمایا کہ میرا مسلک تو فناءِ تجویزات اور ترک تعلقات ہے۔مگر یہاں پر تعلقات سے مراد غیر ضروری تعلقات ہیں۔[اور فناء تجویزات سے مراد ہے کہ بندہ اپنے بارے میں کوئی حالت اپنی طرف سے تجویز نہ کرے، اپنا معاملہ بس اللہ کے حوالے کردے]۔بدون اس فناء کے راحت کی زندگی میسر نہیں ہوسکتی۔ (جلد دوم۔ص:١٧٩)

## حافظے کی قوت کے لیے:

یاقوی گیارہ مرتبہ سر پر ہاتھ رکھ کر پڑھ لیا کرے، حافظہ کی قوت کے لئے۔ان شاءاللہ نافع ہوگا۔اور اگر وسعت ہو تو اصل تدبیر یہ ہے کہ کسی طبیب سے کوئی نسخہ تجویز کرائے۔

(جلد دوم۔ص:١٩٧)

## میں اپنی اصلاح سے بھی غافل نہیں:

میں الحمدللہ اپنی اصلاح سے بھی غافل نہیں۔چاہے مجھ سے کوئی قسم لے لے۔جو بات

(١) [عُجب کا مفہوم ہے اپنے کو اچھا سمجھنا۔یہ ایک بڑی بری صفت ہے۔حدیث میں اس کو انسان کے دین کے لیے بڑی مہلک بیماری بتایا گیا ہے۔یحییٰ]

معلوم ہوتی جاتی ہے اس کی اصلاح کرتا رہتا ہوں۔ میں اپنے کو بھی اصلاح سے بری نہیں سمجھتا۔ صدہا نقائص میرے اندر ہیں۔ (جلد دوم۔ص:۱۹۸)

## اصل چیز بیعت نہیں، شیخ کی اتباع ہے:

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ بیعت میں کیا رکھا ہے؟ اصل چیز تو اتباع ہے۔ اتباع میں بیعت سے بھی زیادہ قوی علاقہ [رابطہ و تعلق] ہو جاتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۱۱)

## تقریر کا جوش مخاطب کے جذب پر موقوف ہے:

تقریر کا جوش مخاطب کے جذب [یعنی شوق اور طلب] پر موقوف ہے۔ جیسے ماں کے دودھ میں جوش ہوتا ہے بچے کی طلب پر۔ (جلد دوم۔ص:۲۱۸)

## نفسانیت کا خطرہ اور کسی رہبر و مصلح کی ضرورت:

ایک صاحب غلام احمد قادیانی کے متعلق فرماتے تھے کہ شروع میں تو کوئی غلطی ہوگئی۔ مگر آخر میں نفسانیت ہوگئی، اسی کی وجہ سے ہمیشہ غلطی پر اصرار رہا اور رجوع ایک دعوے سے بھی نہیں۔ بات یہ ہے کہ [نفسانیت اور انا کا] جب ایسا ابتلاء ہوتا ہے تو وہ وقت بڑا ہی خطرناک ہوتا ہے۔ بدون رہبرِ کامل کے اس راہ سے گذرنا غیر ممکنات سے ہوتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۳۴)

## حضرتؒ کی تواضع:

فرمایا کہ حضرت! ہمارے پاس تو یہی ایک سرمایہ ہے کہ دوستوں کو محبت ہے۔ اسی سے امید ہے کہ شاید آخرت میں نجات ہو جائے، اور کچھ بھی نہیں۔ (جلد دوم۔ص:۲۳۶)

## زیادہ تر گناہ نفس کی شرارت سے ہوتے ہیں:

فرمایا کہ شیطان تو کم بختی مارا بدنام ہی ہوگیا۔ ورنہ ہم جیسوں کے بہکانے کے لیے تو نفس ہی بڑی چیز ہے۔ شیطان کی بھی ضرورت نہیں۔ شطونگڑے ہی، یعنی ذریت شیطان ہی کافی ہیں۔ باقی اگر ان سب کے شرور سے بچنا چاہو تو پہلے یہ معلوم کر لینے کی ضرورت ہوگی کہ دشمن مقابلہ

پر کون ہے؟ یہ معلوم ہو جانے کے بعد مقابلہ آسانی سے ہو سکتا ہے۔ یعنی پہلے یہ معلوم کر لو اس خاص گناہ کی طرف شیطان رغبت دلا رہا ہے یا نفس؟ سو اس کا معیار یہ ہے کہ جس وقت قلب میں معصیت کا وسوسہ پیدا ہو تو، یہ دیکھو کہ باوجود بار بار کے دفع کے کرنے کے بعد اگر پھر وہی [اسی گناہ کا] وسوسہ ہوتا ہے، تو یہ نفس کی طرف سے ہے۔ اس لیے کہ نفس کو گناہ سے محض حظ [یعنی لذت] مقصود ہے۔ اور خاص وقت میں حظ خاص ہی گناہ میں ہے۔ اور اگر دفع کرنے کے بعد قلب سے وہ وسوسہ نکل جائے، دوسرے گناہ کا وسوسہ پیدا ہو تو سمجھو کہ یہ شیطان کی طرف سے ہے۔ اس لیے کہ شیطان کو کوئی خاص حظ مقصود نہیں، بلکہ عداوت کی وجہ سے مطلق گناہ میں مبتلا کرنا مقصود ہے۔ اس لیے یہ شخص اگر ایک سے ہٹے گا تو وہ اس کو دوسرے میں مبتلا کرنے کی کوشش کرے گا۔

اس سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ زیادہ تر صدور معاصی کا نفس ہی کی طرف سے ہے۔ مگر لوگ دھوکہ میں ہیں کہ ایسے خطرات کے وقت کثرت سے لاحول پڑھتے ہیں مگر پھر بھی وسوسہ میں کمزوری پیدا نہیں ہوتی۔ کیونکہ لاحول نفس کا علاج نہیں۔ سو کتنی بڑی غلطی میں عدم علم کی وجہ سے ابتلاء ہو رہا ہے۔

نفس کا علاج کرو۔ جو گناہ کرانے میں شیطان کی بھی اصل ہے۔ چنانچہ ظاہر ہے کہ اوروں کو تو شیطان بہکاتا ہے۔ مگر شیطان کو کس نے بہکایا تھا؟ ظاہر ہے کہ شیطان کو اس کے نفس نے بہکایا تھا۔ تو اصل کون ہوا؟ نفس ہی تو ہوا۔ البتہ بُعدِ حق [یعنی اللہ تعالیٰ سے دور کرنے] میں دخل دونوں کو ہے۔ جب یہ معلوم ہو گیا تو شیطان کا مقابلہ لاحول اور ذکر سے کرو۔ اور نفس کا مقابلہ ہمت سے [یعنی یہ ارادہ کر کے کہ گناہ نہیں کریں گے] کرو۔ آج کل گڈ مڈ معاملہ ہے۔ سب کو ایک ہی لکڑی سے ہانکنا چاہتے ہیں۔ جس کا نتیجہ ناکامی ہے۔ اسی لیے کسی کامل کی صحبت کی ضرورت ہے۔ ایسے علوم اُسی کی صحبت سے حاصل ہوتے ہیں۔ اسی وجہ سے فرمایا گیا ہے کہ ایک فقیہ شیطان پر ہزار عابد سے زیادہ بھاری ہے کیوں کہ وہ خود بھی اس کے مکر و فریب سے بچتا ہے اور دوسرں کو بھی حقائق بتلا کر بچاتا ہے۔ (جلد دوم۔ ص: ۲۳۷۔۲۳۸)

## شوہر کی اجازت کے بغیر عورت کا مرید نہ ہونا:

فرمایا کہ بغیر شوہر کی اجازت کے عورت کو مرید نہیں کرتا۔ اس لیے کہ اس میں بہت ممکن ہے کہ مرد غیر معتقد ہو اور عورت معتقد ہو، اور مرد اس پیر کی نسبت کچھ کہنے لگے تو عورت کو نا گوار ہو۔ اس لیے یہ مرد کو کوئی جواب دے پھر گھر میں فساد ہو۔ اس لیے مرید کرنا مناسب نہیں۔ میرے یہاں ہر بات الحمدللہ اصول کے ماتحت ہوتی ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۳۹۔۲۴۰)

## اللہ کے فیصلے پر راضی:

ایک صاحب نے خط میں دریافت کیا تھا کہ حضرت کو اب تو نیند کی شکایت نہیں؟ جواب لکھا گیا کہ ''شکایت تو نہیں حکایت ہے کہ، نیند اب بھی کم ہے''۔ شکایت وہ ہے جس میں نا گواری کا اظہار ہو۔ (جلد دوم۔ص:۲۴۰)

## کثرت ازدواج پر اعتراض:

فرمایا کہ حضورﷺ پر مخالفین کی طرف سے نفس پرستی کا اعتراض ہے کثرت ازدواج کے متعلق۔ مگر یہ نہ دیکھا کہ عرب کے بڑے بڑے عمائد نے حضورﷺ کی خدمت مبارک میں حسین سے حسین عورتیں اور سلطنت اور حکومت اور مال پیش کرنے کی درخواست کی تھی۔ اور یہ چاہتے تھے کہ ہمارے لات اور عزیٰ [ کی عبادت ] کو برا نہ کہئے۔ حضورﷺ نے صاف انکار فرما دیا۔ کیا حظ نفس والے کا یہی رنگ ہوتا ہے؟ اس قسم کا اعتراض ایسی ذات مقدس پر وہی کر سکتا ہے جو یا تو اندھا ہو اور اگر اندھا نہیں تو شرارت ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۴۲)

## عجب اور تکبر میں فرق:

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ عجب اور کبر دونوں میں صرف یہ فرق ہے کہ عجب میں دوسرے کو حقیر نہیں سمجھتا، اپنے کو عظیم سمجھتا ہے۔ اور کبر میں دوسرے کو بھی حقیر سمجھتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۶۶)

## برا کہنے والے سے شکایت کی وجہ:

[ایک صاحب نے حضرت کے متعلق ایک بیہودہ تحریر لکھی تھی۔اس پر حضرت نے فرمایا کہ ] جو کچھ مجھ کو شکایت ہوئی محض اس وجہ سے کہ آپ کو محبت کا دعویٰ ہے، معاملہ سے بھی اس کا اظہار کیا جاتا ہے۔اور زبان سے بھی کہا جاتا ہے: انا محب لك [میں آپ سے محبت کرتا ہوں]۔ورنہ میں تو اپنے کو اُس سے بھی بدتر سمجھتا ہوں جتنا مجھ کو کہا جاتا ہے۔دیکھیے احمد رضا خاں صاحب نے مجھ کو ہمیشہ برا کہا۔مگر مجھ پر ذرہ برابر بھی اثر نہیں ہوا۔[سبحان اللہ! سیکھنے کے اخلاق ہیں]۔ (جلد دوم۔ص:۲۷۰)

## حضرت شیخ الہندؒ کی عالی حوصلگی:

فرمایا کہ سبحان اللہ! حضرت مولانا دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کی عالی حوصلگی قابل دید ہے۔ کہ میرا مسلک جو حضرت مولانا کے مسلک سے ظاہراً مختلف تھا، ڈھکا چھپا نہ تھا۔مگر حضرت ذرا بھی دل گیر [رنجیدہ] نہ ہوئے۔بڑے اور چھوٹوں میں یہ فرق ہوتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۲۷۱)

## اتباعِ شریعت میں حضرت گنگوہیؒ کا تصلب اور مجتہدانہ ومحققانہ شان:

فرمایا کہ ہمارے بزرگوں کی جیسی شان تھی وہ ان کے واقعات سے معلوم ہوسکتی ہے۔ ایک شخص نے حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کیا کہ ایک صاحب ہیں انبہٹے میں، وہ کہتے ہیں کہ حضرت حاجی صاحبؒ نے مجھ کو سماع کی اجازت دے دی ہے۔حضرت گنگوہیؒ نے جواب میں فرمایا کہ اگر ایسا ہوا بھی ہو تو حجت نہیں۔حضرت حاجی صاحبؒ جس فن [یعنی طریقت] کے امام ہیں، اس میں ہم ان کے غلام ہیں۔باقی یہ مسائلِ فقہیّہ ہیں، اس میں فقہاء کا اتباع کیا جائے گا۔

دیکھئے حضرت مولاناؒ ہمیشہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خطوط میں اپنے نام کے ساتھ یہی لکھتے تھے کہ کمترین غلام، کمینۂ خدام۔مگر اس موقعہ پر صاف صاف حقیقت ظاہر کردی۔ بلکہ یہ بھی فرمایا کہ ان مسائل میں حضرتؒ کو ہم سے فتویٰ لے کر عمل کرنا چاہئے۔نہ کہ ہم آپ کے قول پر عمل کریں۔حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ میں انتظامی شان بڑی زبردست تھی۔جس کو بعض بدفہموں نے نخوت سے تعبیر کیا۔نخوت نہ تھی، بلکہ صفائی تھی۔جو ایک مجتہدانہ محققانہ شان کی

مظہر تھی۔......کیا ٹھکانہ ہے ان حضرات کی حق پرستی کا۔ یہ لوگ عاشق تھے شریعت کے۔ آج کل تو کوئی ایسی بات کر کے دکھلائے۔ (جلد دوم۔ص ۲۷۸۔۲۷۹)

## صوفیہ کے علومِ مکاشفہ کا مطالعہ مضر ہے:

فرمایا کہ صوفیہ کے ایسے کلام کو دیکھنا جو علمِ مکاشفہ [یعنی کشف وغیرہ] سے تعلق رکھتا ہو، عوام الناس کے لیے حرام ہے۔ اندیشہ گمراہی کا ہے۔ اور وہ اس وجہ سے کہ سمجھ سکتے نہیں، یوں ہی گڑبڑ میں پھنس کر گمراہ ہوں گے۔ (جلد دوم۔ص:۲۸۳۔۲۸۴)

## تعمیرات کے کام سے وحشت کی وجہ:

فرمایا کہ تعمیر کے کام سے مجھ کو بہت تنگی ہوتی ہے۔ اس میں کوئی صرفہ کی انتہا ہی نہیں رہتی۔ اندازہ کر و سو روپیہ کا اور صرف ہو جائیں دو سو ڈھائی سو۔ گو ضرورت کی وجہ سے کرنا پڑتا ہے، مگر دل گھبراتا ہے۔ بزرگوں کو تو اس سے بڑی نفرت تھی۔ اس میں بڑے خرچ کی ضرورت ہے۔ مسلمانوں کے پاس اس میں روپیہ صرف کرنے کو کہاں؟ اور اگر ہو بھی تو اس زمانہ میں پیسہ کی حفاظت کی ضرورت ہے۔ اس کی حفاظت کرنی چاہیے اور سوچ سمجھ کر صرف کرنا چاہیے۔ بڑا ہی نازک زمانہ ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۰۲)

## چار آدمی محبت کرنے والے کافی ہیں:

فرمایا کہ اگر چار آدمی ہوں محبت کرنے والے اور مخلصانہ تعلق رکھنے والے اور سمجھدار، وہ کافی ہیں۔ یہ بہتر ہیں ان چار ہزار سے جو مہمل ہوں۔ آج کل تو رسمی پیروں کے یہاں رجسٹر بنے ہوئے ہیں کہ اتنے مرید ہیں۔ مجھ سے تو کسی خاص شخص کے متعلق بھی یہ یاد نہیں رہتا کہ یہ مجھ سے بیعت ہے یا نہیں۔ ہاں جو لوگ زیادہ ملتے رہتے ہیں یا کثرت سے خط و کتابت رکھتے ہیں وہ بے شک یاد رہتے ہیں۔ اور اصل تو یہ ہے کہ ایک ہی کی یاد بہت ہے، جس کو یہ دولت حق تعالیٰ نصیب فرمادیں۔ (جلد دوم۔ص:۳۱۰)

## دین اور دنیا کا فرق:

فرمایا: دین کی باتوں میں تو کہا جاتا ہے کہ جی نہیں لگتا، مزہ نہیں آتا۔ گورنمنٹ کے احکام

میں بھی، جو کہ نفس کے خلاف ہوں، کبھی کہا ہے کہ جی نہیں لگتا، مزہ نہیں آتا؟ مثلاً گورنمنٹ حکم دے کہ مالگذاری داخل کرو یا ٹیکس داخل کرو۔ اس وقت یہ کہہ کر الگ ہو جائیں کہ ہم داخل نہیں کرتے۔ ہمیں مزہ نہیں آتا، یا جی نہیں لگتا۔ ایسا کر کے دیکھیں، جیل خانہ میں پہنچ جائیں۔

......اے صاحبو! خدا کے ساتھ محبت نہ سہی، مگر ان کی حکومت تو ہے۔[وہ ہمارے مالک اور حاکم تو ہیں] یہی سمجھ کر احکام بجالاؤ۔ میں تو کہا کرتا ہوں کہ ایسی بیہودہ باتیں جو سوجھتی ہیں، اُس کا سبب ہے کہ نہ خدا کے ساتھ محبت ہے نہ خدا کی عظمت ہے۔ اس لیے بہانے ڈھونڈتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ جی نہیں چاہتا۔...اصل میں [اللہ تعالیٰ کی محبت اور عظمت جیسے] جذبات کے پیدا کرنے کے لیے صحبت کی ضرورت ہے۔ یہ باتیں نہ کتابوں کے دیکھنے سے حاصل ہوتی ہیں نہ پڑھنے سے۔ یہ تو کسی کی صحبت میں بیٹھنے سے حاصل ہوسکتی ہیں۔ (جلد دوم۔ص:۳۱۳۔۳۱۴)

## دنیا کب مضر ہے؟

حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ دنیا کا ہاتھ میں ہونا مضر نہیں۔ دل میں ہونا مضر ہے۔ بطور مثال کے یہ پڑھا کرتے تھے۔

آب در کشتی ہلاک کشتی است ☆ آب اندر زیر کشتی پشتی است

(پانی کشتی کے اندر ہو تو ڈبو دے گا۔ اور اگر کشتی کے نیچے ہو تو اس کے لیے سہارا ہے)

(جلد دوم۔ص:۳۱۵)

## حضرت رائپوریؒ کے پیر کی حضرت تھانویؒ کو عجیب دعا:

فرمایا کہ مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوریؒ کے پہلے پیر کا نام شاہ عبدالرحیمؒ تھا۔ میں ان سے ملا ہوں۔ انہوں نے مجھ کو دعا دی تھی کہ جسم ہمیشہ امیر رہے اور دل فقیر۔ میں بحمداللہ اس کو کھلی آنکھ دیکھ رہا ہوں۔ (جلد دوم۔ص:۳۱۵)

## ایک بڑے عالم اور طریق کی حقیقت سے بے خبری:

فرمایا کہ اس طریق کی حقیقت سے بے خبری کی حالت ہے کہ ایک بڑے عالم تھے اور

درویش بھی سمجھے جاتے تھے۔ میں بھی ان سے ملا ہوں۔ شروع میں تو ہمارے بزرگوں کے معتقد تھے۔ آخر میں آکر کسی قدر بدعت کا رنگ غالب ہوگیا تھا۔ مگر تھے سادہ اور نیک۔ انہوں نے ایک ذاکر سے پوچھا کہ کچھ ذکر و شغل کرتے ہو؟ اس نے کہا کہ جی ہاں۔ دریافت کیا کہ کچھ نظر بھی آتا ہے؟ انہوں نے کہا کہ نظر تو کچھ نہیں آتا۔ کہنے لگے کہ خیر، ثواب لیے جاؤ۔ باقی نفعِ مقصود تو کچھ ہے نہیں۔ مجھ کو تو یہ سن کر حیرت ہوگئی کہ عالم درویش ہو کر ایسی بات کہی۔ اصل چیز تو ثواب ہی ہے جو تمام اعمال سے مقصود ہے۔ اور ثواب کی حقیقت ہے حق تعالیٰ سے قرب اور اس کی رضاء۔ انہوں نے اس کی کیسے تحقیر کی؟ اصل میں یہ فن بھی بڑا ہی نازک ہے، اس میں بہت سنبھل کر قدم رکھنے کی ضرورت ہے۔ ورنہ آدمی ٹھوکریں ہی کھاتا رہتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۱۸)

## صفات الٰہی کے عقیدہ میں اجمال بہت اچھا ہے:

فرمایا: عوام کا عقیدہ صفات [الٰہی] کے متعلق بہت اچھا ہے، کہ وہ اجمال کی صورت میں سمجھتے ہیں کہ خدا حاضر و ناظر ہے۔ بس اتنا کافی ہے، ورنہ آگے تفصیل گڑبڑ ہی ہے۔ (ص:۳۱۹)

## تقدیر کا مسئلہ اور اللہ تعالیٰ کی طرف خیر و شر کی نسبت:

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ صاحب! یہ مسئلہ بہت ہی نازک ہے۔ [یعنی یہ بات کہ اللہ تعالیٰ شر کے بھی خالق ہیں، اور کیا پھر ان کی طرف شر کی نسبت کی جا سکتی ہے؟] پھر فرمایا کہ ہے تو سب خدا ہی کا پیدا کیا ہوا، شر بھی اور خیر بھی۔ مگر ادب یہ ہے کہ خیر کی نسبت خدا کی طرف کرنا چاہئے اور شر کی نسبت اپنی طرف۔ جس کی حقیقت یہ ہے کہ [خیر اور شر] دونوں میں نسبتیں ہیں۔ ایک خلق کی اور ایک کسب کی [یعنی دونوں کے خالق اللہ تعالیٰ ہیں، اور دونوں کے عامل اور حاصل کرنے والا بندہ ہے]۔ تو خیر میں تو مراقبہ [دھیان] ان کی طرف کی نسبت کا [یعنی اس بات کا کہ اس کے خالق اللہ تعالیٰ ہیں] کرے۔ کسب کا استحضار نہ کرے۔ اور شر میں مراقبہ اپنی طرف کی نسبت کا [کہ عمل کرنے والا میں ہوں] کرے خلق کا نہ کرے۔ غرض خیر میں تو نسبتِ خلق کو متحضر کرو اور شر میں نسبت کسب کو متحضر کرو۔ (جلد دوم۔ص:۳۲۰)

## موت کا ایک طرح سے رحمت ہونا:

فرمایا کہ اگر موت نہ ہوتی تو دنیا کی کدورت سے پریشان ہو کر انسان پوچھتا پھرتا کہ مرنے کی بھی کوئی تدبیر ہے؟ اس لیے موت بھی رحمت ہے۔ بعض لوگ تو اب بھی باوجود اس یقین کے کہ موت اپنے وقت پر یقینی ہے، پھر بھی اس کی تمنا کرتے ہیں کہ ہم مرجائیں۔ اس لیے کہ علاوہ کدورت کے انسان کی یہ بھی خاصیت ہے کہ ایک چیز سے گھبرا جاتا ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۲۳)

## حضرت شاہ شہیدؒ کی حاضر جوابی:

ایک شخص تھا عبدالرحیم، یہ دہری تھا۔ اس نے مولانا [اسماعیل] شہید صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے گفتگو میں کہا کہ داڑھی رکھنا اس لیے ضروری نہیں کہ پیدائش کے وقت یہ نہ تھی۔ تو یہ فطرت کے خلاف ہے۔ مولانا شہیدؒ نے جواب میں فرمایا کہ اس وقت تو دانت بھی نہ تھے۔ ان کو بھی نکلوا دو۔ اپنا سا منہ لے کر رہ گیا۔ مولوی عبدالحئی صاحبؒ حضرت شہید صاحب کے رفیق تھے۔ انہوں نے کہا کہ واہ مولانا! کیا دندان شکن جواب دیا!! اس دندان شکن میں عجیب لطیفہ ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۲۹)

## مراقبۂ موت:

مجلس میں موجود ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت! اگر کبھی کبھی موت کا مراقبہ کیا جائے تو کیسا ہے؟ فرمایا کہ ضرورت کے وقت۔ ورنہ اصل چیز تو اللہ ہی کی یاد ہے۔ اسی کے لیے موت کا مراقبہ بھی تجویز کیا جاتا ہے۔ حاصل یہ ہے کہ [غفلت اور دنیا میں انہماک و مستی جیسے] موانعِ ذکر مرتفع [اور دور] کرنے کے واسطے موت کا مراقبہ کرایا جاتا ہے۔ اگر وہ موانع ہوں تو اب ضرورت ہے کہ موت کا مراقبہ کرے۔ اور اگر موانع نہیں، تو اللہ کی یاد میں مشغول رہے۔ اور موت کا مراقبہ بھی غلو کے ساتھ نہیں۔ بقدر ضرورت کافی ہے۔ جیسے طاعون کے زمانہ میں سب کام کرتے ہیں۔ مگر دل دنیا سے اکھڑ جاتا ہے۔ دل برداشتہ ہو جاتے ہیں۔ بس اتنا استحضار کافی ہے۔

(جلد دوم۔ص:۳۳۴۔۳۳۵)

## وجد اور جوش جیسے حالات کمال نہیں:

وجد و جوش حقیقت میں مذموم نہیں، مگر کمال بھی نہیں...... بلکہ یہ ضعفِ قلب کی دلیل ہے کہ آدمی بے اختیار ہو جائے۔ سو اس قدر مغلوب ہو جانا یہ ضعفِ قلب سے ہوتا ہے۔ اگر یہ کمال ہوتا تو انبیاء علیہم السلام کو سب سے زیادہ مغلوب ہو جانا چاہیئے تھا۔ مگر کبھی ایسا نہیں ہوا کہ از جا رفتہ [اور بے قابو] ہو گئے ہوں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حالت کمال کے خلاف ہے۔ ہاں گریہ جاری ہو جانا یہ نقص نہیں۔

گریہ کے مضمون پر ایک صاحب نے شیعوں کے مجالس کا ذکر کیا۔ وہ رونے ہی کو ذریعۂ نجات سمجھتے ہیں اور اس کے لیے سامان مہیا کرتے ہیں۔ فرمایا کہ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ وہ رنج ہی کیا ہوا جو اتنے سامان کے بعد رونا آئے؟ (ص:۳۳۸)

## اطمینان معاش بڑی نعمت ہے:

فرمایا کہ آج کل لوگ عموماً فکرِ معاش میں مبتلا ہیں۔ ایسے میں اگر حق تعالیٰ کسی کو اطمینانِ معاش نصیب فرما دیں بڑی نعمت ہے۔ اس کی قدر کرنا چاہیئے۔ مگر اکثر قدر زوال پر معلوم ہوتی ہے۔ (جلد دوم۔ص ۳۴۱)

## اگر جنت جہنم کی حقیقت معلوم ہو جائے؟

فرمایا کہ لوگوں کو دوزخ جنت کی حقیقت نہیں معلوم۔ اس لیے بے فکر ہیں۔ ورنہ یہی فکر غالب ہو جائے۔ ضلع بارہ بنکی میں ایک گونگا تھا، اس نے دوزخ، جنت، میدان محشر، میزان، پل صراط، یہ سب خواب میں دیکھ لئے۔ پہلے قطعاً نماز نہ پڑھتا تھا۔ یہ خواب دیکھ کر نماز شروع کر دی۔ اور اشاروں سے دوزخ جنت وغیرہ کے واقعات بیان کرتا تھا۔ میں نے خود اس گونگے کو دیکھا ہے۔ اور اشاروں سے جو واقعات بتلاتا تھا اس کا بھی مشاہدہ کیا ہے۔ ان اشاروں کے وقت رونگٹا کھڑا ہو جاتا تھا۔ وہ بڑا ذہین تھا۔ ایسے کافی اشارے کرتا تھا کہ بالکل نقشہ کھینچ دیتا تھا۔

(جلد دوم۔ص:۳۴۱۔۳۴۲)

## متکبر مالداروں کو منہ نہ لگانا:

فرمایا کہ اِن [دین سے بے پروا] دنیاداروں کو خصوصاً [ان میں سے] مالداروں کو منہ نہیں لگانا چاہئے۔ان میں اکثر 'خرد ماغ' [یعنی گھمنڈی] ہوتے ہیں۔جی چاہتا ہے کہ کوئی ان کو 'اسپ دماغ' ملے تب ان کا دماغ ڈھیلا ہو۔آج کل مدارس والے ان باتوں کا قطعاً خیال نہیں کرتے۔انہوں نے ان کے دماغ زیادہ خراب کردیے۔نا اہلوں کی چاپلوسی اور ان کی تعظیم وتکریم کرنا بے حد مضر ہوتا ہے۔ میں ایک مرتبہ مدرسہ میں گیا۔اتفاق سے ایک مولوی صاحب ایک مالدار کو پھانس کر لائے تھے۔ان مالدار کی درخواست پر مدرسہ کی جانب سے مجھ سے بیان کے لیے کہا گیا۔میں نے منظور کرلیا۔ہم لوگوں کا ایک ہی بیان ہوتا ہے، اسی کے مختلف عنوان ہوتے ہیں۔اور وہ یہی ہے کہ اللہ سے تعلق بڑھاؤ، غیر اللہ سے تعلق گھٹاؤ، چنانچہ میں نے جب دنیا کے متعلق بیان کیا، اس شخص نے سن کر کہا کہ میں ایسے مدرسہ کی امداد نہیں کرسکتا جس میں ترکِ دنیا کی ترغیب دی جاتی ہو۔اور یہ بھی کہا کہ دیکھو مال کی مذمت کی جاتی ہے، مگر مال ایسی چیز ہے کہ میں داڑھی منڈا ہوں، بدافعال ہوں، نہ شریعت کے موافق لباس ہے، نہ اعمال ہیں، محض مال میرے پاس ہے، اس کی وجہ سے بڑے بڑے علماء میری تعظیم کو کھڑے ہوجاتے ہیں۔دیکھئے! ان کی تعظیم وتکریم ایسی مضر ہوتی ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۴۳)

## تکبر کی قباحت:

میں کہا کرتا ہوں کہ متکبروں کی کبھی وقعت نہیں کرنی چاہیے، چاہے ثقہ صورت ہوں...... یہ تکبر ایسی چیز ہے کہ جس شخص میں یہ نہ ہو میں سمجھتا ہوں اس میں سب کچھ ہے۔اور جس میں تکبر ہو، اس میں اور اگر سب کچھ خوبیاں بھی ہوں، میں سمجھتا ہوں اس میں کچھ بھی نہیں۔ (جلد دوم۔ص:۳۴۳)

## بے نفسی اور حکمت کا عجیب امتزاج:

فرمایا کہ ادب محض تعظیم وتکریم کا نام نہیں۔اصل ادب یہ ہے کہ دوسرے کو دل آزاری سے بچانا اور راحت کا اہتمام کرنا۔ایک غیر مقلد صاحب کا خط آیا تھا نہایت گستاخانہ۔میں نے ان کو نہایت نرم جواب دیا۔اور اس میں ضروری اصول کی رعایت رکھی۔میں نے لکھا کہ اگر آپ کو مجھ

سے استفادہ مقصود ہے، تو یہ لہجہ استفادہ کا نہیں ہے۔ اور اگر افادہ مقصود ہے، میں نہایت خوشی سے اجازت دیتا ہوں کہ آپ مجھ کو میری غلطیوں پر اطلاع دیں۔ لکھا ہے کہ مجھ کو استفادہ مقصود ہے۔ افادہ وہ کر سکتا ہے جس کو مساوات کا درجہ حاصل ہو۔ میں تو خادم ہوں۔ جوتیوں کے برابر بھی درجہ نہیں رکھتا۔ [لکھتے تو یہ ہیں مگر] مگر پھر بھی تحریر کا رنگ مناظرانہ ہے۔ عجیب حالت ہے لوگوں کی۔ ایک ہی وقت میں ایک ہی تحریر میں دو متضاد باتیں جمع۔ پھر اس پر دعویٰ علم کا!! میں نے لکھ دیا ہے کہ یہ تو مشاہدہ ہو گیا کہ یہ لہجہ افادہ کا ہے۔ پس اب آپ مجھ کو میری غلطیوں پر اطلاع دیں۔ میں نہایت ٹھنڈے دل سے ان شاء اللہ غور کروں گا۔ لیکن اسی کے ساتھ آپ کو جواب نہ دوں گا۔ اگر غلطی سمجھ میں آجائے گی تو ترجیح الراجح میں شائع کر دوں گا۔

اس کے بعد فرمایا کہ میرے 'عنایت فرماؤں' نے درحقیقت مجھ پر بڑا احسان کیا ہے۔ کہ میرے لیے سہولت پیدا کر دی۔ وہ یہ کہ میں نے تصانیف کیں، جن کی تصحیح کے لیے اگر میں اہتمام کرتا تو کتنا روپیہ خرچ ہوتا!! اب انہوں نے غور کر کے غلطیاں نکالیں۔ اور میں نے ترجیح الراجح میں شائع کر دیں۔ اور کرتا رہتا ہوں۔ تو مفت میں اتنا بڑا کام ہو گیا۔ اور خدا نہ کرے مجھ کو ضد تھوڑا ہی ہے۔ یہ تو دین ہے۔ اس میں سب ہی مسلمانوں کی شرکت ہے۔ سب مل کر خدمت کریں۔

(جلد دوم۔ ص: ۳۴۷)

## شریعت کے احکام حکمت جانے بغیر ماننے چاہئیں:

[ایک صاحب حضرت سے احکام کی حکمتیں پوچھ رہے تھے۔ آپ نے ان سے کہا کہ یہ بتاؤ] زنا کی حرمت کی کیا علت ہے؟ کہنے لگے کہ یہ تو معلوم نہیں۔ میں نے کہا میں بتلاتا ہوں، اس میں دو علتیں ہیں: ایک خلطِ نسب [یعنی بچے کے باپ کا پتہ نہیں چل سکتا]۔ دوسرے مردوں میں باہم لڑائی جھگڑا۔ بڑے خوش ہوئے، کہنے لگے: بہت ٹھیک۔ میں نے کہا کہ عورت کو ایسی دوا کھلا دی جائے جس سے علوق [حمل ٹھیرنے] کا احتمال نہ رہے، نیز زانی مردوں میں باہم ایسا تعلق و تعشق [محبت] ہو جس میں جھگڑے کا بھی احتمال نہ رہے، تو کیا پھر زنا حلال ہو جائے گا؟؟ بس دم بخود رہ گئے۔

[ایک ڈپٹی کلکٹر آئے] انہوں نے سوال کیا کہ سود کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے؟ میں

نے کہا کہ میرا خیال آپ کو معلوم ہے، کہ میں مذہبی شخص ہوں، قرآن وحدیث کا حکم ظاہر کر دینا میرا کام ہے۔ فلسفی شخص نہیں ہوں نہ فلسفیات کا ذمہ دار۔ قرآن وحدیث سے جواب دوں گا۔ اس میرے جواب پر اور اِن اصول موضوعہ کی بناء پر اُن کے سوالات کا بہت بڑا ذخیرہ تو ختم ہو گیا۔ میں نے کہا کہ جواب سنئے۔ وہ یہ کہ حق تعالیٰ فرماتے ہیں: ﴿وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبَا﴾ اللہ نے تجارت کو حلال قرار دیا ہے اور سود کو حرام۔

کہنے لگے حسن نظامی دہلوی تو ربا [سود] کی یہ تفسیر کرتے ہیں۔ میں نے کہا کہ آپ قانون کی جن دفعات کی بناء پر فیصلے دیتے ہیں، آپ وہ قانون اور وہ دفعات مجھے دیجئے۔ میں اس کی شرح کروں گا۔ آپ میری شرح کے ماتحت فیصلہ لکھا کریں۔ پھر دیکھئے کہ گورنمنٹ کی طرف سے آپ پر کیسی لتاڑ پڑتی ہے اور جواب طلب ہوتا ہے؟؟ اس جواب طلب ہونے پر اگر آپ گورنمنٹ سے کہیں کہ فلاں شخص نے قانون کی یہی شرح لکھی ہے اور وہ شخص عربی فارسی اردو سب جانتا ہے، اس [کی شرح] سے میں نے یہ فیصلہ لکھا ہے، تو یہی جواب ملے گا کہ زبان دانی اور چیز ہے قانون دانی اور چیز ہے۔ طالب علم [یعنی شریعت کا عالم] ہونا اور چیز ہے قانون داں ہونا اور چیز ہے۔ بس یہی جواب اس تفسیر کے متعلق ہمارا [ہے]۔ اس شخص کی تفسیر ایسی ہی ہے کہ جیسے میں قانون کی شرح لکھوں۔ تو حسن نظامی ہونا، اردو داں ہونا، اخبار نویس ہونا اور بات ہے، مفسّر ہونا اور چیز ہے۔ [خواجہ حسن نظامی اردو کے بلند پایہ ادیب اور دانشور تھے]۔ (جلد دوم۔ص:۳۴۹۔۳۵۰)

## امراء کی طرف میلان:

امراء کی طرف طبعاً [دل کا] میلان تو ہوتا ہی ہے۔ اور یہ میلان مذموم نہیں۔ جیسے کسی حسین کو دیکھ کر میلان ہوتا ہے۔ ہاں اس کے مقتضاء [تقاضے] پر عمل نہ کرنا چاہئے [یعنی ان سے نہ چاپلوسی کرے نہ کچھ طلب کرے]۔ اگر ایسا کرے گا یہ مذموم ہو گا۔ (جلد دوم۔ص:۳۶۳)

## حضرت شیخ الہندؒ کی تواضع:

حضرت مولانا دیو بندیؒ کی تواضع کا ذکر تھا۔ اس سلسلہ میں فرمایا کہ میں جب کبھی دیو بند گیا، بہت کم ایسا اتفاق ہوا کہ میں حاضری میں سبقت کر سکا ہوں۔ ورنہ خود حضرت تشریف لے

آتے تھے۔ پھر فرمایا کہ اگر طریقت میں داخل ہو کر تواضع بھی نہ ہوئی تو کچھ بھی نہ ہوا۔

(جلد دوم۔ص:۳۷۰۔۳۷۱)

## شیخ کے قلب کا مکدر ہونا نقصان دہ ہے:

ایک صاحب کی غلطی پر مواخذہ فرماتے ہوئے فرمایا کہ جس شخص سے اصلاحِ باطن کا تعلق ہو اس کو رائی برابر بھی مکدر کرنا ایسا ہے جیسے بڑا بھاری پہاڑ بیچ میں آ گیا ہو۔ حجاب ہو جاتا ہے اور فیض بند ہو جاتا ہے۔ اور یہ بات وجدانی ہے۔ اس طریق میں کدورت اور نفع دونوں جمع نہیں ہو سکتے۔ مگر کدورت اسی سے ہوتی ہے جس سے [محبت وسعادت مندی کی] توقع ہوتی ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۷۷)

## ایک اہم عرفانی نکتہ:

[سلوک وتصوف کی راہ میں] ان مجاہدات و ریاضات سے جب ملکہ (۱) پیدا ہو جاتا ہے، تو طبعی طور پر افعال صادر ہونے لگتے ہیں۔ زیادہ اہتمام ومشقت کی بھی ضرورت نہیں رہتی۔ [اب سوال یہ ہے کہ] اجرِ کامل موقوف ہے اہتمام اور مشقت پر۔ تو ان لوگوں کو اجرِ کامل بھی نہ ملنا چاہئے۔ بلفظ دیگر یوں کہنا چاہئے کہ منتہی کو مبتدی سے کم اجر ملتا ہے۔ کیوں کہ مبتدی کو مشقت ہوتی ہے منتہی کو نہیں ہوتی۔ تقریر جواب کی ظاہر ہے کہ جب [شروع میں] مجاہدہ اسی ارادہ سے کیا کہ بے تکلف افعال کا صدور ہونے لگے، تو مشقت حکماً ہر فعل کے ساتھ ممتدّ [باقی] سمجھی جائے گی اور اجر کامل ملے گا۔ اور اپنے کمال میں مبتدی کے اجر سے زیادہ ہوگا۔ کیوں کہ مشقت تو امر مشترک ہے ایک جگہ حساً ایک جگہ حکماً مگر منتہی میں رسوخِ خُلق وتثبیت ومہارت وتشبّہ بالملائکۃ کی (جن کی شان میں وارد ہے "**یسبحون اللیل والنھار لا یفترون**" وہ رات دن تسبیح کرتے ہیں اور سست نہیں پڑتے) فضیلت زائد ہے۔ (جلد دوم۔ص:۳۸۲)

---

(۱) [ملکہ کہتے ہیں مزاج میں راسخ ایسی کیفیت کو جس کے بعد کوئی عمل آسانی سے انجام پانے لگے۔ جیسے سائیکل چلانا شروع میں نہایت مشکل ہوتا ہے، مگر جب مشق ہو جاتی ہے تو پھر نہایت سہولت سے یہ کام انجام پانے لگتا ہے، کچھ زیادہ خیال بھی نہیں کرنا پڑتا۔ یہی معاملہ اعمال صالحہ کے انجام دینے اور معاصی کے جذبات کو قابو میں کرنے کا ہے، کرتے کرتے ملکہ پیدا ہو جاتا ہے اور عمل سہولت سے ہو جاتے ہیں۔ یحییٰ)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی احتیاط:

حضرت حاجی صاحبؒ اس فن [سلوک وطریقت] کے امام تھے۔ اور عجیب یہ کہ درسیات کی بھی [مکمل] تحصیل نہ فرمائی تھی۔ فرمایا کرتے تھے کہ میں ناخواندہ ہوں اور جو کچھ میں بیان کرتا ہوں، یہ واردات [دل میں آنے والی باتیں] ہیں۔ اگر یہ کتاب وسنت کے خلاف ہوں عمل نہ کرنا۔ اور مجھ کو بھی اطلاع کر دینا۔ میں بھی توبہ کرلوں گا۔ اگر اطلاع نہ کرو گے تو تمام بوجھ تم پر ہوگا میں بری رہوں گا۔ (جلد دوم۔ص:۳۸۶)

## تصوف کی کتابیں صرف مشائخ کے لیے ہیں:

فرمایا کہ تصوف کی کتابیں منتہی کے واسطے ہیں [یعنی صرف ایسوں کے لیے ہیں جو تصوف کی راہ کسی محقق کی رہنمائی میں طے کر چکے ہوں اور اس کا صحیح ذوق پیدا کر چکے ہوں] مبتدی کے لیے نہیں۔ جیسے طب کی کتابیں طبیب کے لیے ہیں، مریض کے لیے نہیں۔ بس اسی طرح تصوف کی کتابیں شیوخ کے لیے ہیں۔ عوام کے لیے نہیں۔ (ص:۳۸۸)

## دین میں دنیا کی پرواہ نہیں کرنا چاہیے:

دین میں دنیوی مصالح سے متاثر ہونا سب کمزوری کی باتیں ہیں۔ بڑی چیز دین ہے، یہ محفوظ رہے۔ خواہ تمام مصالح بلکہ سارا عالم فنا ہو جائے کچھ پرواہ نہیں۔

(جلد دوم۔ص:۳۸۹)

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

## جلد سوم

## سلسلہ الافاضات الیومیۃ من الافادات القومیۃ

### تجدّد پسندوں کی غلطیوں پر ٹوکنا، کب اور کس طرح؟

ایک جنٹلمین صاحب علی گڑھ کالج کے تعلیم یافتہ تشریف لائے۔ اور آ کر فرمایا کہ میں آپ سے کچھ عرض کر سکتا ہوں؟ میں نے کہا کہ ضرور کر سکتے ہیں۔ کہا کہ میں نے سنا ہے کہ آپ کو علی گڑھ والوں سے نفرت ہے۔ میں نے سوچا کہ اگر کہتا ہوں کہ ہاں تب تو تعصب کا شبہ ہوگا۔ اور اگر کہتا ہوں کہ نہیں، تو ایک طرح کی چاپلوسی ہے۔ جو واقع کے بھی خلاف ہے۔ حق تعالیٰ نے دل میں ایک بات ڈالی۔ میں نے کہا، ان کی [یعنی علی گڑھ کے حضرات کی] ذات سے تو نفرت نہیں، افعال سے نفرت ہے۔ کہا کہ وہ کیا افعال ہیں؟ میں نے کہا کہ ہر فاعل کے افعال جدا ہیں۔ کہنے لگے مثلاً میرے کیا افعال ہیں؟ میں نے کہا کہ بعض تو صاف ظاہر ہیں جن کے اظہار کی ضرورت نہیں (ان کی ڈاڑھی منڈی ہوئی تھی)۔ کہنے لگے کہ وہ ظاہر کون سے افعال ہیں؟ میں نے کہا کہ مجمع میں ظاہر کرنا مناسب نہیں۔ اور تنہائی میں بھی بدون باہمی مناسبت کے ظاہر کرنا نافع نہیں۔ اور مناسبت کا طریقہ یہ ہے کہ چند روز میرے پاس رہیے۔ تا کہ آپ کو مجھ پر اعتماد ہو جاوے کہ یہ خیر خواہی اور ہمدردی سے کہہ رہا ہے۔ اور مجھ کو یہ اطمینان ہو جاوے کہ آپ خلوص سے پوچھ رہے ہیں۔ سمجھ گئے۔ پھر سوال نہیں کیا۔ غرض ان متکبروں کی رعایت کی ضرورت نہیں۔ تجربہ کی بات ہے کہ رعایت

گفتگو کا کوئی نتیجہ نہیں نکلتا۔ ہر بات اصول کے ماتحت ہونی چاہئے۔ ان ہی اصول میں سے ایک یہ ہے کہ اول یہ دیکھ لیا جائے کہ مخالف کو اپنی فاسد رائے پر جزم [یقین واصرار] ہے یا تردّد ہے؟ اگر جزم ہے تو ہم گفتگو نہ کریں گے۔ کہ محض فضول ہے۔ اور اگر تردد ہے تو بیشک گفتگو کریں گے۔ لیکن اس صورت میں بھی گفتگو سے پہلے قدرے موانست کی ضرورت ہے۔ تاکہ باہمی اعتماد ہو ورنہ سب کیا کرایا بے کار جاوے گا۔ (جلد ۳۔ص: ۱۷۔۱۸)

## فضل خدا متوجہ ہونے کے لیے بندے میں طلب ہونا ضروری ہے:

فرمایا: عادۃ اللہ یہی ہے، کہ بدون طلب کے کچھ نہیں ہوتا۔ اِس طرف سے طلب ہو پھر اُس طرف سے سب ہی کچھ ہوتا ہے۔ (جلد ۳۔ص: ۱۸۔۱۹)

## مصلح کی اتباع کی ضرورت:

تم بھی نیت اور ارادہ کے ساتھ کام میں لگو۔ سوال جواب میں مت پڑو۔ زیادہ تدقیق وتعمّق [بال کی کھال نکالنے] کی ضرورت نہیں۔ اتباع کی ضرورت ہے۔ افسوس ہے کہ دو وقت کھانا کھانے میں باورچی پر تو اعتماد کریں کہ اس نے کھانے میں زہر نہیں ملایا۔ اور اپنے خیر خواہوں پر اعتماد نہ ہو۔ ان سے قیل وقال کی جاوے۔ اس تدقیق [یعنی ضرورت سے زیادہ باریک بینی اور بے فائدہ باتوں کے پیچھے پڑنے] میں یہ بھی داخل ہے کہ اس کو دیکھا جاوے کہ ہمارا عمل کامل ہے یا ناقص، اگر ناقص ہوا تو بددل ہو کر ہمت ہار دی۔

صاحبو! معلوم بھی ہے؟ کہ عمل میں جس کمال کے تم منتظر ہو، کہ کوئی نقص نہ ہو وہ کمال تو صرف ذات پاک ہی کے ساتھ خاص ہے۔ ورنہ اس ذات کے سامنے تو انبیاء بھی کامل نہیں۔ اور کسی کا تو کیا منہ ہے کہ کامل ہونے کا دعویٰ کرے یا منتظر ہو؟ اس کے سامنے تو جو کامل بھی ہوگا وہ ناقص ہی ہوگا۔ یہ ہی بڑی رحمت ہے کہ ہم ناقص ہی ہیں، محروم تو نہیں۔ اور اگر کمال کے درپے ہو گئے، اور وہ ممکن نہیں، تو کیا نتیجہ ہوگا؟ اِس آدھی روٹی سے بھی محروم ہو جاؤ گے۔ بس یہ ہوگا کمال کی ہوس کا نتیجہ کہ پہنچنے والے پہنچ گئے، یہ ابھی اس میں ہیں کہ سڑک کیسی ہے؟ اس میں گڑھے ہیں یا صاف ہے؟

سڑک پر درخت آم کے ہیں یا سیب کے؟ ارے تجھے کیا؟ کہیں کے ہوں، تو اپنے کام میں لگ۔ تو اپنی راہ طے کر، تا کہ منزل مقصود پر پہنچے۔ ہم تو ہر حال میں ناقص ہی رہیں گے، ہمارا علم بھی ناقص، عمل بھی ناقص، نظر بھی ناقص۔ ان تحقیقات میں کیا رکھا ہے۔ اسی کو [مولانا رومؒ] فرماتے ہیں:

کار کن کار، بگذر از گفتار ☆ اندریں راہ کار باید کار

(کام کرو قیل وقال کو چھوڑ دو، کہ اس راستہ میں عمل ہی مقصود ہے)

مگر شیخ کی تقلید شرط ہے۔ اس طریق میں بدون تقلید کے کام چل نہیں سکتا۔ قیل وقال وفکر تحقیق سے کچھ کام نہیں چلتا۔ [ابتدا میں تو] تقلید محض کی ضرورت ہے۔ اسی کی برکت سے کسی وقت تحقیق بھی نصیب ہو جاتی ہے۔ حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ کئے جاؤ، سب سمجھ میں آجائے گا۔ سب تسلی ہو جائے گی۔ کیسی عجیب اور جامع تعلیم ہے۔ حضرت حاجی صاحبؒ کے یہاں بڑی لمبی چوڑی تعلیم نہ ہوتی تھی۔ مختصر اور پرمغز تعلیم ہوتی تھی۔ (جلد۳۔ص:۲۰۔۲۱)

## بس خدا طلبی کی دُھن لگی رہنی چاہیے:

اہل تحقیق یہاں تک فرماتے ہیں کہ اگر عمل کا بھی زیادہ حصہ نہ ہو مگر اُس طرف کی دُھن ہی لگائے رکھو۔ نہ معلوم کس وقت فضل ہو جائے۔

یک چشم زدن غافل از آں شاہ نہ باشی ☆ شاید کہ نگاہے کند، آگاہ نہ باشی

(ایک لمحے کے لیے اس شاہ سے غافل مت ہو، ممکن ہے کہ وہ توجہ فرماویں اور غفلت کی وجہ سے تمہیں خبر بھی نہ ہو)

اور اگر اس میں بھی کوتاہی ہو جائے، تب بھی اس فکر میں نہ پڑے کہ کوتاہی کیوں ہوئی؟ اس کے تدارک کے لیے **اللّٰھم اغفرلی** پڑھ کر کام میں لگ جائے۔ اگر اسی کے افسوس میں رہا تو وقت ہی بے کار کھویا۔ کیونکہ ماضی کی فکر بھی تو اپنی ہی یاد ہے، اُن کی یاد نہ ہوئی۔ (جلد۳۔ص:۲۲)

## نفلی عبادات میں کمی زیادتی شیخ کے مشورہ سے ہونی چاہئے:

ایک مولوی صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ تلاوت قرآن اور کثرت نوافل سب سے افضل عبادت ہے۔ اور یہ مقاصد ہیں۔ ان ہی دو چیزوں کی صلاحیت کے لیے طریق میں

ذکر و شغل کی تعلیم ہوتی ہے۔ اور وہ سب مقدمات ہیں اور ان میں شیخ کی بھی ضرورت ہے۔ اس لیے کہ اس میں بعض اوقات کچھ خطرات بھی پیش آتے ہیں اور مقاصد میں کوئی خطرہ نہیں۔ پھر یہ دونوں [یعنی تلاوت اور نوافل] ذکر اللہ پر بھی مشتمل ہیں۔ ان دونوں کی بھی روحِ اعظم ذکر ہی ہے۔ وہ خود ان میں مضمر ہے۔ باقی مستقل اذکار مثلاً سبحان اللہ، یا لا الہ الا اللہ ان سب سے تلاوت قرآن و نماز افضل ہے۔ نماز اور قرآن کی آج کل کے اکثر مشائخ کے دل میں وقعت و عظمت نہیں۔ تمام زور ذِکر پر دیا جاتا ہے۔ حالانکہ ان میں ایک اور لطیف فرق بھی ہے۔ وہ یہ کہ جب کوئی ذکر زیادہ کرتا ہے، اس میں عجب پیدا ہو جاتا ہے۔ اور نماز اور تلاوت قرآن سے عجب کم پیدا ہوتا ہے۔ اس کا اصلی سبب یہ ہے کہ اکثر عوام ذکر کو خواص کا فعل سمجھتے ہیں۔ اور نماز و تلاوت قرآن کو عوام کا فعل سمجھتے ہیں۔ تھوڑی سی دیر بیٹھ کر ذکر کر لیا، الا اللہ، الا اللہ، یا اللہ، اللہ، بس خواص میں داخل ہو گئے۔

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا ایسی حالت میں [جب نفس میں عجب پیدا ہو رہا ہو] ذکر و شغل چھوڑ دینا چاہئے۔ مگر یہ سب امور شیخ کی تجویز پر موقوف ہیں کہ کس وقت کیا مناسب ہے؟ چنانچہ بعض اوقات وہ یہ مشورہ دے گا کہ خاص ہیئت سے بیٹھ کر ذکر نہ کیا جاوے، چلتے پھرتے پڑھ لیا کرو۔ کیونکہ اس طور سے تم کو کوئی ذاکر نہ سمجھے گا۔ یہ گردن جھکا کر بیٹھنا اور اِدھر اُدھر گردن ہلانا، اِس سے لوگ ذاکر سمجھتے ہیں۔ غرض کہ ہر حالت میں شیخِ کامل کی ضرورت ہے۔ اپنے کو اُس کے سپرد کر دینے کے بعد مطمئن ہو جانا چاہئے۔ (جلد ۳۔ص:۳۴)

## صحبت کا اثر تابع پر ہوتا ہے متبوع پر نہیں:

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ اُمراء کے پاس بیٹھ کر قلب میں دین کا اثر کمزور ہو جاتا ہے۔ اور دنیا کا اثر قوی ہو جاتا ہے۔ اور یہ اثر اِس وجہ سے ہوتا ہے کہ ان کے پاس تابع بن کر جاتے ہیں۔ اور جو شخص کسی کے پاس قصد کر کے جائے گا اُس پر اسی کا اثر ہوگا [جس کے پاس وہ قصد کر کے گیا ہے]۔ چنانچہ اگر امراء قصد کر کے اہلِ دین کے پاس آئیں تو اُن پر دین کا اثر ہوگا۔ اور اگر اہل دین امراء کے پاس قصد کر کے جائیں تو ان پر دنیا کا اثر ہوگا۔

غرض تابع پر اثر ہوا کرتا ہے متبوع پر اثر نہیں ہوا کرتا۔ یہ ہی قاعدہ صحبتِ بد اور صحبتِ

نیک کا ہے۔ اگر بد آدمی نیک آدمی کی صحبت اختیار کرے اور تابع بن کر اُس کے پاس رہے تو اس پر [نیک] اثر ہوگا اور دین پیدا ہوگا۔ اگر نیک آدمی بد کی صحبت اختیار کرے اور اُس کے پاس رہے تو اس پر بدی کا اثر ہوگا۔ (جلد۳۔ص:۳۶)

## شیخ سے بالکل بحث نہیں کرنا چاہیے:

اصول صحیحہ کے موافق بھی مناظرہ استاد اور شاگرد میں تو نامناسب نہیں، مگر پیر مرید میں اس طرح بھی مناسب نہیں۔ اگر شیخ کی کوئی بات سمجھ میں نہ آوے دوسرے وقت پر چھوڑ دو۔ اُس سے معارضہ [یعنی بحث] نہیں کرنا چاہیے۔ اگر ایسا کرے گا فیض نہ ہوگا۔ مناظرہ کی طرح ایک بے اعتدالی یہ بھی ہے کہ شیخ کے متعلق اگر کوئی شبہہ ہو تو اسی سے پوچھتے ہیں۔ ایسا نہ چاہیے، اول تو شبہہ ہی کو جگہ نہ دے۔ اور جو [شبہہ کا] بہت ہی غلبہ ہو تو کسی دوسرے محقق سے شبہہ رفع کر لے۔ البتہ اگر اس [شیخ] سے تعلق قطع کر لے تو پھر اس سے پوچھنے کا بھی مضائقہ نہیں۔ غرض یہ تعلقِ باطنی اور قیل وقال جمع نہیں ہو سکتے۔ (جلد۳۔ص:۵۰۔۵۱)

## تجدید دین کے کام پر اللہ کا شکر:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ طریق بالکل مردہ ہو چکا تھا۔ لوگ بیحد غلطیوں میں مبتلا تھے۔ بحمد اللہ اب سو برس تک تو تجدید کی ضرورت نہیں رہی۔ اگر پھر خلط ہو جائے گا تو پھر کوئی اللہ کا بندہ پیدا ہو جائے گا۔ (جلد۳۔ص:۵۷)

## پوچھنے پر اپنی رائے کا اظہار کر دینا ہی ادب ہے:

ایک نو وارد صاحب نے درخواستِ بیعت کی، حضرت والا نے بیعت کے متعلق اصول اور قواعد بیان کر کے فرمایا کہ اب ان اصول اور قواعد کو سن لینے کے بعد جو رائے قائم کی ہو وہ بتلا دو۔ اس پر ان صاحب نے عرض کیا کہ جو حضرت کی رائے ہو۔ فرمایا کہ قواعد بتلانے کے بعد استفسار کے جواب میں یہ کہنا کہ جیسے رائے ہو نہایت بد تہذیبی ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ استفسار لغو ہے۔ کیا کلام کی معاشرت کا کوئی ادب نہیں؟ استفسار پر اپنی رائے کو ظاہر کرنا چاہیے۔ دوسرے پر بوجھ ڈالنا خلاف تہذیب ہے۔ کام تو اپنا اور بوجھ دوسرے پر، یہ کیا لغو حرکت ہے؟ (جلد۳۔ص:۵۷۔۵۸)

## حضرتؒ کی تواضع:

ایک صاحب کی غلطی پر تنبیہ فرماتے ہوئے فرمایا کہ میں تو خود ان آنے والے حضرات کی برکت سے مستفیض ہونے کا متمنی رہتا ہوں۔ اس لیے کہ مجھ کو اپنی حالت خود معلوم ہے۔ کبھی اس کا وسوسہ بھی نہیں ہوا اور نہ آتا ہے، کہ مجھ سے ان کو کوئی نفع پہنچ رہا ہے۔ حتی کہ عین مواخذہ کی حالت میں بھی میں اپنے مخاطب کو اپنے سے افضل سمجھتا ہوں۔ اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ مگر اصلاح کی ضرورت سے تادیب کرنا پڑتی ہے۔ (جلد۳۔ص:۵۸)

## امام فن حضرت حاجی صاحبؒ کے دو ملفوظ:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ ہمارے حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ کسی نیک عمل کر لینے کے بعد پھر جب کسی نیک عمل کی توفیق ہو، تو یہ اس کی علامت ہے کہ پہلا عمل قبول فرما لیا گیا۔ تب ہی تو پھر عمل کی توفیق نصیب ہوئی۔ ورنہ مطرود و مخذول ہوتا [یعنی اللہ کی بارگاہ سے دور کر دیا جاتا اور دوبارہ توفیق نہ دی جاتی]۔ حضرت اپنے فن کے امام تھے، مجتہد تھے، مجدد تھے۔ عجیب وغریب تحقیقات ہوتی تھیں۔ ایک شخص نے حضرت سے عرض کیا کہ حضرت ذکر و شغل کرتا ہوں مگر کچھ نفع نہیں ہوتا۔ فرمایا: بھائی! ذکر میں مشغول ہو، اللہ اللہ کرنے کی توفیق دے دی گئی، یہ کیا تھوڑا نفع ہے؟ (جلد۳۔ص:۵۸)

## اپنے دینی کارناموں کی تفصیل بیان کرنے میں نفس کا کیدِ خفی:

ایک صاحب نے حضرت والا سے عرض کیا کہ میں نے فلاں مقام پر ایک مدرسہ کا آغاز کیا ہے۔ اس کے یہ انتظامات ہیں، اور ایک جلسہ مدرسہ کا کیا گیا۔ اور بڑی دیر تک اُس کی تعریف کرتے رہے۔ حضرت والا نے سن کر فرمایا کہ جتلاتے کیوں ہو کہ میں نے مدرسہ جاری کیا، جلسہ کیا؟ کچھ خبر بھی ہے؟ اس میں نفس کی آمیزش ہو جاتی ہے۔ عرض کیا کہ بیان سے یہ مقصود نہیں۔ فرمایا کہ تم کو کیا خبر اپنے مرض کی؟ نفس وہ چیز ہے کہ اس کا کیدِ خفی اہل نظر کو بھی بعض اوقات محسوس نہیں ہوتا۔ [یعنی انسان کا نفس ایسا دھوکہ باز ہے کہ وہ دل میں برے جذبات اور نیتیں چپکے سے

پیدا کر دیتا ہے اور اچھے خاصے اصحاب نظر علماء وصوفیہ کو بھی اس کے دھوکے کا پتہ نہیں چل پاتا]۔ ایک بزرگ کسی درویش کے مہمان ہوئے۔ اس درویش نے خادم سے کہا کہ اُس صراحی میں سے پانی لاؤ جو ہم دوسرے حج میں لائے تھے۔ اُن بزرگ نے فرمایا کہ بندۂ خدا تو نے دونوں حجوں کا ثواب برباد کیا۔ [پھر حضرت والاؒ نے ارشاد فرمایا]: کام کر کے جتلایا نہیں کرتے۔ اور اگر دعاء مقصود تھی تو اس تفصیل کی ضرورت نہیں۔ بعض اوقات اپنے مرض کی خبر نہیں ہوا کرتی۔ اور جگہ تم لوگوں کو روک ٹوک نہیں کی جاتی، میں کرتا ہوں۔ اس وجہ سے بدنام ہوں۔ دوسرے لوگ عرفی اخلاق کی وجہ سے کچھ نہیں بولتے، مجھ سے ایسے عرفی اخلاق اختیار نہیں کئے جاتے۔ میں مکرر کہتا ہوں کہ یہ بھی نفس کی شرارت ہے کہ دعاء کے بہانے سے اپنی روئداد سنا دی۔ حضرت! نفس کے کید نہایت ہی خفی ہیں۔ عرض کیا کہ غلطی ہوئی۔ فرمایا کہ اتنی سختی کے بعد آپ نے تسلیم کیا۔ (جلد۳۔ص:۶۰)

## رونق تو خلوت و وحدت میں ہے:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ اس زمانے میں اہل علم اور طلبہ کا کافی مجمع رہا، بڑی رونق رہی۔ فرمایا کہ یہ بھی کوئی رونق ہے کہ مجمع رہا تھا؟ اس سے بڑھ کر یہ رونق ہے کہ اب کوئی نہیں سوائے ایک کے۔ (جلد۳۔ص:۶۴)

## حاجی صاحبؒ کے یہاں جمعیت قلب کا اہتمام:

[جمعیت قلب کا مطلب ہے دل کا سکون واطمینان اور اللہ کی طرف یکسوئی سے متوجہ ہونے کے قابل ہونا]۔ ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ہر معاملہ سے یہ بات معلوم ہوتی تھی کہ حضرت یہ چاہتے ہیں کہ جو غیر ضروری بات جمعیتِ قلب کے خلاف ہو اس کو ترک کردو اور ایسی چیزوں سے اکثر منع فرماتے تھے۔ (جلد۳۔ص:۶۴)

## کسی چہرہ پر نظر نہ رکھنا:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا: میں کسی چہرہ پر نظر نہیں کرتا، طبعاً حجاب معلوم ہوتا ہے۔ (جلد۳۔ص:۷۷)

## انتظامِ اوقات کی برکت:

ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ الحمدللہ اب کسی چیز کی امنگ نہیں رہی۔ اب تو یہ جی چاہتا ہے کہ فراغ کے ساتھ خاص تعلق مع اللہ میسر ہو جائے۔ گو ابھی وہ نصیب نہیں ہوا، مگر جی چاہتا ہے کہ نصیب ہو جائے۔ (جلد۳۔ص:۷۸)

## دوسروں کے برا کہنے کی کیا پرواہ؟

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ جاہ کا مرض بھی عام ہو گیا ہے۔ رات دن لوگ اسی کی فکر میں ہیں کہ کوئی برا نہ کہے۔ ان باتوں میں کیا رکھا ہے؟ کام میں لگو، خدا سے صحیح تعلق پیدا کرنے کی فکر کرو۔ میں تو کہا کرتا ہوں کہ ایک خدا کو اختیار کرلو، لوگوں نے پچاس خدا اختیار کر رکھے ہیں، کہیں نفس کہیں برادری کہیں قوم، کہیں جاہ، کہیں عزت، کہیں روپیہ، کہیں کچھ کہیں کچھ، سو سب کو راضی نہیں کر سکتے۔ (جلد۳۔ص:۹۵)

## تمدن کی ترقی:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ تمدن کی ترقی (یعنی نت نئی ایجادات اور نئے طرز زندگی) سے عالم میں فساد ہو گیا۔ تمدن سے تشویش [اور ذہنی الجھن] بڑھ گئی۔ (جلد۳۔ص:۱۰۳)

## سر سید کی حضرت شاہ غلام علی مجددیؒ سے عقیدت:

مجھ سے ایک صاحب نے بروایت محسن الملک کے بیان کیا کہ سید احمد خان اپنی کوٹھی میں بیٹھے تھے۔ اس میں شیشے کے کواڑ تھے۔ ایک شخص آئینوں میں سے نظر آیا۔ نہایت بوسیدہ اور میلے کپڑے پہنے ہوئے، کوٹھی سے باہر آ کر بیٹھا۔ یہ شیشہ کے کواڑوں میں سے دیکھ رہے تھے۔ محسن الملک بھی سید احمد خان کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ سر سید نے ان سے کہا کہ دیکھو یہ ایک مکار سائل ہے۔ اور اب اپنا لباس تصنع کا بدلے گا اور پھر آ کر سوال کرے گا۔ مگر میں اس کو ایک کوڑی نہ دوں گا۔ ایسا ہی ہوا اس نے اپنی گٹھری میں سے چوغہ، عمامہ، تسبیح نکالی اور بن ٹھن کر کوٹھی پر آیا اور دستک دی۔ کواڑ کھول دیئے گئے، اس نے اندر داخل ہو کر سلام کیا۔ اس وقت سید احمد خاں لیٹے ہوئے

نجات کی صورت پیدا کر دیتے ہیں۔ ہمارے مرشد رحمہ اللہ بڑے مقبول خدا تھے۔ (جلد۱۲۔ص:۱۰۳)

[اے اللہ! تیرے مقبول بندوں کا واسطہ، ہم عاجزان وسیہ کاران کو بھی محروم نہ فرما۔ یحییٰ]

## تعلیم کا فائدہ زندہ بزرگوں سے ہوتا ہے:

فرمایا: قبور اولیاء اللہ سے فیض حاصل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اولاً کچھ پڑھ کر بخشے۔ اور جو (تعلق مع اللہ کی جو کیفیت، مثلاً خوف، انس، محبت، سکینت وغیرہ] نسبت حاصل کرنا ہو اس کے قصد سے صاحب قبر کی طرف اس طرح متوجہ ہو کر قبر کے پاس بیٹھ جاوے کہ اپنے قلب کو صاحب مزار کے قلب سے متصل خیال کرے اور تصور کرے کہ ایک نلکی وہاں سے لگی ہوئی ہے، فیوض اُدھر سے اِدھر آرہے ہیں۔ اس وقت قلب کو جملہ خیالات سے خالی کر کے متوجہ ہونا چاہیے۔ ان شاء اللہ تعالی وہ نسبت فائض ہوگی۔ اور اس حالت میں جو کیفیت اپنے اندر پائے یہ اُس طرف کا فیض ہے۔

[یہ سب تجربہ کی باتیں ہیں، باقی شریعت سے ان کا ثبوت نہیں۔ ہاں مشائخ اور سالکین کا تجربہ ہے کہ ایسا ہوتا ہے۔ اور مشائخ کا تجربہ اہمیت رکھتا ہے]۔ اور فیض قبر سے صرف اتنا ہوتا ہے کہ نسبت میں قوت ہو جاتی ہے۔ باقی تعلیم کا فائدہ نہیں ہوتا۔ تعلیم کا فائدہ صرف زندہ بزرگوں سے ہوتا ہے۔ مگر یہ طریقہ حصول فیض کا عوام کے لیے نہیں ہے نہ عوام کو اجازت دینا چاہیے۔ (جلد۱۲۔ص:۱۰۴)

## وظائف سے زیادہ تصحیح اخلاق ضروری ہے:

فرمایا کہ میں اپنے متعلقین یعنی جو لوگ میرے ذریعے سے داخلِ سلسلہ ہیں ان کے لیے اوراد و وظائف واذکار و اشغال کا اتنا زیادہ اہتمام نہیں کرتا، جتنا اخلاق کی درستی کا اہتمام کرتا ہوں۔ اخلاق کا سنوارنا نہایت ضروری ہے۔ اس لیے اس کی زیادہ تاکید کی جاتی ہے۔ [اس لیے کہ برے اخلاق اللہ تعالی کی ناراضگی کا سبب ہیں۔ اور اخلاق کی اصلاح واجب ہے جب کہ وظائف کا وہ درجہ نہیں]۔ اس زمانے میں اکثر لوگ اخلاق درست نہیں کرتے ہیں، وظائف کے پابند ہو جاتے ہیں۔ (جلد۱۲۔ص:۱۰۶)

## تاویل سے تکبر زائل نہیں ہوتا:

اکثر لوگ ایسے ہیں کہ اُن میں تکبر ہوتا ہے، مگر ان کا نفس ان کو پتہ نہیں چلنے دیتا۔ [اکثر

نفسانی بیماریوں کا یہی حال ہوتا ہے کہ نفس ان کو ڈھانپے رہتا ہے]۔ چنانچہ اگر کوئی شخص ان کی مرضی کے موافق تعظیم نہ کرے اور اس پر ان کو غصہ آوے تو نفس اس غصے کی یہ تاویل کرتا ہے، کہ چونکہ اس شخص پر میرا حق ہے اور اس حق کو اس نے ادا نہیں کیا، اس لیے مجھے حق واجب ادا نہ کرنے پر غصہ آیا ہے۔ اپنے نفس کے لیے غصہ نہیں آیا۔ حالانکہ یہ نفس کا مکر ہے۔ اگر یہ غصہ حق واجب ادا نہ کرنے پر ہے اور نفس کے لیے نہیں، تو چاہیے تھا کہ کبھی اپنے نفس پر بھی اس کو غصہ آتا کیونکہ اس نے بھی سینکڑوں حقوق واجبہ کو ترک کر رکھا ہے۔ اور جب ایسا نہیں ہوتا، تو معلوم ہوا کہ یہ غصہ نفس کے لیے ہے۔ نیز اگر دوسرے شخص کے حق واجب فوت ہونے پر اتنا غصہ نہ آوے تب بھی یہ علامت ہے مکرِ نفس کی۔ (جلد ۱۲۔ص: ۱۱۲۔۱۱۳)

## فقراء بھی ہمارے محسن ہیں:

کسی کے ساتھ احسان کر کے اس پر احسان رکھنا برا اور مذموم ہے۔ لیکن احسان رکھنے کے معنی یہ نہیں ہیں کہ اپنے محسن ہونے کا وسوسہ بھی دل میں نہ آئے اور محسن الیہ [یعنی جس پر احسان کیا، اس] کی مخالفت اور عناد پر طبعاً رنج بھی نہ ہو۔ بلکہ معنی یہ ہیں کہ اس کی مخالفت کے وقت اس کی ایذا رسانی کا عزم محض اس بناء پر نہ کرے کہ ہم نے اس کے ساتھ احسان کیا تھا، اور اس کے احسان ماننے کی امید نہ رکھی جائے اور طبعاً رنج ہونا یا اپنے محسن ہونے کا وسوسہ پیدا ہونا ایک طبعی اور لازمی امر ہے، جس سے چارہ نہیں۔ لیکن بصورت مخالفت محسَن الیہ [یعنی جس پر احسان کیا، اس] کی ایذا رسانی کے درپے ہو جانا اور اسی طرح اس سے شکریہ کی امید رکھنا، اور شکریہ پر اس کو لساناً یا حالاً مجبور کرنا، اپنے اختیار میں ہے اور اس پر مواخذہ ہے۔...... اس خیال کو اس طرح مٹا دے کہ واقع میں اس شخص کا احسان مجھ پر ہے کہ اس نے میرے ہدیہ وغیرہ کو قبول کر لیا۔ جس سے میرا یہ ذخیرہ آخرت میں پہنچ گیا۔ ورنہ اگر فقراء متفق ہو کر سب کے عطایا رد کر دیا کریں، تو آخرت میں جمع کرنے کی کوئی صورت ہی نہ رہے۔ (جلد ۱۲۔ص: ۱۱۷)

## ہنسی ٹھٹھے میں لگا رہنا دل کی حالت کے لیے نقصان دہ ہے:

فرمایا کہ ہزل میں مشغول ہونا مضر قلب ہے۔ (جلد ۱۲۔ص: ۱۲۰)

## طلب مقصود ہے نہ کہ وصول:

فرمایا کہ ہمارے استاد مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ طلب مقصود ہے نہ کہ وصول۔ کیونکہ مطلوب وہ چیز ہوسکتی ہے جو اس کے اختیار میں ہے اور طلب اختیار عبد میں ہے اور وصول اس کے اختیار سے خارج ہے۔ البتہ اس معنی میں مطلوب ہے کہ وہ طلب صادق پر لزوماً مطلوب [کذا] ہے [یعنی طلب صادق کے بعد وصول لازماً ہوتا ہی ہے]۔ مقصود استاد علیہ الرحمتہ کا یہ ہے کہ ثمرات پر ہر وقت نظر رکھنا مشوش وقت ہے، [اس لیے اپنا کام، یعنی دوام طاعت اور کثرت ذکر اور معمولات وہدایات کی پابندی کی فکر کرے، اور بس]۔ (جلد۱۲۔ص:۱۲۳۔۱۲۴)

## سیر فی اللہ کی کوئی انتہاء نہیں:

فرمایا کہ ایک سیر الی اللہ ہے اور ایک سیر فی اللہ ہے۔ سیر الی اللہ یہ ہے کہ اخلاق کی تہذیب اور رسوخ فی الذکر پیدا کیا جاوے۔ اور یہی مرتبہ ہے جس کے انتہاء پر سلوک متعارف ختم ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد سیر فی اللہ ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ صفات وافعال الٰہیہ ومعاملات فیما بین العبد والرب کی خصوصیات کے انکشاف میں روز بروز ترقی ہو اور اس کی کوئی انتہا نہیں ہے۔

نہ حسنش غایتے دارد، نہ سعدی راسخن پایاں ☆ بمیرد تشنہ مستسقی ودریا ہمچناں باقی!

[نہ اس کے حسن کی کوئی انتہا ہے، نہ سعدی کو تاب بیاں ہے۔ اور نہ اس دریا سے پینے والے کی آج تک پیاس ختم ہوئی ہے، آخر کار وہ "ھل من مزید" کی صدا لگاتا، دنیا سے چلا جاتا ہے]۔

## مشغول شخص کے سامنے بیٹھ کر اس کا انتظار نہ کرنا چاہیے:

فرمایا کہ اگر کوئی شخص کسی کام میں مشغول ہو اور تم کو اس کا انتظار کرنا ہو تو اس کے سامنے بیٹھ کر انتظار نہ کرو کیونکہ ممکن ہے اس سے اس کی طبیعت میں انتشار پیدا ہو جائے۔ اور اپنے کام کو اچھی طرح نہ کر سکے۔ بلکہ دور ایسی جگہ بیٹھ کر انتظار کرنا چاہیے کہ جہاں سے وہ تم کو نہ دیکھ سکے۔ پھر جب

وہ فارغ ہوتو اس کے پاس جا بیٹھو اور جو کہنا ہو کہو۔ (جلد۱۲۔ص:۱۳۱)

## ہر حیلہ ناپسندیدہ نہیں:

فرمایا کہ بعض لوگ مولویوں پر اعتراض کرتے ہیں کہ یہ دوسروں کو تو ہر بات سے منع کرتے ہیں اور خود مسائل میں حیلے نکال کر ان پر عمل کر لیتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حیلے دو قسم کے ہیں۔ ایک وہ کہ اغراض [ومقاصدِ] شریعت کے مبطل [یعنی شریعت کے مقصد کے خلاف] ہوں، جیسے حیلہ ادائے زکوۃ میں، کہ جس کا مقصود اعانت مساکین اور ازالۂ رزیلۂ نفس ہے، اس میں کوئی حیلہ کرنا اور ادا نہ کرنا [مثلاً سال ختم ہونے سے پہلے سارا مال بیوی کو ہبہ کر دیا۔ اور اس پر سال ختم ہونے سے پہلے بیوی نے شوہر کو ہبہ کر دیا، اس طرح کبھی زکات فرض ہی نہیں ہوگی، یہ] غرضِ شرعی کا مبطل ہے۔ تو اس قسم کے حیلے ناجائز ہوں گے۔

دوسرے وہ حیلے ہیں، جو کسی غرض شرعی [اور دینی مقصد کو پورا کرنے والے اور اس] کے محصِّل ومعین ہوں۔ ایسے حیلے جائز ہوں گے۔ جیسے حدیث میں ہے: **بع الجمع بالدراھم ثم ابتع بالدراھم۔** (جلد۱۲۔ص:۱۴۸)

[علماء سمجھ سکتے ہیں، اس حدیث میں خود حضور ﷺ نے ایک شرعی حیلہ بیان فرمایا ہے۔ جس سے ایک چیز جو شرعی قانون کے اعتبار سے ناجائز تھی، آپ ﷺ نے اس کا ایسا طریقہ اور حیلہ بتلایا جس سے وہ کام بھی ہو جائے اور جواز کا قانونی راستہ بھی پیدا ہو جائے۔ لیکن کسی شرعی مقصد کو نقصان نہ پہنچے۔ ملاحظہ ہو صحیح بخاری، کتاب البیوع، باب من اراد بیع تمر بتمر خیر منه۔ یحییٰ]۔

## حضرتؒ کی رائے روافض کی تکفیر کی ہے؟

ایک شخص نے دریافت کیا کہ اس کی کیا وجہ ہے کہ علماء نصرانیہ سے نکاح کرنے کو تو جائز کہتے ہیں اور رافضیہ سے نکاح کو بعضے حرام فرماتے ہیں؟

فرمایا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ نصرانیہ اگرچہ مسلمان نہیں۔ لیکن وہ کسی نبی کی متبع اور اہل کتاب تو ہے۔ برخلاف رافضیہ کے کہ یہ اسلام کی حقانیت کا التزام کر کے بعض ضروریات دین کے انکار سے مرتد ہوئی ہے۔ اس لیے اس کا حکم مرتدہ کا سا ہے۔ (جلد۱۲۔ص:۱۵۰۔۱۵۱)

## دولت سے راحت حاصل نہیں ہوتی:

برسبیل وعظ بیان فرمایا کہ عیش روپے پیسے کا نام نہیں ہے۔ البتہ دولت ذریعہ عیش کا ہو جاتا ہے۔ دیکھیے ایک شخص امیر کبیر پر جس کے دروازے پر ہاتھی جھوم رہے ہوں، کوئی مقدمہ فوجداری کا پڑ جائے تو اس کی کیا کیفیت ہوتی ہے؟ کسی چیز میں اس کو حظ نہیں ہوتا۔ کوئی کہتا ہے کہ مال و دولت سب کچھ موجود ہے، پھر کیوں پریشان ہو؟ تو جواب دیتا ہے کہ میں اس مال و دولت کو لے کر کیا چولھے میں ڈالوں گا۔ میری تو آبرو یا جان پر بن رہی ہے۔ معلوم ہوا کہ عیش دولت کا نام نہیں بلکہ وہ قلب سے تعلق رکھتا ہے۔ جس کا قلب مطمئن نہیں وہ عیش سے محروم ہے۔ ایک شخص کو سو روپے ماہوار ملتے ہیں۔ لیکن وہ ہمیشہ زیادہ کی ہوس میں رہتا ہے اور اپنے کو اس سے بھی زیادہ کا مستحق سمجھتا ہے۔ اس کی ہوس کبھی پوری نہیں ہو سکتی۔ دوسرا ہے کہ صرف پانچ روپے ماہوار ملتے ہیں، لیکن وہ یہ سمجھتا ہے کہ میں تو ایک پیسہ کا بھی مستحق نہ تھا۔ آخر ایسے آدمی بھی تو موجود ہیں جو بھوکوں مرتے ہیں۔ ان میں اور مجھ میں کیا فرق؟ اللہ تعالیٰ نے تو مجھ کو پانچ روپے ماہوار عنایت فرمائے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسا شخص پانچ روپیہ پا کر اس قدر خوش ہوگا اور اس عطیہ کی ایسی قدر کرے گا کہ دوسرا شخص ایک سو روپے میں بھی ویسا خوش نہ ہوگا۔ اب عیش اصلی، یعنی غنائے قلبی، اس پانچ روپے والے کو حاصل ہے اور سو روپے والے کو نہیں۔ (جلد ۱۲۔ ص: ۱۶۵)

## اللہ کے نام کی تاثیر ہر حال میں ظاہر ہوتی ہے:

برسبیل وعظ بیان فرمایا کہ تھوڑی سی دیر صرف پندرہ منٹ تنہائی میں بیٹھ کر اللہ اللہ کر لیا جائے۔ دیکھیے تو سہی، کیا کیفیت ہوتی ہے؟ کھٹائی کا نام لینے سے منہ میں پانی بھر آئے اور اللہ کا نام لینے سے قلب میں اثر پیدا نہ ہو ممکن نہیں۔ (جلد ۱۲۔ ص: ۱۷۵)

## سلسلہ میں داخل ہونے کی برکت ضرور ظاہر ہوتی ہے:

فرمایا کہ مثل صحتِ نسب کے صحتِ سلسلہ میں ضرور برکت اور اثر ہوتا ہے۔ ایسے سلسلے میں کوئی شخص بیعت ہو تو اگر اس کا پیر کامل نہ ہو تو اس پیر کا پیر کامل ہوگا۔ اگر وہ بھی نہ ہو تو اس کا پیر۔ غرض اسی طرح کہیں نہ کہیں سے ضرور اس شخص کا کام بن جائے گا۔ (جلد ۱۲۔ ص: ۱۷۷)

## صالح کی مجلس اثر سے خالی نہیں:

برسبیل وعظ بیان فرمایا کہ ممکن نہیں کہ بزرگ کی خدمت میں بیٹھے اور اثر نہ ہو۔ جیسا ممکن نہیں کہ تنور کے پاس بیٹھے اور آنچ محسوس نہ ہو۔ (جلد۱۲۔ص:۱۷۵)

## شیخ محض واسطۂ فیض ہے:

عرض کیا گیا کہ شیخ کا فیض ہزارہا مریدوں کو مختلف مقامات پر ایک ہی وقت میں محسوس ہوتا ہے۔ یہ کس طرح ہوتا ہوگا؟ فرمایا کہ اصل فیض پہنچانے والا تو فیاض حقیقی ہے۔ شیخ محض واسطۂ فیض ہوتا ہے۔ جس طرح ابر سے پانی چھت پر برستا ہے اور وہاں سے چاروں طرف پرنالوں میں سے ہوکر بہہ جاتا ہے۔ شیخ کو خبر بھی نہیں ہوتی اور اس کے متفرق مریدوں کو اس کا فیض پہنچتا رہتا ہے۔
(جلد۱۲۔ص:۱۷۷)

## ہندوستان میں حق ہمارے حضرات میں منحصر سا معلوم ہوتا ہے:

ایک موقع پر فرمایا کہ میں تو حضرت حاجی صاحبؒ کو اس فن خاص یعنی تصوف کا مجدد کہتا ہوں۔ حضرت نے فن کو بہت ہی سہل کر دیا ہے۔ برسوں کی راہ کو ہفتوں کی راہ بنا دیا ہے۔ ایک اور موقع پر فرمایا کہ میں تو حضرت حاجی صاحبؒ کے سلسلے کو بے نظیر سمجھتا ہوں۔ دو مشہور بزرگوں کا کچھ حال بیان فرما کر کہا کہ ہندوستان میں حق ہمارے حضرات ہی میں منحصر سا معلوم ہوتا ہے۔ (جلد۱۲۔ص:۱۷۹۔۱۸۰)

## بدعتی کی مدارات جائز ہے:

ایک صاحب علم نے سوال کیا کہ حدیث میں "**من وقر صاحب بدعة فقد اعان علی هدم الاسلام**" آیا ہے۔ اور اکثر [باحیثیت] مبتدعین اہل جاہ کی توقیر کرنی پڑتی ہے؟ جواب دیا کہ یہ توقیر نہیں ہے، بلکہ مدارات ہے جس میں دینی مصلحت ہے یا دنیوی مفسدہ کا دفع ہے۔ حدیث میں حضور ﷺ کا ایک شخص کی نسبت '**بئس اخو العشیرة**' [یعنی یہ اپنے خاندان کا برا شخص ہے] فرمانا اور پھر حاضری کے وقت **الان لہ القول** [نرم گفتگو کرنے] کی حکایت اور حضرت عائشہ کے سوال کے جواب میں **ان من اشر الناس من ترکه الناس اتقاء فحشه**" [یعنی سب سے برا آدمی وہ

ہے جس کو لوگ اس کی بدزبانی کی وجہ سے چھوڑ دیں] فرمانا اس کی دلیل ہے۔ (جلد ۱۲۔ص:۲۱۰)

## مصیبت معاصی کی نحوست سے آتی ہے:

ایک بار عرض کیا گیا کہ لوگ جو بعض گھوڑوں وغیرہ کو منحوس سمجھتے ہیں، اس کی بھی کوئی اصل ہے؟ فرمایا کہ جی کچھ نہیں، سب واہیات ہے۔ اس پر تو میں ایک مثال دیا کرتا ہوں کہ کسی حبشی کو راہ میں ایک آئینہ پڑا ہوا ملا۔ اٹھا کر دیکھا تو اپنی ہی صورت نظر آئی۔ فوراً پٹک دیا کہ لاحول ولا قوۃ کیسی بھدی سی شکل ہے۔ اسی لیے تو کوئی اس کو یہاں پٹک گیا ہے۔ آئینہ تو صاف شفاف تھا۔ اس کے اندر اس حبشی کو اپنی ہی بری صورت نظر پڑی اور اس آئینہ کا قصور سمجھا۔

اسی طرح ہم لوگوں کو اپنے عیوب دوسروں میں نظر آتے ہیں۔ مصیبت تو آتی ہے اپنے معاصی کی نحوست سے۔ اور اس کو منسوب کر دیتے ہیں بے گناہ جانوروں کی طرف کہ فلاں گھوڑا ایسا منحوس آیا، فلاں جانور فلاں وقت بول دیا، اس لیے کام نہ ہوا۔ اس پر عرض کیا گیا کہ حدیث شریف میں ہے کہ جب کوئی شگونِ بد دل میں کھٹکے تو فلاں دعا پڑھے۔ اس سے شبہہ ہوتا ہے کہ شاید اس میں کچھ اثر ہو اور اس کے ازالہ کے لیے یہ دعا بتلائی گئی ہو۔ فرمایا کہ یہ محض رفعِ تردد اور حصولِ اطمینان کے لیے ہے۔ اور اس سے کسی اثر کا اثبات لازم نہیں آتا۔ فالِ نیک لینے کی جو اجازت ہے، تو اس کی بابت استفسار کیا گیا۔ فرمایا کہ وہ بھی مؤثر نہیں، بلکہ فال نیک کا حاصل صرف یہ ہے کہ کوئی اچھی بات پیش آئی اس کی بناء پر اللہ تعالیٰ کے ساتھ گمان نیک رکھا کہ ان شاء اللہ تعالیٰ میرا کام ہو جائے گا۔ اور فالِ بد کو اگر اسی درجے میں کوئی سمجھے تو اس کا حاصل یہ ہوگا کہ خدا تعالیٰ پر بدگمانی رکھے۔ اور اللہ تعالیٰ پر گمان نیک رکھنا بہت اچھا ہے۔ اور بدگمانی ناجائز۔ اس لیے فال نیک کی اجازت ہوئی اور فال بد کی ممانعت۔ (جلد ۱۲۔ص:۲۱۴)

## یا شیخ عبد القادر شیئاً لِلّٰہ کا وظیفہ کھلا شرک ہے:

فرمایا کہ لوگوں نے یا شیخ عبدالقادر شیئاً للّٰہ وغیرہ کو تصوف قرار دے رکھا ہے۔ کھلا ہوا شرک ہے۔ آدمی کو چاہیے کہ مشرک تو نہ ہو۔ (جلد ۱۲۔ص:۲۲۱)

## توجہ متعارف بین الصوفیۃ قابل ترک ہے:

پوچھا گیا کہ صوفیاء کرام پہلے زمانے میں مریدین کو توجہ دیا کرتے تھے۔ اب یہ طریقہ کم دیکھا جاتا ہے۔ اس کی کیا وجہ ہے؟ فرمایا کہ اکثر محققین صوفیاء نے مریدین پر متعارف توجہ دینے کے طریق کو بالکل ترک فرما دیا۔ وجہ یہ ہے کہ اِس طریقِ توجہ میں مریدین کے اندر کسی کیفیت کے القاء کے لیے اس قدر استغراق کرنا شرطِ تصرف ہے، کہ بجز اِس القاء کے کسی طرف التفات نہ ہو۔ اور تمام تر خیالات سے بالکل خالی ہو جائے، حتیٰ کہ واقعی اُس وقت حق تعالیٰ کی طرف بھی توجہ کم ہو جاتی ہے۔ سو اس قدر توجہِ مستغرق خاص اللہ تعالیٰ کا حق ہے۔ [اس لیے محققین] کو غیرت آتی ہے اور ان پر سخت گراں گزرتا ہے کہ خدا سے اس قدر غائب ہو جائے۔ اور فرمایا کہ ایک ضرر شیخ کو توجہِ متعارف میں یہ ہوتا ہے کہ اپنے تصرفات دیکھ کر چند روز میں عجب پیدا ہو جاتا ہے۔ دوسرا یہ ضرور ہوتا ہے کہ اس متعارف طریق توجہ سے شہرت ہو جاتی ہے۔ اور جس شہرت کے اسباب مقدور الترک ہوں، وہ اکثر مضر ہوتی ہے۔ تیسرا یہ ضرر ہوتا ہے کہ شیخ اگر ضعیف القویٰ ہے تو بیمار پڑ جاتا ہے۔ یہ تین ضرر تو شیخ کو ہوتے ہیں۔ اور مرید کو یہ ضرر ہوتا ہے کہ وہ شیخ پر اتکال [اور بھروسہ] کر لیتا ہے اور خود کچھ مجاہدہ وغیرہ نہیں کرتا۔ اس لیے اس کی نسبت محض انعکاسی ہوتی ہے، جس کو بقاء نہیں ہوتا۔ جب شیخ نے توجہ موقوف کر دی، نسبت جاتی رہی۔ (ص:۲۲۲۔۲۲۳)

## زندہ کو بھی ایصال ثواب جائز ہے:

ایک سائل نے پوچھا جیسے مردے کو کسی چیز کا ثواب پہنچانے سے پہنچتا ہے، آیا زندہ کو بھی پہنچتا ہے یا نہیں؟ فرمایا پہنچتا ہے۔ مثلاً کسی نے کلام پڑھ کر ثواب پہنچایا۔ سائل نے پوچھا دلیل اس کی کیا ہے؟ فرمایا وہ حدیث اس کی دلیل ہے کہ [بصرہ میں] ایک مسجد عشار مشہور تھی، تو حضرت ابو ہریرہؓ نے فرمایا تھا کہ کوئی ایسا ہے کہ جا کر اس میں دو رکعت پڑھے۔ اور کہہ دے کہ **ھذہ لابی ھریرۃ** [اس کا ثواب ابو ہریرہ کو پہنچے۔ سنن ابو داوود۔] (جلد ۱۲۔ص:۲۲۶)

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

## جلد۱۳

## مجادلات حکمت و مجادلات معدلت

### مسئلہ اس سے دریافت کرے جس پر اعتماد ہو:

ایک صاحب نے ایک مسئلہ مولانا سے دریافت کیا۔ اور اس کے ذیل میں یہ بھی کہنے لگے کہ فلاں مولوی صاحب نے اس مسئلے کو اس طرح بیان کیا تھا۔ مولانا نے فرمایا کہ جب تم نے ایک جگہ اس مسئلے کو دریافت کرلیا ہے، تو پھر دوبارہ کیوں دریافت کرتے ہو؟ اور اگر تم کو ان مولوی صاحب پر اعتقاد نہیں، تو پھر میرے سامنے ان کا نام لینے سے کیا فائدہ؟ یہ حرکت سخت بیہودگی ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۸)

### بزرگ اپنا تبرّک محض دلجوئی کے لیے دیتے ہیں:

اکثر بزرگ جو طلب کرنے پر، یا بلا طلب، اپنا تبرک عطا فرماتے ہیں، تو محض یہ نیت ہوتی ہے کہ ایک محبّ کا دل خوش ہوگا اور محبت بڑھے گی۔ نہ اس لیے کہ وہ حضرات اپنے کو صاحب برکت سمجھتے ہیں۔ کیونکہ یہ خود بینی ہے۔ اور وہ حضرات اپنے کو ارذل المخلوقات سمجھتے ہیں۔ (ص:۲۹)

### حضور ﷺ کی امت پر شفقت کی کوئی حد ہی نہ تھی:

جناب سرور عالم ﷺ کو اپنی امت سے اس قدر محبت تھی کہ بعض مرتبہ ساری ساری رات دعائے مغفرت امت کے لیے کی ہے۔ اور ہم نالائق امتی ہیں کہ اپنی حالت کیسی ابتر کرلی ہے؟ اور

حضور علیہ ﷺ کا کوئی حق ادا نہیں کیا۔ کبھی نہ سنا ہوگا کہ کسی نے تمام رات درود پڑھنے میں گزار دی ہو، الا ما شاء اللہ۔ (جلد ۱۳۔ص:۴۲)

## طالبین کی استعدادیں یکساں نہیں ہوتیں:

فرمایا کہ ایک صاحب...... کو تصوف سے اس لیے بداعتقادی ہو چلی تھی کہ وہ جس سے رجوع کرتے تھے، وہ بدون اس کے کہ ان کی مناسبت واستعداد پر نظر کریں، ان کو اشغال یا رسوم کی تعلیم کرتے تھے۔ اور چونکہ یہ صاحب ان امور سے مناسبت نہ رکھتے تھے، پس خلجان میں پڑتے تھے۔ آخر مجھ سے انہوں نے اس بارے میں دریافت کیا۔ میں نے ان کے روبرو ایک تقریر کی، جس سے تصوف کی حقیقت بھی واضح ہوگئی اور ان کے تمام شبہات بھی جاتے رہے۔ اور کہنے لگے کہ قریب تھا کہ میں تصوف کا انکار کردیتا۔ الحمدللہ اس وقت بالکل تشفی ہوگئی۔ میں نے بجائے اشغال متعارفہ کے ان سے کہا کہ آپ قرآن مجید کی بکثرت تلاوت کیا کیجیے۔ بہت شگفتہ ہوئے۔ کہنے لگے کہ میں تو قرآن کا عاشق ہوں۔ اس کے بعد مولانا نے فرمایا کہ میں نے بعض کو کثرت نوافل بتلائی ان کو نوافل سے فائدہ ہوا۔ بعض کو ذکر و شغل بتلایا ان کو اس سے نفع ہوا۔ وجہ یہ ہے کہ طالبین کی استعداد یکساں نہیں ہوتی۔ (جلد ۱۳۔ص:۵۴)

## تین باتوں کا التزام کرنے والا محروم نہ ہوگا:

فرمایا کہ اگر کوئی شخص تین باتوں کا التزام کرلے تو ان شاء اللہ محروم نہ رہے گا۔ گو جنید بغدادیؒ نہ بن سکے۔ ایک تو یہ کہ معاصی کو بالکل ترک کردے۔ کیونکہ اس سے قلب میں ایک قسم کی ظلمت پیدا ہوتی ہے۔ عاصی اگر عبادت بھی کرتا ہے تو اس کے نور کی مثال مثل نور فانوس مشبّک [یعنی جالی دار فانوس] کے ہوتی ہے کہ اس کا نور مخلوط بالظلمۃ [یعنی اس کے نور میں اندھیرا ملا] ہوتا ہے۔

دوم یہ کہ خلق خدا پر بدگمان نہ ہو کہ یہ کبر سے پیدا ہوتا ہے۔ [یہ نہایت اہم نکتہ ہے۔ عموماً بدگمانی کی بنیاد تکبر اور اپنے کو دوسرے سے اچھا سمجھنا ہوتا ہے۔ نیز اس کا ایک خاص اثر یہ ہوتا ہے کہ بدگمان آدمی اپنی اصلاح کی طرف متوجہ نہیں ہوتا]۔

تیسرے یہ کہ جب فرصت ہوتو کچھ ذکر و شغل، جس قدر ممکن ہو، کرلیا کرے۔ اور حضرات صوفیاء کرام سے ملتا جلتا رہے۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۵۴)

## تمام اذکار واشغال سے مقصود شریعت کی پابندی ہے:

فرمایا کہ تمام اذکار واشغال سے مقصود یہ ہے کہ پابندی شرع نصیب ہو۔ اور ان اذکار سے قلب میں گداختگی [نرمی] پیدا ہو کر استقامت کے حصول میں مدد ملے۔ بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ چند روز تک لا إلٰہ الا اللہ کر لینے سے سارے مراحل طے ہو جاتے ہیں۔ یہ لوگ معاملات و اخلاق کی درستی کو کوئی چیز ہی نہیں سمجھتے۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۵۸)

## اغراض دنیا کے لیے مرید ہونا مذموم ہے:

ایک مرتبہ ایک شخص نے آ کر عرض کیا کہ مجھے ایک تعویذ دے دیجیے۔ جو کہ آسیب کے لیے مفید ہو۔ (غالبًا یہ شخص حضرت مولانا مدظلہ کے متوسلین میں سے تھا) مولانا نے حضرت حاجی محمد عابد صاحبؒ کا نام بتلا دیا اور فرمایا کہ وہ بہت بڑے عامل ہیں۔ نماز مغرب کے بعد شاید اس شخص نے پھر اصرار کیا اور کوئی کلمہ غیر مشروع جو کہ بزرگوں کے تصرف اختیاری کو موہم تھا اس نے کہہ دیا۔ مولانا نہایت غضبناک ہوئے اور فرمایا کہ افسوس ہے کہ لوگ پیروں کو خدا تعالیٰ کا شریک بلکہ خدا تعالیٰ پر غالب سمجھتے ہیں۔ اور اکثر اسی غرض سے مرید ہوتے ہیں کہ اپنی حاجت براری کرائیں گے۔ اور سمجھتے ہیں کہ پیر ہر بات پر قادر ہیں، حتی کہ بعضوں کا تو یہ اعتقاد ہوتا ہے کہ یہ خدا سے بھی جو کام چاہیں لے سکتے ہیں۔ اس اعتقاد کے شرک ہونے میں کیا شبہہ ہے؟ قیامت کے روز جب اس اعتقاد کا انکشاف ہوگا اس وقت معلوم ہوگا کہ یہ شرک ہے یا نہیں۔ اور فرمایا کہ مجھے ایسے شخص کی طلب دنیا سے سخت ایذاء ہوتی ہے جو مجھ سے تعلقِ دین رکھتا ہو۔ ہاں اگر دس باتیں دین کی دریافت کرے اور ایک بات دنیا کی بھی پوچھ لے تو خیر، مضایقہ نہیں۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۵۸۔ ۵۹)

## مقربین آداب کو بھی ترک نہیں کرتے:

فرمایا کہ مقربین کو حضور ﷺ کی سنن عادیہ [اور آداب] کے ترک پر بھی تنبیہ کی جاتی ہے اور

توبیخ ہوتی ہے۔ چنانچہ ایک شخص عرفاء میں سے خلوت [مع اللہ] میں بیٹھے تھے۔ اس حالت میں پیر پھیلا دیے۔ فوراً عتاب ہوا کہ دربار سلاطین میں بھی پیر پھیلا کر بیٹھتے ہو۔ پھر انہوں نے تمام عمر پیر نہیں پھیلائے۔ ہمارے حضرت حاجی صاحب نوراللہ مرقدہ نے کبھی پیر پھیلا کر آرام نہیں فرمایا۔ اور ایک مرتبہ دریافت کرنے پر فرمایا کہ محبوب کے سامنے پیر پھیلانا گستاخی ہے۔ مولاناؒ نے [اس پر] فرمایا کہ ذاکر شاغل لوگ کشف و تجلی کے خواہاں ہوتے ہیں۔ لیکن ان واقعات سے معلوم ہوتا ہے کہ استتار [یعنی کشف و تجلی نہ ہونا] موجب آسانی ہے ورنہ ایسی ذمہ داریاں اس پر عائد ہوں کہ زندگی وبال ہوجائے۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۸۴)

## اللہ والوں کے ہاں تعریف اور مذمت برابر ہوتے ہیں:

فرمایا کہ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کی جب کوئی تعریف کرتا، تو مولانا کچھ نہیں فرماتے تھے، بلکہ خاموش رہتے تھے۔ اور یوں فرمایا کرتے کہ اگر منع کیا جائے تو اور زیادہ تعریف کی جاتی ہے۔ اور اگر خاموش رہیں، تو تعریف کرنے والا سمجھتا ہے کہ ہماری تعریف کی کچھ قدر نہیں ہوئی۔ اس واسطے پھر وہ سلسلہ قطع ہوجاتا ہے۔ اگر کوئی برا کہتا تب بھی نہ زبان سے کچھ کہتے اور نہ دل میں ناخوش ہوتے۔ اور فرماتے جس کا جو جی چاہے کہے میرا کیا نقصان ہے۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۹۰۔ ۹۱)

## کثرت کلام مضر ہے:

تجربے سے یہ معلوم ہوا کہ سکوت سے قلب میں جو بات پیدا ہوتی ہے وہ گفتگو کے بعد باقی نہیں رہتی، اگرچہ وہ گفتگو محمود ہی کیوں نہ ہو، لیکن حد ضرورت سے زائد ہو۔ شیخ فرید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

دل زپر گفتن بمیرد در بدن ☆ گرچہ گفتارش بود در عدن

[یعنی چاہے گفتگو جنت ہی کی کیوں نہ ہو، دل زیادہ بولنے سے مردہ ہوجاتا ہے۔] (جلد ۱۳۔ ص: ۹۷)

## بے دین امراء کی صحبت سے احتراز بہتر ہے:

فرمایا کہ [بے دین] امراء کی صحبت سے میری طبعیت نہایت ہی منقبض ہوتی ہے۔ حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ امراء کی صحبت میں بیٹھ کر مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے گویا کہ پنجرے

میں بند کر دیا گیا۔ [یہاں وہی امراء مراد ہیں جو دین کے ناقدرے ہوں، رہے وہ امراء جو دین کی طلب میں آئیں تو ہمارے مشائخ ان سے محبت سے پیش آتے تھے]۔ (جلد ۱۳۔ص: ۱۰۳)

## اچھے کپڑے پہننے کی چار نیتیں:

مولوی عبدالعلیم صاحب نے پوچھا کہ جمعہ کے روز غسل کر کے عمدہ کپڑے پہننا جائز ہے یا نہیں؟ فرمایا کہ جائز ہے۔ کیونکہ یہ جمال ہے۔ اور حدیث میں آیا ہے۔ **إن اللہ جمیل یحب الجمال**۔ اور فرمایا کہ عمدہ لباس اور اسی طرح ہر لباس کے پہننے میں چار نیتیں ہوتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ اس سے دوسروں کی تحقیر مقصود ہو۔ دوسرے یہ کہ فقط اپنے نفس کو خوش کرنا ہو۔ تیسرے یہ کہ اپنے کو ذلت اور خواری سے بچانا ہو۔ چوتھے یہ کہ اس سے کسی دوسرے کی تعظیم کرنا ہو۔ مثلاً کسی حاکم کے پاس جاتا ہے یا کسی بزرگ کے پاس جاتا ہے اور اس کے اکرام کے لیے کپڑے بدلتا ہے۔ پہلی صورت حرام ہے۔ کیونکہ وہ بطر میں داخل ہے۔ اس کی بابت حدیث میں ہے: **من جر ازارہ خیلاء**۔ اور دوسری صورت داخل جمال ہے۔ جیسا کہ مذکور ہوا۔ تیسری صورت دفع مضرت کے اندر داخل ہے **حسّن ثیابک فان بھا یعز الناس**۔ چوتھی صورت بھی مسنون ہے۔ کیونکہ حدیث میں آیا ہے کہ حضور ﷺ ایک مرتبہ حضرت حمزہؓ کے پاس تشریف لے گئے، تو آپ نے چادر منگا کر اوڑھ لی۔ اور مقصود اس سے حضرت حمزہؓ کی تعظیم تھی، چونکہ وہ آپ سے رشتہ اور عمر میں بڑے تھے۔

(جلد ۱۳۔ص: ۱۰۶)

## حالات وواردات مقصود بالذات نہیں:

ابتداء میں ہر شخص کو حالات اور واردات کا شوق ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک شخص میرے پاس آئے اور ذکر و شغل شروع کیا۔ اتفاقاً وہ ایک پیر صاحب کے پاس گئے (میں اس واقعے سے قبل ان شیخ کو محقق اور کامل سمجھا کرتا تھا) انہوں نے پوچھا کہ کچھ کرتے بھی ہو؟ اس شخص نے میرے بتلائے ہوئے اذکار کی اطلاع کی۔ کہنے لگے کہ ہاں خیر ثواب لیتے رہو۔ فرمایا کہ جب سے میں نے یہ قول سنا ہے میرا اعتقاد ان سے بالکل جاتا رہا کہ انہوں نے ثواب کی تحقیر کی۔ حالانکہ تمام اذکار و اشغال سے مقصود

حصول ثواب ہی تو ہے۔لیکن اب اکثر حالات اور وجد کو مقصود بالذات سمجھتے ہیں۔آخران پیر صاحب نے اس بے چارے کو توجہ دینی شروع کی جس سے قلب میں ایک قسم کی حرکت بھی محسوس ہونے لگی اور چند روز کے بعد ایسا معلوم ہوا کہ قلب بالکل سیاہ ہے۔ پھر وہ چمکتا معلوم ہونے لگا۔ پھر کچھ جبال و صحاریٰ نظر آنے لگے۔ پھر یہ سب آہستہ آہستہ غائب ہوگئے۔آخر پریشان ہوکر مجھ کو اطلاع کی۔ میں نے جواب دیا کہ اپنا معمول قدیم کرو اور سب چھوڑ دو۔ جب ان بے چارے نے ان کی توجہ وغیرہ کو چھوڑا اور اپنے اذکار واشغال میں مشغول ہوئے۔ چند روز ہوئے کہ ان کا خط آیا ہے کہ اب بحمداللہ ذوق وشوق، خشوع وخضوع اور عبدیت میسر ہوئی ہے۔فرمایا کہ جس کو اس دولت سے کچھ حصہ میسر ہوجاتا ہے وہ حالات اور واردات سب پر لات مار دیتا ہے۔ (جلد ۱۳۔ص:۱۱۱۔۱۱۲)

## فضائل کے بیان میں کسی نبی کی سوءادبی نہ کرے:

فرمایا کہ بعض لوگ اس کی کوشش کیا کرتے ہیں کہ جو فضیلت کسی نبی کے لیے ثابت ہو، اس کو جناب رسول کریم ﷺ کے لیے بھی اس سے زیادہ مرتبے میں ثابت کریں۔ حالانکہ اس کی ضرورت نہیں، کیونکہ حضور ﷺ کو تمام انبیاء پر فضیلتِ کلّی ثابت ہے۔اور دوسرے انبیاء کے لیے فضائل جزئیہ ثابت ہو جانا اس میں قادح [اور اس کو کم کرنے والے] نہیں۔......اسی طرح بعضے لوگ ”ان اللہ معنا“ اور ”ان معيَ ربی“ سے حضور ﷺ کی فضیلت حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ثابت کیا کرتے ہیں۔ میں پوچھتا ہوں کہ اگر دونوں حضرات تشریف فرما ہوتے، پھر بھی کسی کی یہ مجال ہوتی؟ ہرگز نہیں۔ کیونکہ یہ امر دونوں حضرات کے خلاف مزاج ہوتا۔ (جلد ۱۳۔ص:۱۲۰)

## بزرگوں کے سامنے اپنی بات پر زیادہ اصرار نہ کرنا چاہیے:

فرمایا کہ بزرگوں پر زیادہ اصرار کسی امر میں کرنا مناسب نہیں۔ (جلد ۱۳۔ص:۱۴۰)

## نسبت مع اللہ کا القاء ایک دم نہیں ہوتا:

فرمایا کہ نسبت مع اللہ کا القاء ایک دم سے نہیں ہوتا، بلکہ رفتہ رفتہ ہوتا ہے۔ کہ دیکھنے والوں کو پتہ بھی نہیں چلتا کہ اس کی کیا حالت ہوگئی۔مگر چند روز کے بعد خود بھی معلوم ہونے لگتا ہے کہ میں کیا

سے کیا ہو گیا۔ جیسے بچہ روزانہ بڑھتا ہے لیکن دیکھنے والوں کو اس کا پتہ بھی نہیں چلتا۔ مگر جو دس برس پہلے اس کو دیکھ چکا ہے وہ سمجھتا ہے کہ اس میں کتنا فرق ہو گیا ہے۔ (جلد ۱۳ص:۱۴۹)

## وہ اعمال نفس پر بار ہوتے ہیں جن کا دنیا میں کوئی اثر نظر نہیں آتا:

انسان کے جملہ اعمال دو طرح کے ہوتے ہیں۔ بعض وہ ہیں جن کا کچھ دنیا میں بھی مشاہدہ ہوتا ہے جیسے تصنیف کتب وغیرہ۔ بعض وہ ہیں جن کا ثمرہ دنیا میں کچھ مشاہد [محسوس] نہیں ہوتا، جیسے ذکر اللہ و نماز وغیرہ۔ پہلی قسم کے اعمال نفس پر بہت آسان ہو جاتے ہیں۔ لیکن دوسری قسم کے عمل بے حد کٹھن ہیں۔ اور ان کے کرنے میں نفس پر سخت بار ہوتا ہے۔ اس کے آسان کرنے کی تدبیر یہ ہے کہ خاص ثمرات پر نظر ہی نہ کرے۔ بلکہ اس نیت سے ذکر کرے کہ وعدۂ خداوندی ہے **"فاذکرونی اذکرکم"** [تم مجھ کو یاد کرو، میں تم کو یاد رکھوں گا] جب اُس کو یاد کریں گے تو وہ ہم کو ضرور یاد کرے گا۔ اور اس کا یاد کرنا مطلوب ہے۔ پھر جب مطلوب حاصل ہے تو اس سے لذت وغیرہ اگر نہ بھی حاصل ہوئی تو کیا مضایقہ ہے۔ اور یہی علاج ہے قبض کا، کہ جب ایسی حالت پیش آئے، تو سمجھے کہ ہم کو نہ قبض مطلوب ہے نہ بسط۔ اور نہ یہ [بسط] ثمرۂ ذکر ہے۔ جو حالت ہو ہم اس پر راضی ہیں اور وہی خدا کا فضل ہے۔ (ص:۱۶۲)

## بزرگوں کے پاس حاضری سے عقل ملتی ہے:

جو لوگ بزرگوں کے پاس آتے جاتے ہیں خدا تعالیٰ ان کو عقل بھی دے دیتے ہیں۔ اور ان میں سے یہ عرفی رسمی پابندیاں [یعنی لوگوں نے مختلف قسم کی جن رسموں اور ان کے تکلفات کو لازم ٹھہرا رکھا ہے ان کی پابندیاں] جاتی رہتی ہیں۔ (جلد ۱۳۔ص:۱۷۶)

## ذکر میں دل لگنا مقصود نہیں:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ ذکر میں میرا جی نہیں لگتا۔ فرمایا کہ دل لگنا خود مقصود ہی نہیں ہے۔ بلکہ ذکر مقصود ہے۔ اس کو کیے جاؤ۔ (جلد ۱۳۔ص:۱۷۷)

## مرید اور مراد کا فرق:

سالک کی دو حالتیں ہوتی ہیں۔ اول وہ مرید ہوتا ہے، یعنی اگر خود کوشش اور سعی کرتا ہے تو اُدھر سے

بھی مدد و اعانت ہوتی ہے۔ خود چھوڑ بیٹھتا ہے، تو اُدھر بھی پرواہ نہیں کی جاتی۔ اِس سے گزر کر مرتبۂ مرادیت میں پہنچتا ہے۔[اب] اگر خود[طاعات اور قرب کے اعمال] چھوڑنا بھی چاہے تو اُدھر سے ایسا جذبِ کامل ہوتا ہے کہ یہ مجبور ہو جاتا ہے۔[یعنی ایک مدت تک طاعت اور ذکر کے نتیجہ میں وہ اللہ کا ایسا محبوب بن جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسی طاقت ور کشش اور جذب ہوتا ہے کہ وہ طاعات وقربات کے بغیر رہ ہی نہیں سکتا۔ ہر وقت اس کو بس مولیٰ کی ہی دُھن لگی رہتی ہے] (جلد۱۳۔ص:۱۹۳)

## کیا گریہ نہ ہونا قساوت قلب کی علامت ہے؟

ایک صاحب نے عرض کیا کہ مجھ میں قساوت قلبی پیدا ہو گئی ہے اور اس کی وجہ سے رونا نہیں آتا۔ مولانا نے فرمایا کہ قساوت یہ ہے کہ گناہ سے نفرت نہ ہو، دین سے محبت نہ ہو، معاصی پر ندامت نہ ہو۔ پھر ان ہی صاحب نے کہا کہ میرا جی قرآن شریف کے پڑھنے میں بہت لگتا ہے۔ پہلے ربع پارہ دقّت سے پڑھا جاتا تھا اور اب جی چاہتا ہے کہ قرآن شریف ہی پڑھے جاؤں۔ مولانا نے فرمایا کہ یہ تو بہت ہی قوی دلیل ہے قساوت نہ ہونے کی۔ کیونکہ قساوت ہوتی تو قرآن شریف کی تلاوت میں کیوں جی لگتا۔ (جلد۱۳۔ص:۱۹۹۔۲۰۰)

## اہل اللہ کی صحبت کے بغیر اخلاق درست نہیں ہوتے:

بغیر اہل اللہ کی صحبت کے اخلاق درست نہیں ہوتے۔ اگرچہ عقائد درست ہو جائیں۔ کبر، ترفع، حب جاہ وغیرہ اخلاق ذمیمہ باقی ہی رہ جاتے ہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۰۲)

## ہدیہ چھپا کر دینے کی رسم قابل ترک ہے:

ایک صاحب نے آکر مصافحہ کے ساتھ ہی کچھ دینا چاہا۔ ارشاد فرمایا کہ یہ طریقہ پیرزادوں نے اخفاء کے خیال سے جاری کیا ہے۔ یہ طریقہ خلاف سنت ہے۔ کہیں ثابت نہیں کہ حضور ﷺ کو مصافحہ میں لوگ دیا کرتے ہوں۔ یہ رسم قابل ترک ہے۔ اس میں اپنا نفس بھی خراب ہوتا ہے۔ ہر مصافحہ میں انتظار رہے گا کہ شاید کچھ وصول ہو جائے۔ مصافحہ دین کا کام ہے اس کے ساتھ دنیا شامل کرنا ٹھیک نہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۰۲۔۲۰۳)

## تصور شیخ اور مراقبۂ توحید سے عوام کو ضرر کا اندیشہ ہے:

فرمایا: ہمارے یہاں تصور شیخ معمول نہیں، کیونکہ اس میں بعضے مفسدے پیدا ہو جاتے ہیں۔ بعض دفعہ صورت خیالی متمثل ہو کر نظر آنے لگتی ہے اور کلام بھی کرتی ہے۔ حالانکہ شیخ کو اس کی خبر بھی نہیں ہوتی۔ اس سے غلط اعتقاد پیدا ہو جاتا ہے کہ یہ شیخ ہی حاضر ناظر ہے۔ اور جو اس توجہ سے اصل مقصود تھا کہ طالب میں استعداد عمل وذکر کی پیدا کی جائے۔ یہ اور طریق سے بھی حاصل ہو سکتا ہے۔ اسی طرح ہمارے یہاں تصور شیخ کی طرح حبسِ دم [سانس روک کر ذکر کرنا جو پہلے صوفیہ کے یہاں ایک شغل تھا] اور مراقبۂ وحدت الوجود بھی متروک ہیں۔ جبس سے یبس بہت بڑھ جاتا ہے [یعنی دماغی مسائل پیدا ہو جاتے ہیں]۔ اور مراقبۂ توحید [یعنی وحدت الوجود] میں ایک ضرر عوام کو ہوتا ہے کہ وہ تمام اشیاء کی باری تعالیٰ کے ساتھ عینیت کے قائل ہو جاتے ہیں اور کم علمی کی وجہ سے عقیدہ خراب ہو جاتا ہے۔ ......اس لیے متاخرین نے اس مراقبۂ توحید سے منع کر دیا۔ چنانچہ [سید الطائفۃ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ کی کتاب] ضیاء القلوب میں یہ مراقبہ بھی ہے اور منع کا یہ قول بھی۔ (جلد ۱۳۔ص: ۲۰۵۔۲۰۶)

## دفع حرج کے لیے دوسرے امام کے قول پر فتویٰ دینا جائز ہے:

ارشاد فرمایا کہ میں دیانات میں تو نہیں، لیکن معاملات میں، جس میں ابتلائے عام ہوتا ہے، دوسرے امام کے قول پر بھی اگر جواز کی گنجائش ہوتی ہے، تو اس پر فتویٰ، دفع حرج کے لیے، دے دیتا ہوں۔ اگر چہ حنفیہ کے قول کے خلاف ہو۔ اور اگر چہ مجھے اس گنجائش پر پہلے سے اطمینان تھا، لیکن میں نے حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ سے اس کے متعلق اجازت لے لی۔ (جلد ۱۳۔ص: ۲۰۸۔۲۰۹)

## رسم ''بسم اللہ'' کا حد سے زیادہ اہتمام کرنا منع ہے:

ایک صاحب نے پوچھا کہ بسم اللہ کی تقریب میں لوگوں کو جمع کرنا، شیریں وغیرہ تقسیم کرنا اور ایسی مجلس میں شرکت کرنا کیسا ہے؟ ارشاد فرمایا کہ فرحت کی حد تک رہے تو جائز ہے۔ بلکہ نعمت دینیہ پر فرحت کا حکم ہے ''قل بفضل اللہ وبرحمتہ فبذلک فلیفرحوا''۔ البتہ جو تفاخر اور ریاء میں داخل ہو وہ ناجائز ہے۔ پس مختصر سی شیرینی وغیرہ تقسیم کر دینا احباب کو جمع کر لینا ممنوع نہیں۔

ہاں حد سے زیادہ اہتمام کرنا ریاء وتفاخر کے کام کرنا البتہ منع ہے۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۱۱)

## حرام اشیاء میں عموم بلویٰ سے رخصت نہیں ملتی:

عموم بلویٰ کی وجہ سے صرف اختلافیات میں ضعیف قول پر فتوی دیا جاتا ہے۔جو چیزیں بالاتفاق حرام ہیں ان میں عموم بلویٰ کو کوئی اثر نہیں۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۱۲)

## اجابۃ الداعی میں خط کا جواب دینا بھی داخل ہے:

حدیث میں جو[مسلمان کا حق دعوت پر جواب دینا] اجابت الداعی آیا ہے، میں خطوں کے جواب دینے کو بھی اس کے عموم میں داخل سمجھ کر جواب دینے کو حتی المقدور ضروری سمجھتا ہوں اور جلد دیتا ہوں۔ لوگوں کو اس کا بہت کم خیال ہے۔[فون کی کال وغیرہ کا بھی یہی حکم ہونا چاہیے]۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۱۴)

## رسومات پر خرچ طیب خاطر سے نہیں ہوتا:

شادی وغیرہ کے موقع پر جو دولہا کی جانب سے خرچ دیا جاتا ہے اس کے متعلق ایک بڑے عالم نے اعتراض کیا کہ اگر طیب خاطر سے دیا جائے تو جائز ہے۔اس میں کیا خرابی ہے جو لوگوں کو عام طور پر منع کیا جاتا ہے؟ جواب میں ارشاد فرمایا کہ اسی میں تو کلام ہے کہ طیب خاطر ہوتا ہے یا نہیں؟ بدنامی کے خیال سے دباؤ میں آ کر دیتے ہیں۔اندر سے جی پر بار ہوتا ہے، پھر بھلا طیب خاطر کہاں رہا؟ (جلد ۱۳۔ص:۲۱۵)

## اپنی اصلاح کا خود بھی قصد وشوق ہو تو فائدہ ہوتا ہے:

مچھلی شہر سے ایک صاحب نے لکھا کہ بسلسلۂ تدابیرِ اصلاحِ حال جناب نے تحریر فرمایا تھا کہ ’’جو لوگ انگریزی کی تعلیم میں مصروف ہیں وہ اپنی بڑی تعطیلات کا کُل نہ ہو تو کچھ حصہ ہی، بجائے کھیل کود میں گزارنے کے کسی بزرگ کی صحبت میں صرف کریں‘‘۔خاکسار کا ایک لڑکا اور ایک بھانجا مدرسۂ انگریزی میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں اور اس وقت گرمیوں کی چھٹی میں گھر پر آئے ہیں۔الحمدللہ دونوں لڑکے حافظِ قرآن ہیں۔عربی شروع کرائی تھی لیکن تعلیم کا سلسلہ کچھ ایسا بے ترتیب رہا کہ وقت زیادہ گزر گیا۔اور مجبوراً انگریزی مدرسہ میں داخل کیے گئے۔حضور اگر اجازت

عطا فرمادیں تو دونوں لڑکے خدمت بابرکت میں روانہ کیے جائیں کہ زمانۂ تعطیل حضور کی خدمت میں گزاریں اور فیض صحبت سے سعادت ابدی حاصل کریں؟ اس پر یہ جواب تحریر فرمایا:

(جواب) عزمِ مبارک متعلق بصاحبزادگان بے حد مسرت ہوئی۔ سر آنکھوں سے ان کی خدمت کے لیے حاضر ہوں، لیکن مشورۃً اتنا عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ، اگر وہ اپنے حسن فہم کے اعتبار سے ذی رائے بھی ہیں، تو جو مصلحت ان کے یہاں بھیجنے کی ہے اس کا حاصل ہونا اِس پر موقوف ہے کہ ان کو از خود بھی رغبت اور شوق ہو۔ یہی نہیں کہ صرف بزرگوں کے فرمانے سے راضی ہو جائیں۔ ورنہ مصلحت نہ ہوگی۔ (جلد۱۳۔ص:۲۱۶۔۲۱۷)

## اکابرِ سلسلہ کا اثر مرید تک ضرور پہنچتا ہے:

اگر کوئی شخص کسی سلسلۂ مقبولہ میں کسی سے بیعت ہو تو پیر سے اگر چہ کسی عمل میں خفیف سی کوتاہی بھی ہوتی ہو، تب بھی سلسلہ کی ضرور برکت ہوتی ہے، بشرطیکہ پیر بدعقیدہ نہ ہو، اکابرِ سلسلہ کا اثر مرید تک ضرور پہنچتا ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۲۰)

## اگر اصلاح نہ ہو تو ذکر و شغل بے کار ہیں:

کوئی ذکر و شغل کرتا ہو تو مجھے اس وقت تک اس کی قدر نہیں ہوتی جب تک کہ اس کے اعمال [اور اخلاق] درست نہ ہوں۔ ذکر و شغل میں تو مزہ ہے، اگر نہ کرے تو مر جائے۔ عمل تو وہ ہے جس میں کوفت ہو اور پھر بھی رضا حاصل کرنے کے لیے اسے کرے۔ اسی طرح چاہے کہ خود تنگی اٹھائے اور دوسروں کے حقوق ادا کرے۔ ایک شاغل کے ذمے قرض نکلا تھا اور انہوں نے اس کے ادا کرنے میں بہت بے پروائی کی تھی۔ ایسے موقع پر یہ کلمات فرمائے اور نکال دیا اور فرمایا قرض ادا کرنے کے بعد یہاں آسکتے ہو۔ جب تک قرض ادا نہ کرو یہاں مت رہو۔......فرمایا کہ اگر اصلاح نہ ہو تو ذکر و شغل بے کار ہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۲۰)

## صحبت شیخ نوافل سے افضل ہے:

جس کو صحبت شیخ کی ضرورت ہو اس کے لیے نفلوں وغیرہ سے صحبت میں حاضر رہنا افضل

ہے۔خواہ کچھ پڑھتا رہے، یا خاموش بیٹھا رہے۔ہاں جب وہ کچھ بیان کرے تو متوجہ ہو کر سنے۔
(جلد ۱۳۔ص:۲۲۴)

## ہدیہ کے ساتھ فرمائش نامناسب ہے:

بعض لوگ آکر پہلے ہدیہ پیش کرتے ہیں پھر اپنا کام بتلاتے ہیں۔یہ نہایت ناگوار معلوم ہوتا ہے۔جب کوئی کام لینا ہے مثلاً وعظ یا تبلیغ وغیرہ بے تکلف لو،اس کے ساتھ کچھ دینے کی کیا ضرورت ہے؟ میں نے کوئی دکان خرید وفروخت کی تھوڑا ہی کھول رکھی ہے۔جب کوئی ہدیہ دے کر کام کرانا چاہتا ہے تو میں کام تو کر دیتا ہوں، لیکن ہدیہ واپس کر دیتا ہوں۔اگر کوئی محض محبت سے ہدیہ دے تو اس کے قبول کرنے میں کیا مضایقہ ہے۔یہ مبادلہ کی صورت اچھی نہیں معلوم ہوتی۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۲۵)

## تین دن کے بعد تعزیت جائز نہیں:

فقہاء نے لکھا ہے کہ تین دن کے بعد ذکر بھی تعزیت کے طور پر نہ کرنا چاہیے۔اس سے کیا فائدہ؟ گیا گزرا غم پھر تازہ ہوتا ہے۔شریعت کے تو خلاف ہے ہی،عقل کے بھی خلاف ہے۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۳۰)

## مشغولی سے پریشانی بٹ جاتی ہے:

مولانا سعید احمد صاحب مرحوم (حضرت مولانا کے ہمشیرزادے) کے انتقال کی بابت فرمایا کہ جیسا یہ حادثہ ہے الحمدللہ مجھ پر اتنا اثر نہیں۔شروع ہی سے اپنے آپ کو میں نے بہت زیادہ مشغول رکھا۔یہاں تک کہ نزع کے عالم میں بھی ڈاک کا کام کرتا رہا۔لوگوں کے خطوط کے جواب لکھتا رہا۔مشغولی ایسی مصیبت کا علاج ہے۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۳۱)

## بعض غیر مقلدین کے عقائد ایسے ہیں کہ خارج از اہل سنت ہیں:

غیر مقلدین کے اہل سنت میں داخل ہونے کے متعلق سوال تھا۔جواب تحریر فرمایا کہ بعض کے عقائد ایسے ہیں کہ وہ خارج از اہل سنت ہیں۔پھر فرمایا مثلاً جو غیر مقلد قائل ہیں کہ چار نکاح سے زائد جائز ہیں یا اگر کوئی فرض نماز قصداً ترک کرے تو اس کے لیے استغفار کافی سمجھتے ہیں،اور کہتے ہیں کہ قضا واجب نہیں۔ایسے ہی بعض صحابہ کو برا سمجھتے ہیں۔[یہ خیالات اہل سنت کے نہیں]۔

ہاں! نفس تقلید شخصی کے وجوب سے انکار سے اہل سنت سے خارج نہیں ہوتے۔ کیونکہ ہمیشہ سے مختلف فیہ مسئلہ رہا ہے۔ چنانچہ خود بعض محدثین بھی اس کے عدم وجوب کے قائل ہیں۔

(جلد۱۳۔ص:۲۳۵)

## عالم آخرت کو دنیا پر قیاس نہیں کر سکتے:

واقعات آخرت کے استبعاد کے متعلق فرمایا: ہر عالم کی جداگانہ حالت ہوتی ہے اور اس کا الگ ایک خاصہ ہوتا ہے۔ اسی زمین کو لیجیے اس کے ہر قطعہ کی حالت و عادت جدا جدا ہے۔ اسی زمین میں قطبین پر ایک شب و روز سال بھر کا ہوتا ہے۔ اور دوسرے مقامات پر ۲۴ گھنٹے کا۔ تو "ان یوما عند ربک کالف سنة مما تعدون" [تمہارے خدا کے یہاں ایک دن ہزار سال کے برابر ہوتا ہے] میں کیا استبعاد ہے؟ اسی طرح پل صراط پر چلنا، اگر ایک باریک چیز پر چل سکنا خلاف عادت ہے تو اِس عالم کی عادت کے خلاف ہے۔ وہاں ممکن ہے کہ یہی عادت ہو اور اس پر چلنا آسان ہو۔ بلکہ آخر یہاں بھی تو رسی پر لوگ چلتے ہیں جو عام عادت کے خلاف ہے۔ جمادات اس عالم میں عموماً نہیں بولا کرتے۔ اگرچہ فونوگراف باوجود جماد ہونے کے آدمیوں کی طرح حروف والفاظ کی بجنسہ آواز نکالتا ہے۔ اور ممکن ہے کہ اس عالم کی یہی عادت ہو کہ جماد بھی بولا کرتے ہوں۔ غرضیکہ اس عالم کی حالت کو اِس دنیاوی حالت پر قیاس کرنا صحیح نہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۴۸)

## مقبولان خدا کی محبت پہلے خواص میں ہوتی ہے:

فرمایا کہ مقبولان خدا سے پہلے اللہ تعالیٰ محبت کرتے ہیں۔ بعدہ ملائکہ مقربین، بعدازاں عام ملائکہ، اسی طرح دنیا میں بھی اول جو لوگ مقبول ہیں وہ اس سے محبت کرتے ہیں۔ اس کے بعد عوام لوگ محبت کرتے ہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۵۸)

## منتہی کو بھی میلان الی المعصیۃ ہوتا ہے:

کبھی منتہی کو بھی میلان الی المعصیۃ ہوتا ہے۔ اور یہ نقص نہیں ہے مگر اس کے مقتضاء پر عمل نہ کرنا چاہیے۔

## گناہ جاہی پر ندامت نہیں ہوتی:

ارشاد فرمایا: حضرت حاجی صاحب مرحوم ومغفور نے کہ غیبت گناہ جاہی ہے اور زنا گناہ باہی ہے۔ اور گناہ جاہی پر ندامت نہیں ہوتی۔ (جلد۱۳۔ص:۲۵۹)

## ہماری عبادات بے ڈھنگے کی خدمت کی طرح ہیں:

ہماری عبادت تو ایسی ہے جیسے کہ کوئی شخص کسی شیخ یا رئیس کی خدمت کرے اور وہ شخص خدمت کا طریقہ نہ جانتا ہو۔ اور شیخ اس کی خدمت کو ناپسند بھی کرتا ہو۔ مگر صرف اس کی دل شکنی کی وجہ سے منع نہیں کرتا۔ اگرچہ ان کو تکلیف بھی ہو رہی ہے۔ مگر یہ سمجھتا ہے کہ ان کو راحت ہو رہی ہے۔ اسی طرح ہماری عبادت بھی ہے کہ اللہ میاں کو پسند تو نہیں ہے، مگر صرف اپنی عنایت کی وجہ سے کچھ کہتے بھی نہیں۔ پس ہم کو چاہیے کہ اس پر مغرور نہ ہوں اور اس پر نظر نہ کریں۔ اور نجات کی امید اس کی رحمت سے رکھیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۶۱)

## نسبت سینہ بسینہ ہونے کا مطلب:

نسبت باطنیہ کے سینہ بسینہ ہونے میں کوئی شبہہ نہیں ہے۔ کیونکہ جملہ صنائع میں مناسبت صحبت سے حاصل ہوتی ہے کتابوں سے نہیں حاصل ہوتی، سینہ بسینہ کے یہی معنی ہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۶۵)

## اصل چیز رضائے حق ہے:

اثناء ذکر احوال و معارف میں ارشاد فرمایا کہ احوال تو کافروں کو بھی ہوتے ہیں۔ بڑی چیز معصیت سے نفرت اور اطاعت کی رغبت اور خشیت اور رضاء حق تعالیٰ کی ہے، اگر میسر ہو جاوے۔
(جلد۱۳۔ص:۲۶۶)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی اہلیہ انتہائی صالحہ تھیں:

حضرت حاجی صاحبؒ کی بی بی بہت صالحہ تھیں۔ جن عورتوں نے بی بی صاحبہ کو دیکھا ہے ان کا بیان ہے کہ حاجی صاحبؒ میں اور ان میں فرق صرف عورت و مرد کا تھا ورنہ سب باتوں میں جیسے

حاجی صاحب تھے ویسے ہی وہ تھیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۶۶)

## حاجی صاحبؒ کی نسبت صحابہؓ جیسی تھی:

حاجی صاحبؒ کی نسبت صحابہ کی سی سادہ اور لطیف ہے۔ ذکر اور اطاعت کے سوا کچھ وہاں نہیں رہتا۔ (جلد۱۳۔ص:۲۶۷)

## تعلق مع اللہ کے تین درجے ہیں:

تعلق مع اللہ کے تین درجے ہیں۔ ایک یہ کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرے۔ اور یہ ادنیٰ درجہ کا تعلق ہے۔ اور دوسرا درجہ یہ کہ جو کام کرے محض خدا کی رضاء کے لیے کرے۔ اور اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو خیر اتنا کرے کہ کوئی کام کہ اس کی مرضی کے خلاف نہ کرے۔ اس کا کرنا واجب ہے۔ اور یہ اوسط درجہ ہے۔ اس کو سب کر سکتے ہیں۔ اور تیسرا یہ کہ ہمہ وقت ذکر اور طاعت میں مصروف رہے۔ اور یہ اعلیٰ درجہ ہے اور مندوب ہے۔ لیکن یہ مندوب اس شخص کے لیے ہے کہ جس سے اس مشغولی میں [کوئی] واجب حق ترک نہ ہو۔ ورنہ ایسی مشغولی اس کے حق میں ناجائز ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۷۰)

## نورانی حجابات ظلمانی سے اشد ہیں:

جناب حاجی صاحبؒ اس فن سلوک میں اپنے زمانے کے مجتہد تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ حجب نورانی [یعنی سالک کو نظر آنے والے انوار وغیرہ] حجب ظلمانیہ [یعنی یادِ خدا سے مانع مادی مشغولیتوں] سے اشد ہیں۔ [اس لیے کہ نادان مادی مشغولیتوں کو تو غیر سمجھ کر ان سے اعراض کرتا ہے، لیکن انوار وغیرہ کو مقصود سمجھ کر ان میں ہی لگ جاتا ہے۔ اگرچہ وہ بھی مخلوق ہیں، مشغولی اور یاد کے لائق تو محض اللہ تعالیٰ کی ذات ہے۔ لہٰذا] اگر انوار ملکوتیہ کسی کو کچھ نظر بھی آجاویں تو اس کی جانب سے توجہ ہٹا لے وے۔ کیونکہ وہ بھی غیر حق ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۷۱)

## مشاہدۂ حق اور بعض دیگر اصطلاحات:

تجلی صفاتی صوفیہ کی اصطلاح میں [بندے کی] توجہ الی الصفات کو کہتے ہیں۔ اور تجلی ذاتی توجہ الی الذات بلا توجہ الی الصفات سے عبارت ہے۔ اور اس شہود کو صوفیہ تجلی ذاتی اور صفاتی سے تعبیر

کرتے ہیں۔ اور اگر صور مثالیہ میں کسی لون اور صورت کے ساتھ حق تعالیٰ کی تجلی حالتِ خواب یا مراقبہ یا مکاشفہ میں پیش آوے، تو یہ تجلی ذات حق تعالیٰ کی نہیں ہے۔ مخلوق ہے۔ اور اس کو صوفیہ تجلی مثالی سے تعبیر کرتے ہیں۔ (ص:۲۷۲)

## تعویذ کی نسبت دعا پسندیدہ ہے:

ہمارے بزرگوار تعویذ سے زیادہ دعا کرنا پسند فرماتے تھے۔ لیکن تعویذ سے بھی منع نہیں فرماتے تھے۔ بلکہ حضرت حاجی صاحبؒ نے مجھ کو فرمایا تھا کہ اگر کوئی تعویذ مانگے تو دے دینا، انکار مت کرنا۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۷۲)

## حب شیخ بہت بڑی چیز ہے:

حب شیخ بہت اچھی چیز ہے۔ بڑے بڑے مجاہدوں کا کام حبِّ شیخ سے نکلتا ہے۔ حضرت مجدد صاحبؒ نے لکھا ہے کہ جس کو دو باتیں میسر ہوں اس کی ظلمات بھی انوار ہیں۔ اور ایک میں بھی کمی ہو تو انوار بھی ظلمات ہیں۔ اول اتباع سنت، دوسرے حبِّ شیخ۔ ریاضت و مجاہدہ سے مقصود اتباعِ احکام میں استقامت ہے اور حبِّ شیخ سے یہ امر بہت آسانی سے حاصل ہو جاتا ہے۔ کیونکہ جب شیخ سے محبت ہوگئی، اس کا اتباع بہت آسانی و رغبت سے کرے گا۔ (جلد ۱۳۔ص:۲۷۶)

## بدعت کفر سے بچانے کا ذریعہ بن گئی:

فرمایا ایک دفعہ میں گجنیر ضلع کانپور گیا۔ وہاں میں نے لوگوں کو سنا کہ آریہ ہونے والے ہیں۔ اور وہاں نام بھی مسلمانوں کے ہندوؤں کی طرح ہیں نتھوسنگھ، اوہارسنگھ وغیرہ۔ غرض میں نے آدمیوں کو بلایا، ایک شخص آیا اس سے پوچھا: کیا کہ تم آریہ ہوگئے؟ اس نے کہا نہیں، ہم کیوں آریہ ہوتے؟ ہم تو تعزیہ بناتے ہیں۔ میں نے کہا تم ضرور تعزیہ بناؤ۔

پھر مجھے بہت ہنسی آئی کہ کتنا تو بدعت کی ممانعت کرتا ہوں۔ اور یہاں خود اس کا حکم دیتا ہوں۔ اور ساتھیوں سے میں نے کہا: یہاں اس لیے مصلحت ہے کہ یہ بدعت سپر ہے کفر سے۔

(جلد ۱۳۔ص:۲۷۶)

## ہر کام میں اعتدال رکھے:

ایک شخص بہت پکے حنفی تھے اور حنفیت میں اتنے بڑھے ہوئے تھے کہ غیر مقلدوں کو گالیاں دیا کرتے تھے۔ اور یہ غلو ہی غضب ہے۔ چنانچہ وہ غیر مقلد ہو گئے۔ جو شخص اتنی سختی کرے اس کا کچھ اعتبار نہیں۔ کیونکہ مخالفت میں بھی وہ ایسا ہی سخت ہو گا۔ پس ہر کام میں اعتدال رکھنا چاہیے۔
(جلد۱۳۔ص:۲۸۳)

## اپنے شیخ کی تعریف میں غلو نہ کرے:

فرمایا: آج کل لوگ سوانح عمری لکھنے میں بے حد مبالغہ کرتے ہیں اور انہیں محبت کے جوش میں یہ معلوم بھی نہیں ہوتا کہ ہم سے مبالغہ ہو رہا ہے اور ہم جھوٹ لکھ رہے ہیں۔ اور بعض اوقات اپنے نفس کی آمیزش ہوتی ہے کہ ہم ایسے شخص کے مرید ہیں یا شاگرد ہیں یا کوئی اور تعلق دار ہیں۔ گویا اپنی تعریف آپ کر رہے ہیں۔ انہیں امور کی وجہ سے میں نے تنبیہات وصیت میں اپنی سوانح عمری لکھنے کے واسطے ممانعت کی ہے۔ مگر چند شرطوں کے ساتھ اجازت ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۸۴۔۲۸۵)

## عارف کا ہر کام رضائے حق کے لیے ہوتا ہے:

حاجی صاحبؒ فرماتے تھے کہ میں عطر لگاتا ہوں تو حق تعالیٰ کی خوشنودی کے لیے۔ اور ٹھنڈا پانی پیتا ہوں تو اس لیے کہ اس سے اچھی طرح سے ہر رگ و ریشے سے حق تعالیٰ کا شکر ادا ہو جاتا ہے۔ (جلد۱۳۔ص:۲۹۱)

## فاتحہ خلف الامام کو وجہ نزاع بنانا درست نہیں:

فرمایا کہ مجھ سے ایک عامی نے فاتحہ خلف الامام کی دلیل دریافت کی۔ میں نے اس سے کہا کہ...... میاں! یہ سب فضول جھگڑا ہے۔ اگر کوئی امام اعظمؒ کا مقلد ہے تو وہ نہ پڑھے اور اگر کوئی امام شافعی کا مقلد ہے تو وہ پڑھ لیا کرے۔ اس میں کوئی جھگڑے کی ضرورت نہیں۔ (جلد۱۳۔ص:۲۹۳)

## ذکر آہستہ آہستہ گناہوں کو ختم کر دیتا ہے، بشرطے کہ:

[حضرت کے ملفوظات و تحریرات میں بکثرت ارشاد فرمایا گیا ہے کہ اکیلا ذکر و شغل اصلاح

کے لیے کافی نہیں، اس کے لیے اصلاحی تدابیر ضروری ہیں۔ جب کہ ہمارے دوسرے مشائخ کے طرز تربیت میں کہا جاتا ہے کہ ذکر خود ہی تمام برائیوں کو چھڑا دیتا ہے۔ آیت قرآنی "ان الصلاۃ تنھیٰ عن الفحشاء والمنکر، ولذکر اللہ اکبر" سے بھی اس کا خیال ہوتا ہے۔ حضرت والا کے اس ملفوظ سے دونوں باتوں کے درمیان تطبیق اور دونوں کا صحیح محمل معلوم ہوتا ہے۔]

اخلاق ذمیمہ کے علاج میں صرف ذکر و شغل کافی ہونے [کی جو بات بعض صوفیہ کہتے ہیں اس] کے لیے میرے دل میں ایک نئی بات آئی ہے۔ جو اس سے پہلے ذہن میں نہیں تھی۔ وہ یہ کہ چوں کہ ذکر اللہ سے قلب میں ایک قسم کا نور و انشراح و انبساط پیدا ہوتا ہے۔ اور معصیت سے ظلمت و کدورت و انقباض۔ اس لیے جب ذاکر سے کوئی معصیت سرزد ہوتی ہے، تو وہ نور جو ذکر سے حاصل ہوا تھا مبدّل بہ ظلمت و کدورت ہو جاتا ہے۔ اور جو حظ [روحانی لذت و سرور] اس کو پہلے حاصل تھا وہ زائل ہو جاتا ہے۔ اس لیے اس کو فوراً اس معصیت پر تنبّہ ہو جاتا ہے۔ اور وہ اس سے متنفّر ہو جاتا ہے۔ رفتہ رفتہ تمام معاصی سے نفرت ہو جاتی ہے۔ اور اسی طرح صرف ذکر و شغل ہی اخلاق ذمیمہ کے علاج کے لیے کافی ہو جاتے ہیں۔ بشرطیکہ تنبُّہ کی طرف بھی توجّہ ہو۔ اور تنبہ کے بعد اصلاح کی طرف بھی۔ (جلد ۱۳۔ ص: ۲۹۸)

[حاصل یہ ہے کہ اگر کوئی سالک معاصی پر غمگین اور اپنی اصلاح کا فکر مند ہو، پھر ذکر و شغل کرے تو اس کو ذکر کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ سے ایک تعلق پیدا ہوگا۔ اور خود بخود ظاہر و باطن کے گناہوں کو چھوڑنے کی ہمت و عزم اس میں پیدا ہو جائیں گے۔ پھر کچھ مدت کے بعد اس کو استقامت اور رسوخ و تمکین کی دولت بھی حاصل ہو جائے گی۔ لیکن اس میں شرط یہ ہے کہ اپنے گناہوں کی طرف توجہ اور ان کا فکر و غم ہو۔ اور وہ ان سے بچنے کی کوشش بھی کرے۔]

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

## جلد ۱۴

## فیوض الخالق وکلمۃ الحق

### شیخ کے قلب کی طرف توجہ کی صورت:

شیخ کے قلب کی طرف توجہ کی صورت یہ ہے کہ مرید یہ تصور کر لے کہ شیخ کے قلب سے میرے قلب میں کیفیات آ رہی ہیں۔ اللہ تعالیٰ بموجب اقتضاء ''انا عند ظن عبدی بی'' کے یہ کیفیات مرید کو عطا فرما دیتے ہیں۔ (جلد ۱۴۔ص:۳۶)

### وحدت مطلب کا مفہوم اور اس کی ضرورت:

حضرت حاجی صاحبؒ نے فرمایا کہ [صوفیہ کے اصول] وحدت مطلب کی حقیقت صرف اتنی ہے، کہ یوں سمجھے کہ زندہ بزرگوں میں مجھے زیادہ نفع پہنچانے والا، میری تلاش سے، میرے شیخ سے بڑھ کر اور کوئی نہیں مل سکتا۔ بس اپنے شیخ کے متعلق صرف اتنا عقیدہ [وخیال] کافی ہے۔ اور جب تک یہ عقیدہ [وخیال] نہ ہو جمعیت خاطر نہیں ہوتی اور جب تک جمعیت یا یکسوئی نہ ہو تب تک فائدہ نہیں ہوتا۔ (ص:۳۷)

### ضرورت شیخ نص کی روشنی میں:

لوگ شیخ طریقت کی ضرورت میں یہ آیت پیش کیا کرتے ہیں ''وابتغوا الیہ الوسیلۃ'' حالانکہ اس میں شیخ مراد نہیں، بلکہ اعمال صالحہ مراد ہیں۔ البتہ ضرورت شیخ دوسری آیت سے ثابت ہو سکتی ہے۔ ''واتبع سبیل من أناب إليّ'' الآیة. (جلد ۱۴۔ص:۳۷)

## کمال سید الطائفہ حضرت حاجی صاحبؒ:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کا ایک ایسا واقعہ ہے کہ اگر ان کے جملہ کمالات سے قطع نظر کر کے صرف اسی ایک واقعہ کو دیکھا جاوے تو معتقد ہونے کے لیے کافی ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ ایک غیر مقلد نے حضرت حاجی صاحبؒ سے بیعت کی اور شرط کی کہ میں غیر مقلد ہی رہوں گا۔ حضرت نے فرمایا: بے شک رہو، مگر جو کچھ ہم بتلاویں اس کو پڑھتے رہنا۔ چنانچہ اس کو بیعت فرمایا اور کچھ ذکر بتلا دیا۔ چند ہی روز کے بعد اس نے آمین بالجہر، رفع یدین وغیرہ چھوڑ دیا۔ [حالانکہ حضرت حاجی صاحبؒ غیر مقلد بیعت ہونے والوں سے کہہ دیتے تھے کہ میری وجہ سے ان اعمال کو مت چھوڑنا، کیوں کہ تم سنت سمجھ کر کرتے ہو۔ ہاں! اگر تحقیق بدل جائے تو الگ بات ہے] (جلد ۱۴۔ ص: ۴۲۔۴۳)

## صحبت اہل اللہ کی برکت:

اہل اللہ کی صحبت سے قلوب پر کیفیت سکینہ نازل ہوتی ہے۔ (جلد ۱۴۔ ص: ۴۳)

## ایک اہم تحقیق، ذکرِ قلبی کا مفہوم:

[اکثر لوگوں کے یہاں قلب کے ذاکر ہو جانے سے متعلق غلط خیالات پائے جاتے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ ملفوظ بہت گہری تحقیق پر مشتمل ہے]۔ فرمایا: قلب سے اللہ تعالیٰ کی طرف باختیار توجہ کرنا ذکرِ قلبی ہے۔ دل کی حرکت کو ذکر نہیں کہتے۔ اور قلب کا یہ اختیاری ذکر عادۃً دائم نہیں ہوتا۔ اور جو بے اختیاری ہو، گو دائم ہو وہ حال ہے، عمل نہیں۔ اور اس سے ترقی لازم نہیں۔ (جلد ۱۴۔ ص: ۴۴)

## کرامات ذریعۂ قرب نہیں:

فرمایا کرامات کا درجہ ذکر لسانی سے مؤخر ہے۔ کیونکہ ذکر لسانی قرب پیدا کرتا ہے۔ کرامات ذریعۂ قرب نہیں ہیں۔ (جلد ۱۴۔ ص: ۴۴)

## کمال اعمال کو کمال ایمان میں دخل ہے:

فرمایا: کمال اعمال کو کمال ایمان میں دخل ہے۔ اور کمال ایمان کو کمال اعمال میں دخل ہے۔ پھر اس کمال اعمال سے کمال ایمان [پیدا] ہوتا ہے۔ پھر اس کمال ایمان سے کمال اعمال [پیدا] ہوتا

ہے۔اسی طرح سلسلہ چلا جاتا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۴۴)

## تصوف کی اہم اصطلاح ''نسبت'' کا مفہوم:

کثرت ذکر اور دوام طاعت سے جو تعلق خاص ہو جاتا ہے۔اس کا نام نسبت ہے۔اور یہ نسبتِ خاص صدور معاصی سے زائل ہو جاتی ہے۔ہاں اگر توبہ نصوح کرے گا پھر عود کر آئے گی۔

## اہل وعیال کی خبر نہ رکھنا معصیت ہے:

ذکر میں اس طرح مشغولی اختیار کرنا کہ اہل وعیال کی بھی خبر نہ رہے، یہ معصیت ہے۔کیونکہ مشغولی کا کمال وہی ہے، جس کو شریعت نے تجویز فرمایا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۴۸)

## وصول حق کی استعداد کے لیے اصلاح اخلاق ضروری:

حضرت حاجی صاحبؒ نے ضیاء القلوب میں لکھا ہے۔جب تک اخلاق کی اصلاح نہیں ہوتی اس وقت تک انسان میں وصول حق کی استعداد نہیں پیدا ہوتی۔ (جلد۱۴۔ص:۵۰)

## اہل اللہ سے ادب کی برکات:

فرمایا: ہم نے بزرگوں سے سنا ہے کہ اہل اللہ کا ادب کرنے سے علوم باطنہ بڑھتے ہیں۔کیونکہ ان کا ادب درحقیقت وہ اللہ تعالیٰ کا ہی ادب ہے۔اور علوم باطنہ کے بڑھنے سے علم ظاہری بھی بڑھ جاتا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۵۱)

## اپنے اندر دو چیزیں پیدا کرنے کی ضرورت:

فرمایا: ہر شخص کو چاہیے کہ اپنے اندر دو چیزیں کسی بزرگ کی خدمت میں رہ کر پیدا کرلے۔اس کے بعد جو بھی خدمتِ اسلام کرے گا وہ مکمل ہوگی۔(۱) محبت اللہ تعالیٰ کی (۲) خوف وخشیت اللہ تعالیٰ کی۔بس دونوں کے مجموعے سے عمل مکمل ہو جائے گا۔ (جلد۱۴۔ص:۵۲۔۵۳)

## علماء کی اتباع نہ کرنے کا سبب:

اکثر لوگوں میں اہل علم کا انقیاد نہ ہونا، حسد یا کبر کی بنا پر ہوتا ہے۔ورنہ اگر اہل علم کی

بدعملی سے نفرت ہوتی ہے، تو اطباء کی بد پرہیزی سے ان سے علاج کرانا کیوں نہیں چھوڑتے؟

(جلد۱۴۔ص:۵۳۔۵۴)

## مہمان اور مسافر میں فرق:

فرمایا ضیف وہ ہے جو خاص ملاقات ہی کے لیے آوے۔ ورنہ ابن السبیل (مسافر) ہے۔ [شریعت نے مہمان کے اکرام وضیافت کا حکم فرمایا ہے۔ جب کہ ابن السبیل کی محض مدد کا حکم ہے۔ یہ قاعدہ دونوں میں فرق کی بنیاد ہے]۔ (جلد۱۴۔ص:۵۴)

## سامعین کو حقیر نہ سمجھنا چاہیے:

اگر سامع صاحب انوار ہے، تو متکلم کے قلب پر اس کے انوار منعکس ہوکر اس کا کلام منور ہو جاتا ہے۔ اسی لیے بزرگوں نے فرمایا ہے کہ سامعین کو حقیر نہ سمجھے۔ کیونکہ مجلس میں اگر طالب حق موجود ہو، تو متکلم پر بسط ہوتا ہے اور اگر مجلس میں منکِر موجود ہو تو اس سے قبض ہوتا ہے۔ جیسے بچہ طالبِ شیر ہے تو ماں کا یہ احسان بیشک ہے کہ بچے کو دودھ دیتی ہے۔ مگر دودھ بھی تو بچے ہی کی وجہ سے پیدا ہوا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۵۵)

## ایک شعبۂ تکبر:

تکبر کے عدم کا اگر خیال آوے کہ میں تکبر نہیں کرتا تو وہ بھی شعبۂ تکبر ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۶۰)

## سلوک اور رہبانیت کا فرق:

مجاہدہ معالجہ ہے وہ مقصود بالذات نہیں۔ اس کو مقصود سمجھنا یہ رہبانیت ہے۔ پس راہب وہ ہے جو ان معالجات کو قربات سمجھے۔ باقی جو معالجہ کو معالجہ سمجھے وہ راہب نہیں زاہد [وسالک] ہے۔ (ص:۶۱)

## آج کل قلوب خوف کے متحمل نہیں:

فرمایا: اس زمانہ میں قلوب خوف کے متحمل نہیں ہیں، [جلد مایوس ہونے لگتے ہیں]۔ اس لیے میری کوشش یہی رہتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی محبت دلوں میں پیدا ہو جاوے۔ (جلد۱۴۔ص:۶۲)

## بیمار اور تندرست کے لیے وصول وقرب کا الگ الگ طریقہ:

فرمایا: حضرت حاجی صاحبؒ سے ایک شخص نے اپنی بیماری کی شکایت کی اور کہا مجھے اس کا افسوس اور قلق ہے کہ میں بیماری کی وجہ سے حرم شریف میں نماز پڑھنے سے محروم رہا۔ اس پر حضرت نے حاضرین سے فرمایا اگر یہ عارف ہوتا تو اتنا قلق نہ کرتا۔ کیونکہ جیسے حرم میں نماز پڑھنا ایک طریق ہے قرب کا، اسی طرح بیمار ہو جانا اور اس پر صبر کی توفیق ہونا یہ بھی ایک طریق ہے قرب کا۔ چنانچہ تندرست کے لیے قرب ووصول کا طریقہ یہ ہے کہ وہ حرم شریف میں جا کر نماز پڑھے۔ اور اسے ایک لاکھ رکعت کا ثواب ہو۔ اور بیمار کے لیے یہ طریقہ ہے کہ وہ بستر مرگ پر وہیں نماز پڑھتا رہے اور حسرت وقلق کے ساتھ اس پر صبر کر کے ثواب حاصل کرتا رہے۔ پس بندہ کو کوئی حق نہیں کہ خود کوئی معیّن راستہ تجویز کرے، کہ میں تو اللہ تعالیٰ تک اسی فلاں خاص راستے سے وصول کو اختیار کروں گا۔ ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اس کا وصول، صبر وحسرت وقلق کے طریقے سے منظور ہو۔ (جلد ۱۴۔ص: ۶۵۔۶۶)

## سائلین سے گھبرانا نہیں چاہیے:

فرمایا: حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ سائلین سے گھبرانا نہ چاہیے۔ یہ آخرت تک ہمارا بوجھ اٹھا کر لے جا رہے ہیں۔ چنانچہ فرض کیا جائے کہ اگر جملہ مساکین اتفاق کر کے صدقات نہ لیویں، تو ہمارے صدقات آخرت تک کون لے جاوے؟ (جلد ۱۴۔ص: ۶۷)

## دولت تعلق مع اللہ:

اگر تعلق مع اللہ کسی کو حاصل ہو تو آفتاب کی طرح خود بخود اس سے [نور پھیلتا اور] ضیاء پاشی ہوتی ہے۔ قصد کرے یا نہ کرے۔ چنانچہ جلسوں اور انجمنوں سے وہ خدمت اسلام کی نہ ہوئی جو ہمارے حضرات سے ہوئی۔ (جلد ۱۴۔ص: ۷۴)

## اخلاق ذمیمہ کا علاج:

فرمایا: اخلاق ذمیمہ، حسد، حقد، غصہ وغیرہ [کا قلب میں] داعیہ [پیدا ہونا] مذموم نہیں، بلکہ ان کا مقتضیٰ مذموم ہے [یعنی اس داعیہ کا نتیجہ یعنی واقعی حسد، حقد اور غصہ کا وقوع مذموم اور گناہ

ہے]۔اوراس داعیہ کی بیخ کنی تو مدتوں کے مجاہدوں سے ہوتی ہے۔اس لیے اصولاً یہ طریق کہ اس کے مقتضی پر عمل نہ کیا جاوے بالکل کافی ہے۔اور کلی طور پر بہت سہل ہے۔مگر اس کی جزئیات پر عمل کرنا بدون شیخ کی تعلیمی امداد کے نہیں ہوسکتا۔ (جلد ۱۴۔ص:۷۷)

## میلان کے اسباب بعیدہ سے احتیاط کی ضرورت:

فرمایا: بعض دفعہ ابتداء نظر میں شہوت نہیں ہوتی۔ جب نظر ممتد ہو جاتی ہے، تو وہ حالت باقی نہیں رہتی۔ اسی طرح لمس وغیرہ میں، بعض اوقات کسی لڑکی کے سر پر ہاتھ رکھنے کے وقت شہوت نہ تھی، پھر شہوت ہو جاتی ہے۔......اس لیے میلان کے اسباب بعیدہ سے بھی پرہیز [کرنا] چاہیے۔ خصوصاً ذاکر شاغل آدمی کی لطافتِ ادراک زیادہ ہوتی ہے۔ وہ بہت جلدی متاثر ہوتا ہے۔ (جلد ۱۴۔ص:۷۹)

## ذکر میں ضرب و جہر صرف وسیلے ہیں مقصود نہیں:

فرمایا کہ میں نے ضیاء القلوب حضرت حاجی صاحبؒ سے سبقاً سبقاً پڑھی اس میں ضرب و جہر وغیرہ کے متعلق فرمایا تھا کہ یہ سب قیود غیر ضروری ہیں۔ اصل مقصود ذکر ہے۔اس کے کرتے رہنے سے استعداد بڑھتی ہے۔ چاہے بے انتظامی سے ہی ہو۔ (جلد ۱۴۔ص:۸۲۔۸۳)

## بیعت کے وقت غیر مقلدین سے شرط:

بیعت کے وقت میں غیر مقلدوں سے یہ شرط کر لیتا ہوں کہ بدگمانی اور بدزبانی نہ کریں۔ اور تقلید کو حرام خیال نہ کریں۔ اور یہ کہ ہماری مجلس میں کبھی غیر مقلدین کا بھی ذکر ہوتا ہے۔ تم اپنے اوپر محمول مت کرنا، [اس سے مراد غالی اور اختلاف پیدا کرنے والے ہوتے ہیں، تم جیسے نہیں]۔ (جلد ۱۴۔ص:۹۶)

## ساری عمر جس کو تہذیب سمجھا، وہ سراسر بے تہذیبی نکلی:

فرمایا: جونپور میں حفیظ نامی ایک شاعر تھے۔ وہ یہاں آئے تھے، رندانہ صورت تھے۔ بیعت کی خواہش کی، میں نے منظور کر کے جمعہ کا دن معین کر دیا۔ تو جو دن بیعت ہونے کا تھا اس دن بھی خوب داڑھی صاف کر کے آئے۔ میں نے دل میں کہا: بھلے آدمی! یہ کیا کیا؟ اگر بڑھاتے نہیں تو گھٹاتے

بھی نہیں۔انہوں نے از خود کہا: حضرت! آپ کو میری اس نالائق حرکت سے تعجب ہوگا، مگر اس کا داعی یہ ہوا کہ میں مریض ہوں۔اس لیے میں نے اپنے آپ کو مرض کی اصلی صورت میں ظاہر کیا ہے کہ میں یہ ہوں۔اب آپ مجھ میں جو تصرف کریں گے قبول کروں گا۔غرض وہ بیعت ہو گئے۔ پھر انہوں نے اپنے ان حالات کی ایک کتاب لکھی۔جس کا نام رکھا ''الآن''۔اس میں یہ بھی لکھا کہ ساری عمر ہم جس کو تہذیب سمجھتے رہے، تھانہ بھون جا کر معلوم ہوا کہ وہ سراسر بے تہذیبی ہے۔ حقیقی تہذیب وہاں ہے۔اس کے بعد ایک دفع جونپور میں ملاقات ہوئی، تو نہایت مقطع صورت، عمدہ داڑھی، میں نے پہچانا نہیں۔لوگوں نے بتلایا کہ یہ حفیظ جونپوری ہیں۔ (جلد۱۴۔ص:۱۰۵۔۱۰۶)

## حضرتؒ پر والد محترم کا احسان عظیم:

والد صاحب نے ہماری تربیت مشائخ کی طرح کی ہے۔گو فارسی کے سوا زیادہ پڑھے لکھے نہ تھے۔ چنانچہ بچپن سے مجھ کو عربی میں لگایا اور چھوٹے بھائی (اکبر علی صاحب) کو انگریزی میں۔ ایک مرتبہ تائی صاحبہ نے والد صاحب سے کہا کہ چھوٹا تو انگریزی سے کما کھالے گا، مگر یہ کہاں سے کھائے گا؟ والد صاحب گو ان کا ادب بہت کرتے تھے، مگر اس وقت غصہ ہو کر فرمایا یہ تو مجھ کو معلوم نہیں کہ کہاں سے کھائے گا، مگر اتنا کہتا ہوں کہ انگریزی پڑھے ہوئے اس کے پیچھے پیچھے پھریں گے۔اور یہ کسی کو منہ بھی نہ لگائے گا۔بچپن میں ہم کو کبھی دعوت میں نہیں لے گئے۔کہ دعوت کا انتظار نفس میں پیدا نہ ہو جائے۔ہم دونوں بھائی اگر کوئی شوخی کرتے، تو مجھ کو کچھ نہ کہتے بھائی کو ڈانٹ دیتے۔اور اس کی وجہ یہ فرماتے یہی چھوٹا سکھلاتا ہے۔اور جب میں بڑی بڑی کتابیں پڑھنے لگا تو مجھ کو خط میں مولوی صاحب کر کے لکھا کرتے تھے۔جس سے میں بے حد شرماتا۔والد صاحب اس زمانہ میں زمین رہن بھی رکھتے تھے۔میں نے ایک مرتبہ لکھا کہ رہن کا نفع جائز نہیں ہے۔اسی طرح دوسرے جائز ناجائز امور کے متعلق عرض کرتا رہا۔آپ چھوڑ دیں۔ایک مرتبہ والد صاحب نے ایک ہندو سے (جس سے مراسم تھے) فرمایا ہمارا ایک لڑکا ہے، وہ ہم کو روک ٹوک کرتا ہے۔وہ تھا سمجھدار، اس نے کہا حضرت اگر آپ اس کو نجوم پڑھاتے تو اس پر حق تھا کہ وہ آپ کو مہورت وغیرہ بتلاتا۔طب پڑھاتے تو طب کی باتیں بتلاتا۔قانون پڑھاتے تو قانون بتلاتا۔آپ نے اس کو دین

پڑھایا تو وہ دین کی باتیں بتلاتا ہے۔شکر کیجئے، کہ وہ بڑا لائق اور آپ کا محبّ ہے۔غرض والد صاحب کا بڑا احسان ہے جو مجھ کو دین میں لگایا۔ (جلد۱۴۔ص:۱۳۶۔۱۳۷)

## برکت علم کی شرائط:

فرمایا: مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ علم کے حصول میں اس کو بھی بہت دخل ہے کہ استاد کا ادب کرے نیز تقوی اختیار کرے بدون اس کے برکت نہیں ہوتی۔

(جلد۱۴۔ص:۱۳۸۔۱۳۹)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی نظر میں حضرت گنگوہیؒ کا مقام:

حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت حاجی صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کے واسطے ایک عمامہ بھیجا جو میری موجودگی میں پیش کیا گیا۔حضرت نے پہلے سر پر رکھا، پھر منہ پر رکھا، پھر آنکھوں سے لگایا۔حضرت اہل علم کا اس قسم کا ادب کرتے تھے کہ کوئی دیکھتا تو کہتا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کے پیر نے بھیجا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۱۴۷)

## واقعہ ادائیگی امانت حضرت مولانا محمد منیر صاحب نانوتویؒ:

مولوی محمد منیر صاحب مدرسہ دیوبند کے مہتمم بھی رہے ہیں۔ایک مرتبہ مدرسہ کی روداد چھپانے کے لیے دہلی گئے۔ راستے میں ڈیڑھ سو روپیہ کے نوٹ گم ہو گئے۔تو مدرسہ کے سب اراکین نے کہا کہ چونکہ امانت تھی، اس لیے مدرسہ تاوان نہیں لے سکتا۔[اور فقہی مسئلہ یوں ہی ہے] مولوی صاحب نے کہا میں دوں گا۔اس میں مولوی صاحب اور اراکین میں اختلاف ہوا۔ آخر فیصلہ یہ ہوا کہ حضرت مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کو لکھا جاوے، جو وہ فیصلہ کریں اس پر عمل کیا جاوے۔ چنانچہ لکھا گیا۔مولانا نے جواب تحریر فرمایا کہ مولوی صاحب پر ضمان [ادائیگی] نہیں ہے۔مولوی محمد منیر صاحب اس پر بہت متغیر ہوئے اور کہا کہ مولانا رشید احمد صاحب نے یہ ساری فقہ میرے ہی واسطے پڑھی تھی۔میں تو تب جانوں کہ اگر یہ روپیہ ان سے ضائع ہو جاتا،تو اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھ کر دیکھ لیں کہ وہ کیا کرتے؟ مدرسہ میں داخل کرتے یا نہ کرتے؟ یقیناً کرتے۔ پھر مجھ کو

کیوں روکتے ہیں؟ سبحان اللہ، یہ کیسے مخلص حضرات تھے۔ (جلد۱۴۔ص:۱۴۹)

## عوام کے لیے سہولت کا فتوی:

فرمایا: میرا ارادہ تھا کہ ایک رسالہ احکام معاملات میں ایسا لکھوں کہ جن معاملات میں عوام ہیں اگر وہ صورتیں [ائمہ کے] کسی مذہب میں بھی جائز ہوں، تو اس کی اجازت دے دوں۔ تا کہ مسلمانوں کا فعل کسی طرح سے تو صحیح ہو سکے۔ میں نے احتیاطاً اس کے بارے میں حضرت مولانا گنگوہیؒ سے بھی دریافت کیا، کہ ایسے مسائل میں دوسرے مذہب پر فتوی دینا جائز ہے یا نہیں؟ تو حضرت نے بھی اجازت دے دی۔ مولانا بہت پختہ حنفی تھے۔ مگر عوام پر شفقت بھی بہت تھی۔ پھر میں ایسا رسالہ تو نہیں لکھ سکا۔ کیوں کہ میں نے اہل معاملہ سے سوالات جمع کرنے کی درخواست کی تھی، کسی نے توجہ نہ کی۔ مگر تاہم ایسے بعض بعض مسائل حوادث الفتاوی میں آ گئے ہیں۔ اور یہ توسّع معاملات میں کیا گیا۔ دیانات میں نہیں، اس میں کچھ اضطرار نہیں۔ (جلد۱۴۔ص:۱۵۲)

## داڑھی منڈانے کی وعید میں وعظ:

فرمایا: ایک دفعہ وعظ کہنے کا ارادہ کیا۔ خطبہ پڑھا۔ مگر کوئی مضمون ذہن میں نہ آیا۔ لوگوں کی طرف جو دیکھا تو ایک داڑھی منڈا نظر آیا۔ بس مضمون ذہن میں آ گیا۔ میں نے کہا ماشاء اللہ آپ لوگوں کی شکل دیکھ کر مضامین یاد آتے ہیں۔ پھر وعظ میں اسی کے متعلق زیادہ مضمون بیان کیا۔

اسی طرح ڈھاکہ میں شہر سے دور نواب صاحب کے باغ میں وعظ کہا تو وہاں زیادہ تر نواب صاحب کے خاندان کے داڑھی منڈے تھے۔ میں نے کہا صاحبو! یہ تو مجھے امید نہیں کہ تم میرے کہنے سے داڑھی منڈوانا چھوڑ دو گے مگر اتنا تو کر لیا کرو کہ ہر روز سوتے وقت یہ خیال کر لیا کرو بلکہ یہ کلمات زبان سے بھی چپکے چپکے حق تعالیٰ سے عرض کر دیا کرو کہ اے اللہ یہ کام بہت برا ہے، اے اللہ ہم بڑے نالائق ہیں۔ اے اللہ ہم بڑے خبیث ہیں۔ غرض اپنے آپ کو خوب ملامت کیا کرو۔ اس سے بہت فائدہ ہوگا اور بہت جلد خود داڑھی رکھوا لو گے۔

(جلد۱۴۔ص:۱۵۷)

## بیعت کی حقیت:

فرمایا: سلف کے زمانہ میں بیعت کے وقت مصافحہ تھا۔ بعد میں بعض خلفاء کے زمانہ سے مشائخ نے بیعت کے وقت مصافحہ ترک کر دیا تھا۔ کیوں کہ خلفاء بھی مصافحہ سے بیعت لیتے تھے۔ اس لیے اس میں بغاوت کا شبہہ ہوتا تھا۔ اسی واسطے اس زمانہ میں بیعت کا ذکر کتابوں میں اس طرح آتا ہے ''صحب فلان فلانا'' اور ''بایع فلان فلانا'' نہیں آتا۔ بیعت کی حقیقت مرید کی طرف سے التزام طاعت اور شیخ کی طرف سے التزام تعلیم ہے۔ ہاتھ پر ہاتھ رکھنے میں کیا رکھا ہے؟ اگر کسی کو ایسا ہی شوق ہو تو یوں کرے کہ اعمال میں اطاعت کرنا شروع کر دے اور جو بات دریافت طلب ہو وہ دریافت کرتا رہے۔ اور پھر کبھی ملاقات کا اتفاق ہو تو مصافحہ کر لے۔ بس سب باتیں جمع ہو گئیں۔ یعنی مصافحہ اور تعلیم اور رسمی بیعت۔ (جلد۱۴۔ص:۱۶۶)

## عید کا مصافحہ:

فرمایا: عید کا مصافحہ میں ابتداءً تو نہیں کرتا۔ لیکن دوسرے کی درخواست پر کر بھی لیتا ہوں۔ مگر مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نہیں کرتے تھے۔ کیونکہ بدعت ہے، میں مغلوب ہو جاتا ہوں۔

(جلد۱۴۔ص:۱۶۶)

## کلامی بحثوں کی صحیح حیثیت:

محققین نے فرمایا ہے کہ متکلمین کے مباحث عقلیہ بدعت ہیں۔ اور یہ واقعی صحیح ہے۔ کیونکہ سلف میں یہ مباحث نہ تھے۔ مگر اس عارض کے سبب، کہ فرق باطلہ کو ان ہی کے اصولِ مسلمہ پر جواب دینا پڑا، اس لیے یہ مباحث اختیار کیے گئے۔ تو اگر کوئی خود بدرجۂ بالذات ان کو مقصود سمجھے تو بدعت ہے۔ اور اگر اس عارض کے سبب ان مباحث میں مشغول ہو تو جائز ہے۔ [یہ اہم اصول ہے کہ جب تک عوام کی حفاظت کی ضرورت نہ ہو اس وقت تک کلامی تاویلات ومباحث کا ذکر کرنا خطرناک ہے۔ کتاب وسنت کے نصوص اور ان میں بیان کیے گئے حقائق کو ایسے ہی سادہ انداز میں بیان کرتے رہنا چاہیے]۔ اس سے امام شافعی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے قول کا مطلب بھی معلوم

ہو گیا، کہ متکلم کے پیچھے نماز مکروہ ہے۔یعنی ایسا متکلم جو مباحث کو مقصود بالذات سمجھے، تو اس کے پیچھے نماز مکروہ ہوگی، کیونکہ وہ بدعتی ہے۔اور دوسری جہت سے [یعنی اگر دین پر اور قرآن و حدیث پر اعتراضات کو دفع کرنے یا عوام کے اطمینان کے لیے ان مباحث کو اختیار کرے تو] بدعتی نہیں۔

(جلد۱۴۔ص:۱۷۴۔۱۷۵)

## عوام کی ضرورت کے وقت رعایت:

فرمایا کہ عوام کی رعایت تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی فرمائی ہے۔چنانچہ حطیم کو کعبہ کے اندر داخل نہ فرمانے کی حکمت حدیث میں ارشاد ہے۔ **لولا قومک حدیث عهد بالجاهلية** ...... [کہ لوگ ابھی نئے نئے اسلام میں داخل ہوئے ہیں، کعبہ کے تعمیری نقشہ میں تبدیلی کہیں ان کے متنفر ہونے کا سبب نہ بن جائے]۔تو دیکھیے! آپ نے عام لوگوں کو تشویش میں پڑنے سے بچایا۔مگر جہاں اصل پر عمل کرنے کی ضرورت یا مصلحت قوی ہوتی ہے، وہاں عوام کی رعایت نہیں بھی کی جاتی، جیسے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے نکاح میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو تشویش سے بچانے سکے لیے پرہیز فرمایا تھا۔مگر حق تعالیٰ نے اس کی رعایت نہ فرمائی۔تو یہ سمجھنا بہت مشکل ہے، کہ کس جگہ عوام کی رعایت کرنا چاہیے اور کس جگہ نہ کرنا چاہیے۔یہ سمجھنا بڑے حکیم کا کام ہے۔

میری رائے میں تو جہاں رعایت کرنے میں دین کا کچھ نقصان ہو، وہاں عوام کی رعایت نہ ہونا چاہیے۔اور جہاں رعایت کرنے میں دین کا نقصان نہ ہو اور رعایت نہ کرنے میں تشویش ہو جائے، وہاں عوام کی رعایت کرے۔تو حطیم کے واقعہ میں کوئی دین کا نقصان نہ تھا۔اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے واقعہ میں تبلیغ میں کوتاہی ہوتی تھی، کیونکہ وہ تبلیغ عملی تھی اور ضروری تھی۔البتہ اس کا تبلیغ ہونا قدرے خفی تھا۔اس لیے اولاً حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذہن مبارک اس طرف نہیں گیا۔اس لیے آپ نے عوام کی رعایت کا خیال فرمایا۔اللہ تعالیٰ کے ارشاد سے اس کا تبلیغ ہونا معلوم ہو گیا۔پھر آپ نے عوام کی پروا بھی نہیں کی۔

(جلد۱۴۔ص:۱۹۸۔۱۹۹)

## حضرتؒ کی اپنے شیخ سے وفاداری:

فرمایا: حضرت حاجی صاحبؒ کی وفات کے بعد میں نے حضرت پیرانی صاحبہ کی خدمت میں لکھا، کہ اپنے قیام کے متعلق جو رائے ہو اس سے مطلع فرمائیں، ہندوستان آنا چاہیں یا وہاں ہی رہنا چاہیں، تو اطلاع دے دیں، ویسا ہی انتظام کر دیا جاوے۔ خط کا یہ جواب آیا کہ عدت میں ایسی گفتگو مناسب نہیں۔ میں نے بعد عدت پھر عرض کیا تو اس دوسرے خط کے جواب میں تحریر فرمایا کہ میں عورت ناقص العقل ہوں میری رائے کیا؟ مولانا رشید احمد صاحب اور تم جو رائے تجویز کرو، عمل کروں گی۔ میں نے مولانا سے رائے لی، تو فرمایا کہ کیوں بڈھی ہڈیوں کو پریشان کیا؟ وہیں رہنے دو۔ میں خرچ کے انتظام میں تھا کہ ایک رئیس نے تیس روپے ماہوار مقرر کر دیے۔ (جلد۱۴۔ص:۲۰۰۔۲۰۱)

## واپسی ہدیہ کے وقت دو باتوں سے خوف:

فرمایا: میں جب کوئی ہدیہ واپس کرتا ہوں تو اس وقت دو باتوں سے بہت ڈر لگتا ہے، ایک ناشکری دوسرے کبر۔ نیز دل شکنی سے بھی بہت بچتا ہوں۔ مگر بعض عذر ہی ایسا قوی ہوتا ہے کہ اس پر عمل کرنا پڑتا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۲۰۱)

## پردہ کے چند ضروری احکام:

وجہ و کفین جہاں ضرورت ہو، اور فتنے کا خوف نہ ہو، عورت کو کھولنا فی نفسہ جائز ہے۔ مگر زینت کے ساتھ یا خوف فتنہ کے وقت کشف درست نہیں۔ اسی طرح بجنے والے زیور میں تفصیل ہے۔ جس کے اندر باجا نہ ہو صرف لگ کر بجتا ہو، اس کا پہننا فی نفسہ درست ہے۔ لیکن زور سے پاؤں رکھنا درست نہیں۔ پس یہ ممنوع لغیرہ [یعنی جان کر ایسے چلنا کہ آواز ہونے لگے، منع] ہے۔ اور جس کے اندر خود باجا ہو وہ بالکل درست نہیں [جیسے گھنگرو]۔ آیت ”ولا یضربن بارجلهن“ (اور اپنے پاؤں زور سے نہ رکھیں) اور حدیث مذمت جرس دونوں کو ملانے سے یہ مجموع مطلب نکلتا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۲۰۷)

## سر سید قوم پر فدا تھے مگر عقائد خراب تھے:

سر سید مخلص تھے، چنانچہ غدر کے بعد کے واقعات ان کے خلوص کے شاہد ہی ہیں۔ ایک پادری نے وہابی کی اخبار میں وہ علامات لکھی تھیں جو سنن نبویہ ہیں۔ اور گورنمنٹ کو ان سے احتیاط کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ سر سید نے بڑے بڑے لوگوں کے جن کی وفاداری پر گورنمنٹ کو اطمینان تھا، دستخط سے ایک محضر نامہ لکھوایا کہ ہم سب وہابی ہیں۔ گورنمنٹ ہماری نگرانی کرے۔ حقیقت میں وہ قوم پر فدا تھے۔ اور اس باب میں مخلص تھے اور اخلاق میں یکتا۔ مگر عقائد خراب تھے۔ اخلاق اور چیز ہے اور عقائد اور چیز۔ عقائد مثل سر کے ہیں اور اخلاق مثل جوارح کے۔ عقائد پر نجات موقوف ہے اخلاق پر نہیں۔ (جلد ۱۴۔ص:۲۱۱)

## شیخ کی مجلس کے آداب:

فرمایا: شیخ کی مجلس میں بیٹھ کر ذکر کرنا جائز ہے۔ مگر جب شیخ کلام کرے تو اس وقت ذکر کو مؤخر و ملتوی کر دینا اور کلام کو سننا چاہیے۔ خاموش ہو کر ادھر متوجہ رہے۔ (جلد ۱۴۔ص:۲۱۶)

## مقابر پر دعا مانگنے کا طریق:

ایک سوال کے جواب میں فرمایا: بعد از ان ہاتھ اٹھا کر دعاء مانگنا ضروری نہیں ہے، اختیاری ہے۔ اور مقابر میں بھی یہی حکم ہے، بشرطیکہ داعی کی ہیئت سے عوام کو شبہہ نہ ہو کہ یہ مردے سے کچھ مانگتے ہیں۔ میں نے تو اپنے دوستوں کو یہ مشورہ دیا ہے کہ دعا کے وقت قبر کی جانب پشت کر لیا کریں، تب ہاتھ اٹھا کر دعا کریں۔ یہ مسئلہ عالمگیری کتاب الحظر والاباحۃ کے باب سادس عشر کے شروع میں خزانۃ الفتاوی سے منقول ہے۔ (جلد ۱۴۔ص:۲۱۶)

## دنداں شکن جواب:

فرمایا: عبدالرحیم نامی ایک شخص مولانا شہید رحمۃ اللہ علیہ کا ہم سبق تھا۔ مگر دہری خیال کا تھا۔ ایک دن مولانا شہید رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ داڑھی تو ایک مد زائد ہے فطری نہیں ہے۔ کیونکہ جب

بچہ پیدا ہوتا ہے تو داڑھی نہیں ہوتی۔ مولانا نے جواب دیا کہ دانت بھی تو فطری نہیں ہیں، کیونکہ جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو دانت نہیں ہوتے۔ ان کو بھی توڑ دینا چاہیے۔ یہ سن کر مولانا عبدالحی صاحبؒ نے فرمایا کہ واہ مولانا! کیا خوب "دنداں شکن" جواب دیا ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۲۱۷)

## پوری تراویح کے بعد دعاء مانگنا ضروری نہیں:

فرمایا: ہر چار رکعت تراویح کے بعد یا پوری تراویح کے بعد دعا مانگنا ضروری نہیں۔ اگر ترک پر ملامت ہونے لگے تو بدعت سمجھی جاوے گی۔ ورنہ جس نماز کے بعد چاہے دعا مانگے اجازت ہے۔ (جلد۱۴۔ص:۲۱۷)

## کثرت ذکر سے نسبت قوی ہو جاتی ہے:

ذکر سے نسبت کو ایسا رسوخ ہوتا ہے کہ کسی شے سے اتنا رسوخ نہیں ہوتا۔ اس لیے توجہ متعارف سے زیادہ نافع یہ ہے کہ ذکر کی کثرت کرے، کثرت ذکر سے نسبت قوی ہوتی ہے۔

(جلد۱۴۔ص:۲۱۸)

## اصل مقصود جمعیت خاطر ہے:

بڑا مقصود جمعیت خاطر ہے۔ اگر اس میں فرق نہ آوے تو سفر بھی اچھا ہے۔ اس سے مفید تجربے حاصل ہوتے ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے سفر بہت کیا ہے اور بعض نبیوں نے کم کیا ہے۔ بعد نبوت حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف حج اور غزوات کا سفر فرمایا ہے۔ مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کہیں نہیں جاتے تھے۔ اگر کبھی گئے ہیں تو دیوبند یا رامپور یا گڈھی وغیرہ تک۔ میں نے بہت سفر کیا ہے، کلکتہ، رنگون، کراچی، لاہور، راندھیر، حیدرآباد وغیرہ۔ سفر سے مجھے کو یہ فائدہ ہوا کہ تجربہ بڑھا اور لوگوں کے کان میں کام کی باتیں پڑ گئیں۔ مگر اب خود خدائے تعالیٰ نے ایسا سامان [یعنی ضعف و پیری] مہیا کر دیا کہ سفر بند ہو گیا، خیر پاپ کٹا۔ مجھ کو سفر سے تشویش بھی بہت ہوتی تھی۔ اور مقصود ہے جمعیت خاطر، وہ تشویش سے فوت ہوتا تھا۔ (جلد۱۴۔ص:۲۲۸)

## ضرورت شیخ کامل:

فرمایا: مرید کو چاہیے کہ پیر سے سب حال تفصیل سے بتلا دے۔ ورنہ اگر اصلاح میں کمی رہی جیسا کہ مفصل نہ بتلانے میں ممکن ہے تو پیر کا کیا نقصان ہوگا؟ طبیب کے پاس جاتے ہیں بعض اوقات زیادہ اظہار حال سے وہ روکتا بھی ہے، مگر تب بھی نہیں بند ہوتے، کہتے چلے جاتے ہیں۔ اور یہاں پوچھے سے بھی نہیں بتلاتے۔ جہاں تک ہو بے تکلفی پیدا کرنا چاہیے۔ اور عادتاً محبت سے بے تکلفی پیدا ہو جاتی ہے۔ پیر اور مرید کے درمیان پردہ نہ چاہیے۔ اس سے دل رکتا ہے۔ اور دل کا رکنا فیوض کے پہنچنے میں سم قاتل ہے۔ ہم نے اپنے بزرگوں سے اپنے کل عیوب ظاہر کیے ہیں، تا کہ وہ علاج کر دیں۔ اپنی عقل پر اصلاح کا معاملہ نہیں چھوڑا۔ اگر عقل سے کام چلے تو پھر پیر ہی کی کیا ضرورت ہے؟ بلکہ تصوف کی بہت سی کتابیں موجود ہیں۔ پڑھ کر خود اصلاح کر لیا کریں۔ مگر جیسے مطالعۂ کتب سے علاج جسمانی نہیں کر سکتے، اسی طرح روحانی بھی نہیں کر سکتے۔ (جلد ۱۴۔ص:۲۵۳)

## رفع پریشانی کی تدبیر:

فرمایا: ایک صاحب نے تحریر کیا ہے کہ میرا لڑکا آوارہ ہو گیا ہے۔ مجھ کو اس کی بہت پریشانی ہے۔ کیا تدبیر کروں؟ میں نے جواب میں لکھ دیا ہے کہ تدبیر تو کرو۔ مگر اس پر نتیجہ مرتب ہونے کا انتظار نہ کرو۔ رفع پریشانی کی تدبیر بجز اس کے اور کچھ نہیں ہے۔ کہ تدبیر تو کرتا رہے مگر نتیجے کی فکر چھوڑ دے۔ یہ جواب نصوص کے موافق ہے۔ کوئی مجیب آزاد مشرب ہوتا تو لکھتا کہ تدبیر ہی چھوڑ دو۔ مگر یہ حق شفقت کے خلاف ہے۔ باقی فکرِ ثمرہ سو بات یہ ہے کہ اگر محبوب [یعنی اللہ تعالیٰ] سے دل لگ جاوے تو ایسی سب فکریں آپ سے آپ چھوٹ جاویں۔ (جلد ۱۴۔ص:۲۶۵)

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

## جلد ۱۵

## مزید المجید، خیر الافادات، فیوض الرحمٰن، ملفوظات اطہر

### کسی بزرگ کے ادب سے صف اول سے پیچھے ہٹ جانا کیسا ہے؟

ارشاد فرمایا: علماء ظاہر نے کہا ہے کہ اگر کوئی صف اول میں کھڑا ہو تو ایسے نہ کرے کہ خود پیچھے آجائے اور اپنے شیخ [یا کسی دینی طور پر محترم شخصیت] کو آگے کر دے۔ کیونکہ اس میں اعراض عن الحسنہ [یعنی نیکی سے روگردانی] معلوم ہوتا ہے۔ اور جو جامع بین الظاہر والباطن ہیں، وہ کہتے ہیں کہ پیچھے ہٹ آنے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں، کیوں کہ مقصود تو ہے قرب خدا، وہ دونوں صورت میں حاصل ہے۔ صف اول میں رہنا بھی قرب ہے، اور بزرگوں کا ادب بھی قرب ہے۔ اس نے ایک قرب پر دوسرے قرب کو اختیار کیا۔ اعراض کہاں ہوا؟ (جلد ۱۵۔ص:۲۷)

### قبولیت کے وقت صحبتِ نیک کی دعا کروں گا:

ہم جب تک صلحاء کے مجمع میں ہیں ہم بھی صالح ہیں۔ اور جہاں اس دائرہ سے نکلے سب غائب۔ پھر تو بسا اوقات ایمان بچانا بھی مشکل ہوتا ہے۔ مولانا مرزا مظہر جان جاناںؒ کے مجمع میں ایک دن ساعتِ جمعہ کا [جس کے بارے میں حدیث میں ہے کہ اس کی دعا ضرور قبول ہوتی ہے] تذکرہ تھا۔ آپس میں کہہ رہے تھے اگر وہ ساعت مقبولہ مل جاوے تو کیا کریں گے؟ کا ہے کی دعا

کریں گے؟ کسی نے کہا ہم سلامتی ایمان کی دعا کریں گے۔ اسی طرح کوئی کچھ کہہ رہا تھا۔ مرزا صاحب نے فرمایا: اگر وہ ساعت مجھے مل جائے تو صحبتِ نیک کی دعا کروں گا۔ واقعی بڑی بات ہے۔ سلامتیِ ایمان اور علم دین، عمل صالح وغیرہ سب چیز اسی صحبت ہی کی بدولت نصیب ہوتی ہے۔ یہ واقعی بڑی چیز ہے کہ اگر خدا کسی کو نصیب کرے۔ (جلد ۱۵۔ص:۳۰)

## شیخ کے تکدر کا انجام:

شیخ کے تکدر سے فیوض بالکل منقطع ہو جاتے ہیں خواہ شیخ کسی کام کا نہ ہو۔ (جلد ۱۵۔ص:۳۱)

## کسی کافر سے اپنے کو مآلاً اچھا نہ سمجھے:

فرمایا: کافر سے اپنے کو حالاً تو اچھا سمجھے، مگر مآلاً یہ خیال رکھے کہ ممکن ہے کہ اس کا خاتمہ اچھا اور میرا برا ہو۔ یہی کافی ہے کبر کے علاج کے لیے۔ (جلد ۱۵۔ص:۳۳)

## عالم کے لیے اپنے کو جاہل سے چھوٹا سمجھنے کا طریقہ:

فرمایا: عالم فاضل کے لیے اپنے کو جاہل سے چھوٹا سمجھنے کا طریقہ یہ ہے کہ یہ خیال کرے کہ شاید اس کا کوئی عمل خلوص کی وجہ سے ایسا ہو کہ ہمارے علم وعمل سب سے بڑھا ہوا ہو۔ اور میرا مؤاخذہ ہو جائے۔ یہ تو نہ سمجھے کہ وہ عالم ہے اور میں جاہل ہوں۔ عالم تو نہیں ہے، مگر یہ معلوم نہیں کہ عنداللہ کون مقبول ہے کون نہیں۔ (جلد ۱۵۔ص:۳۳)

## ہر دل عزیز ہونے کی فکر مخلوق پرستی ہے:

ہر دل عزیز کو بڑی پریشانی ہوتی ہوگی، کیونکہ طبائع مختلف ہیں مذاق جدا ہے، سب کو کیسے راضی کریں؟ مگر بعض لوگ بڑے پالیسی کے ہوتے ہیں۔ وہ سب کو راضی کر لیتے ہیں۔ یہ لوگ بڑے ذہین ہوتے ہیں۔ ہر وقت اِسی دُھن میں رہتے ہوں گے کہ کیسے سب راضی رہیں۔ بڑی پریشانی ہوگی۔ مگر میرے نزدیک تو یہ شرک ہے، مخلوق پرستی ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۳۶)

## بالغ آدمی کے ختنہ کا حکم:

ارشاد فرمایا: ختنۂ بالغ کے متعلق حضرت مولانا یعقوب صاحبؒ کی رائے کرنے کی ہے۔

انہوں نے قیاس کیا تداوی [علاج] پر، کہ وہاں کشف عورت جائز ہے۔ حالانکہ تداوی مباح ہے۔ اور ختنہ سنت ہے، تو وہاں بھی جائز ہے۔ مگر مجھے اس میں ایک شبہہ ہے۔ وہ یہ کہ گو فی نفسہ مباح ہے مگر جو کرتا ہے وہ ضروری سمجھ کر علاج کرتا ہے۔ [عاجز یحییٰ نعمانی عرض کرتا ہے کہ علماء کے لیے بہت قابل غور مسئلہ ہے۔] (جلد ۱۵۔ص:۴۴)

## حکیم الامتؒ کی حضرت گنگوہیؒ سے عشق کے درجے کی محبت:

حضرت مولانا گنگوہیؒ سے اتنی محبت تھی جس کو عشق کا درجہ کہا جائے۔ اور چند مسئلے میں اختلاف رہا۔ بعض مسائل تو ایسے ہیں خواہ کسی جانب اختیار کرے خروج عن المذہب نہیں ہوتا۔ اور بعض مسائل ایسے ہیں جس سے خروج لازم آتا ہے، اس میں بھی اختلاف رہا۔ میں چند روز فاتحہ خلف الامام پڑھتا تھا، اور مولانا کو اطلاع کر دی تھی۔ میں اپنے بزرگوں کو دھوکہ نہیں دیتا تھا۔ تلبیس بری چیز ہے۔ میں نے حضرت مولاناؒ کو اس کی اطلاع بھی کر دی۔ پھر حدیثوں میں غور کرنے سے رائے بدل گئی۔ [اور فاتحہ خلف الامام ترک کر دی] اس کی بھی اطلاع کر دی۔ اس پر بھی کوئی سرور ظاہر نہیں فرمایا۔ (جلد ۱۵۔ص:۵۱۔۵۲)

## طریق سے مناسبت:

فرمایا: فہیم آدمی کے لیے چار پانچ ماہ یا حسب استعداد کم وبیش سے طریق سے مناسبت ہو جاتی ہے۔ اور کم فہیم کو سالہا سال میں مناسبت نہیں ہوتی ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۵۸)

## ”ہم نے کیا گناہ کیا“ ایسا نہ کہنا چاہیے:

فرمایا: بعض بعض محاورہ ہے جیسے نہ معلوم ہم نے کیا گناہ کیا [کہ اس مصیبت میں گرفتار ہو گئے]؟ یہ میرے اوپر بندوق جیسا لگتا ہے۔ تعجب تو اس کا ہونا چاہیے کہ بچ کیسے گئے؟ ہر وقت گناہ ہوتا ہے۔ مؤاخذہ ہر وقت ہونا چاہیے، گناہ ہر وقت ہوتا ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۶۵)

## مولوی رحمت اللہ صاحب کا حضرت حاجی صاحبؒ کا انکار کرنا:

مولوی رحمت اللہ صاحب بہت خشک تھے۔ حاجی صاحب امام العارفین کے بھی منکر تھے۔

پہلے منکرانہ گفتگو ہوتی تھی۔ ایک دفعہ کہا تم تو اپنے کو جنید بغدادی سمجھتے ہو۔ حضرت حاجی صاحبؒ نے فرمایا تم اپنے کو بوعلی سینا سمجھتے ہو۔ اور اس کی نہ تمہارے پاس کوئی دلیل ہے نہ میرے پاس۔ اور ایک دفع کہا تسبیح سے کیا ہوتا ہے؟ فرمایا: سارے مساجد گرا کر مدارس بنادو۔ اور جوش میں فرمایا: تسبیح کا یہ اثر ہے کہ تم جیسے سیکڑوں میرے قدموں پر گرے۔ اور مجھ جیسا کوئی بھی تمہارے پاس گیا؟

پھر حاجی صاحبؒ کو ندامت ہوئی کہ ایک عالم کا مقابلہ کیا۔ [اُدھر] حاجی صاحبؒ کی ندامت کے اثر سے، مولوی رحمت اللہ صاحب ساری رات بے چین رہے۔ نیند نہ آئی۔ صبح کو آ کر معافی مانگی۔ حاجی صاحبؒ نے فرمایا چونکہ عالم تھے اس لیے بدایت [یعنی پہلے معذرت کرنے] کی فضیلت انہی کو نصیب ہوئی۔ دیکھیے! اس بات کو کس طرح نبھایا؟ اور کوئی ہوتا کہتا: دیکھا ہماری بزرگی؟ (جلد ۱۵۔ص:۷۲)

## ولایت خاصہ کے لیے کثرت ذکر اور دوام طاعت لازم ہیں:

ارشاد فرمایا: ولایت خاصہ کے لیے دو چیزیں لازم ہیں۔ کثرت ذکر اور دوام طاعت۔ ...... جب معصیت ہوگی اس وقت ولایت خاصہ نہ رہے گی۔ مگر بعد توبہ پھر لوٹ آئے گی۔ اور کبھی بعد التوبہ کی حالت قبل المعصیت کی حالت سے بڑھ جاتی ہے۔ سوال پر فرمایا: صغیرہ سے بھی نسبت زائل ہو سکتی ہے۔ ہو جاتی ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۸۱)

## نوکری کے لیے وظیفہ:

ارشاد فرمایا: نوکری کے لیے ''یا لطیف'' بعد عشاء گیارہ سو مرتبہ اول آخر درود شریف، یہ بزرگوں سے پہنچا ہے۔ باقی عامل تو ہوں نہیں، [پوچھنے والے کی] دلجوئی کے لیے کہہ دیا۔

(جلد ۱۵۔ص:۸۳)

## توجہ کا مدار طلب پر ہے:

فرمایا: (شیخ) کی توجہ تو ہوتی ہے طلب سے، کمالات سے توجہ نہیں ہوتی ہے۔ طلب اگر ہو اور کمال ایک بھی نہ ہو، زیادہ توجہ ہوتی ہے اس سے کہ کمالات تو ہوں، مگر طلب نہ ہو۔ (جلد ۱۵۔ص:۸۴)

## حضرت گنگوہیؒ کے مجازین کی شان:

حضرت گنگوہیؒ کے متعلقین میں عجیب شان ہے، گویا اول ہی ملاقات میں کامل کردیتے ہیں۔ بڑے اصحاب خلوص اور فہیم ہوتے ہیں۔[یہ حضرت تھانویؒ کے خلوص وصدق اور محبت کی کیسی بلند نشانی ہے!] (جلد۱۵۔ص:۸۴)

## مردہ سے دعا کی بار بار درخواست؟

اگر بار بار مردہ بزرگ سے کہا جائے کہ دعا کیجیے؟ اولاً تو یہ ثابت نہیں کہ اس کی فرمائش کی دعا، وہ بزرگ کبھی کرتے ہیں۔ فضول اضاعت وقت ہے۔ اور دوسری خرابی یہ ہے کہ ایسے بار بار کرنے سے فساد عقیدہ کی نوبت آجاتی ہے۔ جو عقیدہ عوام کا ہے وہی ہوجاتا ہے۔ (جلد۱۵۔ص:۸۵)

## اہل باطل کے ساتھ کلام کرنے سے حال بدل جاتا ہے:

اہل باطل کے ساتھ کلام کرنے سے کیفیت اور حال بدل جاتا ہے۔ پہلے جیسا رسوخ نہیں رہتا۔[یعنی کسی سالک کو دل کی صفائی وطمأنینت، جمعیت خاطر اور توجہ الی اللہ کی جو کیفیت نصیب ہوتی ہے اہل باطل سے مناظرہ ومباحثہ میں وہ جاتی رہتی ہے، ہاں نصیحت یا توضیح حق سے یہ بات نہیں ہوتی]۔ لہٰذا مناظرہ سے بہت بچنا چاہیے۔[یہی وجہ ہے کہ] حدیث میں ہے دجال سے الگ رہنا چاہیے۔ (جلد۱۵۔ص:۸۵)

## احیاء العلوم کے مطالعہ سے منع کرنے کی وجہ:

ارشاد فرمایا: امام غزالیؒ پر ہیبت عمر بھر غالب رہی، اس لیے احیاء العلوم سے منع کرتا ہوں۔ خاص کر ''کتاب الخوف''۔ مومن ہونے میں شبہہ ہوتا ہے۔ (جلد۱۵۔ص:۹۲)

## اہل اللہ کے ساتھ گستاخی پر پکڑ ہو ہی جاتی ہے:

ارشاد فرمایا: عادت اللہ کی یوں ہی ہے۔ اپنے ساتھ گستاخی کو تو درگزر فرماتے ہیں۔ مگر اپنے مقبول بندوں کے ساتھ گستاخی کرنے سے درگزر نہیں کرتے ہیں۔ (جلد۱۵۔ص:۹۳)

## رخصت کے وقت بھی مصافحہ درست ہے:

فرمایا: مصافحہ متمّمِ تحیّات [سلام کی تکمیل] ہے۔ "ان من تمام تحیاتکم **المصافحة**" اور جاتے وقت بھی تحیّات [یعنی سلام مشروع] ہے۔ تو متمّم [یعنی مصافحہ] بھی ہے۔ اور ہمارے بزرگوں کا عمل رہا ہے۔ (جلد ۱۵۔ ص: ۹۳)

## تذکیر الاخوان:

تذکیر الاخوان مولانا اسماعیل شہیدؒ کی تصنیف نہیں ہے۔ وہ کسی غیر مقلد کا ہے۔ (ص: ۱۰۲)

## نور تدین کی مثال:

واللہ میں بقسم کہتا ہوں کہ اگر خدا کی محبت کا ایک قطرہ نصیب ہو جائے تو ساری دنیا تلخ اور زہر معلوم ہونے لگے۔ اور یہی اصل ہے تدین کی۔ (جلد ۱۵۔ ص: ۱۰۸)

## عشق مجازی میں مبتلا شخص کا علاج:

ایک شخص جو عشق مجازی میں مبتلا تھے، حضرت والا کے پاس ان کا خط آیا کہ ایک بیوہ عورت سے میرا دل مل گیا ہے۔ بہت کوشش کرتا ہوں کہ اس کے جھانکنے تاکنے سے باز آؤں۔ مگر ہمت نہیں ہوتی کہ اس سے نجات پاؤں۔ حضرت والا نے تحریر فرمایا کہ اس خط کو لے کر میرے پاس چلے آؤ۔ وہ صاحب ۱۲/ رجب کو عصر کے بعد حاضر ہوئے۔ حضرت والا نے خط دیکھ کر فرمایا کہ اگر اس عورت کا خاوند ہوتا اور وہ آپ کو دیکھتا، تو تب بھی آپ کی نظر رکتی یا نہیں؟ اس پر انہوں نے عرض کیا کہ جی رک جاتی۔ فرمایا: افسوس! حق تعالیٰ کی آپ کی نظر میں اتنی عظمت بھی نہیں جتنی اس کے خاوند کی ہوتی۔ ڈوب مرنے کی بات ہے۔ وجہ یہ ہے کہ وہاں جوتے کا ڈر تھا۔ کیا دوزخ کا عذاب جوتے سے بھی کم ہے؟ اور دوزخ کی مصیبت سے کیا [نہ دیکھنے کی] ہمت کی مشقت زیادہ ہے؟ اگر ہمت نہیں ہوتی تو میرے سامنے سے جاؤ، ڈوب مرو۔ مجھ سے کچھ مطلب نہیں۔ اس خیال سے آئے ہوں گے، کہ کوئی وظیفہ بتلا دے گا۔ وظیفوں سے کہیں امراض جایا کرتے ہیں؟ جاہل پیروں نے لوگوں کو تباہ کر دیا ہے۔

ہر کام کے واسطے ان کے ہاں وظیفہ ہی وظیفہ ہے۔ وظیفہ تو منزلہ معجون مقوّی کے ہوتا ہے، وہ تو قوت پیدا کرنے کی چیز ہے۔ اس سے مرض تھوڑا ہی جاتا ہے۔ بلکہ مرض کی حالت میں کھالی جاوے، تو بعض اوقات [مرض میں] اور ترقی ہو جاتی ہے۔ مرض تو کڑوی کڑوی دوائیں اور مسہل پینے ہی سے جاتا ہے ہم تو جب جانیں کہ مسہل اور دواؤں سے ہمت ہار کر بیٹھ جاویں۔ (جلد ۱۵۔ص: ۱۱۳)

## خلوت مع اللہ کی ضرورت:

ایسا وقت ہر شخص کے لیے چاہے تھوڑا ہو، ضروری ہے، کسی وقت خلوت میں رہے [یعنی یکسو ہو کر اللہ کی طرف متوجہ اور دعا و مناجات اور ذکر و استغفار میں مشغول ہو]۔ حتیٰ کہ سرور عالم ﷺ خود پسند فرماتے تھے۔ چنانچہ ابتداءً غار میں جا کر رہا کرتے تھے، [پھر حکم ہوا کہ رات میں تہجد میں طویل اشتغال رکھیں، اس کے علاوہ بھی آپ ﷺ ہر وقت ذکر کرتے تھے]۔ پھر بھی حق تعالیٰ حکم فرماتے ہیں "فإذا فرغت فانصب والی ربک فارغب" [جب تم کو فراغت ملے تو (عبادت میں) اپنے کو تھکاؤ]۔ (جلد ۱۵۔ص: ۱۳۱)

## امر بالمعروف کی ایک ضروری شرط:

یہاں پر ایک شخص نے دوسرے شخص کو امر بالمعروف کیا۔ اور مجھے شبہ ہوا۔ ان سے دریافت کیا کہ آپ نے فلاں شخص کو امر بالمعروف کیا ہے۔ ان صاحب نے کہا کہ جی ہاں۔ میں نے ان سے کہا کہ آپ مسجد میں کھڑے ہیں، اللہ کا نام لیتے ہیں، اگر جھوٹ کہو گے تو دنیا و آخرت دونوں برباد ہو جائیں گے۔ اب بتلائیے کہ جس وقت آپ نے امر بالمعروف کیا تھا آپ اُن سے اپنے کو اچھا سمجھتے تھے یا نہیں؟ انہوں نے اقرار کیا کہ بے شک یہ بات تو تھی میرے اندر۔ فرمایا: یہ تو ہدایت نہیں ہے۔ یہ تو گمراہی ہے۔ اور گمراہی بھی کیسی؟ بلکہ شرک ہے [کہ اپنے کو استقلالاً آمر ونا ہی سمجھا]۔ پھر اب کیا ہونا چاہیے۔ کہا: جو آپ فرما دیں۔ میں نے کہا کہ تمام نمازیوں کے جوتے سیدھے کیا کیجیے۔ اور سب کو لوٹا بھر بھر کر دیا کیجیے۔ اور چونکہ یہ مرض پیدا ہوا ہے ذکر و شغل سے، بالکل ذکر و شغل چھوڑ دیجیے۔

مگر مجھے پھر اللہ کے نام کا ادب غالب ہوا۔ میں نے کہا کہ مطلب یہ ہے کہ خصوصیت کے ساتھ، اُس صورت سے جیسے ذاکر کیا کرتے ہیں، نہ کیا کیجیے۔ بلکہ یونہی چلتے پھرتے کرلیا کیجیے۔ چاہے اس سے زیادہ کرلیا کیجیے۔ اِس عمل کے کرنے سے ان کو اِس قدر فائدہ ہوا کہ وہ خود اقرار کرتے تھے کہ مجھے دس سال میں بھی اتنا نفع نہ ہوتا۔ (جلد۱۵۔ص:۱۳۴۔۱۳۵)

## میں خود بھی اپنے علم کا قائل نہیں:

میں تو بقسم کہتا ہوں کہ میں خود بھی اپنے علم کا قائل نہیں۔ یہاں تک کہ جب کوئی طالب علم آجاتا ہے تو واللہ مجھے ڈر معلوم ہوتا ہے کہ کہیں میری قلعی نہ کھل جائے۔ ایک شخص نے کہا کہ وہ تو خود اس سے خوش ہوتے ہیں کہ کوئی ان کو مولوی نہ کہے۔ اور وہ ایسا [حاسد و معاند] شخص ہے کہ جب اس کو معلوم ہو جائے کہ ایک مرید کم ہو گیا تو خوش ہوتا ہے۔ اور جب یہ معلوم ہوا کہ دو کم ہو گئے تو زیادہ۔ اور فرمایا کہ میرا یہ کبھی قصد نہیں ہوتا کہ اپنے مقابل کو گفتگو میں مغلوب کردوں، یا وہ میری موافقت کرے۔ بلکہ یہ قصد ہوتا ہے کہ خدا کرے یہ بھی سمجھیں، اور میں بھی سمجھوں اور حق بات معلوم ہو جائے۔ (جلد۱۵۔ص:۱۴۴)

## متقی صاحب عقل ہوتا ہے:

فرمایا کہ آپ اب اس کا تجربہ کرلیں۔ دو عالموں کے پاس جائیے ایک ان میں متدین اور متقی ہے اور ایک فقط عالم ہے۔ میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ آپ متقی کو عاقل اور فہیم پائیں گے۔ اور غیر متقی کو نہایت خشک اور کورا۔ بلکہ میں تو یہاں تک کہتا ہوں کہ ایک شخص ان پڑھ اور متقی ہو اور دوسرا فقط عالم۔ آپ اس ان پڑھ میں جو فہم دیکھیں گے وہ اس عالم میں ہرگز نہ ہوگی۔ (جلد۱۵۔ص:۱۶۱)

## ہماری عبادات کا حال:

فرمایا: ایک شخص مجھے پنکھا جھل رہا تھا اور کبھی میرے سر میں مار دیتا تھا اور کبھی منھ پر۔ میں نے دل شکنی کی وجہ سے کچھ نہیں کہا۔ وہ تو اپنے دل میں خوش ہوتے ہوں گے کہ ہم نے خوب خدمت کی۔ مگر کوئی میرے دل سے پوچھے کہ ایک گھنٹہ مجھ پر کیا مصیبت گذری۔ الحمد اللہ کہ میرے قلب

میں گزرا کہ یہی حالت ہے ہماری عبادتوں کی، کہ ہم تو خوش ہوتے ہیں کہ حق تعالیٰ کی عبادت کر رہے ہیں۔ مگر واقع میں ایسی عبادات سزا کے لائق ہیں اور منھ پر مار دینے کے قابل ہیں۔ مگر اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے ہم کو ضعیف سمجھ کر قبول فرما لیتے ہیں۔ (جلد ۱۵۔ص:۱۶۴۔۱۶۵)

## بے ادبی کرنے والے کا ضرر:

فرمایا: ایک مولوی صاحب کا خط آیا ہے۔ انہوں نے ٹانڈہ بلانے کی درخواست کی ہے۔ احقر نے عرض کیا کہ میرے پاس بھی ان کا خط آیا ہے۔ لکھا ہے کہ اگر کوئی بے ادبی ہوگئی ہو اور اس کی وجہ سے مولانا ناراض ہو جائیں تو راضی کر دینا۔ اس پر حضرت والا نے فرمایا کہ یہاں تو ادب اور بے ادبی کا سلسلہ ہی نہیں۔ ہاں! یہاں تو وہ بے ادبی سمجھی جاتی ہے جس میں بے ادبی کرنے والے کا ضرر ہوتا ہے۔ اور جس میں اس کا ضرر نہیں ہوتا، میں اس کی کبھی پرواہ بھی نہیں کرتا۔ (جلد ۱۵۔ص:۱۶۷)

## اوراد سے زیادہ امراض سے نفع:

ایک صاحب کا خط آیا ہے، وہ بے چارے بیمار ہیں۔ لکھا ہے کہ بیماری کی وجہ سے وظائف و اوراد بالکل نہیں ہوتے، بہت قلق ہے۔ فرمایا میں نے جواب لکھا ہے کہ بعض مرتبہ امراض سے وہ نفع ہوتا ہے جو اوراد سے نہیں ہوتا۔ اور حاضرین کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ اس طریق کا اصول یہ ہے کہ پریشان کی تسلی کی جائے۔ اور جو شخص بے فکر ہو اس میں فکر پیدا کی جائے۔ آج کل چونکہ لوگ فن سے واقف نہیں ہیں، اس لیے ان باتوں کی قدر نہیں کرتے۔ اور مجھے تو پریشان کی حالت پر اس قدر رحم آتا ہے کہ خود پریشان ہو جاتا ہوں۔ اور جیسے اپنی پریشانی بری معلوم ہوتی ہے ایسے ہی دوسروں کی پریشانی بری معلوم ہوتی ہے۔ جن لوگوں کو کبھی پریشانی نہیں ہوئی وہ دوسروں کی پریشانی کی کیا قدر کریں گے۔ (جلد ۱۵۔ص:۱۶۸)

## اپنے معتقَد کی توجہ سے نفع ہوتا ہے:

نماز جمعہ کے بعد حضرت والا نے فرمایا: گو میں بیکار ہوں، یعنی کچھ بھی نہیں ہوں۔ لیکن جس سے اعتقاد ہو جائے، عادۃ اللہ اس طرح ہے کہ اس کی توجہ سے فائدہ و نفع ہوتا ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۱۹۱)

## شہرت کی طلب خطرناک ہے:

جہاں تک ہوسکے شہرت سے بچو۔لیکن یہ اس شہرت کے لیے ہے جو اپنے اختیار اور قصد سے ہو۔باقی غیر اختیاری شہرت ایک بہت بڑی نعمت ہے۔اور یہ مضر بھی نہیں۔اس لیے کہ وہ حق تعالیٰ کی طرف سے ہوتی ہے۔[ثم یوضع لہ القبول فی الأرض] اس میں خاص حکمتیں ہوتی ہیں۔گمنامی بڑی عافیت کی چیز ہے۔سو جہاں تک ہوسکے شہرت سے بچنے کی تدابیر کرتا رہے۔

(جلد۱۵۔ص:۱۹۴)

## واصل الی المقصود بننے کا طریق:

فرمایا: گو مجھ سے کوئی بیعت نہ ہو لیکن عقیدت کے ساتھ میری کتابیں لے کر کونے میں بیٹھ جائے، ان شاءاللہ واصل الی المقصود ہو جائے گا۔ (جلد۱۵۔ص:۱۹۹)

## نماز کے اندر غیر عربی میں دعاء کا حکم:

فرمایا: نماز کے اندر اگر غیر عربی میں دعا مانگی جائے، تو نماز فاسد نہیں ہوتی۔مکروہ ضرور ہے۔ اگر غلبۂ حال سے [نکل گئی] ہو تو مکروہ بھی نہیں۔ (جلد۱۵۔ص:۲۱۲)

## امام رازیؒ اور متکلمین کا ایک غیر مسلمہ اصول:

فرمایا کہ امام رازیؒ اس بات کو جو عقل کے خلاف ہو بالکل نفی کر دیتے ہیں، اور ایسی روایت کو بھی تسلیم نہیں کرتے۔دیکھیں کہ فلاں حدیث بخاری میں موجود ہے، لیکن امام رازیؒ نے اس کا بالکل انکار کر دیا۔اگر چہ رازی بھی ہمارے قبلہ وکعبہ اور بزرگ ہیں، لیکن امام بخاری کے سامنے رازی کو احادیث میں فوقیت حاصل نہیں ہے۔ہم دونوں کا احترام کرتے ہیں۔جو بات رازی کی سمجھ میں نہ آئے اور روایت سے اس کا ثبوت ملتا ہو، رازی وہاں راویوں کی تکذیب [یعنی تغلیط] کر دیتے ہیں۔ان کا یہ اصول مسلم نہیں۔

(جلد۱۵۔ص:۲۱۴۔۲۱۵)

## چندہ سے متعلق حضرت شیخ الہندؒ کا ارشاد:

فرمایا کہ مولوی مبارک علی صاحب نے اپنے مدرسہ اور مسجد کے چندہ کے سلسلہ میں مولانا مولوی محمود الحسن صاحب کی خدمت میں عرض کیا کہ چندہ کے بغیر کام چلتا نہیں۔ اور چندہ مانگنے سے ذلیل سمجھتے ہیں۔ حضرت مولانا دیوبندیؒ نے ارشاد فرمایا کہ امیروں سے مت مانگو، غریبوں سے مانگو۔ حضرت مولانا دیوبندیؒ کا یہ جواب مجھ کو بہت پسند آیا۔ اتنی بات ہے کہ امراء کے عطیہ کی تحقیر کبھی نہیں کرنا چاہیے۔ شاید کہ خلوص سے دیتے ہوں۔ بعض قصداً امیروں کی تحقیر کرتے ہیں۔ یہ ان کا تکبر ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۱۹)

فرمایا: اپنے بزرگوں کا یہ طرز دیکھا کہ امراء سے نا اعراض ہو اور نہ لپٹنا ہو، کیوں کہ اعراض میں تکبر پایا جاتا ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۲۳)

## قضا نمازوں کی ادائیگی میں جلدی کرے:

اگر کئی مہینے یا کئی برس کی نمازیں قضا ہوں تو ان کی قضا میں جہاں تک ہو سکے جلدی کرے۔ ایک ایک وقت میں دو دو چار نمازیں پڑھ لیا کرے۔ قضاء پڑھنے کا کوئی وقت مقرر نہیں ہے۔ جس وقت فرصت ہو، وضو کر کے پڑھ لے۔ البتہ مکروہ وقت نہ ہو۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۲)

## شیخ سے مستغنی نہ ہونے کا مطلب:

شیخ سے [کبھی] مستغنی نہ ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ ہمیشہ تعلیم کی احتیاج رہتی ہے۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ تعلق کی احتیاج رہتی ہے۔ یعنی اس سے اعراض اور مماثلت یا افضلیت کا دعویٰ قاطع طریق ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۴)

## مروت میں اپنا دینی ضرر نہ کیا جائے:

مہمانوں اور ملنے والوں کے پاس تھوڑی دیر بیٹھ کر اگر دیکھا جائے کہ اب غیر ضروری باتیں ہونے لگی ہیں، خواہ بدون حیلہ کے، خواہ کسی حیلہ سے اٹھ جانا چاہئے۔ پھر اگر وہ مقیم رہیں، تو کسی دوسرے جلسہ میں ایسا ہی کرنا چاہئے۔ مروت میں اپنا دینی ضرر گوارا نہ کرنا چاہیے۔ بس شدہ شدہ

اسی طرح عادت ہو جائے گی۔ آپ کے نفس کو بھی اور اضیاف کو بھی۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۵)

## جمعیت قلب کے اہتمام کی ضرورت:

حضرت حاجی صاحب قدس سرہ کی زبان پر یہ لفظ بہت آیا کرتا تھا کہ جمعیت قلب کا اہتمام کرنا چاہیے۔ حضرت کو ہر بات میں اس کا بہت اہتمام رہتا تھا کہ قلب کی جمعیت فوت نہ ہو۔ اسی لیے حضرت کو تعلقات سے بہت نفرت تھی۔ اور صوفیہ کے اقوال واحوال میں بھی غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ تعلق مع اللہ پیدا ہونے کے لیے جمعیت قلب بہت ہی ضروری ہے۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۵)

## حصول محبت الٰہی کا طریقہ:

فرمایا: اس نیت سے عمل کرو کہ اے اللہ! آپ کی محبت پیدا ہو جائے۔ پھر دیکھو ان شاء اللہ کیسا اثر ہوتا ہے۔ دوسری ضروری بات یہ ہے کہ اللہ کا نام لو، جی لگا کر۔ یعنی تھوڑا تھوڑا اللہ اللہ بھی کرو۔ تیسری بات یہ ہے اور یہ بہت ہی ضروری ہے کہ اہل محبت کی صحبت اختیار کرو۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۷)

## علماء کو نصیحت:

فرمایا: علماء میں دو چیزیں بالکل نہ ہوں۔ ایک کبر اور ایک طمع۔ اس کی وجہ سے بڑی دولت سے محروم رہتے ہیں۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۳۸)

## طریق کا حاصل:

فرمایا: اس طریق کا حاصل نفس کا تزکیہ ہے۔ اور جس چیز سے تزکیہ کیا جاتا ہے وہ دو چیزیں ہیں۔ شہوت اور کبر۔ اور ان کا علاج کامل کی صحبت ہے کیونکہ وہ اس راہ سے گزر چکا ہے۔

(جلد ۱۵۔ص:۲۳۸)

## رضا وعبدیت کے قصد کی ضرورت:

افضل طریقہ یہ ہے کہ تم عبدیت اختیار کرو۔ اور تقدم وفضیلت کا وسوسہ بھی دل میں نہ لاؤ۔ بلکہ اپنے کو سب سے کمتر وبدتر سمجھو۔ حضرت حاجی صاحب قدس سرہ کا ارشاد ہے کہ طلب جاہ عند الخلق تو مذموم ہے ہی۔ طلب جاہ عند الخالق بھی مذموم ہے۔ یعنی اس کی بھی طلب نہ کرو کہ تم خدا کے نزدیک

سب سے افضل بن جاؤ۔ بلکہ محض رضاو عبدیت کا قصد کرو۔ [یعنی یہ نیت ہو کہ مجھے اللہ تعالیٰ کا بندہ بننا اور اس کے سامنے سر افگندگی آ جائے۔ اللہ میاں راضی ہو جائیں، اور جنت میں اچھا مقام عطا فرمائیں۔ لیکن اللہ کی نگاہ میں بھی دوسروں سے افضل بننے کی نیت مذموم ہے۔ یہ بھی کبر کی شاخ ہے۔ یہ نکتہ حضرت حاجی صاحب کے اعلیٰ معارف میں سے ہے۔] (جلد ۱۵۔ص: ۲۴۰۔۲۴۱)

## ادب ظاہری و باطنی:

طالب طریق تصوف کو چاہیے کہ ادب ظاہری و باطنی کو نگاہ میں رکھے۔ ادب ظاہر یہ ہے کہ خلق کے ساتھ بحسن ادب و کمال تواضع و اخلاق پیش آئے۔ اور ادب باطنی یہ ہے کہ تمام اوقات واحوال و مقامات میں با حق سبحانہ رہے۔ [یعنی یہ استحضار رہے کہ میں اللہ تعالیٰ شانہ کے سامنے ہوں، اور خشوع کا حال دل میں رہے] ۔ حسن ادبِ ظاہر ادب باطن کا سرنامہ ہے۔ اور حسن ادب ترجمان عقل ہے۔...... دیکھو حق تعالیٰ اہل ادب کی بزرگی کی مدح فرماتے ہیں۔ "ان الذین یغضون اصواتھم عند رسول اللہ أولئک الذین امتحن اللہ قلوبھم للتقوی لھم مغفرة واجر عظیم" (بے شک جو لوگ اپنی آوازوں کو رسول ﷺ کے سامنے پست رکھتے ہیں، یہ وہ لوگ ہیں جن کے قلوب کو اللہ تعالیٰ نے تقوی کے لیے خاص کر دیا ہے۔ ان لوگوں کے لیے مغفرت اور اجر عظیم ہے) جو کوئی کہ ادب سے محروم ہے، وہ تمام خیرات و مبرات سے محروم ہے۔ اور جو کہ محروم از ادب ہے وہ قرب حق سے بھی محروم ہے۔ (جلد ۱۵۔ص: ۲۴۱۔۲۴۲)

## دو چیزیں طالب کے لیے راہزن ہیں:

ایک سلسلۂ گفتگو میں فرمایا کہ میں خیر خواہی سے عرض کرتا ہوں، سب سن لیں۔ یاد رکھنے کی بات ہے کہ اس طریق میں دو چیزیں طالب کے لیے راہزن اور سم قاتل ہیں۔ ایک تاویل اپنی غلطی کی۔ اور دوسرے اپنے معلم پر اعتراض۔ (جلد ۱۵۔ص: ۲۴۲)

## گستاخی بڑی خطرناک چیز ہے:

فرمایا کہ شیخ کے ساتھ گستاخی سے پیش آنے والا برکات باطنی سے محروم ہو جاتا ہے۔ ایک شخص نے

عرض کیا کہ شیخ کے ساتھ جو نسبت ہے کیا وہ بھی قطع ہو جاتی ہے؟ فرمایا: ہاں شیخ کے ساتھ جو نسبت ہے وہ بھی قطع ہو جاتی ہے۔ گستاخی بڑی خطرناک چیز ہے۔ گو معصیت نہیں ہے۔ مگر خاص اثر اس کا معصیت سے بھی زیادہ ہے۔ اس طریق میں سب کوتاہیوں کا تحمل ہو جاتا ہے۔ مگر اعتراض و گستاخی کا نہیں ہوتا......

ادب وہ چیز ہے کہ ایک شخص حضرت امام احمد بن حنبلؒ کے زمانہ میں تھا وہ انتقال کر گیا۔ کسی نے اس کو خواب میں دیکھا۔ تو پوچھا کہ حق سبحانہ تعالیٰ نے تمہارے ساتھ کیا معاملہ فرمایا۔ اس نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے میری مغفرت صرف ایک ایسے عمل پر فرمادی جس کو میں بہت ہی معمولی سمجھتا تھا۔ وہ یہ کہ ایک دفعہ میں نہر پر وضو کر رہا تھا۔ کہ حضرت احمد بن حنبلؒ آئے اور میری پائیں میں وضو کرنے بیٹھ گئے۔ اس طرح کہ میرے سامنے کا پانی ان کی طرف سے گزرتا تھا۔ مجھے خیال ہوا کہ میرا مستعمل پانی ان کے استعمال میں نہ آنا چاہیے۔ یہ بے ادبی ہے۔ لہٰذا میں وہاں سے اٹھ کر ان کے پائیں میں جا بیٹھا۔ بس اسی عمل پر میری مغفرت ہوگئی۔ کہ ہمارے مقبول بندہ کا ادب کیا۔ تو دیکھئے اتنی قدر ہے وہاں ادب کی۔ یہ بھی کوئی بڑا بھاری کام تھا۔ لیکن چونکہ اس میں ادب تھا اس لیے اس قدر مقبول ہوا۔ (جلد ۱۵۔ ص: ۲۴۲۔۲۴۳)

## اعتقاد میں سب کے ساتھ نیک گمان رکھے:

فرمایا کہ اعتقاد تو سب کے ساتھ نیک رکھے۔ لیکن معاملہ سب کے ساتھ احتیاط کا رکھے۔ اعتقاد [وخیال] میں بدگمان نہ ہو، معاملہ میں بدگمان ہو۔ مثلاً بلا اطمینانِ کامل کے قرض نہ دے۔ محرم راز نہ بنائے۔ کوئی خدمت سپرد نہ کرے۔ معاملہ تو ایسا کرے۔ باقی اعتقاد یہی رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک مقبول ہے۔ اور یہ جو قول مشہور ہے۔ **الحزم سوء الظن** وہ بھی معاملہ کے متعلق ہے۔ کہ احتیاط اسی میں ہے کہ معاملہ ایسا کرے جیسے کوئی بدگمان معاملہ کرتا ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ اعتقاد میں بھی بدگمانی ہو۔ اعتقاد کے درجہ میں تو نیک گمان رکھے۔ لیکن معاملہ احتیاط ہی کا کرے۔ (جلد ۱۵۔ ص: ۲۴۷)

## توبہ کے وقت استحضار ذنوب کی کوشش نہ کریں:

فرمایا: توبہ کے وقت استحضار ذنوب قصداً نہ کرنا چاہیے، ہاں جس وقت خود بخود حضور ذنوب ہو جائے تو تجدید توبہ کرلے، احضار [یعنی گناہوں کو یاد کرنے] کی کوشش نہ کرے۔ (جلد ۱۵۔ ص: ۲۵۳)

## جلد وصول الی اللہ اتباع سنت کی برکت ہے:

منجملہ اور طرق جذب کے ایک طریق اتباع سنت بھی ہے۔حضرات دیوبند میں جذب، اتباع سنت کی وجہ سے ہے، نہ پورے سلوک کی وجہ۔اسی واسطے جلدی وصول ہوجاتا ہے۔

(جلد۱۵۔ص:۲۵۴)

## حضرت گنگوہیؒ کا بہت ادب کرتا تھا:

فرمایا: حضرت گنگوہیؒ کو بہت دب کر خط لکھا کرتا تھا، کثرت ادب کی وجہ سے۔ (ص:۲۵۵)

## سلسلہ کی دو برکات:

فرمایا: ہمارے بزرگوں کے سلسلے میں داخل ہونے سے دو چیزیں پیدا ہوتی ہیں۔ایک فہم، دوسرا زہد۔ (جلد۱۵۔ص:۲۵۵)

## قبض کی حالت میں معمول ذرا قلت توجہ سے کرے:

قبض کی حالت میں معمولِ [ذکر] تو سابق ہی رہنے دے۔مگر ذرا قلت توجہ سے ادا کرے۔

(جلد۱۵۔ص:۲۵۹)

## شیخ کو بھی خلوت کی ضرورت:

فرمایا: شیخ کو تقوی کے ساتھ خلوت کی بھی ضرورت ہے۔"و تبتل إليه تبتيل" (اور سب سے قطع کر کے اس کی طرف متوجہ رہو) (جلد ۱۵۔ص:۲۷۰)

## حضرت حکیم محمد مصطفیٰ صاحبؒ کی فراست:

فرمایا: حکیم محمد مصطفیٰ صاحب میرٹھی کہتے ہیں کہ میں قارورہ کے دیکھنے سے مومن و کافر اور فاسق و متقی میں امتیاز کر لیا کرتا ہوں۔نیز نبض سے بے نمازی ہونے کا ادراک (پہچان) ہوجاتا ہے۔نیز خط کے الفاظ سے کاتب کی حالت کا ادراک ہوجاتا ہے کہ کس حالت میں اس نے یہ خط لکھا ہے۔[اللہ تعالیٰ ستاری کا معاملہ فرمائے۔] (جلد۱۵۔ص:۲۷۶)

## حق تعالیٰ کے یہاں شکور و حلیم کی قدردانی ہے:

فرمایا: ملا محمود صاحب دیوبندیؒ کو میں نے خواب میں دیکھا پوچھا: کیا حال رہا؟ فرمایا: صرف اس پر نجات ہوگئی کہ ایک روز کھچڑی میں نمک زیادہ تھا، بغیر طعن [یعنی عیب نکالنے] کے کھالیا تھا۔ (سبحان اللہ! شکور و حلیم کی قدردانی کا کیا ٹھکانا ہے)۔ (جلد ۱۵۔ص:۲۸۰)

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات حکیم الامت

## جلد ۱۶

## سلسلۂ حسن العزیز

### مقبولیت عنداللہ کے لیے عالی نسبی کی بالکل ضرورت نہیں:

مقبولیت عنداللہ کے لیے شرافت نسبی اور عالی خاندانی کی مطلق ضرورت نہیں، کیونکہ ''ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم''۔ لیکن جن سے حق تعالیٰ عام خدمت دین لینا چاہتے ہیں، ان کو [عموماً] عالی خاندان میں پیدا فرماتے ہیں۔ تاکہ ان کے اتباع میں امراء و شرفاء کو بھی کسی قسم کا عار نہ آوے۔ اسی مصلحت سے انبیاء علیہم السلام ہمیشہ عالی خاندان میں پیدا ہوئے۔ کوئی نبی گھٹیا [سمجھے جانے والے] خاندان کا نہیں ہوا۔ ایسے لوگوں سے عام نفع بہت ہوتا ہے۔ (جلد۱۶۔ص:۳۱)

### ہر حدیث میں تصوف ہے:

اکثر لوگ کہتے ہیں کہ حدیثوں میں تصوف نہیں اور میں کہتا ہوں کہ وہ حدیث ہی نہیں جس میں تصوف نہیں۔ یعنی ہر حدیث میں تصوف ہے مگر لوگ تصوف کی حقیقت نہیں جانتے۔ (جلد۱۶۔ص:۳۴)

### صحبت نیک کے متعلق پسندیدہ قطعہ:

فرمایا کہ صحبت نیک کے متعلق یہ قطعہ مجھے بہت پسند ہے، اس کو اکثر پڑھا کرتا ہوں

گلے خوشبوئے در حمام روزے — رسید از دست محبوبے بدستم

ایک دن خوشبودار مٹی حمام میں مجھے ایک دوست کے ہاتھوں سے ملی۔

بد و گفتم کہ مشکی یا عبیری — کہ از بوئے دلآویز تو مستم

میں نے اس مٹی سے کہا کہ تو مشک ہے، یا عنبر ہے کہ تیری دلآویز خوشبو نے مجھے مست کر دیا ہے۔

بگفتا من گل ناچیز بودم — ولیکن مدتے با گل نشستم

یہ سن کر مٹی نے جواب دیا کہ میں تو وہی ناچیز مٹی ہوں لیکن مدتوں تک پھولوں کی صحبت میں رہی ہوں۔

جمال ہم نشین در من اثر کرد — وگرنہ من ہماں خاکم کہ ہستم

ہمنشیں کے جمال نے مجھ پر بھی اثر کیا (مجھے معطر کر دیا) ورنہ میں تو وہی ناچیز مٹی ہوں جو پہلے تھی۔

(جلد ۱۶۔ص:۳۵۔۳۶)

## غیر جامعِ شرائط شیخ کی صحبت کا اثر:

فرمایا کہ شیخ جامعِ شرائط گو خود نہ ہو، لیکن بشرط صحّتِ سلسلہ دوسرے کا تو کام بنا ہی دیتا ہے۔ ......لہٰذا شیخ کی بڑی قدر کرنی چاہیے۔ [یہ بات ایک ایسے صاحب کو سنانے کے لیے کہی تھی] جو ہمیشہ حضرت سے دنیا کی سفارشیں کرایا کرتے تھے۔ اور ان ہی صاحب کے خطاب کے سلسلہ میں یہ بھی فرمایا کہ لوگوں نے اس قدر اس تعلق کی ناقدری کی ہے، کہ اب میرا دل پھٹ گیا ہے۔ ورنہ پیشتر مجھے بے حد تعلق شفقت کا تھا۔ کیونکہ جو لوگ یہاں رہ کر ذکر و شغل کرتے تھے وہ ایسے ہوتے تھے، کہ برسوں انہیں وطن کی یاد کا وسوسہ بھی نہیں آتا تھا۔ بس ان کا ایسا حال ہو جاتا تھا جیسے مکھی شہد میں پھنس جاتی ہے۔ اس لیے مجھ کو بھی بہت توجہ ہوتی تھی، لیکن اس طریق کی ناقدری کر کر کے لوگوں نے مجھ کو اس قدر دل برداشتہ کر دیا ہے کہ اب مجھ کو خود توجہ نہیں ہوتی۔ ہاں طالب خود ہی اپنی طرف سے توجہ کرے اور کام میں مشغول رہے، تو پھر میں کون ہوتا ہوں توجہ نہ کرنے والا؟ حق تعالیٰ خود زبردستی مجھ کو متوجہ کریں گے۔ پھر فرمایا کہ اب تو لوگ میری کتابوں سے نفع اٹھاویں۔ بحالت بے توجہی یہاں آنے میں نفع نہیں۔ یہ سب باتیں انہیں صاحب مذکور بالا کے سنانے کے لیے فرمائی تھیں۔

(جلد ۱۶۔ص:۳۶۔۳۷)

## عشق مجازی سخت ابتلاء ہے:

عشق مجازی کے تذکرہ میں فرمایا کہ یہ سخت ابتلاء کی چیز ہے۔اس سے بہت بچنا چاہیئے۔میں قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس معاملہ میں خود مجھ کو اپنا اعتبار نہیں اور چونکہ میں خود کوئی چیز نہیں اس لیے میری حیثیت سے یہ بے اعتباری کوئی ایسی اہم نہیں ہے۔لیکن جو شخص مجھے کو بڑا سمجھتا ہے اور مجھ سے عقیدت رکھتا ہو اس کے لیے یہ بہت بڑی عبرت کی بات ہے کہ جس کو ہم بڑا سمجھتے ہیں جب اس کی یہ حالت ہے تو ہمیں تو بہت ہی احتیاط رکھنی چاہیئے۔ (جلد ۱۶۔ص:۳۸)

## بیعت کا اثر:

ایک صاحب کا تذکرہ تھا فرمایا کہ ان کو ابھی کچھ ذکر و شغل بھی نہیں بتلایا، صرف بیعت کیا ہے۔اس پر ان کا یہ حال ہے۔پھر فرمایا کہ یہ تو بجلی کا تار ہے کہ ہاتھ لگا نہیں کہ لپٹا نہیں۔

(جلد ۱۶۔ص:۳۹)

## اہل حق کی کتابوں میں اثر:

فرمایا کہ اہل حق کی کتابوں میں اثر ہوتا ہے، مکرر سکرر سنا تا رہے۔گو شروع میں اثر نہ ہو، لیکن بالآخر اثر ہو کر رہے گا۔ (جلد ۱۶۔ص:۳۹)

## وعظ سے اپنی اصلاح مقصود:

ایک بار فرمایا کہ جب مجھے اپنے کسی عیب کی اصلاح کرنی منظور ہوتی ہے، تو ایسا کرتا ہوں کہ اس کے متعلق وعظ کہہ دیتا ہوں۔اس تدبیر سے بفضلہٖ تعالیٰ وہ عیب اس وقت تو جاتا رہتا ہے کیونکہ وعظ کہتے وقت جوش ہوتا ہے۔اس کا اثر خود اپنے قلب پر بھی پڑتا ہے۔دوسرے یہ ہے کہ غیرت بھی آتی ہے کہ دوسروں کو تو نصیحت کی جاوے اور خود عمل نہ ہو۔اس سے بھی عمل کی توفیق ہو جاتی ہے۔چنانچہ غصہ کا میں نے اسی طرح علاج کیا کہ ایک وعظ غصہ ہی کے متعلق کہہ دیا۔اس کا نام ''الغضب'' ہے۔اس کے بعد سے غصہ میں بہت اعتدال ہو گیا ہے۔پھر فرمایا کہ بحمداللہ میرے یہاں تو ایسے ہی چٹکلوں میں علاج ہوتے ہیں۔احقر[خواجہ عزیز الحسن مجذوبؒ] نے اپنے غصے کی شکایت

کی۔تو فرمایا کہ الغضب دیکھ لیجیے، گاان شاءاللہ تعالیٰ جاتا رہے گا۔ (جلد۱۶۔ص:۴۱)

## جو عقیدت اعمال دیکھ کر پیدا ہو وہ معتبر ہے:

میرے وعظ سن کر جو معتقد ہوتے ہیں، ان کے اعتقاد کا مجھے اعتبار نہیں۔ کیونکہ آخر وعظ میں میں گالیاں تو بکوں گا نہیں، اچھی ہی باتیں کہوں گا۔ ہاں جو یہاں آکر اور میرا طرز عمل دیکھ کر پھر بھی معتقد رہے، اس کا اعتقاد البتہ پختہ ہے۔ ایک بار فرمایا کہ جس کو میری باتیں سن کر اعتقاد پیدا ہو وہ معتبر نہیں۔ کیونکہ تصوف کے نکات لطافت میں شاعری کے نکات سے ملتے جلتے ہیں۔ اس لیے یہ بناءِ اعتقاد قابل اعتبار نہیں۔ صحیح بناء اعتقاد کی کسی کے اقوال نہیں ہوتے، بلکہ اس کے اعمال اور افعال ہوتے ہیں۔...... دیکھو افعال و اعمال نشست و برخاست سب باتیں کیسی سنت کے موافق ہیں؟

(جلد۱۶۔ص:۴۱)

## ذکر کا اثر رفتہ رفتہ ہوتا ہے:

فرمایا کہ ذکر میں چاہے دل لگے یا نہ لگے لیکن برابر کئے جاوے۔ رفتہ رفتہ اس کی ایسی عادت پڑ جاتی ہے کہ پھر بلا اس کے چین ہی نہیں پڑتا۔ جیسے شروع شروع میں حقہ پینے سے گھمیر [چکراہٹ] بھی آتی ہے، متلی بھی ہوتی ہے، قے بھی ہوتی ہے، لیکن پیتے پیتے پھر یہ حالت ہو جاتی ہے کہ چاہے کھانا نہ ملے لیکن حقہ کے دو کش مل جاویں۔

ایک بار فرمایا: نفع تو شروع ہی سے ہونے لگتا ہے۔ لیکن محسوس نہیں ہوتا۔ جیسے بچہ روز کچھ نہ کچھ ضرور بڑھتا ہے، لیکن یہ پتہ نہیں چلتا کہ آج اتنا بڑھا، کل اتنا بڑھا، البتہ ایک معتد بہ مدت گزر جانے کے بعد اس کی پچھلی حالت کو خیال میں لا کر موازنہ کیا جائے، تو زمین آسمان کا فرق معلوم ہو۔ یہی حال ذکر کا ہے کہ شروع میں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا کچھ بھی نفع نہیں ہو رہا۔ حالانکہ دراصل نفع برابر ہو رہا ہے۔

ایک معتد بہ مدت گزرنے کے بعد اپنی پچھلی حالت کو ذہن میں مستحضر کر کے اس سے حالت موجودہ کا موازنہ کرے تو زمین آسمان کا فرق نظر آئے گا۔ ایک صاحب نے لکھا تھا کہ کچھ نفع نہیں

معلوم ہوتا۔ فرمایا کہ اس وقت کے ذکر کو بے کار نہ سمجھا جاوے، یہ سب جمع ہو رہا ہے اور ان شاء اللہ عنقریب سب کھل پڑے گا۔ ایک بار فرمایا کہ پتھر پر پہلے اول قطرہ گرتا ہے، پھر دوسرا، پھر تیسرا، یہاں تک کہ پانی گرتے گرتے اس میں گڑھا پیدا ہو جاتا ہے۔ تو کیا یہ کہا جائے گا کہ اخیر قطرہ نے وہ گڑھا کر دیا؟ ہرگز نہیں، بلکہ یہ گڑھا نتیجہ ہے قطروں کی مجموعی تعداد کا۔ گڑھا کرنے میں اول قطرہ کو بھی ویسا ہی دخل ہے، جیسا کہ اخیر قطرہ کو۔ اول قطرہ کو بے اثر ہرگز نہ سمجھنا چاہئے۔ گو بظاہر ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ اسی طرح اول روز کا ذکر جس کو بے ثمرہ سمجھا جاتا ہے، ہرگز بے ثمرہ نہیں۔ اخیر میں جو حالت خاص پیدا ہوگی، اس میں اول روز کے ذکر کو بھی اتنا ہی دخل ہوگا، جتنا کہ اخیر روز کے ذکر کو۔ یہ نہیں ہے کہ صرف اخیر روز کا ذکر اس حالت کو پیدا کر دیتا ہے۔ بلکہ ایک مجموعی تعداد مقرر تھی کہ اتنے دن بعد یہ کیفیت پیدا ہوگی۔ جب وہ تعداد پوری ہوگئی وہ کیفیت ظہور پذیر ہوگئی۔ ہر ہر دن کے ذکر کو اس کے پیدا کرنے میں یکساں دخل ہے، یا جیسے کہ ایک شخص کوئی مقوی یا ماء اللحم کھاتا ہے، یہاں تک کہ ایک معتد بہ مدت کے استعمال کے بعد وہ سرخ و سپید ہو جاتا ہے۔ تو کیا صرف اخیر خوراک نے اس کو سرخ سفید بنا دیا؟ ہرگز نہیں، بلکہ اتنے دنوں کی خوراکوں کی مجموعی تعداد نے اس کی یہ حالت کر دی ہے۔ یہ نادانی ہے کہ اول خوراک کو بے اثر سمجھا جاوے۔ (جلد ۱۶۔ ص: ۴۴۔۴۵)

## ہمارے یہاں مناسبت دیکھ کر چاروں سلسلوں میں سے تعلیم ہوتی ہے:

ایک بار ایک دوسرے سلسلہ کے ایک صاحب رخصت ہو کر تشریف لے گئے۔ فرمایا کہ نیک بخت اور خوش عقیدہ شخص ہیں۔ ایک بزرگ سے بیعت تھے، ان کا انتقال ہو گیا۔ مجھ سے بیعت ہونے کی درخواست کی۔ میں نے کہا کہ میں خاص سلسلہ کی تعلیم کا پابند نہ ہوں گا۔ بلکہ میرا جس طرح جی چاہے گا اور جو چیز میں مناسب سمجھوں گا اسی سے شروع کراؤں گا۔ اور آپ ابھی تک دوسرے سلسلہ کی تعلیم کے پابند رہے ہیں۔ اس کو چھوڑنا آپ کو شاق ہوگا۔ لہذا مناسب ہے کہ کسی اسی سلسلہ کے بزرگ سے بیعت ہو جایئے۔ انہوں نے کہا کہ آخر چاروں سلسلوں میں بیعت کرنے کی اجازت تو آپ کو ہے۔ میں نے کہا کہ میرے یہاں مخلوط طور پر تعلیم ہوتی ہے۔ کسی

خاص طریقہ کی پابندی نہیں ہے جو جس کے مناسب ہوا وہی اس کو بتلایا جاتا ہے۔انہوں نے پھر مجھ سے اصرار کیا کہ اچھا مجھے یہ بھی منظور ہے۔ میں نے کہا کہ جلدی نہ کیجیے۔ مجھے قوی شبہ ہے کہ آپ کو سابقہ تعلیم کا ترک کرنا بہت شاق ہوگا۔شب کو یہ گفتگو ہوئی، آج ظہر کے بعد مجھ سے کہا کہ واقعی آپ کا خیال سچ نکلا۔میرا دل پچھلی تعلیم کے چھوڑنے کو گوارا ہی نہیں کرتا۔ میں نے مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب کا نام بتلایا ہے،اب وہاں گئے ہیں۔ یہ بھی کہتے تھے کہ میرے شیخ کے صاحبزادے موجود ہیں، ان کے ہوتے ہوئے کسی اور بزرگ سے رجوع کرتے ہوئے شرم سی آتی ہے۔ پھر فرمایا کہ یہ بھی ان کی نادانی کی بات ہے۔ کیونکہ مقصود پیر نہیں ہیں بلکہ حق تعالیٰ ہیں، جہاں سے ملیں وہیں سے لینا چاہیے۔

...ایک صاحب کو جن کو کچھ میلان غیر مقلدی کی طرف تھا اور تصوف کے متعلق ان کو شبہات تھے۔ بعد رفع شبہات درخواست تعلیم پر میں نے صرف قرآن شریف کی تلاوت بتلائی۔نہایت شگفتہ ہوئے اور کہا کہ یہ تو آپ نے بالکل میرے مذاق کی چیز بتلائی، مجھے تلاوت سے بے حد دلچسپی ہے۔ حق تعالیٰ نے میرے قلب میں ڈال دیا کہ ان کو تلاوت سے نفع ہوگا۔ایک صاحب کو میں نے صرف نوافل کی کثرت بتلائی اور کوئی ذکر شغل نہیں بتلایا۔ان کو اسی سے بہت نفع ہوا۔تو ہمارے یہاں مناسبت دیکھ کر تعلیم کرتے ہیں۔جس ذکر سے مناسبت طبعی ہوتی ہے اس سے بے حد نفع ہوتا ہے۔

(جلد ۱۶۔ص:۴۶۔۴۸)

## صرف تصوف ایک ایسا فن ہے جس میں عمل پہلے ہوتا ہے اور علم بعد میں:

فرمایا کہ اور فنون میں تو علم پہلے ہوتا ہے عمل بعد کو اور صرف تصوف ایک ایسا فن ہے جس میں عمل پہلے ہوتا ہے اور علم بعد کو اور مراد علم شریعت کا نہیں وہ تو پہلے ہی ہونا چاہیے۔ حضرت حاجی صاحبؒ سے جب کوئی مسئلہ تصوف میں الجھتا تو فرمادیتے کہ میاں یہ کرنے کی چیز ہے قال وقیل سے سمجھ میں نہیں آسکتا۔ (جلد ۱۶۔ص:۴۸)

## بیعت اور ذکر و شغل کا اثر:

بعضے لوگ تو یہ چاہتے ہیں کہ خوب جوش وخروش و مستی رہا کرے اور بالکل استغراق کی حالت رہے۔ سو نہ یہ کیفیات مقصود ہیں نہ یہ اختیاری ہیں۔ بعضے چاہتے ہیں کہ معاصی سے ایسی نفرت ہوجاوے کہ طبیعت کا میلان بھی باقی نہ رہے۔ سو یہ بھلا کہاں ممکن ہے؟ معاصی کا میلان کمال کے [درجہ تک پہنچنے] بعد بھی رہتا ہے۔ لیکن اتنا فرق ہوجاتا ہے کہ پہلے نفس کے تقاضے کے روکنے میں سخت کلفت ہوتی تھی اور اس پر غالب آنا نہایت دشوار ہوتا تھا (گو بچنا اختیار میں اس وقت بھی ہوتا ہے، یہ نہیں ہے کہ اختیار ہی میں نہ ہو) بعد ذکر شغل کے اول تو تقاضا اس شدت کے ساتھ نہیں ہوتا۔ اور دوسرے تھوڑی سی توجہ سے اور مخالفت سے وہ دب جاتا ہے۔ باقی یہ نہیں ہوجاتا کہ تقاضا ہی نہ ہو اور کمال تو اسی میں ہے کہ، باوجود تقاضے کے، ضبط کرے۔ ورنہ وہ تو دیوار ہوجاتا ہے۔

اس کی بالکل ایسی مثال ہے جیسے شائستہ گھوڑا۔ یہ نہیں ہوتا کہ وہ کبھی کوئی شرارت ہی نہ کرے۔ بعد شائستگی کے بھی وہ کبھی کبھی دولتی پھینکنے لگتا ہے۔ کبھی کھڑا ہوجاتا ہے۔ لیکن تھوڑے سے اشارہ سے اور ایک دو بار ایڑ مارنے سے بہت جلد رام ہوجاتا ہے۔ اور جو گھوڑا شائستہ نہ ہو وہ ایک تو بہت زیادہ شرارتیں کیا کرتا ہے۔ اور جب شرارت کرتا ہے تو پھر اس کا سنبھالنا مشکل پڑجاتا ہے۔ یہی نفس کا حال ہے، بعد شائستگی کے بھی وہ کبھی کبھی شرارت کرنے لگتا ہے لیکن ادنی توجہ میں دب جاتا ہے۔ [یہ ہے بیعت و سلوک کا فائدہ، اور واقعی بڑا عظیم فائدہ ہے]۔

......بعضے لوگ کشف و کرامات اور خرق عادات کے خواہاں ہوتے ہیں۔ یہ بھی کوئی چیز نہیں۔ اصل مقصود رضائے حق ہے۔ اور اس کا ذریعہ دوام طاعت اور کثرت ذکر ہے۔ رضا کا ظہور آخرت میں ہوگا۔ البتہ یہاں دنیا میں اس کی علامت یہ ہوتی ہے کہ کثرت ذکر سے حق تعالیٰ کے ساتھ قلب کو ایک خاص تعلق اور لگاؤ پیدا ہوجاتا ہے، جس سے [ایک خاص طرح کی لذت و] حظ اور تسلی رہتی ہے۔......کثرت ذکر سے حق تعالیٰ کے ساتھ ایک [مستقل تعلق اور] نسبت راسخہ پیدا ہوجاتی ہے۔ جس کا لازمی اثر سہولتِ طاعت اور دوامِ ذکر ہے۔ [یعنی اعمال صالحہ جو پہلے بہت مشکل اور نفس پر جبر کرکے انجام پاتے تھے، وہ اب آسانی اور شوق سے ہونے لگتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کی ہمہ وقتی یاد نصیب ہوجاتی ہے]۔ یہ باتیں

میری کتابوں میں بھی لکھی ہوئی ہیں، لیکن زبانی گفتگو سے جیسی سمجھ میں آتی ہیں ویسی محض مطالعہ سے سمجھ میں نہیں آسکتیں۔ انہی مصلحتوں سے [شیخ کے پاس بیٹھنے کے لیے] سفر مناسب ہوتا ہے۔ خط و کتابت ان باتوں کے لیے ہرگز کافی نہیں۔ آپ یہاں سے واپس ہو کر خود مشاہدہ کریں گے کہ یہ سفر کرنا آپ کے لیے کس قدر نافع ہوا۔ اگر سفر نہ کرتے تو یہ بات پیدا نہ ہوتی۔ (جلد۱۶۔ص:۵۱۔۵۲)

## ہر مسلمان کی خدمت ذمہ داری سمجھتا ہوں:

میں ہر مسلمان کی دل سے خدمت کرنا اپنے ذمہ ہر مسلمان کی دینی خدمت کو ضروری سمجھ رکھا ہے، اس لیے مجھے یہ بھی یاد نہیں کہ کون تو میرا مرید ہے اور کون نہیں۔ میرے یہاں کوئی رجسٹر نہیں، کچھ نہیں، نہ مجھے اس کے یاد رکھنے کی ضرورت۔ ہاں کوئی بار بار مجھے اپنا مرید ہونا جتلاتا رہے تو دوسری بات ہے کہ یاد رہ جاوے ورنہ جو لوگ صرف میرے پاس آتے جاتے ہیں یا خط و کتابت کرتے ہیں مجھے کچھ پتہ نہیں کہ کون مرید ہے اور کون نہیں۔ (جلد۱۶۔ص:۵۳)

## عقائد میں شک اور وسوسے کا فرق:

ایک صاحب نے عرض کیا کہ مجھے عقائد میں شکوک ہیں۔ فرمایا کہ اگر ایسا ہے تو اس کا جلد تصفیہ ہو جانا نہایت ضروری ہے۔ ورنہ کوئی عمل مفید نہیں ہوسکتا۔ سب اعمال بے کار جائیں گے۔ لیکن پہلے اس کی تحقیق ہو جانی چاہیے، کہ آیا جس کو آپ شک سمجھ رہے ہیں وہ دراصل بھی شک ہے یا محض وسوسہ ہے۔ کیونکہ شک اور چیز ہے، وسوسہ اور چیز ہے۔ اور دونوں کا جدا حکم ہے۔ عقائد ضروریہ میں شک کرنا موجب نقصانِ ایمان ہے۔ اور وسوسہ معصیت کے درجہ میں بھی نہیں۔ کیونکہ اس پر کسی قسم کا مواخذہ نہیں۔

پھر دریافت فرمایا کہ آیا آپ کو ان خیالات سے ایذاء ہوتی ہے یا نہیں؟ اور قلب کو پریشانی اور خلجان اور دفعیہ کا اہتمام ہوتا ہے یا نہیں؟ ان صاحب نے جواب دیا کہ سخت پریشانی اور خلجان ہوتا ہے۔ فرمایا کہ بس، معلوم ہوا کہ محض وسوسہ ہے، شک نہیں۔ شک اس کو نہیں کہتے۔ وسوسہ اور شک کی پہچان یہی ہے کہ وسوسہ میں خلجان اور پریشانی ہوتی ہے اور قلب کو اس سے اذیت ہوتی

ہے۔اوراس کے دفعیہ کے اہتمام کے درپے ہوتا ہےاوراس کوسخت ناگواراور براسمجھتا ہے۔اور شک میں مطلق ایذاءنہیں ہوتی۔قلب کو بالکل سکون ہو جاتا ہے۔کیا کسی کافر کو کفر سے متأذّی و متألّم [تکلیف میں اور غمگین یا بے چین] دیکھا ہے؟ تأذّی اور عدم تأذّی [تکلیف محسوس کرنا اور نہ کرنا] ہی دونوں کی علامات وشناخت ہیں۔بس یہ فرق ہے شک اور وسوسہ میں،آپ کو شک نہیں وسوسہ ہے۔جس کی طرف سے شریعت مقدسہ نے ہم کو بالکل مطمئن کر دیا ہے،ہرگز پریشان نہ ہونا چاہیے۔......بلکہ اپنی طرف سے یہاں تک آمادہ رہنا چاہیے کہ اگر عمر بھر بھی اس سے چھٹکارا نہ ہو تو بلا سے نہ ہو۔کیونکہ یہ کوئی نقصان کی بات تو ہے نہیں۔میں ساری زندگی اسی وسوسہ اور خلجان میں گزارنے کے لیے تیار ہوں۔البتہ اذیت ہے،سو اگر کوئی مرض عمر بھر کے لیے لگ جاتا ہے تو کیا اسی میں زندگی نہیں گزارنی پڑتی۔ (جلد ۱۶۔ص:۶۰۔۶۱)

## اطلاع واتباع:

۲۷/ربیع الثانی ۳۳ھ کو فرمایا کہ طالب کو اپنے شیخ کے سامنے اپنی رائے کو بالکل فنا کر دینا چاہیے۔دو چیزیں لازمۂ طریق ہیں،اتباع سنت اور اتباع شیخ۔...اپنی رائے اور تجویز کو کوئی شخص فنا کر کے تو دیکھے۔میں اللہ تعالیٰ کے بھروسہ دعوی کرتا ہوں کہ حق تعالیٰ کی طرف سے اس کو ایسے انعامات عطا ہوں گے جو اس کی [اپنی] تجویزوں سے کہیں بڑھ کر ہوں گے۔اور جو اس کے ذہن میں کبھی آئے بھی نہ ہوں گے۔...اکثر فرمایا کہ ان دو ہم قافیہ لفظوں کو ہمیشہ یاد رکھے،اتباع اور اطلاع۔یعنی جو کچھ شیخ تعلیم کر دے اس کو ہمیشہ نباہ کرتا رہے۔اور برابر اپنے حالات سے اطلاع دیتا رہے۔خواہ کوئی نیا حال ہو یا نہ ہو،کیونکہ کوئی حال نہ ہونا یہ بھی ایک حال ہے۔ایک بار فرمایا کہ ہر شخص کو اپنا ایک معتقد فیہ ضرور رکھنا چاہیے۔جس کی اگر صحبت میسر نہ ہو سکے تو کم از کم اس کے پاس ہر ہفتہ ایک جوابی کارڈ جس میں چاہے محض خیریت ہی درج ہو ضرور بھیجتا رہے۔اس کی برکت سے وہ دینی اور دنیوی دونوں قسم کی بہبودی خود مشاہدہ کرے گا۔ایک بار استفسار پر فرمایا کہ محض خط وکتابت سے بھی نفع پہنچ سکتا ہے۔کیونکہ بار بار جب خط آئیں گے تو اس کے ساتھ محبت ہو جائے

گی۔اور جب محبت ہو جائے گی تو اس کے لیے دل سے دعا نکلا کرے گی۔ پھر حق تعالیٰ کبھی دعا کو قبول بھی فرمالیں گے۔اوراس کی اصلاح کردیں گے۔

یہ بھی فرمایا کہ خط وکتابت کی برکت سے عقائد اوراعمال کی خرابی سے بھی محفوظ رہے گا اور دنیوی پریشانیوں سے بھی حفاظت رہے گی۔احقر عرض کرتا ہے کہ واقعی ذاکر شاغل کے لیے جلد جلد اطلاع حالات کرتے رہنا مفتاحِ کامیابی ہے۔احقر نے اوراحقر کے احباب نے ہمیشہ تجربہ کیا کہ جب کبھی حضرت کو عریضہ لکھا فوراً فائدہ محسوس ہوا۔ (جلد۱۶۔ص:۷۵)

## مدرسہ کی چیز کے استعمال میں احتیاط:

نیا مکان حضرت کا بن رہا ہے۔حافظ صاحب نے جو کہ حضرت کے مکان کو بنوار ہے ہیں آکر دریافت کیا کہ سیڑھی کی ضرورت ہے مدرسہ کی سیڑھی لے لی جاوے۔فرمایا کہ مکان سے کرایہ لے لیا جاوے۔مدرسہ کی چیز وقف ہے۔حافظ صاحب نے عرض کیا کہ مدرسہ کے کام کے لیے بھی تو اور جگہ سے چیزیں عاریۃً لے لی جاتی ہیں۔فرمایا کہ یہ ان لوگوں کا تبرع ہے ان کو اختیار ہے کہ وہ نہ دیا کریں۔لیکن مدرسہ کی چیزیں وقف ہیں میں ان کا اس طرح استعمال ناجائز سمجھتا ہوں۔حضرت کے یہاں ایسی باتوں کا نہایت درجہ اہتمام ہے۔ (جلد۱۶۔ص:۸۸)

## ظرافت اور کمال وقار:

حضرت مولانا گنگوہیؒ بڑے ظریف تھے۔ایسی بات چپکے سے فرمادیتے تھے کہ سننے والوں کے پیٹ میں ہنستے ہنستے بل پڑ جاتے تھے۔لیکن خود بالکل نہیں ہنستے تھے۔اور لوگ تو ہنس رہے ہیں اور آپ تسبیح لیے اللہ اللہ کررہے ہیں۔اللہ اکبر بڑا وقار تھا،اور بہت کم گو تھے۔گو عام طور سے جو لوگ کم گو ہوتے ہیں ان کا کلام بہت مختصر اور مبہم ہوتا ہے۔لیکن مولانا باوجود اس قدر کم گو ہونے کے جس وقت گفتگو فرماتے تھے،تو نہایت صاف اور بلند آواز سے اور نہایت کافی شافی تقریر ہوتی تھی۔ حضرت مولانا کو حق تعالیٰ نے ہر پہلو سے کامل پیدا فرمایا تھا۔ میں نے کوئی شخص ایسے عادات وصفات کا نہیں دیکھا۔ (جلد۱۶۔ص:۹۷)

## ہمارا ہر قول، فعل، حال، سب ہی پر از خطر ہے:

فرمایا کہ جب میں کسی کے ہدیہ کو رد کرتا ہوں تو گو وجہ کے ساتھ ہو، لیکن بہت ڈرتا ہوں، کیونکہ غور کرنے سے کسی قدر شک کبر کا ہوتا ہے۔ جس سے نہایت خوف ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ معاف فرمادے۔ استغناء اور کبر میں فرق نہایت دشوار ہے۔ دونوں بہت متشابہ ہیں۔ کبھی اس میں دھوکہ ہو جاتا ہے کہ جس کو ہم استغناء سمجھ رہے ہیں وہ دراصل ہوتا ہے کبر۔ خدا ہی محفوظ رکھے تو انسان محفوظ رہ سکتا ہے۔ ورنہ ہمارا ہر قول، فعل، حال، قال سب ہی پر از خطر ہے۔ (جلد۱۶۔ص:۹۷)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی شان عبدیت:

فرمایا کہ حضرتؒ میں شان عبدیت بے حد غالب تھی۔ اپنے آپ کو فاسق فاجر سے بھی زیادہ برا سمجھتے تھے۔ نزولِ کامل حاصل تھا۔ ایسے شخص سے فیض ارشاد بہت زیادہ جاری ہوتا ہے۔ (ص:۱۰۸)

## آداب مہمانی و میزبانی:

ایک بار احقر کے یہاں حضرت کی دعوت تھی۔ حضرت کے ایک عزیز نے نوکر سے پانی اس طرح مانگا کہ پانی لاؤ۔ حضرت نے فوراً تنبیہ فرمائی کہ میزبان کے نوکروں سے اِس تحکم کے لہجہ میں پانی نہیں مانگنا چاہیے۔ بلکہ اخلاق کے ساتھ کہنا چاہیے کہ ذرا پانی دیجئے گا، تھوڑا پانی عنایت فرمائیے گا۔ (جلد۱۶۔ص:۱۴۴)

## قابل وظیفہ اشعار:

دوران درس مثنوی شریف میں فرمایا کہ یہ اشعار قابل وظیفہ بنانے کے ہیں ؎

یا غیاثی عند کل کربة     یا معاذی عند کل شدة

اے ہر تکلیف میں میرے مددگار!     اے ہر مصیبت میں میری جائے پناہ!

یا مجیبی عند کل دعوة     یا ملاذی عند کل محنة

اے ہر دعا کو قبول فرمانے والے!     اے ہر آزمائش میں میرے سہارے!

(جلد۱۶۔ص:۱۴۷)

## نسبت مع اللہ کی علت:

نسبت مع اللہ کی علت کسب نہیں ہوتی محض فضل ہے۔لیکن [نسبت حاصل کرنے کے لیے کوشش اور] کسب شرط ہے، جیسے وضوء کی شرط نماز ہے۔مگر اس کی علت نہیں۔ (جلد۱۶۔ص:۱۴۷)

## سلسلہ امدادیہ والوں کا خاتمہ عجیب وغریب ہوتا ہے:

ایک بار حضرتؒ کو مرزا علی نظیر بیگ صاحب کی اہلیہ نے اخیر وقت میں یاد کیا۔حضرت نے اطلاع ہوتے ہی باوجود نہایت درجہ قلتِ فرصت کے سفر کا تہیہ فرمایا۔پہنچتے ہی حضرت گھر کے اندر تشریف لے گئے۔ان خوش نصیب بی بی نے حضرت سے حسن خاتمہ کی دعا کی درخواست کی۔اور سورۂ یٰسین شریف پڑھوا کر سنی۔دوسرے دن نہایت شوق سے احوال آخرت سنے۔اور شب کو حضرت کے قیام ہی کے زمانہ میں انتقال فرما گئیں۔

یہ بی بی حضرت ہی سے بیعت بھی تھیں۔حضرت اطلاع حال سے ایک ہفتہ بعد تشریف لے گئے تھے۔اس میں حکمت حق سے یہ مصلحت نکلی کہ مریضہ کا انتقال حضرت ہی کے سامنے ہو گیا۔جو کہ مرحومہ کی عین تمنا تھی۔انھوں نے حضرت کے پہنچنے سے دو چار دن پہلے یہ خواب دیکھا تھا کہ ایک وسیع محل ہشت پہلو موتیوں کا ہے۔جس میں بہت سے لوگ جمع ہیں۔اسی میں ایک مینار تھا جس میں چراغ جل رہا تھا۔(غالبًا) اس مینار پر وہ چڑھ گئیں پھر آنکھ کھل گئی۔حضرت نے ان بی بی صاحبہ کے انتقال کے واقعات سے احقر کو اطلاع دے کر تحریر فرمایا کہ بفضلہٖ تعالیٰ یہ برکت ہے سلسلہ امدادیہ کی۔اکثر یہی دیکھا ہے کہ اس سلسلہ والوں کا خاتمہ عجیب وغریب ہوتا ہے۔

(جلد۱۶۔ص:۱۵۴)

## تواضع کی انتہاء:

الحمد للہ یہ مقبولیت عند اللہ کی علامات ہیں، ان سے امید ہوتی ہے کہ ان شاء اللہ میں مردود نہیں ہوں۔ایک صاحب کو حضرت سے اعتقاد ہوا اور گو ابھی بیعت بھی نہیں ہوئے لیکن حالت درست ہونے لگی۔احقر کے عرض کرنے پر حضرت نے فرمایا کہ یہ مقبولیتِ سلسلہ کی دلیل ہے۔اور جو سلسلہ

مقبول ہوتا ہے، اس سے جس قدر تعلق بڑھتا جاتا ہے، اسی قدر اعمال صالحہ کی توفیق ہوتی جاتی ہے۔

(جلد ۱۶۔ص: ۱۵۵)

## طالب کو مطلوب نہیں بنانا چاہیے:

حضرت اکثر فرمایا کرتے ہیں کہ طالب کو مطلوب نہیں بنانا چاہیے اس سے بجائے نفع کے نقصان ہے۔ دین کے معاملے میں ایک درجہ تک استغناء چاہیے۔

(جلد ۱۶۔ص: ۱۶۳۔)

## حضرت گنگوہی کی ذکی الحسی:

نابینائی کے بعد کا ذکر ہے کہ ایک بچہ دبے پاؤں آکر چپکے سے بیٹھ گیا۔ فرمانے لگے بچہ کا سانس اس جلسہ میں معلوم ہوتا ہے۔ ایک بار شیخ فضل حق کے لڑکے چپکے سے آبیٹھے۔ فرمایا کہ فضل حق کی بو آتی ہے۔ ایسا ہی حضرت حاجی صاحبؒ کا قصہ ہے کہ آپ کی خدمت میں مولوی معین الدین صاحب نے تھانہ بھون میں ایک ہرن شکار کر کے اس کی کھال بھیجی۔ جن کے ہاتھ بھیجی تھی ان کے حوالے سے مولوی صاحب نقل کرتے تھے کہ جب وہ کھال آپ کے روبرو رکھی گئی، تو یوں فرمایا کہ اس میں سے تو بوئے وطن آتی ہے۔ سو واقعی وہ تھانہ بھون کا ہرن تھا۔

حاجی اللہ رکھا خود بیان کرتے تھے اور وہ ہر کسی بزرگ کے معتقد نہ تھے اس لیے ان کی روایت بہت معتبر ہے، وہ کہتے تھے کہ جب میں مکہ معظّمہ گیا، تو حاضر خدمت ہوا۔ مجمع میں پاس جا کر ملنا خلاف ادب تھا۔ اس لیے چپکے سے جا کر الگ ایک کنارہ بیٹھ گیا، کہ مجمع متفرق ہونے کے بعد مل لوں گا۔ فوراً فرمایا کہ اس وقت بوئے وطن آتی ہے۔ کوئی تھانہ بھون کا تو اس مجلس میں نہیں ہے۔ اس وقت میں نے عرض کیا کہ میں ہوں۔ حضرت نے ان کو کہیں بچپن میں دیکھا ہو، باقی اس عمر میں تو بالکل نہیں پہچان سکتے تھے۔ حضرت نے ان کو سینے سے لگا لیا اور پوچھا کہ کس کے لڑکے ہو؟ میاں کہیں اس طرح بے ملے بیٹھ جایا کرتے ہیں؟ اطلاع تو کر دیتے۔ یہ قصہ وہ خود مجھ سے بیان کرتے تھے۔ (جلد ۱۶۔ص: ۱۷۱۔۱۷۲)

## ایک نیک طالب علم کا نماز میں استغراق:

میرے سامنے عشاء کی نماز میں ان کی ران میں سوا چبھ گیا۔لیکن کچھ خبر نہیں ہوئی۔نماز کے بعد احساس ہوا۔کہنے لگے کہ نہ جانے میرے کیا چبھ رہا ہے۔روشنی سے دیکھا گیا تو تمام پاجامہ خون سے تر تھا۔نماز میں اس قدر استغراق ہوتا تھا۔حالانکہ اس وقت بالکل بچے تھے،سترہ اٹھارہ برس کی عمر تھی۔ان سے اسی وقت میں خوارق و مکاشفات بہت کثرت سے ظاہر ہوتے تھے۔وہ اب بھی موجود ہیں بہت نیک متقی شخص ہیں۔ (جلد ۱۶۔ص:۱۷۴)

## ان پڑھ ہو کر بھی طبیعت کی تیزی:

فرمایا کہ صوفی محمد علی ہیں تو ان پڑھ لیکن بڑے تیز آدمی ہیں۔وعظ میں میں نے یہ قصہ بیان کیا تھا کہ شاہ ابوالمعالی صاحب کے ایک خادم روضۂ نبوی پر حاضر ہوئے،تو [ مکاشفہ میں ] حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ اپنے پیر سے ہمارا اسلام کہہ دینا۔اس کو دعوات عبدیت میں دیکھ کر فلاں مولوی مدعیِ اجتہاد نے اعتراض کیا ہے کہ یہ بالکل غلط ہے۔اگر ایسا ممکن ہوتا تو سارے شیعہ سنی وغیرہ کے قصے اسی طرح مزار شریف سے طے ہو جاتے۔صوفی صاحب نے ان کو یہ لکھ کر بھیجا ہے کہ پہلے آپ مجھے اس کا جواب دیں کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اژدہا ساحرین کے اژدہوں کو نگل گیا۔اگر کوئی یہ کہے کہ یہ بالکل غلط ہے،کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو وہ اژدہا فرعون ہی کو نہ نگل جاتا کہ سارا قصہ ہی پاک ہو جاتا۔اس کا آپ کیا جواب دیں گے؟ اور میں نے کہا کہ میرا کوئی مقصود [ جس کا وعظ میں بیان کیا،اس کی صحت تو ] اس قصہ پر موقوف نہیں۔وہ [ قصہ ] غلط ہی سہی۔ (جلد ۱۶۔ص:۱۷۵)

## کم سمجھ لوگوں کو تحقیقی دلائل سمجھ میں نہیں آتے ، نکتے اچھے لگتے ہیں:

فرمایا کہ کج طبیعت کج فہم ہمیشہ کج بات کو پسند کرتا ہے راست بات کو پسند نہیں کرتا۔میں نے ایک نئے تعلیم یافتہ کو کتے کے پالنے کی ممانعت کا یہ جواب دیا تھا کہ سب سے بڑی وجہ یہی ہے کہ خدا

اور رسول نے منع کیا ہے۔ لیکن یہ جواب تو ان کو پسند نہیں آیا۔ دوسرا جواب میں نے یہ دیا کہ کتے میں ایک عیب ایسا سخت ہے کہ جس نے اس کے سارے اوصاف کمال کو مٹا دیا، کہ وہ یہ کہ اس میں ''قومی ہمدردی'' نہیں ہوتی۔ اپنے ہم جنس کو دیکھ کر کس قدر برافروختہ ہو جاتا ہے؟ اس جواب پر وہ بہت خوش ہوئے تھے۔ حالانکہ یہ محض ایک لطیفہ تھا۔ دیکھئے تحقیقی جواب ان کو پسند نہ آیا۔ لطیفہ کو اس قدر پسند کیا۔

اسی موقعہ پر یا کسی اور موقعہ پر فرمایا کہ تحقیقی باتوں کی یہی شان ہوتی ہے کہ ان میں ظاہری آب و تاب نہیں ہوتی۔ حکیم محمود خاں اور حکیم عبدالمجید خاں کے نسخوں پر آج تک کسی کو وجد نہیں آیا۔ اور غالب اور مومن کے شعر سن کر کیسی واہ واہ ہوتی ہے۔ پھر دیکھ لیجئے ان دونوں میں کون سی چیز زیادہ قابل قدر ہے۔ (جلد ۱۶۔ ص: ۱۷۵)

## ایک ان پڑھ لیکن بابرکت عارف:

فرمایا کہ ایک ان پڑھ آدمی تھے، لیکن ایسی ایسی لطیف باتیں کیا کرتے تھے کہ سبحان اللہ! حاجی عبداللہ ان کا نام تھا۔ شین قاف بھی درست نہیں تھا۔ لیکن ایسی سمجھ کی باتیں کیا کرتے تھے کہ کیا کہوں؟ بہت ہی نیک آدمی تھے۔ انھوں نے مجھے ایک چوغہ بھیجا تھا۔ بھائی! جب میں اسے پہن لیتا ہوں تو جب تک اسے پہنے رہتا ہوں گناہ کا وسوسہ تک بھی نہیں ہوتا۔ بارہا آزمایا۔ مجھ سے انھوں نے مرید ہونے کو کہا، تو میں نے تو چپکے سے مرید کر لیا کہ جو پیر بنانے کے قابل ہو ایسا مرید کہاں ملے گا۔ ایسے دو چار بھی ہو گئے، تو قیامت میں ان شاء اللہ امید نجات کی ہوگی۔ مجھ سے ہزار لاکھ درجے اچھے ہیں۔

## تواضع وفنا کی انتہا:

پھر فرمایا کہ لاحول ولاقوۃ میں کیا چیز ہوں؟ یہ کہنا بھی بے ہودگی ہے کہ مجھ سے اچھے ہیں۔ اس کے تو یہ معنی ہوئے کہ گویا میں بھی کچھ اچھا ہوں۔ پھر فرمایا کہ ہمارے ملنے والوں میں ایک بزرگ اور اسی طرح کے ہیں، ملا شمس الدین۔ بالکل ان پڑھ مگر بزرگوں کی برکت سے ان میں خلوص کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔ مولوی اسی ناز میں ہیں کہ ہم قال وقیل خوب جانتے ہیں۔ اس

سے کیا ہوتا ہے مقصود اور ہی چیز ہے۔ (جلد ۱۶۔ص:۱۷۸)

## امراء سے از خود تعلق نہیں چاہیے:

فرمایا کہ میں امراء سے از خود تعلق نہیں پیدا کرتا۔ اگر وہ خود تعلق پیدا کریں تو اعراض بھی نہیں کرتا۔ امراء کو، اگر ان سے تعلق کی ابتداء کی جاوے، یوں خیال ہوتا ہے کہ کسی غرض سے ہم سے تعلق پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ غریبوں سے اکثر شیریں کلام سے بولیے تو نثار ہونے لگتے ہیں۔

(جلد۱۶۔ص:۱۸۳)

## آسان اصلاح:

میں کوئی مجاہدہ نہیں کراتا رات کو جگاتا نہیں کھانا پینا کم نہیں کراتا۔ بس تھوڑا سا ذکر بتلا دیتا ہوں اس کو دوام کے ساتھ کرے۔ اور معاصی کو بالکل چھوڑ دے۔ اور عادات کی اصلاح کرے۔ اور عادات کا بس خلاصہ یہ ہے کہ اس کا خیال رکھے کہ کسی کو اس کے کسی قول یا فعل سے کوئی تکلیف یا الجھن نہ ہو۔ اور اللہ تعالیٰ کے بھروسہ پر میں کہتا ہوں، کہ جو شخص اتنا کر لے گا وہ ہرگز محروم نہیں رہ سکتا۔ (جلد۱۶۔ص:۱۹۰)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی برکت:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ ہی کی بدولت حق واضح ہوا۔ حضرت حاجی صاحبؒ ہی کی بدولت یہ علم ہوا کہ شریعت ہی کی حقیقت کا نام درویشی ہے۔ جیسے کوئی حسین محبوب گھونگھٹ نکالے بیٹھی ہو، اگر کوئی اس کے گھونگھٹ کو اٹھا دے تب اس کے حسن و جمال کی کیفیت یہ ہو کہ جو دیکھ لے وہی اس پر نثار ہونے لگے۔ [یہ کیفیت ہو جاتی ہے سلوک و تصوف کی حقیقت جان کر]۔

(جلد۱۶۔ص:۱۹۸)

## حلاوت ذکر اللہ:

فرمایا کہ توکل شاہ صاحب مولانا رفیع الدین صاحب مہتمم مدرسہ دیو بند سے فرماتے تھے کہ مولوی جی! جب ذکر اللہ کرتا ہوں تو اللہ کی قسم منہ میٹھا ہو جاوے ہے۔ سچ مچ میٹھا ہو جاوے ہے۔

جیسے مٹھائی کھا کر۔ پھر [حضرتؒ نے] فرمایا ؎

اللہ اللہ ایں چہ شیریں است نام
شیر و شکر می شود جانم تمام

ہمارے حضرتؒ کے خادموں میں سے بھی ایک صاحب نے تحریر فرمایا تھا کہ ذکر کے وقت میرا منہ میٹھا ہو جاتا ہے، حضرت نے تحریر فرمایا کہ حلاوت معنویہ کا حلاوت حسیہ ہو جانا علامت ہے سرایت الذکر فی البدن کی جیسا کہ حدیث شریف میں ہے **اللھم اجعل فی قلبی نوراوفی لسانی نورا وفی لحمی نورا وفی دمی نورا الخ۔** (جلد ۱۶۔ص:۲۰۸)

## تعویذ لکھنے میں دشواری:

استفسار پر فرمایا کہ ذاکر شاغل کو تعویذوں کا استعمال جائز تو ہے، لیکن توکل کے خلاف ہے۔ حدیث شریف میں ہے **لا یسترقون وعلی ربھم یتو کلون** اس میں اثر کدورت کا زیادہ ہے۔ دوا کے اندر نہیں۔ بات یہ ہے کہ دوا کو دنیا سمجھتے ہیں۔ تعویذ کو دین۔ پھر دوا سے زیادہ تعویذ پر اتکال [بھروسہ] ہوتا ہے۔ لوگ تعویذ لکھواتے ہیں، لکھ دیتا ہوں مگر میرا جی نہیں چاہتا۔ اور یوں لکھنے کو لکھ دیتا ہوں، لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کسی نے بہت ہی تکلیف پہنچائی۔ لکھنے میں ہاتھ تو آگے کو چلتا ہے قلب پیچھے کو ہٹتا ہے۔ بڑی کشاکشی سے تعویذ لکھتا ہوں، دلجوئی کے لیے لکھ دیتا ہوں۔

(جلد ۱۶۔ص:۲۱۵)

## درویشی یا تصوف کی اصل حقیقت:

درویشی کی حقیقت فقط سہولتِ طاعت و دوام ذکر ہے۔ نہ بے خودی ہے۔ ایک سلسلۂ کلام میں ارشاد فرمایا:] درویشی کی حقیقت یہ ہے کہ حق تعالیٰ کے ساتھ دل کو ایک لگاؤ پیدا ہو جاوے۔ اور اس کی ایسی لولگ جائے، جس سے طاعت میں سہولت ہو اور ہر دم اس کی یاد رہنے لگے۔ جیسے محبوب کے ہر حکم کی تعمیل آسان ہو جاتی ہے۔ اور اس کی یاد ہر وقت دل میں بسی رہتی ہے۔

(جلد ۱۶۔ص:۲۲۱۔۲۲۶)

## قبر پر پڑھنے کی چند سورتیں:

استفسار پر فرمایا کہ کسی قبر پر فاتحہ پڑھنے میں چند سورتیں جن کی خاص فضیلتیں آئی ہیں، ان کو پڑھتا ہوں مثلاً الحمد شریف۔قل ہو اللہ (اکثر ۱۲ مرتبہ کیونکہ ایک روایت میں بارہ مرتبہ پڑھنے کی خاص فضیلت آئی ہے) الھٰکم التکاثر، اذا زلزلت، سورۃ الملک، سورہ یٰسین، قل یا أیھا الکفرون، قل اعوذ برب الفلق،قل اعوذ برب الناس. فرمایا کہ قبلہ کی طرف پشت کر کے فاتحہ پڑھنا چاہیے تا کہ مردہ کا مواجہہ ہو۔ (جلد ۱۶۔ص:۲۳۱)

## عمارت بنانے کی مشکلات:

عمارت میں مشغولی بھی بہت ہوتی ہے۔ روپیہ بھی بہت صرف ہوتا ہے اور بہت دن تک سلسلہ جاری رہتا ہے، دماغ بھی صرف ہوتا ہے۔[یعنی بس ضرورت ہی کی عمارت بنوانی چاہیے]۔ (جلد ۱۶۔ص:۲۳۲)

## صالحین کے جوار میں دفن ہونے کا نفع:

اچھے پڑوس سے بھی مردہ کو نفع ہوتا ہے۔صالحین کے جوار میں دفن ہونے سے نفع ہوتا ہے۔

(جلد ۱۶۔ص:۲۳۲)

## حضرت حاجیؒ کے یہاں تسلی بہت تھی:

جھنجھانہ میں [حضرت حکیم الامتؒ کا] جو وعظ شب کو ہوا تھا، اس میں تصوف کو نہایت ہی سہل کر کے دکھلایا تھا۔عرض کیا گیا کہ اب اس سے بھی زیادہ کوئی سہل کر سکتا ہے۔حضور نے ثابت کر دیا کہ کسی قسم کی تکلیف ہی نہیں۔اور جو چند روز کی تکلیف ہے، وہ دراصل تکلیف نہیں محض صورت تکلیف ہے۔اور یہ محض شاعری نہیں بلکہ سچی بات ہے۔فرمایا کہ جی واقعی شاعری نہیں ہے، بلکہ سچی بات ہے۔ یہ سب حضرت حاجی صاحبؒ کا طفیل ہے۔پیر ہی ایسے ملے تھے، انھوں نے کبھی محنت وغیرہ کرائی ہی نہیں۔اور جتنی بڑی بھی کوئی شکایت پیش کی، یہی فرمایا کہ اجی یہ بھی نہیں۔حضرت

کے یہاں بہت ہی تسلی تھی۔ (جلد۱۶۔ص:۲۳۹)

## دعا ضرور قبول ہوتی ہے:

میں تو سچ کہتا ہوں، جو دعا دل سے کی، کبھی نہیں یاد کہ وہ قبول نہ ہوئی۔ ضرور قبول ہوتی ہے۔ اگر کوئی دعا قبول نہیں ہوتی، تو اس میں اپنی کوتاہی ہوتی ہے۔ میں نے تو ہمیشہ تجربہ کیا ہے۔

(جلد۱۶۔ص:۲۴۴)

## آپ کپڑے میلے کر ڈالتے ہیں، دھوبی انہیں دھو دیتا ہے:

ایک بار احقر نے عرض کیا کہ حضرت جو کچھ باطنی صفائی حضور کی صحبت سے لے کر جاتا ہوں مکروہاتِ دنیا میں پہنچ کر پھر سب غتربود ہو جاتی ہے، فوراً فرمایا کہ جی! کیا مضایقہ ہے؟ آپ اپنے کپڑے میلے کر ڈالتے ہیں، دھوبی انہیں دھو دیتا ہے۔ آپ پھر میلے کر ڈالتے ہیں دھوبی انہیں پھر دھو دیتا ہے۔ (جلد۱۶۔ص:۲۵۰)

## ناجائز نوکری میں مبتلا شخص کیا کرے:

...اکثر فرمایا کہ اگر کوئی شخص ناجائز نوکری میں مبتلا ہو، تو اس کو یک لخت ملازمت ترک نہ کر دینا چاہیے۔ بلکہ کسی اور ذریعہ معاش کے فکر میں رہے۔ اور جب کوئی حلال ذریعہ میسر آجائے فوراً چھوڑ دے۔ اس سے پہلے ایسا ہرگز نہ کرے۔ کیونکہ اب تو ایک ہی بلا میں مبتلا ہے، جب کوئی ذریعۂ معاش نہ رہے گا، تو سینکڑوں بلاؤں میں مبتلا ہو جائے گا۔ (جلد۱۶۔ص:۲۵۳)

## قہر خداوندی کی علامت:

فرمایا کہ جب خدا کا قہر ہوتا ہے معصیت پر افسوس بھی نہیں ہوتا۔ یہ بھی قہر کی علامت ہے۔ چنانچہ ابلیس کو افسوس بھی اپنی مردودیت پر نہیں ہوا۔ احقر نے عرض کیا تھا کہ اس کو اپنی مردودیت کا افسوس تو ہوتا ہوگا۔ ہنس کر فرمایا کیا خبر؟ کبھی ہمارے سامنے ذکر نہیں آیا۔ پھر فرمایا اجی بڑا بدمعاش ہے۔ اس کو افسوس بھی نہیں ہوتا۔ (جلد۱۶۔ص:۲۵۵)

## ملکیت میں زیادہ چیزوں کا ہونا گراں ہوتا ہے:

فرمایا کہ کیا کہوں مجھے اموال کی بابت دعا کی توفیق بہت کم ہوتی ہے۔ یہ بھی ایک کمی کی بات ہے۔ ایک مرتبہ اعظم گڑھ کا سفر ہوا تھا۔ اس میں فتوحات [یعنی ہدایا] سے ایک ہزار روپیہ جمع ہو گیا۔ میرے اوپر اتنے روپیہ کا رکھنا بار ہو گیا۔ کیا کہوں؟ ضعفِ قلب ہے۔ زیادہ چیزوں کا مِلک میں ہونا بھی گراں ہوتا ہے۔ میں نے پانچ سو کی سونے کی چوڑیاں گھر کے لوگوں کو بنوا دیں۔ اور پانچ سو ان کو نقد دیا۔ اس میں ایک مصلحت تھی وہ یہ کہ میں نے اپنا مکان گھر کے لوگوں کو مہر میں دے دیا ہے۔ ان سے تو ظاہر نہیں کیا، لیکن بجائے کرایہ کے میں نے وہ چوڑیاں بنوا دیں۔ کیونکہ میں ان کے مکان میں رہتا ہوں۔ ھل جزاء الاحسان الا الاحسان'' اس خدا کی بندی نے وہ بھی [راہ خیر میں] صرف کر ڈالے۔ (جلد۱۶۔ص:۲۶۲)

## بے ضرورت مخلوق سے اختلاط خرابیوں کی جڑ ہے:

[کسی سفر سے] تشریف لائے تو ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضور کے تشریف لے جانے کے بعد یہاں رونق ہی نہیں رہتی۔ بالکل سونا سونا معلوم ہونے لگتا ہے۔ فرمایا کہ جی میں خود کہیں جانے سے گھبراتا ہوں۔ اور اگر کہیں جانا پڑتا ہے، تو جہاں تک ہوسکتا ہے جلد واپس آ جاتا ہوں۔ میرا جی نہیں لگتا ہے۔ حضرت بارہا فرما چکے ہیں کہ میں نے بہت سفر کئے ہیں۔ سبھی جگہ گیا ہوں۔ لیکن جو سکون اور جمعیت اس مقام پر دیکھی کہیں نہیں پائی۔ اس مسجد میں بہت عرصہ سے بزرگ رہتے چلے آئے ہیں۔ اس زمانہ میں یہ دکانِ معرفت مشہور تھی۔ اخیر زمانہ میں سب سے زیادہ برکت ہمارے حضرت حاجی صاحبؒ کے قیام کی وجہ سے ہوگئی۔ رات دن ذکر اللہ ہوتا تھا۔ یہاں کی اینٹ اینٹ ذکر سے آشنا ہوگئی ہے۔ حضرت حاجی صاحبؒ رات رات بھر روتے ہوئے اور اس شعر کو پڑھتے ہوئے گذار دیتے تھے:

اے خدا ایں بندہ را رسوا مکن ☆ گر بدم ہم سر من پیدا مکن

(جلد۱۶۔ص:۲۶۶)

# انتخابات ملفوظات حکیم الامت

## جلد۔ ۱۷

## سلسلۂ حسن العزیز (جلد اول حصۂ دوم)

### لطائف پر محنت کا طریقہ:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ فرماتے تھے کہ ایک لطیفہ بھی منور ہو جائے تو اس کے ذریعہ سے سب لطائف منور ہو جاتے ہیں۔ پھر ہمارے حضرت مولانا نے فرمایا کہ مشائخ سب لطائف کا تصفیہ کرتے ہیں۔ حضرت حاجی صاحب کے یہاں جیسا کہ حدیث میں ہے **ان فی الجسد مضغة اذا اصلحت صلح الجسد کله الا وھی القلب** ۔ زیادہ اہتمام قلب کا تھا۔ فرمایا کرتے تھے کہ ذکر کے وقت قلب پر توجہ رکھنی چاہیے۔ جب قلب پر نورانیت ہوگی سب لطائف منور ہو جائیں گے۔ پھر فرمایا کہ جو لوگ کام کر رہے ہیں ان کو تو اس کا مشاہدہ ہے جس سے حضرت کی تحقیق کی قدر ہوتی ہے کہ کیسے محقق تھے۔ لطائف کے بعض ذاکرین کو ایسا منتشر دیکھا ہے کہ ایک لطیفہ سے فارغ ہو کر دوسرے میں لگے اول میں ضعف آ گیا اس کی خبر لی تو دوسرا ضعیف ہو گیا۔ (جلد ۱۷ ص: ۲۳)

### مشورہ شدہ بات میں ترمیم کا طریقہ:

جو بات مشورہ سے طے کرتا ہوں، اس میں ترمیم بھی بلا اطلاع مشورہ والوں کے نہیں کرتا۔

### اصلاح و ترقی کی دُھن کی تاثیر:

میں نے کبھی مجاہدے نہیں کیے کبھی یاد نہیں کہ سال بھر بھی میں نے پوری بارہ تسبیح کبھی پڑھی ہو۔

حضرت حاجی صاحبؒ کی توجہ اور نیز قلب میں اس دُھن کے ہر وقت بسے رہنے سے حاصل ہوا جو کچھ ہوا۔ پھر فرمایا کہ خیر حاصل تو کیا ہوا؟ لیکن ان شاء اللہ امید ہے کہ مردود یت تو نہ ہوگی۔ (جلد ۷ اص:۳۶)

## الوانِ نسبت:

فرمایا: نسبت کے بہت الوان ہیں، مثلاً نسبت خشیت، نسبتِ ہیبت، نسبتِ شوق، نسبتِ محبوبیت وغیرہ۔ [توضیح: نسبت کہتے ہیں اللہ تعالیٰ سے خصوصی تعلق کو۔ کسی پر اس تعلق میں شوق کا رنگ غالب ہوتا ہے، کسی پر محبت کا، کسی پر ہیبت کا، کسی پر خشیت کا، یہ الگ الگ رنگ ہیں]۔ (جلد ۷ اص:۳۹)

## بزرگوں میں دیکھنے کی بات:

اصل چیز یہ ہے کہ حضورﷺ سے کس درجہ مناسبت ہے؟ اور مناسبت بھی بے ساختگی اور پختگی کے ساتھ۔ یوں دو چار دن کو تو سب بن سکتے ہیں۔ بس بڑی بات یہ ہے۔ (جلد ۷ اص:۴۲)

## اولیاء اللہ کی حفاظت:

فرمایا کہ اولیاء اللہ معصوم تو نہیں ہوتے۔ محفوظ ہوتے ہیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ گناہوں سے ان کی حفاظت فرماتا رہتا ہے۔ (جلد ۷ اص:۴۲)

## میرے یہاں امید کے مضامین بہت ہیں:

فرمایا کہ میرے مواعظ میں امید کے مضامین بہت ہوتے ہیں۔ ترہیب بہت کم ہوتی ہے۔ میری زیادہ غرض یہ ہوتی ہے کہ لوگوں کا لگاؤ اور محبت حق تعالیٰ سے پیدا ہو جائے۔ گو خیال ہوتا ہے کہ معصیت پر جرأت نہ ہو جائے۔ لیکن لگاؤ اور محبت اگر پیدا ہو جائے تو معصیت ہو ہی نہیں سکتی۔ یہ حضرت حاجی صاحبؒ کا طریق ہے۔ وہاں بس تسلی ہی تسلی تھی۔ کسی حال میں مایوس نہ ہونے دیتے تھے۔ یوں فرماتے تھے کہ ہم لوگ عبد احسانی ہیں۔ احسان اور لطف کے بندے ہیں۔ جب تک آرام اور آسائش میں ہیں، تب تو عقائد بھی درست ہیں۔ اور تھوڑا بہت نماز روزہ بھی ہے۔ اور جہاں کوئی مصیبت پڑی، بس سب رخصت! اس لیے ہمیشہ حتی الامکان اپنے آپ کو مباح آرام میں رکھنا چاہیے۔ پانی جب پیے نہایت ٹھنڈا، تاکہ ہر بن مو سے الحمد للہ نکلے۔ ورنہ گرم پانی پی کر

زبان تو الحمد للہ کہے گی لیکن دل شریک نہ ہوگا۔

پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ ایسا شخص میرے دیکھنے میں نہیں آیا نہ آئندہ امید ہے۔ حضرت مولانا مظفر حسین صاحب جن کا تقوی مشہور ومعروف ہے، ان کا مقولہ قاری محمد علی خاں صاحب جلال آبادی سے میں نے سنا ہے یہ فرمایا کرتے تھے کہ حضرت حاجی صاحبؒ سلف صالحین میں سے ہیں۔ یہ حق تعالٰی کی رحمت ہے کہ اس زمانے میں پیدا ہوئے۔ یہ بہت بڑی شہادت حضرت حاجی صاحبؒ کے کمال کی ہے کہ ایسے اکابر کی نظر میں حضرت کی اس قدر وقعت تھی۔ (جلد ۷ اص: ۴۴)

## قلبی سکون بڑی قیمتی چیز ہے:

حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ جہاں تک ہو سکے جمعیت [سکون] کو ہاتھ سے نہ جانے دے۔ یہاں تک کہ چار پیسے اگر کسی کے پاس ہوں تو ان کو جمع رکھے۔ برباد نہ کرے تاکہ قلب کو جمعیت رہے۔ بے احتیاطیوں سے مرضوں کا ہجوم نہ ہونے دو۔ ایسی دلیری اور حق گوئی بھی نہ کرو کہ لوگ دشمن ہو جائیں اور قلب کو مشوّش کریں۔ غرض حضرت حاجی صاحبؒ کے یہاں اس کا بہت ہی اہتمام تھا کہ جمعیت ہو۔ اس لفظ کو بہت فرمایا کرتے تھے کہ جمعیت بڑی چیز ہے۔ (جلد ۷ اص: ۵۵)

## اگر طلب صادق ہو تو بیعت کرنے میں کوئی تکلف نہیں:

حضرت! کہنے کی تو بات نہیں، لیکن میرے یہاں کون سی بات چھپی ہوئی ہے۔ بعضے شخص ایسا آتا ہے کہ اس کو دیکھتے ہی خود جی چاہتا ہے کہ اس سے کہیں تم ہم سے بیعت کرلو۔ جب اس سے باتیں ہوتی ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ خود سر سے پیر تک طلب میں غرق ہے۔ دیکھیے! جان نہ پہچان ایک بالکل اجنبی شخص، پہلی ملاقات، لیکن خود جی چاہتا ہے کہ یہ ہم سے بیعت کی درخواست کرے۔ ویسے خود کہنے میں کہ تم ہم سے مرید ہو جاؤ شرم آتی ہے کیونکہ عرف کے خلاف ہے اور طریق کی بدنامی بھی ہے۔...... پھر فرمایا کہ اگر طلب صادق دیکھ کر کہہ ہی دے کہ تم ہم سے مرید ہو جاؤ، تو کیا حرج ہے؟ لیکن پھر بھی یہ اس لیے مناسب نہیں کہ شاید اپنا یہ خیال کہ یہ طلب صادق ہے غلط ہو۔ تو جناب طلب وہ چیز ہے کہ خود اس کی طرف کشش ہوتی ہے۔

ایک بار اسی قسم کی گفتگو تھی، فرمایا کہ جس کسی کی بابت مجھے یہ تمنا ہوئی کہ یہ درخواست بیعت کی کرے، اس نے ضرور مجھ سے بیعت کی درخواست کی۔ جس کا خیال ایک سیکنڈ کے لیے بھی قلب میں آ گیا، خواہ بالکل سرسری اور گزرتا ہوا ہی ہو، لیکن تھوڑے دن بعد کیا دیکھتا ہوں کہ چلے آ رہے ہیں۔ کبھی اس کے خلاف نہیں ہوا۔ ایسا شخص جب بیعت کے لیے کہتا ہے فوراً کر لیتا ہوں کہ خدا نے منھ مانگا بھیجا ہے۔ اس سے نخرے نہیں کرنا چاہیے۔ (جلد ۷ اص:۶۲)

## گھر کے انتظام کے بارے میں قیمتی مشورہ:

فرمایا کہ فتوی تو نہیں دیتا لیکن مشورہ ضرور دوں گا کہ گھر کا انتظام بیوی کے ہاتھ میں رکھنا چاہیے، یا خود اپنے ہاتھ میں۔ اوروں کے ہاتھ میں نہیں ہونا چاہیے۔ چاہے وہ بھائی ہو یا بہن ہو، یا ماں باپ ہی کیوں نہ ہوں۔ اس سے بیوی کی بڑی دل شکنی ہوتی ہے۔ یا تو خاوند اپنے ہاتھ میں خرچ رکھے۔ ورنہ اور رشتہ داروں میں سب سے زیادہ مستحق بیوی ہے۔ بیوی کا صرف یہی حق نہیں کہ اس کو کھانا کپڑا دے دیا۔ بلکہ اس کی دلجوئی بھی ضروری ہے۔ (جلد ۷ اص:۶۶)

## اللہ تعالیٰ توکل کیسے پیدا فرماتے ہیں؟

دورانِ درس مثنوی میں فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ کی عنایت ہوتی ہے، خود اس پر ایسے واقعات ڈالتے ہیں، جن سے اسباب کی تاثیر کی نفی ہوتی ہے۔ (جلد ۷ اص:۸۶)

## مناظرے کے بارے میں حضرت کا ذوق:

آریوں کو جو قوت ہوئی اکثر کی رائے ہے کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ علماء ان کے جوابات دینے کی طرف متوجہ ہوئے۔ ان کے مقابلے کے لیے تو عوام ہی مناسب تھے۔ کیونکہ عالم کو تو یہ بھی لحاظ رہتا ہے کہ کوئی ایسی ویسی کچی بات منھ سے نہ نکلے۔

ایک مولوی صاحب سے کسی نے کہا کہ داڑھی رکھنے کا حکم قرآن مجید میں دکھلا دو انہوں نے یہ آیت پڑھی ﴿لاتاخذ بلحیتی﴾ اور کہا کہ دیکھو اگر ہارون علیہ السلام کے داڑھی نہ ہوتی تو موسیٰ علیہ السلام پکڑتے کہاں سے۔ اس سے ثابت ہوا کہ ان کے داڑھی تھی۔ میں نے ان مولوی صاحب سے کہا کہ مولانا اگر وہ یہ کہتا کہ اس سے داڑھی کا صرف وجود ثابت ہوا، وجود کا کون انکار کرتا

ہے وجوب تو ثابت نہ ہوا۔ وجوب ثابت کرو، تو آپ کے پاس کیا جواب تھا؟ مولوی صاحب بولے اجی اس میں اتنی سمجھ کہاں تھی وہ یہ سوال کرتا۔ پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ ہمیں تو خدا جانے کچی بات کہتے شرم آتی ہے۔ ایسا شخص جو کچی بات کہنے سے شرمائے جاہلوں سے یا ہٹ دھرموں سے مقابلہ کب کرسکتا ہے۔ ایسوں کے مقابلہ کے لیے ایسا ہی [منہ زور، دبنگ] شخص چاہیے۔

ایک گنوار نے کسی عیسائی سے پوچھا کہ عیسیٰ خدا کا بیٹا ہے؟ اس نے کہا ہاں، اس نے پوچھا اور بھی کوئی بیٹا ہے؟ کہا: نہیں۔ اس نے کہا تیرے خدا سے تو (نعوذ باللہ) میں ہی اچھا ہوں۔ دیکھ میری تھوڑی سی عمر میں بیس لڑکے ہو چکے ہیں۔ معلوم ہوا کہ تیرا خدا کچھ بھی نہیں، بہت ہی کمزور ہے۔ سب لوگ کہنے لگے: واہ بھائی! خوب کہی، پادری کو ہرا دیا۔ ایسے جاہلوں کی قدر ہوتی ہے مناظروں میں۔

...بس یہ چاہیے کہ جب اہل باطل بکیں، تو اپنی [حق بات اور اپنی دعوت] الگ کہنے لگیں۔ زیادہ اچھا طریقہ یہی ہے۔ انبیاء کا یہی طریقہ ہے۔ کفار کے جواب میں اتنی مشغولی نہیں کرتے تھے۔ حق کا تو اعادہ بار بار کرتے تھے، جواب کے زیادہ درپے نہیں ہوتے تھے۔ اس سے زیادہ نفع ہوا۔ مجھے طالب علمی ہی کے زمانہ میں یہ تجربہ ہو گیا تھا۔ اور بجائے مناظرہ کے میں یہ کرتا تھا کہ عیسائیوں کے مقابلہ میں اپنا وعظ دوسری طرف کھڑے ہو کر کہنے لگتا تھا۔ اس سے بہت نفع ہوتا تھا۔ مناظرہ سے مجھے کو سخت نفرت ہے۔ [مگر کبھی بدرجۂ مجبوری اہل حق کو کرنا پڑا بھی ہے، لیکن وہ بس مجبوری کی حد تک ہی رہنا چاہیے]۔

مراد آباد میں کسی صاحب سے مناظرہ کرنے کے لیے ٹھہرالیا۔ میرے پاس خط آیا۔ میں نے انکار لکھ بھیجا۔ لیکن ایک بار مراد آباد ایسے ہی قصہ میں جانا پڑا۔ مگر اللہ جانے اس قدر نفرت [یعنی طبیعت کو ابا اور بیزاری] ہوئی کہ مجھے منہ دکھلاتے ہوئے شرم آتی تھی، کہ اگر کوئی پوچھے کہ کیوں آئے ہو تو کیا کہوں؟ یوں کہوں کہ مناظرہ کے لیے آیا ہوں، تو لاحول ولا قوۃ بڑی نامعقول حرکت ہے۔ مگر خیر مناظرہ نہیں ہوا۔ پھر وعظ وغیرہ ہوا۔ اس سے نفع ہوا۔ جس روز تاریخ مناظرہ کی تھی اِس قدر چرچا تھا کہ ہندو بھی آپس میں کہتے تھے کہ وہاں شاہی مسجد میں چلو، مولویوں کی لڑائی ہو رہی ہے۔

ایسی شرم آئی کہ لا الہ الا اللہ۔ ایسی ذلت مناظروں میں ہے۔ صاحب! مجھے تو بہت ہی ناپسند ہیں۔

[اہل دل علماء کو مناظروں سے صاف روحانی نقصان اور اپنی نسبت مع اللہ میں حجاب محسوس ہوتا ہے۔ حضرت مولانا منظور نعمانیؒ جوانی میں زبردست مناظر تھے، مگر بس چند سالوں ہی میں اس مشغلہ کو ترک کر دیا۔ ان چند سالوں کے تجربہ نے اس حقیقت کا بھی خوب احساس کرا دیا کہ عوام کے عقائد و اعمال کی اصلاح کا صحیح اور نتیجہ خیز راستہ باطل پرستوں سے مناظرہ نہیں بلکہ ان کی دردمندانہ اور لگاتار تعلیم و تربیت ہے۔ پھر مناظروں سے طبیعت ایسی بیزار ہوئی کہ اس سلسلے کی اپنی تصنیفات تک سے اعتنا باقی نہیں رہا۔ چنانچہ بیشتر رسائل ضائع ہو گئے۔ (اگرچہ بعد میں فرماتے تھے کہ وہ چیزیں محفوظ رہتیں تو ایک علمی سرمایہ کے طور پر لوگوں کے کام آتیں)۔ یہاں تک کہ اس دور میں جب ابھی بس مناظروں کے ترک کا بس فیصلہ کیا تھا اور اس کا عمومی اعلان بھی نہیں ہوا تھا، دو بڑے عالی نسبت بزرگوں کی دعوت بھی بڑی مشکل سے قبول کی۔ یہ بزرگ تھے حضرت مولانا حسین علی نقشبندیؒ (واں بھچراں ضلع میاں والی) جو متحدہ پنجاب کے زبردست داعی توحید ہوئے ہیں، حضرت گنگوہی کے سلسلۂ اصلاح عقائد و رد بدعت کے اس علاقہ کے امام تھے، ان کی یہ دعوت اپنی سفارشی تحریر کے ساتھ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ نے بھیجی تھی۔ ان دونوں بزرگوں کے عالی مقام کے احترام میں یہ آخری مناظرہ تھا۔ جو ۱۹۳۶ء میں ہوا تھا۔ حضرت نعمانی بھی مناظروں سے اسی قلبی کبیدگی و افسردگی اور توجہ الی اللہ میں نقصان کا تذکرہ فرماتے تھے جس کا حضرت حکیم الامتؒ نے بیان فرمایا ہے۔ ہمارے جدید فضلاء مدارس میں مناظروں سے جو غیر ضروری شغف پیدا ہو گیا ہے، اور جس میں (بڑے ادب اور افسوس کے ساتھ عرض ہے کہ) ہمارے ان بڑوں کے توجہ نہ دلانے کا بھی دخل ہے، جن کی نگاہ کسی وجہ سے اس کے دینی نقصان، اخلاقی مفاسد اور اجتماعی انتشار کی طرف مبذول نہیں ہو رہی ہے۔ اس عاجز مرتب نے اسی صورت حال کی وجہ سے حکیم الامتؒ کے اس ملفوظ کو بطولہ نقل بھی کیا اور درمیان میں یہ سطریں بطور توضیح تحریر بھی کیں۔ یحییٰ]

مولانا محمد قاسم صاحبؒ بھی بہت نفور تھے۔ مسلمانوں سے بالکل مناظرہ نہیں کرتے تھے۔ ہاں! کفار سے کرتے تھے۔ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کے پاس ایک شخص نے ایک سوال لکھ کر

بھیجا۔ مولانا نے مجھ سے جواب لکھوا دیا۔ اس نے جواب پر پھر اعتراض لکھا۔ میں نے اس کا جواب لکھنا چاہا۔ مولانا نے فرمایا کہ جواب لکھنے کی ضرورت نہیں۔ یہ لکھ دو کہ ہم مرغان جنگی نہیں ہیں۔ ہمیں لڑنے کی فرصت نہیں۔ کسی اور جگہ سے جواب منگا لو۔ میں نے عرض بھی کیا کہ حضرت کچھ تو جواب لکھ دوں۔ فرمایا: نہیں جی، واہیات بات ہے۔ کیوں وقت ضائع کیا جائے؟ پھر ہمارے حضرت [تھانویؒ] نے فرمایا کہ اُس وقت تو سمجھ میں نہیں آیا تھا۔ اب قدر معلوم ہوتی ہے کہ کیا بات تھی! واقعی وقت بہت خراب ہوتا ہے۔ اور دل بھی خراب ہوتا ہے۔

...البتہ جہاں متردّدین کے شبہات کے ارتفاع کی بجز اس کے کوئی صورت ہی نہ ہو، وہاں مضایقہ ہی نہیں۔ (جلد ۷ اص: ۸۹۔۹۱)

## غرباء کے پیسے میں برکت اور رونق:

فرمایا کہ میں تو امراء کو مشورہ دیا کرتا ہوں کہ اگر تم کسی نیک کام میں روپیہ لگاؤ تو اگر برکت چاہتے ہو تو، غرباء کے بھی دو چار پیسے شامل کر لیا کرو۔ اگر ویسے نہ ہو تو مانگ ہی کر شامل کر لیا کرو۔ میں اس کی نظیر بتلایا کرتا ہوں کہ دیکھ لو۔ جہاں خالص امراء کے مدرسے ہیں، وہاں دیکھ لو کہ کیا نور برس رہا ہے کہ وہاں سے ایک عالم بھی نہیں نکلا۔ اور ایک سہارنپور کا مدرسہ ہے اور دیوبند کا مدرسہ ہے۔ جہاں دیکھ لو کیسی رونق ہے۔ اگر امراء یہ کہیں کہ وہاں بھی ہمارے ہی پیسہ سے رونق ہے تو اچھا جہاں تمہارا خالص پیسہ ہے وہاں رونق کیوں نہیں؟ معلوم ہوا کہ یہ سب غرباء کے پیسہ کی برکت ہے۔

میں نے یہ مضمون ایک خاص موقعہ کے وعظ میں کہا تھا۔ اس کا واقعہ یہ ہے کہ ایک مدرسہ میں ایک مسجد ایک ریاست کی جاگیردار رئیسہ نے بنوائی ہے۔ اس کے افتتاح کا جلسہ رئیسہ نے کرایا تھا۔ اور خود بھی تشریف لائی تھیں۔ انہیں نے مہتمم صاحب کو لکھا تھا کہ آپ اپنے مدرسہ کے سرپرستوں کو جمع کر لیجیے گا۔ مہتمم صاحب نے مجھے لکھا۔ مجھے نہایت ناگوار ہوا۔ میں نے لکھا کہ میں ہرگز نہیں آؤں گا۔ اگر ہم اس ریاست میں کسی کو لکھ بھیجیں کہ ہم فلاں تاریخ وہاں آئیں گے، فلاں رئیسہ کو کہہ دینا کہ ہم سے فلاں جگہ ملیں، تو کیا پسند کریں گی؟ پھر ان میں کیا چیز زیادہ ہے؟ مہتمم صاحب نے لکھا کہ یہ تو ان کے کارندہ کی بے تمیزی ہے، کہ ایسا مضمون لکھ دیا۔ میں نے لکھ دیا کہ ایسا کارندہ رکھنا

بھی محلِّ شکایت ہے۔ میں نے لکھ دیا کہ بات یہ ہے کہ میں ان کے بلانے سے اس ذلت کے ساتھ نہیں آؤں گا۔ اگر بلاتی ہیں تو استقبال کا سامان کریں، اول منظوری لیں۔

لیکن ہاں آپ کے بلانے سے آؤں گا۔ اور جوتیاں چٹخاتے ہوئے آؤں گا۔ ننگے پاؤں آؤں گا۔ لیکن ان سے نہ ملوں گا۔ پھر میں مدرسہ کی طرف سے بلانے پر پہنچ گیا۔ اور اسٹیشن سے پیدل ہی مدرسہ پہنچا۔ وہ اینٹھ مروڑ تو امیروں کے مقابلہ میں تھی۔ میں نے وہاں وعظ کہا۔ اور اس میں بجائے شکریہ وغیرہ کے یہی کہا کہ امراء کے پیسے میں جو برکت ہے تو غرباء ہی کے پیسے شامل ہونے سے ہے، امراء کو احسان مند ہونا چاہیے غرباء کا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ بعد وعظ کہیں حضرات مدرسہ اصرار نہ کریں ان رئیسہ سے ملنے کا۔ اس لیے میں وعظ کہہ کر سیدھا اسٹیشن پہنچ گیا۔ ان رئیسہ نے مٹھائی بھی تقسیم کی تھی۔ مجھے مٹھائی اسٹیشن پر بھیجی۔ اور کہلا بھیجا کہ اس میں شبہہ نہ کیجیے، یہ میرا حصہ ہے۔ میں نے دعا کی۔ بیچاری بہت دیندار اور نیک بخت ہیں۔ مگر حضرات امراء کے ساتھ یوں ہی کرنا چاہیے۔ (جلد ۷ اص: ۹۱۔۹۲)

## غریب کی خاطر داری:

بارہا فرمایا ہے کہ خوشامد کرانے کی غرض سے انکار تو نہیں کیا کرتا۔ بلکہ خواہ کوئی کیسے ہی معمولی طور سے کہے، میں جلدی انکار نہیں کرتا۔ بلکہ اچھی طرح سوچنے کے بعد جب فرصت نہیں دیکھتا، تب انکار کرتا ہوں۔ نہ میرے اوپر اس کا کچھ اثر ہوتا ہے کہ خاص طور سے بلانے کے لیے کوئی آدمی بھیجا جائے۔

...ایک غریب سے جو لینے کی غرض سے آئے تھے، مفصل طور پر اپنے عذرات بیان کر کے فرمایا کہ میں نے اس لیے مفصل گفتگو کی ہے، کہ تمھیں یہ خیال نہ ہو کہ ہم غریب تھے، اس لیے انکار کر دیا۔ اگر کوئی امیر ہوتا تو اتنا بھی نہ کہتا، سیدھی بات کہہ دیتا کہ فرصت نہیں۔ (جلد ۷ اص: ۱۱۵۔۱۱۶)

## مقدمہ کے لیے وظیفہ:

حضرت نے مقدمہ کے لیے فرمایا کہ یا حفیظ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھا کرو، اول آخر درود شریف اور ویسے بھی ہر وقت یا حفیظ کی کثرت رکھا کرو۔ پھر گھر جانے کے لیے اٹھے، تو چلتے میں پوچھا کہ کیا مقدمہ ہے؟ اس نے کہا کہ خود میں نے دائر کیا ہے۔ فرمایا کہ بھلے مانس یہ پہلے ہی کیوں

نہ کہا۔ میں سمجھا کوئی فوجداری کا مقدمہ تمہارے اوپر ہے۔ پھر فرمایا کہ اس صورت میں یا حفیظ کی بجائے یا لطیف پڑھنا چاہیے۔ (جلد۷اص:۱۱۶)

## صحبت شیخ کب اور کتنی ضروری ہے:

...جب تک طریق کی حقیقت نہ معلوم ہو جائے تب تک تو [طویل] صحبت ضروری ہے جب اس کی حقیقت معلوم ہوگئی اور طریق سے مناسبت پیدا ہوگئی پھر [طویل] صحبت ضروری نہیں۔ صحبت کے ضروری ہونے کی حد یہی ہے۔ [البتہ گاہے بگاہے شیخ کی خدمت میں حاضری ہونی چاہیے، فیض کو ترقی ہوتی ہے]۔ (جلد۷اص:۱۱۸)

## ایک صاحب کو بے جا بحث اور بے ادبی پر تنبیہ:

مولانا آپ مجتہد ہیں۔ جب تک اجتہاد کا مادہ نہ نکلے گا، کسی بندۂ خدا سے آپ کو نفع نہیں پہنچ سکتا۔ آپ بہت بڑا اپنے کو سمجھتے ہیں۔ اگر اتباع سے عار آتا ہے، تو کتابیں دیکھ دیکھ کر خود ہی ذکر شغل کرتے رہیے۔ خودرو درخت کی طرح ہو جائے گی۔ کوئی شاخ ادھر جا رہی ہے کوئی ادھر جا رہی ہے۔ جیسے بے ڈھنگا درخت ہوتا ہے۔ آپ پیر بھی ہو جائیں گے۔ خصوص پنجاب میں، جہاں پیر بن جانا کچھ مشکل ہی نہیں۔ کیا طلب کی یہی شان ہوتی ہے کہ تعلیم کی یوں بے قدری کی جائے؟ یہ مولویوں میں اور مرض ہے مقتداء بننے کا۔ جہاں چار جاہلوں نے مولوی صاحب! مولوی صاحب! کہا، بس اپنے آپ کو مقتدیٰ سمجھنے لگے۔ آپ مقتدا عوام میں ہوں گے، اس فن میں آپ مقتدا نہیں۔ یہاں اطاعت ہی سے کام چل سکتا ہے اور اطاعت کا مادہ آپ میں ہے نہیں۔ ہر بات کو نہایت وحشت اور حیرت سے سنتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ قلب بالکل قبول نہیں کرتا۔ کسی نے اشتہار دے کر تو آپ کو بلایا نہیں۔ آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی مرضی کے موافق تعلیم تلقین کی جائے۔ اگر طبیب نسخہ کی تجویز میں مریض کی خواہش کا اتباع کرے تو وہ طبیب نہیں ہے، ڈاکو ہے، چوٹا ہے۔ کوئی ایسا پیر ڈھونڈ یے جو آپ کی رائے کے مطابق تعلیم کرے۔ ہم تو جو کہیں گے تجربہ سے کہیں گے اس پر وثوق ہو عمل کیجئے ورنہ جائیے۔...... اگر تم کو اعتقاد ہو تو علاج کراؤ ورنہ جاؤ۔ البتہ اگر کوئی خلاف شرع کام میں بتلاؤں تو بے شک مت عمل کرو۔ پھر فرمایا کہ یہ رہ گئی ہے طلب! اناللہ وانا الیہ راجعون۔

...پھر قبل مغرب مکان پر بلوا کر ان کو بیعت کر لیا۔ اور فرمایا کہ مولوی صاحب میرے قلب میں واقعی آپ کی محبت ہے، بلکہ عقیدت ہے۔ میرا کہا سنا معاف کیجیے گا۔ میں جو کچھ سختی کرتا ہوں اپنے نفس کے لیے نہیں کرتا۔ بات یہ ہے کہ جس سے تعلق ہوتا ہے اس کے لیے یہ جی چاہتا ہے کہ اس میں کسی طرح کی کمی یا نقص نہ رہ جائے۔ اسی لیے بات بات پر ٹوکتا ہوں اور اس کی اصلاح کرتا ہوں۔

(جلد ۷ اص: ۱۲۰۔۱۲۱)

## دعوت و ہدیہ میں احتیاط کا پہلو:

فرمایا کہ میں دعوت اور ہدیہ میں حلال اور حرام کو تو زیادہ نہیں دیکھتا۔ کیونکہ میں متقی نہیں۔ بس جو فتوائے فقہی کی رو سے جائز ہو، اسے جائز سمجھتا ہوں۔ تقوی کا اہتمام نہیں۔ لیکن اس کا بہت خیال رکھتا ہوں کہ دین کی عزت میں کمی نہ ہو۔ دھوکہ نہ ہو۔ اور تیسری بات یہ ہے کہ [دینے والے پر] بوجھ نہ ہو۔ یعنی گنجائش سے زیادہ نہ ہو۔ (جلد ۷ اص: ۱۲۴)

## بلاضرورت اہل بدعت کے تذکرہ سے قلب میں ظلمت پیدا ہوتی ہے:

[ایک بدعتی صاحب اصلاحی تعلق قائم کرنا چاہتے تھے، جس سے کافی دیر تک اہل بدعت سے متعلق گفتگو کی اس کے بعد] خدام میں سے ایک صاحب اہل بدعت کے تذکرے کرنے لگے۔ حضرت نے روک دیا۔ فرمایا کہ خیر! ان تذکروں سے کدورت ہوتی ہے، انہیں چھوڑیئے۔ مجھے تو معاملہ کی وجہ سے [ان صاحب سے] یہ تذکرہ کرنا پڑا۔ بجز ذکر محبوب کے کسی کا ذکر ہی نہ ہونا چاہیے۔ بلکہ دنیا کی باتیں کر لینا اس سے اچھا ہے۔ ان قصوں سے بہت ہی کدورت اور ظلمت قلب میں پیدا ہوتی ہے۔ میں تو بلاضرورت کبھی ذکر نہیں کرتا۔ کیا کروں اس وقت ضرورت ہوگئی۔

## مبدأ فیض اللہ کی ذات ہے:

فرمایا: بندہ جب کام میں لگتا ہے خدا خود مدد فرماتا ہے۔ تعلیم کنندہ [یعنی شیخ] تو محض بہانہ ہے۔ اصل میں مبدأ فیاض ہی سے فیوض و برکات نازل ہوتے ہیں۔ شیخ برائے نام واسطہ ہوتا ہے،

لیکن طالب کو چاہیے کہ واسطہ کی قدر کرے۔ کیونکہ خدا کی عادت ہے کہ بدوں واسطہ کے وہ فیوض و برکات نازل نہیں فرماتے۔ (جلد ۱۷ص:۱۳۵۔۱۵۸)

## شیخ متوجہ نہ ہو سکے، پھر بھی حاضری بہت نافع ہے:

...ایک ذاکر صاحب عرض حال کے لیے بعد مغرب حاضر ہوئے۔ از خود حضرت نے فرمانا شروع کیا کہ میں شرمندہ ہوں کہ آپ ہمیشہ محبت سے آئے، مگر مجھے آپ کی طرف خاص طور پر متوجہ ہونے اور بات چیت کرنے کا موقع ہی نہیں ملا۔ کیونکہ کاموں کی کثرت کی وجہ سے فرصت ہی نہیں ملتی۔ یہ آپ کی محبت ہے کہ آپ بدوں اس کے کہ میں متوجہ ہوں، یاد کر کے آجاتے ہیں۔ اس سے مجھے آپ کے ساتھ انس اور الفت بڑھتی جاتی ہے۔ بے غرض محبت جو طالب کی شان ہے، وہ حق تعالیٰ نے آپ کو عطا فرمائی ہے۔ ان شاء اللہ اس کی برکتیں آپ کو عطا ہوں گی۔ جو محبت محض حق تعالیٰ کے لیے ہو، کوئی دنیوی غرض یا نفس کا حظ نہ ہو، آپ کی محبت کی یہ شان اللہ نے کی ہے۔ ان صاحب نے عجز کی کلمات کہہ کر عرض کیا کہ اطلاع کے قابل کوئی حال نہیں۔

فرمایا کہ خواہ کوئی حال ہو یا نہ ہو، اطلاع ہونی چاہیے۔ کوئی حال نہیں، یہ بھی ایک حال ہے۔ ان صاحب نے عرض کیا کہ کبھی استغراق ہے کبھی غفلت کبھی ذکر زبان اور قلب دونوں کے ساتھ جاری رہتا ہے کبھی محض قلب سے اور کبھی محض زبان سے غرض کبھی کوئی حالت ہے کبھی کوئی۔ کوئی مستقل حالت نہیں پیدا ہوتی۔ فرمایا کہ سب علامتیں ہیں کہ رستہ طے ہو رہا ہے۔ ان کا پیش آنا علامت اس کی ہے کہ رستہ طے ہو رہا ہے۔ اور روز بروز مقصود سے قرب ہوتا جاتا ہے۔ ابتداء میں بلکہ توسط تک کی حالت میں تلوین ہی رہتی ہے۔ استقلال تو مدتوں کے بعد ہوتا ہے۔ کمالِ رسوخِ نسبت کے بعد البتہ حالت کا ثبات ہوتا ہے۔ نہ اس حالت کا انتظار رکھے، نہ اس تلوین سے دل گیر ہو جائے۔

......اگر کوئی کیفیت نہ ہو کچھ پرواہ نہ کرے۔ یہ خالی رہ جانا قبض کہلاتا ہے۔ قبض بسط سے بھی ارفع ہے۔ اس واسطے کہ اپنی حقیقت قبض ہی میں معلوم ہوتی ہے۔ اگر بسط دائم رہے، تو بہت سے اخلاق رذیلہ پیدا ہو جائیں۔ چنانچہ حق تعالیٰ نے رزق ظاہری کی بابت فرمایا ہے کہ ”**ولو بسط اللہ الرزق لعبادہ لبغوا فی الارض**“ یعنی اگر اللہ تعالیٰ رزق کو فراخ فرمادیتے اپنے بندوں کے لیے تو وہ

شرارت کرتے۔سو احوال کے رزقِ باطنی میں بھی یہی ہوتا ہے۔اگر احوال دائم رہیں۔تو بہت سی باطنی خرابیاں پیدا ہو جائیں۔یعنی طغیان، بڑائی، عجب وغیرہ۔پس قبض میں بھی صدہا مصلحتیں ہیں۔

بہر حال مربی کا شکر کرنا چاہیے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ ہم خالی ہیں۔کام میں لگا رہے اور حالت سے اطلاع دیتا رہے۔ان شاء اللہ کامیابی یقینی ہے۔اس راہ میں ہرگز ہرگز حرمان نہیں ہوتا۔

(جلد ۱۷ص:۱۵۹۔۱۶۱)

## کلام سے صاحب کلام کے حال کا اندازہ:

مثنوی شریف میں حقیقت دنیا سے متعلق ایک مضمون کے بارے میں یہ فرمایا کہ اور شاعروں نے اس سے بھی زیادہ باتیں کہی ہیں۔لیکن ان میں کیوں اثر نہیں؟ مولانا کے بیان کے بعد تو دنیا کی حقیقت کچھ نہیں معلوم ہوتی۔[وجہ یہ ہے کہ] حضرت مولانا پر تو حال طاری ہے۔اور شاعروں کے کلام میں یہ اثر کہاں؟ اسی طرح حضرت عارف[ حافظ ] شیرازی کو لوگ کہتے ہیں کہ شرابی کبابی تھے۔میں کہتا ہوں کہ ان کے بزرگ ہونے کی یہی دلیل ہے کہ اور شاعروں کے کلام میں یہ اثر کیوں نہیں، جو ان کے کلام میں ہے؟ ان کے اشعار دل کیوں لے لیتے ہیں؟ ان کے پڑھنے سے دنیا سے دل سرد کیوں ہو جاتا ہے؟ یوں شرابی تو بہت سے گذرے ہیں ان کے کلام میں کیوں اثر نہیں؟ (جلد ۱۷ص:۱۶۳۔۱۶۴)

## خود پر اعتراض سنتے ہوئے کی کیفیت:

فرمایا کہ جب کوئی مجھ پر اعتراض کرتا ہے، تو اول جو بات ذہن میں آتی ہے وہ یہی ہوتی ہے، کہ مجھ سے ضرور غلطی ہوئی ہوگی۔الحمدللہ! یہ کبھی ذہن میں نہیں آتا کہ بات بنائیں۔ایک بار فرمایا کہ میں نے اپنے نفس کے علاج کے لیے ایک سالانہ رسالہ ترجیح الراجح کے نام سے نکالا ہے۔جس میں وہ غلطیاں درج ہوتی رہیں گی، جن کا سال بھر کے اندر مجھ سے صادر ہونا معلوم ہوتا رہے گا۔ چنانچہ اب ہر سال اس رسالہ کی تکمیل کی غرض سے مشتاق اور متلاشی رہا کرتا ہوں کہ کوئی میری غلطیاں نکال نکال کر مجھے مطلع کرے تاکہ وہ رسالہ تو پورا ہو۔ (جلد ۱۷ص:۱۶۵)

## نفس کا کید بہت مخفی ہوتا ہے:

ایک حکیم صاحب نے جو اپنے ہی سلسلہ کے ہیں، اپنے احوال باطنی ایک پرچہ میں لکھ کر پیش کیے۔ جس میں پینسل سے اخیر میں یہ بھی لکھا کہ آپ کو اور دیگر حضرات کو لوگ برا بھلا کہتے ہیں۔ اس سے بہت صدمہ ہوتا ہے۔ اس کی بابت غالبًا...... کچھ مشورہ دیا تھا کہ اگر فلاں کام نہ کیا جاتا تو اچھا ہوتا، (اور وہ دینی کام تھا)۔ حضرت نے اور باتوں کا زبانی جواب دے کر فرمایا کہ جو اخیر میں پینسل سے لکھا ہے، وہ تو محض فضول ہی ہے۔ پھر بہت دیر تک بلکہ قریب قریب مغرب تک اس کے متعلق تنبیہ فرماتے رہے۔ مختصراً نقل کرتا ہوں۔

فرمایا کہ میں پیشتر بھی آپ کو اس کے متعلق لکھ چکا ہوں۔ لیکن آپ پر مطلق اثر نہیں ہوا۔ پیشتر تو آپ کا سوال کرنا ناگوار نہیں ہوا تھا۔ لیکن آج مجھ کو ناگوار ہوا۔ انہوں نے کہا کہ ان لوگوں کے برا بھلا کہنے سے ہمارے دل کو تکلیف ہوتی ہے۔...فرمایا: سینکڑوں لوگ خدا کو برا بھلا کہتے ہیں، رسول کو برا بھلا کہتے ہیں، مجتہدین کو برا بھلا کہتے ہیں، آپ نے کچھ اس کا انسداد کیا؟ اگر نہیں کیا تو بس ایک نالائق اشرف علی ہی کے برا بھلا کہنے سے آپ کو تکلیف ہوتی ہے، جو اس کے انسداد کی فکر ہوئی۔ کچھ بھی نہیں ہوئی۔ [حقیقت یہ ہے کہ] آپ میں مادہ کبر کا ہے، آپ کو اس لیے ناگوار ہوتا ہے کہ ہمارے اکابر کو برا بھلا کہنے میں ہماری ذلت اور خواری ہے۔ یہ ہے کید نفس کا۔

......میں بقسم کہتا ہوں کہ اگر کوئی معتقدین میں سے میری تعریفیں کرتا ہے، تو مجھے فوراً اپنے ''کارنامے'' اور نفس کی شرارتیں سب یاد آجاتی ہیں۔ اور سمجھتا ہوں کہ یہ لوگ دھوکہ میں ہیں۔ اور جو برائیاں کرتے ہیں ان کو سمجھتا ہوں کہ ٹھیک تو کہتے ہیں۔ گو جن بہتانوں کی بناء پر وہ برائیاں کرتے ہیں، وہ غلط ہیں۔ لیکن میں شکر کرتا ہوں کہ خدا نے میرے اصلی عیوب ان سے پوشیدہ کر رکھے ہیں۔ لیکن بہر حال بناء استحقاق تو ان برائیوں کی میرے اندر موجود ہے۔ اسی لیے طرف داروں پر مجھے برہمی ہوتی ہے کہ [مجھ] ایسے شخص کی کیوں طرف داری کرتے ہیں۔ دین کو چھوڑ کر غیر دین میں کیوں مشغول ہوتے ہیں۔ اگر برائی نہیں سنی جاتی، صبر کرو اٹھ کر چلے جاؤ۔ یہ کیا ضرور ہے کہ جنگ وجدال اور فوجداری ہی کی جائے۔ نہیں صبر ہوتا چلے جاؤ۔

......پھر فرمایا کہ خدا جانے توجہ الی اللہ کیوں نہیں ہے جو توجہ الی الخلق ہوتی ہے۔قلب ہے یا سرائے ہے کہ جس میں خدا بھی بستا ہے بدعتی بھی بستے ہیں، اہل مراد آباد بھی بستے ہیں، بچھراؤں والے بھی بستے ہیں۔قلب کیا ہے سرائے ہے، کوئی کسی کوٹھری میں کوئی کسی کوٹھری میں۔نور حق ہوتا تو یہ خرافات کہیں قلوب میں رہ سکتی تھی؟ (جلد ۱۷ص:۱۷۳۔۱۷۹)

## دل کے چور:

...ایک صاحب کا خط آیا ہے انہوں نے ایک مدرسہ توکل پر کھول رکھا ہے لیکن انہیں طریق ہی نہیں معلوم، توکل کی حقیقت ہی سے بے خبر ہیں۔لکھا ہے کہ بوجہ روپیہ نہ ہونے کے ایک مدرس نے استعفاء دے دیا۔جس سے دل کو بہت ہراس ہے۔ایک مدرس کی کمی سے حسرت ہے۔ان سے کوئی پوچھے کہ ہراس اور حسرت کیوں ہے؟ میری نگاہ بہت دور پہنچی ہوئی ہے اس میں۔سو بات یہ ہے کہ چور ہے قلب کے اندر۔وہ یہ کہ اپنی طرف منسوب کرنا چاہتے ہیں ایک خاص کام کو، کہ ہم سے ایسا بڑا کام ہوا۔اس لیے اس کے اسباب کم ہونے سے ہراس ہوتا ہے۔

مگر کوئی خاص درجہ کا کام ہی کیوں اپنے ذہن میں متعین کرے؟ جتنی خدمت اپنے اختیار میں ہو وہ کرتا رہے۔پس اگر بالکل روپیہ نہ رہے اور سب مدرسین چھوڑ کر چلے جائیں، تو خود اکیلا ہی اپنے گھر پر طالب علموں کو لے کر بیٹھ جائے۔کیونکہ اس سے زیادہ پر اس کو اب قدرت ہی نہیں رہی۔کام کے خاص درجہ کو کیوں مقصود سمجھے؟ کام سے بھی تو مقصود رضا ہی ہے۔

...ان صاحب کو یہی حسرت ہے کہ مدرسہ کا کام گھٹ گیا۔ارے ہم کہتے ہیں کہ کام سے مقصود کیا ہے؟ اللہ تعالیٰ کی رضا، وہ تو نہیں گھٹی۔جب سو طالب علموں کی خدمت اختیار میں تھی سو کی خدمت کرتے تھے۔اب پانچ کی اختیار میں ہے پانچ کی کریں۔کام ہلکا اور ثواب وہی۔پھر غم کاہے کا؟

حدیث شریف میں ہے کہ جب بندہ بیمار پڑتا ہے تو فرشتوں کو حکم ہوتا ہے کہ میرا بندہ معذور ہو گیا ہے۔جو نیک عمل یہ حالت صحت میں کرتا تھا وہی اب بھی تم روز بروز لکھتے رہو۔دیکھئے ثواب وہی لکھا جاتا ہے۔حالانکہ عمل نہیں۔اگر ہم پانچ ہی کی خدمت کی قدرت رکھتے ہیں، لیکن نیت یہ ہے کہ اگر قدرت ہوتی تو سو کی خدمت کرتے، تو ہمیں اتنا ہی ثواب ملے گا جتنا کہ سو کی خدمت

کرنے میں ملتا۔ بلکہ یہ تو اور بھی اچھا ہے کہ دماغ رہا ہلکا اور ثواب ملا پورا۔

...بس بات یہ ہے کہ مدرسہ چھوٹا رہ جائے گا تو بانی صاحب کی ذلت ہوگی، کہ بڑا آپ نے مدرسہ کھولا تھا۔ اب رہ گئی ''مَدرَسی''۔ پھر فرمایا کہ یہ مصیبت ہوگئی۔ لوگ دور پڑے ہوئے ہیں طریق سے۔ (جلد ۷ اص: ۱۷۹۔۱۸۲)

## حیا اور غیرت کی برکت:

فرمایا کہ رائے پور کے سفر میں بہٹ کے قریب سے پیدل گیا۔ گو شاہ زاہد حسین نہایت محبت سے پیش آئے۔ اور نہایت خوشی سے سواری کا انتظام کر دیتے، لیکن مجھے شرم آئی۔ حافظ فصیح الدین صاحب بہٹ میں اتر پڑے کیونکہ وہ پیدل نہ چل سکتے تھے۔ ان کے ساتھ میں نے شیخ رشید احمد صاحب کو بھیجا کہ بلا اطلاع کیے دروازہ تک پہنچا کر چلے آؤ۔ کیونکہ وہ بڑے آدمی ہیں۔ تنہا جانے میں ان کی سبکی بھی ہے۔ اور خوف بھی ہے کہ کہیں کوئی کتا وغیرہ پریشان نہ کرے۔ میں امراء کی خوشامد تو نہیں کرتا لیکن اس کا بہت خیال رہتا ہے کہ کوئی بات ان کی شان کے خلاف نہ ہو۔

حافظ صاحب سے میں نے کہہ دیا کہ ایک گھنٹہ کے بعد آپ میری اطلاع کرنا تا کہ میں دور پہنچ جاؤں۔ [بیل] گاڑی شیخ صاحب کے انتظار میں وہیں کھڑی رہی۔ لیکن میں اتر کر پیدل چلنے لگا تا کہ بہٹ سے جتنا بڑھ جاؤں اچھا ہے۔

غرض اس کا بڑا اہتمام کیا کہ شاہ صاحب کو اطلاع نہ ہونے پائے۔ گو وہ بہت مخلص اور بڑے رئیس ہیں۔ ان کے نزدیک ایک چھکڑا کر دینا کچھ بھی نہ تھا۔ لیکن مجھے خود اس کا سبب بننا، ہرگز گوارا نہ ہوا۔ شرم آئی کہ ان سے ملنا تو گویا خود سواری مانگنا ہے۔ ہاں لوٹتے وقت ملنے کا ارادہ تھا۔ پھر اگلے روز وہ خود رائے پور آ گئے۔ اور واپسی میں انہوں نے خود اپنی ٹمٹم میں بٹھلایا۔ اس میں میں نے ذرا عذر نہیں کیا، کیونکہ خود مانگنا تو تذلل تھا۔ اور کہنے پر نہ جانا تکبر ہے۔ یہ دونوں برے۔

بعد کو ایک موقعہ پر فرمایا کہ الحمد للہ مجھ میں غیرت کا مادہ بہت ہے۔ یہاں تک کہ اس پر بھی غیرت آئی کہ شاہ صاحب کو میری غیرت کا بھی حال معلوم ہو۔ اور اس غیرت کو بھی میں نے ان سے چھپایا۔ تا کہ ان کی دل شکنی نہ ہو۔ بلکہ ان سے اور کچھ عذر کر دیا تھا۔ (جلد ۷ اص: ۱۹۶۔۱۹۷)

## عسرت سنت انبیاء ہے:

عسرت کی شکایت پر فرمایا کہ یہ انبیاء کی سنت ہے۔ رزق جتنا مقدر ہوتا ہے اتنا ہی ملتا ہے اس کا کوئی خاص وظیفہ نہیں۔ ہاں دعا کرنی چاہیے۔ اللہ تعالی سکون دے دیں گے۔ جب اللہ تعالی سے تعلق بڑھ جاتا ہے، پھر پریشانی نہیں ہوتی۔ اور تعلق پیدا کرنے کی سب سے بڑی ترکیب یہ ہے کہ خوب مانگا کرے۔ (جلد۷اص:۱۹۸)

## حضرت حاجی امداداللہ صاحبؒ کا ایک خواب:

حضرتؒ نے خواب دیکھا تھا کہ حضورﷺ تشریف لائے ہیں۔ حضرت کی ایک بھاوج تھیں، وہ کھانے پکانے کا انتظام کیا کرتی تھیں۔ حضورﷺ نے ان سے ارشاد فرمایا کہ تم ہٹو۔ ان کے مہمان علماء ہیں۔ اور ان کی میزبانی ہمارے ذمہ ہے۔ ہم انتظام کریں گے۔ حضرت حاجی صاحب اس کے قبل علماء کو بیعت نہ کرتے تھے، انکار فرمادیتے تھے۔ خواب کے بعد پھر انکار نہیں کیا۔ سمجھ گئے کہ حکم ہے۔ پھر کیسے کیسے علماء بیعت ہوئے جو کہ اپنے وقت کے امام ہیں۔ (جلد۷اص:۲۱۰۔۲۱۱)

## کیا ٹھکانہ ہے حق تعالیٰ کی رحمت کا؟

فرمایا کہ یقین تو یہ ہے کہ بہت ہی کم مسلمان ایسے ہوں گے جن کو عذاب ہوگا۔ ورنہ قریب قریب سب ہی بغیر عذاب بخش دیے جائیں گے۔ کوئی بہت ہی ماردمتمرد [سرکش وباغی] ہوگا، اسی کو تھوڑا بہت عذاب دیا جائے گا کیا ٹھکانہ ہے حق تعالیٰ کی رحمت کا۔ (جلد:۷اص:۲۱۶)

## ایک طبیب کا خواب جو توبہ کا ذریعہ بنا:

کاندھلہ کے ایک طبیب صاحب نے اپنا ایک خواب بیان کیا کہ شب کو یکا یک سوتے سوتے خود بخود نہ معلوم کس طرح میں مصلے پر پہنچا اور ہوش آیا، تو اپنے آپ کو میں نے مصلے پر پایا۔ وہاں میں لیٹ گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت مولانا گنگوہیؒ تشریف لائے۔ اور فرمایا کہ تو جو بزرگوں کی طرف سے فاسد خیالات رکھتا ہے ان سے جلد توبہ کرو۔ ورنہ (نتیجہ یاد سے اتر گیا)۔

میں واقعی بزرگوں کی طرف سے بہت فاسد خیالات رکھتا تھا اور برا بھلا کہا کرتا تھا۔...... میں نے صبح اپنی نبض دیکھی طبیعت کا اندازہ کیا کہ خراب تو نہیں۔ مگر کوئی بیماری کا اثر محسوس نہ ہوا۔ میں سوچتا تھا کہ یہ خواب کسی بیماری کی وجہ سے تو نہیں دکھلائی دیا؟ لیکن میں اپنے اندر کسی قسم کی بیماری کا اثر نہ پاتا تھا۔ میرے اوپر اس خواب کا اثر یہاں تک غالب رہا کہ میں دوپہر کو مولوی حکیم صدیق احمد صاحب [خلیفہ حضرت گنگوہیؒ] کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور ان سے میں نے معافی مانگی کہ جو کچھ میں نے آپ کی شان میں برا بھلا کہا ہو وہ معاف فرما دیجیے۔ کیونکہ میں سمجھتا ہوں کہ محض خدا تعالیٰ سے توبہ اس کے لیے کافی نہیں۔ بلکہ صاحب حق سے معافی مانگنا بھی ضروری ہے۔ مگر لوگ کہتے ہیں کہ تو باؤلا ہو گیا ہے۔

ہمارے حضرت نے فرمایا کہ اس میں باؤلے پن کی کیا بات ہے؟ آپ کا خیال ٹھیک ہے۔ اہل حقوق سے معافی کرانا بھی ضروری ہے۔ محض توبہ کافی نہیں۔ یہ سن کر ان صاحب نے ہاتھ جوڑ کر حضرت سے عرض کی کہ میں جناب سے معافی چاہتا ہوں۔ (جلد ۷ اص:۲۲۳-۲۲۴)

## حضرتؒ کی تواضع:

حضرت نے فوراً ہاتھ پکڑ کر علیحدہ کر دیے۔ اور فرمایا کہ اجی حضرت! یہ آپ کیا کرتے ہیں مجھ سے معافی مانگنے کی کیا ضرورت ہے؟ مجھے آپ اس خواب میں کیوں داخل کرتے ہیں؟ اس میں تو بزرگوں کا ذکر تھا۔ بزرگوں سے ضرور معافی چاہیے۔ میں تو بقسم کہتا ہوں کہ میں اپنے اندر کوئی کمال نہیں پاتا۔ نہ علمی نہ عملی نہ حالی نہ قالی۔ بلکہ مجھ میں تو سراسر عیوب ہی عیوب بھرے پڑے ہیں۔ میری اگر کوئی برائی کرتا ہے، تو یقین جانیے مجھے کبھی وسوسہ بھی نہیں ہوتا کہ میں برائی کا مستحق نہیں۔ بلکہ اگر کوئی تعریف کرتا ہے تو واللہ تعجب ہوتا ہے کہ مجھ میں بھلا کون سی تعریف کے قابل بات ہے جو اس کا یہ خیال ہے۔ اس کو دھوکہ ہوا ہے۔ حق تعالیٰ کی ستاری ہے کہ میرے عیوب کو پوشیدہ کر رکھا ہے۔ اس لیے مجھے کسی کا برا بھلا کہنا مطلق ناگوار نہیں ہوتا۔

اور اگر کوئی میری تعریف ایک کرتا ہے تو اسی وقت اپنے دس عیب مجھے پیش نظر ہو جاتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ آپ نے جو کچھ میرے بارے میں برا بھلا کہا ہوگا، تو عدم واقفیت کی وجہ سے کہا ہوگا۔

اس لیے آپ معذور ہیں۔ تیسرے یہ کہ میں مدت سے یہ دعا مانگ رہا ہوں اور اب بھی تازہ کرلیا کرتا ہوں کہ اے اللہ! میری وجہ سے اپنی کسی مخلوق پر مواخذہ نہ کرنا۔ جو کچھ کسی نے میرے ساتھ برائی کی ہو یا آئندہ کرے، وہ سب میں نے دل سے معاف کی۔ اس لیے مخلوق خدا میری طرف سے بالکل بے فکر رہے۔ میں پیشتر ہی سب کو دل سے معاف کرچکا ہوں۔ آپ بھی اس عموم میں آ گئے۔ بلکہ اگر کبھی ضرورت ہو تو میری طرف سے پوری اجازت ہے کہ جو کچھ آپ چاہیں مجھے کہہ سن سکتے ہیں۔

پھر فرمایا کہ اگر میں نہ معاف کردیا کروں اور دوسرے کو عذاب بھی ہوا تو مجھے کیا نفع حاصل ہوا۔ احقر نے عرض کیا کہ اس کی نیکیاں جو ملیں گی۔ فرمایا کہ ایسی قانونی نیکیاں لے کر میرا کیا بھلا ہو سکتا ہے۔ اگر یہ فعل میرا مقبول ہوگیا، تو اس کی بدولت ان شاء اللہ مجھے نیکے (یعنی نیکی کا مذکر) ملیں گے۔ میں قانون کی نیکیاں لے کر کیا کروں گا۔ اللہ میاں کے ساتھ قانونی نیکیاں لے کر کیا کروں گا۔ اللہ میاں کے ساتھ قانونی حساب کتاب کرنے سے کہیں کام چل سکتا ہے۔ کیا اس کو یہ اختیار نہیں ہے کہ ایک شخص کو بلا کسی استحقاق کے نیکیاں دے دے، کیا اس کے یہاں نیکیوں کی کمی ہے یہی خیال کیوں نہ رکھے۔ (جلد ۱۷ص: ۲۲۴۔۲۲۵)

## نفس کے علاج کی ضرورت:

پھر انہیں طبیب صاحب کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ ایک بات میں آپ سے خیر خواہانہ کہتا ہوں۔ کہ یہ آپ نے بزرگوں سے معافی چاہنے کا ارادہ کیا ہے یہ بہت اچھی بات ہے۔ لیکن فقط یہ تدبیر کافی نہیں۔ بلکہ یہ دیکھنا چاہیے کہ یہ مرض کہاں سے پیدا ہوا ہے۔ اس مرض کا منشا [اور جڑ] کیا ہے؟ اس منشا اور مبنیٰ کا انسداد کرنا چاہیے۔...... اگر آپ نے اس وقت بزرگوں سے اپنا کہہ سنا معاف بھی کرالیا، تو کیا ہوتا ہے اگر اس کا منشاء موجود رہا، [یعنی مرض کی جڑ موجود رہی] تو پھر آپ سے یہی فعل صادر ہوگا۔ لہٰذا اس کے منشا و مبنی کو تلاش کرکے اس کا انسداد کرنا چاہیے۔

خواب کا تو خیر کیا اعتبار ہے؟ یہ کوئی چیز قابل اعتبار نہیں۔ اصل معیار تو شریعت ہے۔ اگر آپ

خوابوں ہی کے بھروسہ رہے تو جس جس گناہ کی بابت آپ خواب میں دیکھیں گے۔اسی سے توبہ کریں گے۔اوراگر نیک کام کے اوپر خواب میں لتاڑ پڑ گئی تو اس کو چھوڑ دیں گے۔بڑی چیز تو یہ ہے کہ شریعت پر منطبق کر لیجئے کہ کون سا فعل میرا شریعت کے موافق ہے اور کون سا خلاف؟ اور کسی کے ساتھ اعتقاد رکھنا تو ضروری نہیں، ہاں بدگمانی اور بدزبانی بلاضرورت کسی کے ساتھ جائز نہیں۔اس واسطے کسی پر بدگمانی نہ کرے۔اگر بدگمانی نہ کی تو کیا نقصان ہوا؟ پھر فرمایا کہ اس کا منشأ بہت سی چیزیں ہیں۔اوران سب کا منشأ کبر ہے۔اگر سب سے کمتر آپ کو سمجھے گا تو جس وقت بدگمانی ہونے لگے گی،فوراً اپنا عیب پیش نظر ہو جائے گا۔اور سوچے گا کہ ہم تو اس سے بھی زیادہ نالائق ہیں۔پھر کبھی اس کی نوبت نہ آئے گی۔لہٰذا کبر کا علاج کسی کامل شخص کے پاس رہ کر کرانا ضروری ہے۔ (جلد۷ا ص:۲۲۵۔۲۲۶)

## خانۂ کعبہ کی ہیبت:

فرمایا کہ صاحب! خانہ کعبہ میں پہنچ کر اس قدر ہیبت ہوتی ہے جیسے کوئی چیز نظر آتی ہو۔اور آدمی اس سے مغلوب ہو جاتا ہے۔بالکل ایسا وجدان معلوم ہوتا ہے کہ خانہ کعبہ ایک تخت کے مثل ہے اور اس پر کوئی سلطان جلوہ افروز ہے۔ہم اس کے گرد گھوم رہے ہیں اور نثار ہو رہے ہیں۔

(جلد:۷ا ص:۲۳۹)

## قیامت کی آیت پڑھی اور انتقال ہو گیا:

غالباً حضرت زرارہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ ہے کہ اس آیت پر ﴿ **فاذا نقر فی الناقور فذلک یومئذ یوم عسیر علی الکافرین غیر یسیر** ﴾ چیخ مار کر مصلی ہی پر گر پڑے اور انتقال ہو گیا۔[تراجم کی کتابوں میں یہ واقعہ قاضی بصرہ زرارۃ بن اوفی عامریؒ کا لکھا ہے۔یہ مشہور تابعی عالم ہیں۔سیر اعلام النبلاء:۵۱۶/۴]

حضرت اصمعیؒ کا واقعہ لکھا ہوا دیکھا ہے کہ ایک سفر میں انہوں نے یہ آیت ایک بدوی کے سامنے پڑھی ''**وفی السماء رزقکم وما توعدون**'' [آسمان میں تمہارا رزق بھی ہے اور وہ بھی جس کا وعدہ ہے] بدوی نے کہا کہ پھر تو پڑھو۔انہوں نے پھر پڑھ دیا۔وہ بولا کہ اللہ تعالیٰ تو

فرماتا ہے کہ رزق آسمان میں ہے۔ اور ہم لوگ رزق کو زمین میں ڈھونڈتے ہیں؟ اس کے پاس یہی ایک اونٹ تھا جس سے گزر اوقات کرتا تھا۔ اسی وقت اس کو خیرات کر دیا اور جنگل کی طرف نکل گیا۔ کئی برس بعد اس شخص کو اصمعیؒ نے خانہ کعبہ کا طواف کرتے ہوئے دیکھا۔ اس شخص نے خود ان کو سلام کیا انہوں نے پہچانا نہیں۔ پوچھا تو اس نے کہا میں وہی شخص ہوں جس کو تم نے یہ آیت سنائی تھی۔ اللہ تعالی تمہارا بھلا کرے مجھے تمام بکھیڑوں سے نجات دے دی۔ میں جب سے بڑے اطمینان کی زندگی بسر کر رہا ہوں۔ پھر اس نے پوچھا کہ اس آیت کے بعد کچھ اور بھی ہے؟ انہوں نے اس کے بعد کی آیت پڑھ دی "**فورب السماء والأرض انه لحق مثل ما انكم تنطقون**" [آسمان اور زمین کے رب کی قسم یہ وعدہ (جنت جہنم کا) ایسا ہی سچا ہے جیسا یہ بات کہ تم بولتے ہو]۔ بس یہ سن کر ایک چیخ ماری۔ اور کہا کہ اللہ اکبر۔ یہ میرے خدا کو کس نے جھٹلایا تھا کہ اس کو قسم کھا کر جتلانا پڑا کہ میری بات سچی ہے۔ ایسا کون ظالم ہوگا کم بخت جو خدا کو سچا نہ سمجھتا ہوگا۔ خدا نے جو قسم کھائی تو معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ایسا بھی ہے جو خدا کے کہنے کو بھی بلا قسم کے سچا نہیں سمجھتا۔ بس یہ کہہ کر ایک چیخ ماری اور چیخ کے ساتھ ہی وہیں جان نکل گئی۔

پھر ہمارے حضرت نے فرمایا کہ بہت لوگوں نے جانیں دی ہیں۔ اللہ تعالی کی محبت میں، شوق میں، خوف میں۔ چنانچہ اس اخیر وقت میں درویشوں کی بات رکھ لی مولانا محمد حسین صاحب الہ آبادی نے، انہوں نے اجمیر میں جان دے دی۔ صوفی لوگ اس پر بڑا ناز کرتے ہیں کہ مولویوں میں بھی کسی نے اللہ کی محبت میں کبھی اس طرح جان دی ہے؟ مولویوں کو بس اعتراض ہی اعتراض آتے ہیں۔

پھر فرمایا: لیکن ایک مولوی بھی اس زمانہ میں ایسے ہو گئے ہیں مگر وہ چونکہ مشہور نہیں تھے۔ اس لیے ان کا قصہ بھی مشہور نہیں ہوا۔ مشہور شخص کا مشہور ہو گیا۔ دوسرے یہ ہے کہ وہاں تو اجمیر میں مجمع کثیر کے سامنے یہ قصہ ہوا۔ اور دوسرا قصہ گھر میں ہوا۔ ان کا نام بھی مولوی محمد حسین تھا۔ عظیم آباد پٹنہ کے تھے۔ نوعمر آدمی تھے کانپور میں پڑھا تھا۔ مجھ سے بھی کتابیں پڑھی تھیں۔ پھر لکھنؤ میں شادی ہوئی۔ وہاں ندوہ میں نوکر ہو گئے تھے۔ ایک دفعہ لکھنؤ میں مسجد میں بیٹھے تھے۔ کچھ لوگ جمع تھے۔

آپس میں یہ تذکرہ ہو رہا تھا کہ مولانا محمد حسین صاحب کا اس طرح سماع میں انتقال ہو گیا۔ دو جماعتیں تھیں۔ ایک جماعت کے لوگ تو یوں کہتے تھے کہ خاتمہ اعلیٰ درجہ کا ہوا۔ خدا کی محبت میں جان نکلی۔ ایک کہتے تھے کہ خلاف سنت عمل پر خاتمہ ہوا۔ یہ مولوی محمد حسین خاموش بیٹھے تھے۔ یہ حضرت حاجی صاحب سے بذریعہ خط کے بیعت تھے۔ چونکہ صاحب دل تھے اس لیے خاموش بیٹھے تھے۔ ورنہ وہ بھی فتویٰ لگاتے۔ دونوں جماعتوں نے ان سے پوچھا کہ آپ کہیے! آپ کا اس بارے میں کیا خیال ہے، خاتمہ کیسا ہوا؟ انہوں نے بہت ہی معقول جواب دیا کہ بھائی بڑوں کی بات میں بولنا بے ادبی ہے۔ ہمارا کیا منہ ہے کہ اتنی بڑی بات کا فیصلہ کریں۔ لیکن ہاں اتنا تو کہہ سکتے ہیں کہ اگر ایسے فعل پر خاتمہ ہوتا جو صریحاً سنت کے موافق ہوتا تو وہ زیادہ اکمل حالت تھی۔ بہت ہی سنبھال کر جواب دیا۔ لیکن اس پر بھی بعضے چڑ گئے۔ اور کہا کہ اعتراض کرنا تو ان مولویوں کو آسان ہے۔ لیکن ان میں سے کسی نے جان دے کر نہ دکھلائی۔

انہوں نے کہا کہ بھائی یہ تو اعتراض لغو ہے۔ کیونکہ اول تو کسی خاص حالت میں مرنا کسی کے اختیار میں تھوڑا ہی ہے۔ ان کا بھی مرنا اختیاری نہ تھا۔ لیکن اللہ کے بندے جان بھی دے کر دکھلا دیتے ہیں۔ وہ جوش میں آ کر یہ کہہ گئے۔ آٹھ دس دن بعد عجیب قصہ ہوا۔ ان کا لڑکا حفظ کرتا تھا۔ گھر میں وہ اس کا قرآن سننے بیٹھ گئے۔ لکھنؤ اور اس کے اطراف میں عام طور سے غریبوں کے یہاں بھی گھروں میں تکلف کا سامان ہوتا ہے۔ مثلاً چاندنی، دری وغیرہ۔ چنانچہ ان کے یہاں بھی چاندنی بچھی ہوئی تھی۔ وہ بہت لطیف المزاج تھے۔ وہیں بیٹھ گئے اور قرآن سننے لگے۔ اتنے میں ان کی بیوی آ گئی۔ اس کے کپڑے میلے تھے۔ کہا کہ بڑی بدسلیقہ ہو کپڑوں میں سے بدبو آ رہی ہے جاؤ نہا کر کپڑے بدل کر آؤ۔ وہ چلی گئیں۔ اتنے میں آیت آئی سجدہ کی۔ پاک فرش تھا سجدہ میں گئے۔ بس وہیں سجدہ ہی میں روح قبض ہو گئی۔ عجیب بات ہے۔ خدا جانے کیا حالت تھی ان کی۔ کون سا مضمون قلب پر غالب تھا۔ اور دیکھیے! گرے نہیں، بلکہ جان نکلنے کے بعد بھی اسی ہیئت سے سجدہ میں پڑے رہے۔ جب بہت دیر ہو گئی بچہ گھبرایا۔ ماں کے پاس دوڑا گیا اور کہا: ابا کو جانے کیا ہو گیا؟ اٹھتے ہی نہیں۔ انہوں نے جا کر دیکھا تو کچھ بھی نہیں۔ وہاں تو روح پرواز کر چکی تھی۔

تمام محلّہ جمع ہو گیا۔ طبیب ڈاکٹر بلوائے گئے۔ لیکن روح تو نکل ہی چکی تھی۔ تاہم احتیاطاً رات بھر رکھا۔ صبح کو جب تجہیز وتکفین کیا اس وقت یاد آیا لوگوں کو کہ ان کی تو کرامت تھی۔ انہوں نے کہا تھا کہ اللہ کے بندے جان دے کر بھی دکھلا دیتے ہیں۔ سو دیکھ لو جان دے کر دکھلا دی۔ میں نے کہا عجیب قصہ ہے وہ بھی محمد حسین یہ بھی محمد حسین۔ (جلد:۱۷ص:۲۶۰۔۲۶۲)

## حضرتؒ بچوں کو چھیڑتے تھے:

اور میں جو بچوں کو زیادہ چھیڑتا ہوں تو اس کی یہی وجہ ہے کہ ان کی ادائیں غصہ کی، اچھی معلوم ہوتی ہیں۔ ایک دفعہ توبہ بھی کر لی تھی کہ اب نہ چھیڑا کروں گا۔ کیونکہ ان کو تکلیف ہوتی ہے۔ لیکن پھر توبہ ٹوٹ گئی۔ اگر بچہ نچلا بیٹھا رہے تو اچھا نہیں معلوم ہوتا ہے۔ (جلد:۱۷ص:۲۷۲)

## نیک لوگوں کا ہدیہ اچھی علامت ہے:

صلحاء کی طرف سے ہدیہ آنا علامت ہے مہدیٰ اِلیہ شخص کے مردود نہ ہونے کی۔ بڑی بات تو یہ ہے۔ ایک بزرگ جو ذرا آزاد تھے، انہوں نے مجھ سے یہ لفظ کہے تھے کہ ہدایا ہر شخص کے پاس نہیں آتے، بلکہ سرکاری آدمی ہی کے پاس آتے ہیں۔ ہدیہ آنا اس کی علامت ہے کہ وہ شخص سرکاری آدمی ہے۔ (جلد:۱۷ص:۲۷۶)

## ذکر میں کتنا جہر ہونا چاہیے:

نماز فجر کا سلام پھیر کے سب ذاکرین کو مخاطب کر کے فرمایا کہ سب صاحب سن لیں۔ چشتیہ میں جو جہر ہے، وہ محض اس مصلحت سے کہ اپنی آواز کان میں آتی رہے تا کہ خطرات نہ آئیں۔ یہ غرض خفیف جہر سے بھی حاصل ہو سکتی ہے۔ لہٰذا بقاعدہ **الضروری تتقدّر بقدر الضرورۃ** بہت چلا چلا کر ذکر کرنا عبث فعل ہوا۔ اور عبث فعل پسندیدہ نہیں۔ اور اگر سبب اضرار ہو [یعنی دوسرے کو تکلیف پہنچے] تو جائز بھی نہیں۔ سب صاحب اس کا خیال رکھیں۔ (جلد۱۷ص:۲۹۶)

## حب جاہ بہت پوشیدہ مرض ہے:

حب جاہ ایسا مرض ہے کہ اس کا پتہ چلنا مشکل ہے۔ جب کوئی واقعہ پیش آئے اور گرانی ہو،

تب پتہ چلتا ہے کہ: اوّہ، ہم میں مرض حب جاہ کا ہے۔ (جلد ۱۷ص:۳۰۲)

## قرآن مجید یاد رکھنے کے لیے عمل:

ایک پختہ عمر کے دیہاتی طالب علم نے...... نے شکایت کی کہ میں کلام مجید بھول بھول جاتا ہوں۔ حضرت نے فرمایا کہ یاعلیم (۱۵۰/بار) بعد نماز فجر پڑھ کر قلب پر دم کرلیا کرو۔

(جلد: ۱۷ص:۳۱۲)

☆☆☆

# انتخابات ملفوظات حکیم الامت

## جلد ۱۸

## سلسلۂ حسن العزیز جلد دوم

### میرے کسی عزیز کو میری وجہ سے کچھ نفع نہ پہنچایا جائے:

گڑھی کے ایک صاحب نے (جہاں حضرت والا کے بھانجے مولوی ظفر احمد صاحب مدرسہ عربی میں اس وقت مدرس ہیں) کہا کہ ہم لوگ مولوی ظفر احمد صاحب کو حضرت کا نمونہ سمجھ کر ان کے ساتھ وہی برتاؤ کرتے ہیں، جو کہ حضرت والا کے ساتھ کرتے ہیں۔ اور ان کی خدمت کو اپنی ہدایت کا سبب جانتے ہیں۔ حضرت نے فرمایا کہ میری وجہ اور میرے تعلق سے آپ لوگ ان کی خدمت ہرگز نہ کریں۔ جو کوئی میرے عزیز و اقارب کو میری وجہ سے کوئی نفع پہنچاتا ہے، تو مجھ کو بہت گراں اور ناگوار ہوتا ہے۔

پھر ان صاحب نے کہا کہ ویسے بھی تو ہمارے ہمسایہ ہیں۔ اس پر حضرت نے جواب میں فرمایا کہ ہاں اس کا مضایقہ نہیں۔ مگر اس کا معیار یہ ہے کہ آپ ان کے ساتھ اتنا ہی کریں جتنا کہ ان کی بجائے اگر کوئی اور ہوتا تو اس کے ساتھ کرتے۔ پھر فرمایا کہ مجھے اس میں یہاں تک احتیاط ہے کہ اب جو گھر میں سے گڑھی گئی تھیں تو میں نے کہہ دیا تھا کہ سوائے بڑے خاں صاحب مرحوم کے گھر میں کے (کہ وہ مثل والدہ کے ہیں) اگر اور کوئی ہدیہ دے تو نہ لینا۔ جو کوئی دے گا وہ میری وجہ سے دے گا اور مجھے یہ گوارا نہیں۔ جب خود بیوی کے معاملہ میں مجھے اتنی احتیاط ہے تو اور عزیز تو بیوی کے برابر نہیں ہو سکتے۔

یہ بھی فرمایا کہ مولوی ظفر احمد کو اس قدر زیادہ نہ بڑھایا جائے۔ کیونکہ اس سے ان کے اخلاق پر برا اثر پڑے گا۔ پھر فرمایا کہ ایک مرتبہ ایک صاحب نے مولوی ظفر احمد، مولوی سعید احمد مرحوم اور مولوی شبیر علی کے لیے میرے پاس تین عمامے بھیجے کہ تینوں کو دے دیجیے۔ میں نے قبول نہیں کیا۔ اگر ان صاحب کو بجز میرے تعلق کے تینوں سے کوئی اور خصوصیت تھی تو ان کو براہ راست بھیجنے چاہیے تھے۔ میں نہیں چاہتا کہ لوگوں پر اس قدر بار پڑے کہ میرے اور میرے متعلقین سب کے حقوق ادا کریں۔ ہاں ایک بات کو تو دل چاہتا ہے وہ یہ کہ اگر میرے متعلقین کو کوئی تکلیف پہنچی ہو تو اسے دفع کر دیا جائے۔ اور خیر یہ بات چاہیے تو ویسے بھی لیکن اگر کوئی میری ہی وجہ سے ضرر سے بچا لے تو مضایقہ نہیں۔ مثلاً اگر کوئی کنوئیں میں ڈوبتا ہے اور اس کو اس وجہ سے بچالیا کہ یہ فلاں کا عزیز ہے تو بھی کچھ حرج نہیں مضرت سے بچانا ضروری ہے نفع پہنچانا ضروری نہیں ہے۔ [یہ عاجز تکیجی عرض کرتا ہے کہ اس میں مشائخ اور ان علماء کے لیے جن کا لوگ دین کی وجہ سے احترام کرتے ہیں، بڑا سبق اور تعلیم ہے] (جلد:۱۸اص:۲۵۔۲۶)

## مشائخ کو اجازت دینے میں احتیاط کرنی چاہیے:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کے یہاں سب قسم کے لوگ شامل تھے۔ اور اجازت بھی دو قسم کی تھی۔ ایک تو وہ کہ حضرت حاجی صاحبؒ خود اپنی رائے سے اجازت مرحمت فرماتے تھے۔ دوسری وہ کہ بعض لوگ خود حضرت حاجی صاحبؒ سے عرض کرتے کہ حضرت میں لوگوں کو اللہ کا نام بتلا دیا کروں حضرت فرماتے کہ اچھا بھائی بتلا دیا کرو۔ فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ بھائی میں کس طرح کہہ دوں کہ تم اللہ کا نام نہ بتلایا کرو۔ پھر فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کے اخلاق نہایت وسیع تھے۔ اور حسن ظن غالب تھا۔ اس وجہ سے اس قسم کے اجازت یافتہ بھی لوگ ہیں۔

(فائدہ، از حضرت خواجہ عزیز الحسن مجذوبؒ خلیفہ خاص حضرت حکیم الامتؒ: حضرت حاجی صاحبؒ سے بوجہ غلبہ ادب کے ایسی اجازت کا صدور ہوتا تھا۔ باقی بہتر اور افضل یہی ہے کہ ایسے اشخاص کو اجازت طلب کرنے پر منع کر دیا جائے اور روک دیا جائے۔ کیونکہ اس اجازت کے وہ اہل نہیں ہیں۔ تو ان سے مخلوق کو ضرر پہنچے گا۔ اور طالب ایسے اشخاص کے پھندے میں پھنس کر اپنے مقصود

سے محروم رہیں گے اور مخلوق خدا دھوکہ میں مبتلا ہوگی۔ جامع عفی عنہ) (جلد:۱۸ص:۴۵-۴۶)

## اچھا لباس پہننے کی نیت:

فرمایا کہ اپنی عزت کی غرض سے اچھا لباس پہننا کہ ہماری عزت ہو ٹھیک نہیں۔ [بلکہ اگر یہ نیت ہو کہ اللہ کی نعمت ہے، اور اس کے شکر کا حق ہے کہ اچھا لباس پہنا جائے، یا یہ نیت ہو کہ لوگ معمولی لباس میں دیکھ کر توہین وتذلیل نہ کریں، تو ان کے شر سے بچنے کی نیت سے اچھا لباس پہننے میں حرج نہیں]۔ (جلد:۱۸ص:۵۰)

## حضرت حاجی صاحبؒ کی قلمبند کرامتوں کا مسودہ ضائع ہوگیا:

فرمایا کہ میں نے حضرت مولانا گنگوہیؒ سے عرض کیا کہ حضرت حاجی صاحبؒ کی کچھ کرامتیں لکھنے کو میرا دل چاہتا ہے۔ اگر کچھ واقعات بتلا دیجیے تو بہتر ہے۔ حضرت گنگوہیؒ نے فرمایا کہ بھائی ہم نے تو حضرت حاجی صاحبؒ کو کبھی اس نظر سے دیکھا نہیں۔ اگر تمہارا دل چاہتا ہے تو خیر اگر کوئی بات یاد آجائے گی تو کہہ دوں گا۔ پھر ایک مرتبہ مجھے آواز دی اور فرمایا کہ بھائی اس وقت ایک بات یاد آئی ہے، لکھ لو۔ چنانچہ میں نے اس کو لکھ لیا۔ پھر فرمایا کہ ایک اور یاد آئی ہے، اس کو بھی لکھ لیا گیا۔ چند روز کے بعد حضرت گنگوہیؒ نے دریافت فرمایا کہ بھائی اب کتنی ہوگئیں میں نے عرض کیا کہ حضرت تیئیس ۲۳ ہوگئی ہیں۔

فرمایا کہ اگر تیس ہو جائیں تو اچھا ہے۔ جب تیس پوری ہوگئیں تو فرمایا کہ بس بھائی بہت کافی ہے۔ پھر حضرت والا تھانویؒ نے فرمایا کہ مجھ سے وہ پرچے جس پر وہ کرامتیں تحریر تھیں، مولوی محمد یحییٰ [کاندھلوی] لے گئے تھے۔ انہوں نے وہ کاغذ ضائع کر دیے۔ مجھے بہت ہی افسوس ہوا کہ ایسے ثقہ راوی کہاں ملیں گے۔ (جلد:۱۸ص:۵۸)

## کبر کا جواب:

ایک صاحب نے خط میں لکھا تھا کہ میں [سلام کے] منتظر کو سلام نہیں کرتا۔ یہ کبر ہے؟ فرمایا کہ یہ تو کبر کا جواب ہے، کبر نہیں۔ (جلد:۱۸ص:۶۸)

## اعمال قرآنی کی وجہ تصنیف:

فرمایا کہ میں نے اعمال قرآنی کو اس وجہ سے لکھ دیا ہے کہ لوگ کافروں جوگیوں وغیرہ کے پھندے میں نہ پھنسیں۔ اور حدیث و قرآن ہی میں مصروف رہیں ورنہ مجھے تعویذ گنڈوں سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے۔ اور نہ میں اس فن کا آدمی ہوں۔ (جلد:۱۸ص:۷۰)

## نیکوں کی صحبت بہت غنیمت ہے:

صحبت صالحہ، چاہے اپنے سے چھوٹوں ہی کی ہو بہت غنیمت ہے۔ (جلد:۱۸ص:۷۷)

## کسی کی کسی چیز میں عیب نکالنا مذموم ہے:

فرمایا کہ ہر شخص اپنی متعلقہ شے کی عیب گوئی کو اپنی طرف منسوب سمجھتا ہے۔ اسی بنا پر امام غزالیؒ نے لکھا ہے کہ کسی شخص کے گھوڑے یا گاڑی یا مکان وغیرہ میں عیب نکالنا یہ بھی اس شخص کی غیبت ہے۔ (جلد:۱۸ص:۷۷)

## ایک اہم اخلاقی تعلیم:

مدرسہ کے ایک طالب علم کا خط حضرت والا کی ڈاک کے ساتھ ڈاکخانہ سے آ گیا۔ وہ طالب علم اس وقت موجود نہ تھے۔ اس لیے حضرت نے مولوی صاحب کے پاس جو کہ طلبہ کو پڑھاتے ہیں، وہ خط بھیجا اور یہ فرما دیا کہ گراں نہ ہو تو مولوی صاحب اس خط کو اپنے پاس رکھ لیں۔ اور ان طالب علم کے آنے پر انہیں دے دیں۔ اور اگر گراں ہو تو میں رکھ لوں، میں دے دوں گا۔ (جلد:۱۸ص:۷۸)

## حضرت مہتمم صاحب دیوبند سے گفتگو:

مہتمم صاحب دیوبند [حضرت مولانا حافظ محمد احمد صاحبؒ] تھانہ بھون تشریف لائے تھے۔ روانگی کے وقت جو سواری اسٹیشن تک جانے کے لیے کرایہ کی گئی، اس کے کرایہ کی نسبت میاں نیاز سے حضرت قبلہ نے فرمایا کہ یکہ والے سے کہہ دینا کہ کرایہ یہاں آ کر مجھ سے لے لے۔ اس پر مہتمم صاحب نے فرمایا کہ حضرت وہ پیسہ مجھے دے دیجیے، تاکہ تبرکاً میں انہیں اپنے پاس رکھ لوں۔ چنانچہ حضرت والا نے پیسے منگا کر فرمایا کہ [اگر یہ کہوں کہ] کرایہ پیش ہے تو بے ادبی، پھر تبسم سے فرمایا کہ

ٹم ٹم والے کو دے دیجیے۔ مگر مہتمم صاحب نے تبرکاً وہ پیسے اپنے ہی پاس رکھے۔ اور کرایہ اپنے پاس کے اور پیسوں سے دیا۔ اس موقعہ پر حضرت والا اس طرح جھکے جھکے اور دبے دبے عاجزی و ادب کے ساتھ گفتگو فرما رہے تھے کہ جیسے کوئی اپنے بزرگوں سے نہایت ادب و خجلت کے ساتھ گفتگو کرتا ہے۔ [حالاں کہ مہتمم صاحب خود حضرت کے نہایت عقیدت مند تھے] (جلد:۱۸ص:۷۹)

## اللہ کی طرف جی لگانے سے لگتا ہے:

ایک گاؤں کے صاحب حضرت والا سے کچھ وظیفہ بعد ظہر پوچھ رہے تھے۔ کچھ پڑھنے کے واسطے بتلایا گیا۔ انہوں نے کچھ عذر جی نہ لگنے کا کیا۔ جواب میں ارشاد فرمایا کہ بھائی اللہ کی طرف جی لگانے سے لگتا ہے۔ اس دل کو جس طرف لگاؤ گے ادھر لگ جائے گا۔ (جلد:۱۸ص:۹۱)

## بوئے دعویٰ:

کسی صاحب نے عربی عبارت میں حضرت والا کی خدمت میں خط لکھ کر بھیجا۔ اس میں بعض غلطیاں بھی تھیں۔ فرمایا کہ عربی میں خط لکھنے کی ایسی ضرورت ہی کیا تھی؟ پھر فرمایا کہ ایک جملہ تو اچھا لکھا ہے۔ مگر بغیر مصلحت عبارت عربی لکھنا کیا ضروری تھا۔ اس سے بوئے دعویٰ آتی ہے۔ (ص:۱۰۲)

## مولانا فتح محمد صاحب کا فیض:

فرمایا کہ مولانا فتح محمد صاحب کی صحبت میں دین کی محبت ہو جاتی تھی۔ (جلد:۱۸ص:۱۱۰)

## وعظ میں مخاطب کی بے توجہی کا اثر:

فرمایا کہ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ مخاطب کو افسردہ پاتے تو تقریر بالکل بند کر دیتے تھے۔ ایک مرتبہ مدار المہام صاحب نے ایک آیت کی تفسیر پوچھی، مولانا نے بیان فرمائی وہ سن کر خاموش ہو گئے۔ اور کچھ جواب نہیں دیا، کہ آیا سمجھ گئے یا کچھ شبہ ہے۔ مولانا بہت ناخوش ہوئے۔ پھر حضرت والا نے فرمایا کہ مجھے بھی جب مخاطب سے بات کا جواب نہیں ملتا تو سخت خلجان ہوتا ہے۔ اسی طرح وعظ میں اگر میرے سامنے کوئی ایسا شخص بیٹھا ہو جو کہ مضامین کو سمجھتا نہ ہو، یا اس کے طرز سے بے توجہ ہونا پایا جاتا ہے۔ تو مجھ سے اس وقت تک بیان نہیں ہوتا جب تک کہ وہ سامنے

سے اٹھ کر نہ چلا جائے۔ (جلد:۱۸اص:۱۱۲)

## محض زیادتی تنخواہ کے لیے ترک ملازمت ناشکری ہے:

فرمایا کہ ایک جگہ کی تھوڑی تنخواہ کی ملازمت [یعنی دینی سلسلے کی ملازمت] کو محض دوسری جگہ کی زیادت کی وجہ سے چھوڑنا، جبکہ اس قلیل تنخواہ میں گزر بھی ہو جاتا ہو۔ خدا تعالی کی ناشکری ہے۔ جب میں کانپور میں تھا تو ایک جگہ سو روپیہ کی تنخواہ پر مجھے بلایا گیا۔ اس وقت مجھے کانپور میں چالیس روپے ملتے تھے۔ میں نے جواب لکھ دیا کہ جو شخص ایک جگہ کام کر رہا ہے اس کا وہاں سے ہٹانا مناسب نہیں ہے۔ جو شخص بے کار ہو اس کو بلا کر آپ رکھیں تا کہ اس کی حاجت رفع ہو۔ اور اگر میں آپ کے یہاں آ بھی جاؤں، تو آپ کو میرے اوپر اعتماد نہ کرنا چاہیے۔ کیونکہ جو شخص زیادتی کی وجہ سے آپ کے یہاں آیا ہے، اگر اس کو اس سے کہیں زیادہ ملیں گے تو وہ وہاں چلا جائے گا۔ اسی سلسلہ میں فرمایا کہ جو صاحب مدرسہ امداد العلوم سے تعلق چھوڑ کر دوسری جگہ زیادتی تنخواہ دیکھ کر گئے، ان کو جمعیت [سکون و بے فکری] تو نصیب ہوئی نہیں۔ حالانکہ جمعیت بڑی چیز ہے۔ سلطنت کی بھی اس کے سامنے کچھ حقیقت نہیں ہے کہ قلب مطمئن ہو۔ (جلد:۱۸اص:۱۱۳)

## شیطان کے شر سے حفاظت:

فرمایا کہ اگرچہ شیطان جن ہے اور انسان کو بہت کچھ نقصان پہنچا سکتا ہے، مگر چونکہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت ہے، اس لیے وہ کچھ نہیں کر سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرشتے حفاظت کے لیے مقرر فرما دیے ہیں۔ ورنہ اگر حفاظت نہ ہوتی، تو شیطان ایک پتھر اٹھا کر مارتا اور کام تمام ہو جاتا۔ (جلد:۱۸اص:۱۲۶)

## بیعت کی حقیقت اور برکت کب نظر آتی ہے:

ایک سلسلۂ گفتگو میں ارشاد فرمایا: تعلیم و تلقین اور [پھر] اتباع کے بعد معلوم ہوگا کہ بیعت کیا چیز ہے؟ پھر بیعت کی برکت نظر آئے گی۔ (جلد:۱۸اص:۱۲۸)

## باتیں حضرت گنج مراد آبادی کی:

فرمایا کہ مولانا شاہ فضل الرحمٰن صاحب بہت بھولے تھے۔ ایک مرتبہ فرمانے لگے کہ جب ہم

جنت میں جاویں گے اور حوریں ہمارے پاس آئیں گی، تو ہم صاف کہہ دیں گے کہ بی بی اگر قرآن پڑھو تو بیٹھ جاؤ۔ ورنہ جاؤ۔ پھر شاہ صاحب نے فرمایا کہ جو نماز میں مزہ ہے وہ نہ کوثر میں ہے، نہ اور کسی چیز میں ہے۔ جب نماز میں سجدہ کرتا ہوں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اللہ میاں نے پیار کرلیا۔

پھر فرمایا کہ جب شاہ صاحب شیر خوار تھے تو اپنی والدہ کو ایسی جگہ جہاں ڈھولک وغیرہ بجتی ہو نہیں بیٹھنے دیتے تھے۔ اور خوب رونا پیٹنا مچاتے تھے اور ان کو اٹھا کر چھوڑتے تھے۔ ایک مرتبہ حیدر آباد کے وزیر حاضر خدمت ہوئے، فرمایا کہ اس کو نکالو۔ لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت وزیر ہیں ۔فرمایا کہ ارے میں کیا کروں؟ وزیر ہیں تو کیا میری تنخواہ مقرر ہے ان کے یہاں سے؟ پھر دو بجے رات تک ٹھہرنے کی اجازت دی۔ وزیر نے برا نہیں مانا۔ بلکہ لوگوں نے کہا کہ صاحب ٹھہر جایئے، جواب دیا کہ بزرگوں کی حکم عدولی کرنی مناسب نہیں اور چلے گئے۔ ایک مرتبہ لوگوں نے کہا کہ حضرت آنے والوں کے ساتھ ذرا تو اخلاق سے پیش آیا کیجئے۔ فرمایا کہ ایک ایک آدمی کے ساتھ سو سو شیطان ہوتے ہیں۔ میں اس وجہ سے ان کو نکالتا ہوں۔ پھر حضرت والا تھانویؒ نے فرمایا کہ مولانا کا کشف بڑھا ہوا تھا۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ اللہ کا ترجمہ ہندی میں بتاؤ۔ خود ہی فرمایا کہ اللہ کا ہندی ترجمہ ''من موہن'' ہے۔ یہ کہہ کر چیخ ماری۔ (جلد:۱۸ص:۱۳۶)

## بیعت کا تعلق خالص للّٰہی ہونا چاہیے:

اگر مجھے خدانخواستہ حضرت حاجی صاحبؒ سے سوءِ اعتقاد ہو جائے، تو میں علی الاعلان بیعت توڑ دوں۔ خدا کے لیے تعلق ہے، نہ کہ دنیا کے لیے۔ وہ شخص بڑا مکار ہے اور دغا باز ہے، جو دنیا کے لیے تعلق رکھے۔ اگر کوئی مجھ سے تعلق چھوڑ دے، تو بڑی خوشی ہوتی ہے۔ اور جگہ تو یہ بناء ہے رنج کی اور میرے نزدیک یہ خوشی کی بناء ہے۔ (جلد:۱۸ص:۱۳۸)

## ہم شکل کی وجہ سے پیار:

فرمایا کہ ایک وکیل کہتے تھے کہ مجھ کو ایک بڑھیا اپنے گھر لے گئی اور وہاں مجھ کو خوب حلوا کھلایا۔ انہوں نے اس کا سبب دریافت کیا۔ کہنے لگی کہ میرا ایک لڑکا پردیس میں گیا ہے۔ اس کی بھی ایسی ہی شکل

ہے۔ چونکہ تم میرے بیٹے کی ہم شکل ہو اس لیے میرا دل چاہا۔ اسی طرح جو شخص رسول اللہ ﷺ کی ہم شکل اتباع سنت کر کے بن جائے گا، اللہ تعالیٰ اسی طرح اس سے محبت کریں گے۔ (جلد:۱۸ص:۱۴۳)

## دل چاہتا ہے کہ طالب علم بادشاہ بن کر رہیں:

فرمایا کہ بڑے آدمیوں کے نماز پڑھنے میں یہ فائدہ ہے کہ جامع مسجد کے فرش کے ٹاٹ کے لیے ایک ہی صاحب نے دام دے دیے۔ انہیں صاحب نے یہ بھی کہا کہ جو کوئی کام ہوا کرے، مسجد کا یا طالب علموں کے متعلق تو مجھے اطلاع دے دی جایا کرے۔ حضرت والا نے فرمایا کہ طالب علموں کے کام تو خدا کے فضل و کرم سے چل ہی جاتے ہیں۔ پھر دوسرے موقع پر فرمایا کہ خدا نہ کرے جو طالب علموں کی حاجت ان کے سامنے پیش کی جائے۔ شرم آتی ہے طالب علموں کی بابت کسی سے کہتے ہوئے۔ یوں دل چاہتا ہے کہ طالب علم بادشاہ بن کر رہیں۔ تا کہ ان میں استغناء کی شان پیدا ہو۔ اور دوسرے لوگ بھی اس استغناء کو دیکھ کر سبق حاصل کریں۔ (جلد:۱۸ص:۱۶۵۔۱۶۶)

## دعوے کی فوری نحوست:

فرمایا کہ سعید بن المسیبؒ تابعی ایک روز کہہ رہے تھے کہ میری تکبیر تحریمہ اتنے برس سے قضا نہیں ہوئی۔ یہ کہہ کر اٹھے تھے کہ مسجد میں جا کر دیکھا کہ لوگ نماز پڑھ کر نکل رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فوراً ہی دعوی کا جواب دیا۔ (جلد:۱۸ص:۱۶۷)

## مسلمان کسی کے لیے بددعا نہیں کرتا:

ایک مرتبہ مولانا رشید احمد صاحبؒ کو ایک صاحب سے ایذا پہنچی۔ مولانا خلیل احمد صاحب نے اس احتمال سے کہ کہیں مولانا بددعا نہ کر دیں۔ حضرت سے عرض کیا کہ حضرت بددعا نہ کیجیے۔ مولانا بہت گھبرائے۔ اور فرمایا کہ توبہ، مسلمان کہیں بددعا بھی کیا کرتے ہیں استغفر اللہ!۔ (جلد:۱۸ص:۱۷۹)

## نفس کی باگ چھوڑنا غضب ہے:

[غصہ وغیرہ میں] نفس کی باگ چھوڑنا غضب ہے۔ جب چھوڑ دی پھر نہیں رکتی۔ بالکل کچھ نہ کہنا تو آسان ہے۔ مگر کہنا اور [صحیح] موقعہ پر رک جانا سخت مشکل ہے۔ یہ صدیقین ہی کا کام ہے۔ یعنی اس

[صحیح موقعہ] کا اندازہ کرنا۔اس لیے بس اسلم یہی ہے کہ اس نفس کو روکے ہی رکھے۔ (ص:۱۷۹)

## معیت حق کا رعب:

فرمایا کہ نرم مزاج اہل اللہ میں بھی رعب ہوتا ہے۔چنانچہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ نہایت نرم مزاج تھے۔مگر جب تک وہ نہ بولیں کسی کو ان کے سامنے بولنے کی ہمت نہ ہوتی تھی۔اور جب وہ گفتگو شروع کر دیتے تھے تو پھر لوگ مزاح تک کرتے تھے۔یہ رعب معیت حق کا ہوتا ہے۔حدیث ہے انا جلیس من ذکرنی۔[میں اپنا ذکر کرنے والے کے ساتھ ہوتا ہوں] (جلد:۱۸اص:۱۸۷)

## نماز کا حق کس سے ادا ہو سکتا ہے؟

ایک صاحب نے کہا کہ مجھ سے نماز کا حق ادا نہیں ہوتا۔فرمایا کہ بھائی نماز کا حق کس سے ادا ہو سکتا ہے؟ تم تو یہ بھی سمجھتے ہو کہ ہم سے حق ادا نہیں ہوتا۔اور ہم تو اس جہل میں مبتلا ہیں کہ ہم بہت اچھی نماز پڑھتے ہیں۔اور حالانکہ خاک بھی نہیں پڑھتے۔بس بھائی اللہ میاں کو سجدہ کر لیتے ہیں۔وہ رحیم ہیں،قبول فرمالیں گے۔ان سے امید قبولیت کی البتہ ہے۔گو ہماری نماز اس قابل نہیں ہے۔
(جلد:۱۸اص:۱۸۹)

## عرس اجمیر میں مکار اندھا:

فرمایا کہ ایک ڈپٹی کلکٹر مجھ سے بیان کرتے تھے کہ وہ اجمیر میں متعین تھے عرس کا انتظام ان کے سپرد ہوا،دوران ایام عرس میں کئی بار انہوں نے اس قسم کا شور وغل سنا کہ اے خواجہ صاحب میں اندھا ہوں یا فلانا مریض ہوں۔پھر یہ سنا کہ کوئی کہتا ہوا بھاگا کہ اچھا ہو گیا۔یہ سن کر ان ڈپٹی صاحب نے دل میں سوچا کہ یہ کیا بات ہے بھاگتے کیوں ہیں۔اگر خواجہ صاحب کی کرامت ہے تو اس کا اظہار اچھی طرح کرنا چاہیے بھاگنے کی کیا ضرورت ہے۔اس کے بعد انہوں نے مزار کے چاروں طرف پہرہ بٹھا دیا پھر ایک آواز سنائی دی کہ میں اندھا ہوں اور ساتھ ہی وہ بھی بھاگا سپاہی ہوشیار ہو گئے اور اس کو پکڑ لیا۔دیکھا تو ایک مجاور صاحب مزار میں سے نکل کر بھاگے وہ اچھے خاصے تھے سب ان کو پہچانتے تھے نہ اندھے تھے ویسے ہی مکاری تھی۔ (جلد:۱۸اص:۲۱۲۔۲۱۳)

## بعض اشعار محقق کے منہ سے اچھے اور بدعتی کے منہ سے برے لگتے ہیں:

مثنوی کے مناجاتی اشعار کی نسبت فرمایا کہ بہت سے اشعار ایسے ہیں کہ انہوں نے مرشد کے لیے لکھے ہیں۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ حق تعالیٰ سے مناجات کی ہے۔ اگر کوئی او پر نہ دیکھے تو پتہ نہ چلے۔ ان کی زبان سے تو وہ برے نہیں معلوم ہوتے، کیونکہ وہ محقق ہیں۔ اگر کوئی بدعتی انہیں کو کہنے لگے تو برا معلوم ہوتا ہے۔ کیوں کہ وہ فساد عقیدہ سے کہتا ہے۔ اور وہاں [یعنی مولانا روم کے یہاں] فساد عقیدہ مفقود ہے۔ (جلد: ۱۸ص:۲۱۹)

## اساتذہ کے لیے ایک معتدل نصیحت:

فرمایا کہ بڑی تنخواہوں نے بھی مولویوں، قاریوں، حافظوں کو مار لیا۔ پھر فرمایا کہ جتنے لوگ یہاں سے محض ترقی کی وجہ سے ملازمت چھوڑ کر گئے، انہیں اطمینان تو نصیب ہوا نہیں۔ جبکہ انسان کا گزر کافی طور پر ہورہا ہو، تو ایک جگہ سے محض زیادتی کی وجہ سے تعلق چھوڑ دینا، یہ ناشکری ہے۔

البتہ اگر گذر کے لائق بھی نہ ہو، تو وہ اور بات ہے۔ اس وقت مضایقہ نہیں۔ (جلد:۱۸ص:۲۱۹)

## نحوست بھی عقلمند ہے۔ کم قیمت چیزوں میں ہی گھستی ہے:

فرمایا کہ بعض لوگ مُردوں کی چیزوں کا استعمال کرنا نحوست سمجھتے ہیں۔ مگر مردے کی جائیداد کسی کو نہیں دے دیتے۔ اس میں نحوست نہیں آتی۔ کپڑے اگر نئے بھی رکھے ہوں تو انہیں بھی دے ڈالتے ہیں۔ نحوست بھی عقلمند ہے کہ کم قیمت کی چیزوں میں گھستی ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۲۱)

## پیر کے تصور سے پیر کا نظر آنا:

سید صاحبؒ کے ایک مرید نے کہا کہ میں نے فلاں جگہ دیکھا کہ آپ نے مجھے رستہ دکھایا۔ بس حضرت [سید صاحبؒ] نے پکار کر سب سے کہا کہ دیکھو بھائی یہ شخص یہ حکایت بیان کرتا ہے۔ میں تمہیں آگاہ کرتا ہوں کہ مجھ کو اس واقعہ کی اطلاع بھی نہیں۔ میں وہاں ہر گز نہ تھا۔ پھر ہمارے حضرت والا نے فرمایا کہ خدا تعالیٰ نے کوئی لطیفۂ غیبیہ متمثل کر کے بھیج دیا ہوگا۔ اس سے اس شخص کو

ہدایت ہوگئی ہوگی۔ بعض اوقات پیر کا تصور کرتے کرتے بھی پیر نظر آنے لگتا ہے اور عقیدہ خراب ہو جاتا ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۳۰)

## الفاظ میں مخالفت کی بو:

فرمایا کہ بعضے لوگ بعض مرتبہ گو مہذب گفتگو کرتے ہیں۔ مگر چونکہ ان کو اعتقاد نہیں ہوتا اس لیے الفاظ میں صاف مخالفت کی بو آتی ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۳۲)

## رعب شفقت سے زیادہ ہوتا ہے:

رعب جتنا شفقت سے ہوتا ہے اس قدر تخویف سے نہیں ہوتا۔ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کا بڑا رعب تھا۔ لوگوں کی جان نکلتی تھی۔ حالانکہ ہر وقت ہنستے رہتے تھے۔ (جلد:۱۸ص:۲۳۸)

## بڑے بڑے علماء کو اخلاق کی ماہیت معلوم نہیں:

فرمایا کہ ایک بزرگ نے ایک مدرسہ میں درس میں سلوک کی کتب داخل کی تھیں، مگر چلی نہیں۔ کم از کم غزالیؒ کی ہی کوئی کتاب داخل ہو جائے، تو بہتر ہے۔ بہت سے اہل علم کو بھی اپنے اخلاق کا خیال نہیں۔ جو حدیث ختم کر چکا ہو اس سے پوچھیے کہ کبر و عجب کی کیا تعریف ہے؟ اور دونوں میں کیا فرق ہے؟ ان اخلاق کی ماہیت اس قدر دقیق ہے، کہ بکثرت دھوکہ ہو جاتا ہے۔ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرماتے تھے کہ بعض میں کبر بصورت تواضع ہوتا ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۳۹۔۲۴۰)

## ما انت بمسمع من فی القبور کے بارے میں حضرت شاہ عبدالقادر کی تقریر:

فرمایا کہ نفی سماع سے سماع نافع مراد ہے سو وہ ظاہر ہے یعنی مردے سننے پر عمل نہیں کر سکتے کیونکہ ان کا مقام دار العمل نہیں ہے اور قرینہ اس کا یہ ہے کہ کفار کے عدم سماع کا بیان کرنا مقصود ہے اور ان کے عدم سماع کو عدم سماع موتیٰ سے تشبیہ دی گئی ہے اور ظاہر ہے کہ کفار سنتے ہیں مگر عمل نہیں کرتے۔ (جلد:۱۸ص:۲۴۲)

## ہر شخص کیلیے مکہ معظّمہ کا قیام مناسب نہیں:

حضرت حاجی صاحبؒ مکہ معظّمہ کے قیام کو ہر شخص کے لیے پسند نہیں فرماتے تھے۔ بعض لوگوں کو یہاں جیسی جمعیت اسباب وآرام میسر ہے وہاں نہیں۔ (جلد:۱۸ص:۲۴۶)

## بددین کی ہر بات میں اس کے مزاج کا اثر:

فرمایا کہ عجیب بات تجربہ کی ہے کہ بددین آدمی اگر کسی اور بات کی نقل بھی کرے، مثلاً بددین نحو کی کوئی کتاب لکھے گو اس میں کوئی مسئلہ بددینی کا نہیں ہے، مگر اس کے دیکھنے سے بھی بددینی کا اثر دل میں پیدا ہوگا۔ (جلد: ۱۸ ص:۲۴۷)

## فہم ہو تو الفاظ قرآن میں غور کافی ہے:

فرمایا کہ مولانا محمد قاسم صاحبؒ فرمایا کرتے تھے کہ قرآن مجید کے الفاظ میں ہی غور کرنا چاہیے، تو مطلب صاف ہے۔ مگر مولانا کا سا فہم بھی تو ہو، قرآن مجید کے الفاظ کافی ہیں باہر جانے کی ضرورت نہیں۔ (جلد: ۱۸ ص:۲۵۱)

## اشتہار وامتیاز سے کلفت:

تحزب اور مجمع بنانے سے مجھے سخت نفرت ہے۔ چاہتا ہوں کہ ایسی گمنامی کے ساتھ زندگی ہو کہ کام تو سب ہوں، مگر کسی کو خبر نہ ہو۔ ایک صاحب جو اس وقت حاضر تھے انہوں نے عرض کیا کہ یہ حضرت کا اخلاص ہے۔ فرمایا کہ حضرت! اخلاص کیا ایک طبعی امر ہے؟ میں اشتہار وامتیاز کی کلفتوں اور تعب کو دیکھتا ہوں۔ مقتداء بننے میں بار بہت پڑتا ہے۔ بس بار کا تحمل نہیں۔ اور یوں عنوان جو چاہے بنالیا جاوے۔ (جلد:۱۸ص:۲۵۸)

## پنشن کی حقیقت احسان ہے:

ایک پنشن دار کا خط آیا تھا۔ ایک مولوی صاحب نے پوچھا کہ پنشن کی حقیقت کیا ہے؟ فرمایا کہ پنشن کی حقیقت احسان ہے، کہ یہ اب معذور ہوگیا۔ اب کہاں جائے بس یہ ہبہ ہے۔ (ص:۲۶۷)

## عجب کی برائی:

جس وقت آدمی اپنے کو اچھا لگتا ہے، اس وقت خدا کے نزدیک مبغوض ہوتا ہے۔ اب ہر شخص سوچ لے کہ دن میں کتنی مرتبہ اس کی ایسی حالت ہوتی ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۶۸)

## ثمرات کی نیت سے ذکر کرنے کا نقصان:

فرمایا کہ جو شخص ثمرات کی نیت سے ذکر کرتا ہے اسے یکسوئی نہیں ہوتی۔ کام کرنے کے وقت ثمرات کی طرف مصروف نہ ہو۔ جیسے اگر کوئی ملازم کام کرنے کے وقت یہ سوچتا رہے کہ جب تنخواہ ملے گی تو لکڑی لاؤں گا کپڑا لاؤں گا، تو ضرور منصبی کام میں خلل واقع ہوگا۔ کام کے وقت کام ہی کو مقصود سمجھنا چاہیے۔ اور دوسرے مقصود کو عدم سمجھنا چاہیے۔ (جلد:۱۸ص:۲۷۴)

## طالبِ لذت پر افسوس:

فرمایا کہ افسوس ہے جس شخص کو دوام فی الذکر، اتباع شریعت، اتباع سنت نصیب ہو پھر وہ اور لذتوں کا طالب ہو۔ (جلد:۱۸ص:۲۷۷)

## جنت کی رغبت کرنا واجب ہے:

فرمایا کہ واجب ہے رغبت کرنا جنت کی طرف۔ وہ کون ہے جو حاجت مند نہیں ہے؟ البتہ [جو بعض صوفیہ سے منسوب ہے کہ وہ صرف محبت الٰہی کے طالب ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم جنت کا بھی سوال نہیں کرتے، سو یہ غلط ہے، لیکن] اگر مغلوب الحال کی زبان سے ایسا نکلے تو اس کی تاویل کی جاوے گی [اور وہ معذور ہوگا]۔ (جلد:۱۸ص:۲۷۷۔۲۷۸)

## سب سے زیادہ شغل دعاء سے ہونا چاہیے:

فرمایا کہ اللہ میاں سے مانگو تو وہ خوش ہوں، خواہ دین مانگو یا دنیا۔ اور دوسرے سے لوگ خفا ہوتے ہیں۔ جہاں مانگنے سے عزت ہوتی ہے، وہاں تو مانگتے نہیں۔ اور جہاں ذلت ہوتی ہے، وہاں مانگتے ہیں۔ انسان کا سب سے زیادہ شغل اللہ میاں سے مانگنا ہونا چاہیے۔

(جلد:۱۸ص:۲۸۰)

## غیبت کا زنا سے اشد ہونے کی وجہ:

فرمایا کہ حضرت حاجی صاحبؒ نے **الغيبة أشد من الزنا** کی وجہ میں فرمایا کہ زنا گناہِ باہی [یعنی شہوت کا گناہ] ہے اور غیبت گناہ جاہی [یعنی کبر سے متعلق ] ہے۔ اور کبر شہوت سے اشد ہے۔
(جلد:۱۸ص:۲۸۱)

## کبرِ تواضع نما:

لوگوں نے دنیا کو مال ہی میں منحصر سمجھ رکھا ہے۔ بعض مرتبہ طاعات دنیا ہو جاتے ہیں۔ ذوق سلیم سے یہ بات معلوم ہو سکتی ہے۔ پھر فرمایا: کبھی تکبر بصورت تواضع بھی ہوتا ہے۔ اور علامت اس کی یہ ہے کہ جو تواضع بقصد تکبر ہوتی ہے، اس کے بعد فخر ہوتا ہے۔ اور اس تواضع کے بعد اگر کوئی تعظیم نہ کرے برا مانتا ہے۔ اور جو تواضع بقصد تواضع ہو، اس میں خوف ہوتا ہے۔ اور کسی کی تعظیم نہ کرنے سے اپنے کو اس عدم تعظیم ہی کا مستحق سمجھتا ہے۔

ایک حکیم صاحب ہمارے دوست ہیں۔ ان کی کسی شخص نے دعوت کی۔ انہوں نے عذر کر دیا۔ پھر سوچا کہ اگر بجائے اس کے فلاں دولتمند دعوت کرتا، تو آیا اس وقت بھی یہی عذر کیا جاتا۔ معلوم ہوا کہ نہ کیا جاتا۔ بس تنبّہ ہوا۔ ان صاحب نے طالب علموں کی بھی دعوت کی تھی۔ حکیم صاحب نے اس کا یہ تدارک کیا کہ طالب علموں کے ساتھ خود چل دیئے۔ پھر خیال ہوا کہ نہ معلوم اس طرح بغیر بلائے جانا جائز بھی ہے یا نہیں؟ اس کے بعد خود یہ خیال ہوا کہ اگر میں جاؤں گا تو وہ خوش ہوگا اور ناراض نہ ہوگا۔ یہ خیال کر کے چلے گئے۔ اس کے بعد حضرت والا نے فرمایا کہ "**والذين جاهدوا فينا لنهدينهم**" اگر آدمی خیال رکھے تو اللہ پاک مدد فرماتے ہیں۔ بزرگوں نے بعض ہدیوں کو واپس کر کے پھر خود مانگا ہے۔ (جلد :۱۸ ص:۲۸۲)

## فانی فی الحق کی آخر میں حالت:

فرمایا کہ جو عشاق اور فانی فی الحق ہوتے ہیں، ان کی یہ حالت ہو جاتی ہے کہ آخر میں دواعی میں حرکت بھی نہیں رہتی، وسوسے بھی نہیں رہتے۔ (جلد:۱۸ص:۲۸۳)

## دین خالص تعلق مع اللہ کا نام ہے:

فرمایا کہ محبت مع اللہ، خدا کا خوف، خدا کا شوق، دنیا سے بے رغبتی یہ اصل دین ہے۔ ......دین خالص تو نام ہے تعلق مع اللہ کا۔ البتہ اگر دین کے موافق بال بچوں کی خدمت کرے تو ثواب ملتا ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۸۸۔۲۸۹)

## عوام کے لیے صوفیہ کی کتابیں نہیں ہیں:

عام لوگ کتابیں دیکھنے لگتے ہیں۔ صوفیوں کی نازک کتابیں دیکھنے لگتے ہیں۔ حالانکہ کتابیں دیکھنے کے لیے جامع شخص ہونا چاہیے۔ بس اپنا ایمان خراب کر لیتے ہیں۔ [ہاں وہ علماء صوفیہ جو جادۂ شریعت اور عوام کے حالات پر نظر رکھتے ہیں، ان کی کتابیں محفوظ ہیں]۔ (جلد:۱۸ص:۲۸۹)

## مقام معیت اہل اللہ:

اہل اللہ کی معیت رسول اللہ ﷺ کی معیت ہے۔ (جلد:۱۸ص:۲۹۱)

## تفسیر بالرائے کی حقیقت:

فرمایا کہ تفسیر بالرائے وہ ہے جو قواعد شرعیہ یا عربیہ کے خلاف ہو۔ [صرف منقول نہ ہونا کسی تفسیر کے تفسیر بالرائی ہونے کا سبب نہیں]۔ (جلد:۱۸ص:۲۹۶)

## اللہ میاں کی عظمت سے اکثر دل خالی ہیں:

جناب رسول اللہ ﷺ کی عظمت تو کچھ ہے بھی قلوب میں۔ مگر اللہ میاں کی عظمت سے اکثر قلوب خالی ہیں۔ (جلد:۱۸ص:۲۹۷)

## زیادہ محبت عذاب ہے:

ایک مولوی صاحب کی بھتیجی کا انتقال ہو گیا تھا۔ ان کا خط آیا تھا جس میں کچھ غلو کے ساتھ رنج کا اظہار تھا۔ فرمایا کہ اتنا تعلق بڑھانا بھی نہ چاہیے۔ عذاب ہے زیادہ محبت۔ (جلد:۱۸ص:۳۰۱)

## اہل سائنس نے عادت کا نام عقل رکھا ہے:

اہل سائنس نے عادت کا نام عقل رکھا ہے۔ جو چیز عادت کے خلاف ہوتی ہے اسے عقل کے

خلاف کہتے ہیں۔ [چنانچہ لوگ معجزے کا انکار یہی کہہ کے کرتے ہیں کہ یہ عقل کے خلاف ہے، حالانکہ وہ صرف عادت کے خلاف ہوتا ہے ]۔اور اگر خلاف عقل کے یہ معنی ہیں کہ عقل اس کی کُنہ [یعنی حقیقت] نہ سمجھ سکے تو پھر بہت سے امور موافقۂ عادت بھی عقل کے خلاف ہیں۔ ان کا انکار کیوں نہیں کرتے۔ چنانچہ بچہ کا پیدا ہونا ماں کے پیٹ سے عقل اسے کیا سمجھ سکتی ہے؟ اگر کسی شخص کے کان میں یہ بات نہ پڑنے پاوے کہ ماں کے پیٹ سے بچہ اس طرح پیدا ہوتا ہے، اور پھر اس سے کہا جاوے کہ تم اس طرح پیدا ہوئے تو اس کی سمجھ میں ہرگز بھی نہ آوے۔ (جلد:۱۸ص:۳۰۹)

# انتخابات ملفوظات حکیم الامت

## جلد۔۱۷

## سلسلۂ حسن العزیز (جلد سوم)

### وقت پر کام کرنے کی برکت:

حضرت جب ڈاک کے کام سے فارغ ہوئے تو فرمایا: وقت پر کام کرنے سے ذرا اہتمام تو کرنا پڑتا ہے مگر کام کر کے بے فکری ہو جاتی ہے۔ اگر تساہل سے کام لیا جائے تو بعد میں بڑی دقت پیش آتی ہے۔ میں نے یہ اس لیے کہا کہ اور لوگ بھی پابندی کریں۔ (جلد:۱۹ص:۲۲)

### ہر حال میں نیازمندی کی ضرورت:

بعض لوگ ایسے ہیں کہ جب ان کو ذکر و شغل تعلیم کیا جاتا ہے جہاں ان کو تھوڑی سی مدت گذری تو خیال کرنے لگتے ہیں کہ اتنے دن ہو گئے، کچھ نہیں ہوا۔ کیا خدا تعالیٰ کے ذمہ قرض ہے؟ اور کیا تمہارا استحقاق ہے کہ ان کے ذمہ پورا کرنا واجب ہے؟...... اور ایسا خیال کرنا حقیقت میں کبر ہے۔ جس کا حاصل یہ نکلتا ہے کہ ہم اپنے آپ کو یہ سمجھتے ہیں کہ ہم بھی کچھ ہیں۔ ہمیں اپنی حقیقت کی خبر نہیں۔ اگر خبر ہو تو پانچ وقت کی نماز کی توفیق ہونے پر بھی ہمیں تعجب ہو۔ اور معلوم ہوا کہ ہم تو اس قابل بھی نہ تھے۔ یہ محض ان کا فضل ہے کہ ہمیں اس کی بھی توفیق ہوئی۔ نہ کہ جنید بغدادی ہونے کے مدعی ہوں۔...... اگر کوئی شخص کسی امیر کے یہاں سڑا ہوا خربوزہ لے جائے اور انعام کے استحقاق کا دعویٰ کرنے لگے، تو اس کی کیا گت بنے گی۔ ظاہر ہے کہ دربار سے ذلت کے ساتھ نکالا جائے گا۔ حق تعالیٰ کا یہ فضل ہے کہ ہم

کوسڑے ہوئے پر بھی انعام دیتے ہیں۔ اور اپنے دربار سے نہیں نکالتے اس کو ہم غنیمت نہیں سمجھتے۔

......یہاں تو کام نیاز مندی سے چلتا ہے چون و چرا کی گنجائش ہی نہیں۔......البتہ دعا کرتا رہے، شاید عنایت ہو جائے۔ میں ایسی باتیں دل میں اتارنا چاہتا ہوں مگر الفاظ نہیں کہ ادا کر سکوں۔ یہ امور وجدانی ہیں۔ الفاظ ان کے لیے کافی نہیں وجدان ہی سے حاصل ہوتے ہیں۔ گو دل میں اتار نہیں سکتا مگر بیان سے اتنا اثر تو ہو گا کہ رغبت تو پیدا ہو گی اگرچہ پوری طرح سمجھ میں نہ آئے فقط۔ (جلد:۱۹ص:۳۳۔۳۷)

## اختلاف سے بہت پریشان ہوتا ہوں:

میں اختلاف سے بہت پریشان ہوتا ہوں۔ چاند میں کیسا اختلاف ہوتا ہے۔ اسی لیے میں چاند کی منادی کبھی نہیں کراتا۔......میں تو لوگوں سے یہ بھی کہہ دیتا ہوں کہ مقتدی بن کر عیدگاہ چلا جاؤں گا، امام بن کر نہیں۔ جب سب لوگ جائیں گے میں بھی ساتھ ہو لوں گا۔ جنہیں اس کی عادت ہے ان کو مزہ آتا ہے جب میں کہہ چکا کہ میری بات مت مانو پھر کیوں سر ہوتے ہیں۔ سودا کھرا معلوم ہو لو، ورنہ دوسری دکان سے خریدو۔ جو متبوع بننا چاہتے ہیں، ان کو اس کا شوق ہو گا۔ مجھ کو متبوع بننے کا شوق نہیں۔ (جلد:۱۹ص:۳۰)

## افکار و ہموم سے نجات کا نسخہ:

حضرت مولانا گنگوہیؒ نے ایک بار فرمایا کہ کسی سے کسی قسم کی توقع مت رکھو۔ چنانچہ مجھ سے بھی مت رکھو۔ یہ بات دین و دنیا دونوں کا گُر ہے۔ جس شخص کی یہ حالت ہو گی وہ افکار و ہموم سے بھی نجات پا جائے گا۔ (جلد:۱۹ص:۳۷)

## اتباعِ سنت میں کشش اور اثر ہے:

یہ خبر سنی گئی تھی کہ ایک عامل خورجہ ضلع بلند شہر میں آئے ہوئے ہیں۔ اور وہ آگ میں چلے جاتے ہیں اور جلتے نہیں۔ بلکہ جو لوگ ان کے ہمراہ جاتے ہیں ان پر بھی آگ کا اثر نہیں ہوتا۔ اور یہ واقعہ درجۂ ثبوت کو پہنچ گیا۔ بلکہ منشی یوسف صاحب ساکن خورجہ، خود حضرت والا سے بیان کرتے تھے کہ میں اس جلسہ میں شریک تھا۔

حضرت نے ایک اور صاحب سے دریافت فرمایا کہ اس واقعے کو دیکھ کر کوئی اسلام بھی لایا؟ انہوں نے کہا کہ ایسا تو نہیں ہوا۔ اس پر حضرت نے فرمایا کہ عملیات سے جو ہوتا ہے اس میں برکت نہیں ہوتی، قلوب پر اثر نہیں پڑتا۔ البتہ اثر صاحب حق کا ہوتا ہے۔ اس کی صورت دیکھ کر کشش ہوتی ہے [اور دل کھنچتا ہے]۔ جو بلا کرامت ہو تو زیادہ اثر ہوتا ہے۔ کیونکہ کرامت میں تو سوچ میں پڑ جاتا ہے کہ کچھ اور بات نہ ہو۔ یہ عجیب اثر حق میں ہے۔ اور ایسے امور میں حیرت سی تو ہو جاتی ہے، مگر کشش نہیں۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت فرما کر تشریف لے گئے، تو عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے۔ اور چہرۂ مبارک پر نظر پڑتے ہی سمجھ لیا [کہ یہ صورت کسی کذاب کی نہیں ہوسکتی]۔ انہ لیس بوجه كذاب۔ اور کوئی معجزہ طلب نہیں کیا۔... طالبین کی نظر اخلاق کی طرف ہوتی ہے۔ طالبین نے کبھی معجزہ طلب نہیں کیا۔ خود صحبت سے معلوم ہو جاتا ہے۔ اب زمانہ نبوت کا تو رہا نہیں۔ اب کشش اتباع سنت میں ہے۔ اور اتباع سنت میں دھوکہ نہیں ہوتا۔ کیوں کہ آدمی اپنے کو کہاں تک بناوے گا۔ راز ایک نہ ایک روز کھل ہی جاتا ہے۔ (جلد:۱۹ص:۳۷۔۳۸)

## صدیقیت شہادت سے زیادہ مشکل:

شہادت کا ملنا تو ہے آسان۔ بس ایک تلوار لگی سر الگ ہو گیا شہید ہو گئے۔ اس لیے کثیر التعداد ہیں۔ اور صدیقیت ہے مشکل۔ صدیقیت میں لاکھوں تلواریں ہر وقت چلتی ہیں۔ ہر وقت آرہ چلتا رہتا ہے۔ یہاں تو یہ کیفیت ہے:

کشتگان خنجر تسلیم را ہر زماں از غیب جانے دیگر ست

شہادت صدیقیت کی فرع اور تابع ہے۔ لوگ شہداء کے بدن کا نہ گلنا خیال کرتے ہیں۔ تجربہ سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ صدیقین کا بدن بھی نہیں گلتا ہے۔ (جلد:۱۹ص:۴۱)

## اہل اللہ کی شان میں گستاخی کا انجام:

ایک شخص جو حضرت سے اعتقاد رکھتا تھا وہ آیا۔ اور ایک دوسرے شخص اسی روز آئے۔ اور انہوں نے کچھ کپڑا ہدیۃً پیش کیا۔ حضرت نے قبول فرمالیا۔ اور انہوں نے حضرت ہی کے یہاں کھانا بھی

کھایا۔ پہلے شخص نے مکان پہنچ کر کچھ گستاخانہ کلمات حضرت کو لکھے جن میں سے دو باتیں یہ تھیں:

ا۔ جس شخص نے آپ کو کپڑا دیا اس کو تو روٹی کھلائی۔ اور میں نے کچھ نہ دیا تھا مجھے روٹی کھلانے کی بھی توفیق نہ ہوئی۔ دوسری بات یہ کہ میں نے خط بھیجا تھا اس میں جواب کے لیے ٹکٹ نہ تھا تو آپ نے جواب بھی نہ دیا۔ دو پیسہ بھی خرچ نہ کیے گئے۔ غرض بڑی گستاخی کا برتاؤ حضرت سے کیا تھا۔ پھر کچھ عرصہ بعد وہ شخص آیا اور معذرت کا رقعہ پیش کیا۔ حضرت نے فرمایا کہ میرے یہاں تمہارا کچھ کام نہیں۔ مجھ سے فیض تم کو نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ مجھ میں اور تم میں مناسبت نہیں۔ بہتر یہ ہے کہ تم کسی اور کی طرف رجوع کرو۔ اور میں تمہارے ہی فائدے کے لیے کہتا ہوں۔ میں کچھ تم سے ناراض نہیں۔

وہ شخص چلا گیا۔ پھر ایک عرصہ کے بعد، تقریبا دو ماہ کے بعد، آیا۔ اس کی حالت جنون والوں کی سی تھی۔ اور اس کے باپ کا خط حضرت کے پاس آیا کہ اس کو جنون ہو گیا ہے۔ وہ شخص ایک جگہ بیٹھا ہوا تھا کہ حضرت نے اپنے ملازم نیاز سے فرمایا کہ اس سے پوچھو کیسے آئے ہو؟ نیاز نے پوچھا تو وہ شخص اٹھ کر بھاگ گیا۔ اور مسجد میں جا کر بیٹھ گیا۔ حضرت نے فرمایا کہ دیوانہ ہے۔ پھر نیاز سے فرمایا کہ اس کے پاس جا کر کہو کہاں رہتے ہو؟ وہ گیا اور پوچھا تو کہنے لگا کہ خدا کو خبر ہے۔ اس کے بعد حضرت نے اس کو نکلوا دیا۔ ساری حرکتیں اس کی دیوانوں کی سی تھیں مجنون ہی ہو گیا تھا۔

......[حضرت والا نے فرمایا]. ایک شخص حضرت مولانا گنگوہیؒ کی طبیعت کے خلاف کیا کرتے تھے ان کو یہی جنون ہو گیا تھا۔ ناحق ظلم کرنا بہت برا ہے۔ خاص کر جس کے ساتھ یہ اعتقاد ہو کہ یہ شخص نائب رسول ہے۔ یہ ہلکی بات نہیں۔

....ایک بات یہ سمجھ لینے کے قابل ہے کہ احکام شریعت کے خلاف کرنے سے تو آخرت میں عذاب ہو گا۔ اور آداب طریقت کے خلاف کرنے سے معصیت نہیں ہوتی۔ مگر دنیوی ضرر ضرور لاحق ہو جاتا ہے۔ آخرت کا ضرر نہ ہو گا۔ مگر گو کبھی بواسطہ آخرت سے بھی محرومی ہو جائے۔ کیونکہ اس مخالفت کا اول اثر یہ ہوتا ہے کہ اللہ کا نام لینے کی حلاوت جاتی رہتی ہے۔ پھر تعطل ہو جاتا ہے۔ پھر ترک مستحب، پھر ترک سنت، پھر ترک واجبات، یہاں تک کہ سلب ایمان کی نوبت آ جاتی ہے۔

لیکن اگر اس حالت میں بھی ہمت سے شریعت کا کام کرتا رہے، تو آخرت کا نقصان نہیں۔ مگر انشراح وراحت واطمینان نصیب نہ ہوگا۔ یہ غلط ہے کہ پیر کے ناراض ہو جانے سے اللہ میاں ناراض ہو جائیں گے۔ اور آداب طریقت سے کوئی ادب غامض نہیں۔ پیر کو مکر نہ کیا جائے۔ طعن واعتراض اس پر نہ ہو۔ پیر کو غلطی ہو جانے پر نصیحت بھی کرے، مگر ہو ادب سے۔ (جلد:۱۹ص:۴۲۔۴۵)

## عزت حاصل کرنے کے لیے وعظ:

بعض لوگوں کی غرض وعظ کہنے سے طلب عزت ہوتی ہے، کہ لوگوں کی نظر میں ہم بڑے شمار ہوں۔ اور یہ رہزنِ طریق ہے۔... بعض لوگ صالح عنداللہ ہوتے ہیں۔ اور صالح بھی ایسے کہ قرب عند اللہ کے اعتبار سے مصلح سے بھی بڑھے ہوئے ہیں، مگر مصلح نہیں ہوتے اصلاح تو ایک فن ہے۔ جو اس سے واقف ہے وہ ہی اصلاح کرسکتا ہے۔ بعض لوگ ایسے ہیں کہ مصلح تو ہیں، یعنی فن سے واقف ہیں۔ اور فن کے سبب دوسرے کو مشورہ دے سکتے ہیں۔ خود متقی وصالح نہیں۔ ایسے لوگوں کے رستہ بتلانے میں برکت نہیں ہوتی۔ عادۃ اللہ ہے کہ جو ایسوں سے رجوع کرتے ہیں ان کو طریق پر آمادگی نہیں ہوتی۔ شیخ کو چاہئے کہ اپنے لیے خلوت کا بھی کچھ نہ کچھ وقت تجویز کرے۔ اس سے بھی برکت ہوتی ہے۔ میں مبتدیوں کو وعظ کی اجازت نہیں دیتا۔ اور منتہی میں سے بھی سب کو نہیں۔ بلکہ ان کے اخلاق دیکھتا ہوں کہ ان پر وعظ کہنے کا کیا اثر پڑے گا۔ مناسب حال کام کرتا ہوں۔ (جلد:۱۹ص:۴۷)

## بڑا بننے کا شوق خطرناک ہے:

بڑے بننے میں لوگوں کو حظ ہوتا ہے۔ حالانکہ چھوٹے ہونے میں حظ ہے۔ کیونکہ بڑے بننے میں سارے بار اس پر آجاتے ہیں۔ ہاں اگر منجانب اللہ کوئی خدمت اس کے سپرد ہو جائے، تو اس کی اعانت ہوتی ہے۔ اور خود بڑا بننے میں اعانت نہیں ہوتی۔

...اور جبکہ وہ بڑائی بھی جو کہ بلا قصد خود ملے وہ بھی محل خطر ہے، تو خود بڑا بننے کا تو کچھ کہنا ہی نہیں۔ اور ایسے لوگ کم ہیں کہ سامان بڑائی کا ہو اور گمان بڑائی کا نہ آئے، یہ صدیقین کا کام ہے۔ اور یہ امتحان کے وقت معلوم ہوتا ہے کہ ہم میں حب جاہ ہے یا نہیں۔ اگر کوئی ایسا شخص ہو کہ لوگ اس

کو حضور کہتے ہوں تو وہ دیکھے کہ ''تم'' کہنے کا اثر اس پر کیا ہوتا ہے؟ امتحان کے وقت معلوم ہوگا کہ ہم میں حب جاہ کتنی ہے؟ کہ ہم زوال جاہ کے اسباب سے متاثر ہوئے یا نہیں؟ اور کون ٹٹولتا ہے دلوں کو؟ پرواہ بھی نہیں ہوتی۔ ہم لوگ بری زندگی بسر کر رہے ہیں۔...... واقعے میں اہل اللہ بڑے عاقل ہوتے ہیں اور صرف علوم و اخلاق ہی میں نہیں تمام امور میں۔ (جلد:۱۹ص:۵۳۔۵۴)

## حضرت ابوذرؓ پر مجذوبیت کا اثر:

پرچہ القاسم نمبر ا / جلد ۹ / ماہ شعبان ۱۳۳۶ھ کا آیا ہے۔ اس میں حضرت ابوذر غفاریؓ کے حالات لکھے ہیں۔ اور مسند سے ان کے قصے نقل کیے ہیں، جن سے ان کے مجذوب ہونے کا پتہ چلتا ہے۔ ان کو مجذوب کیوں نہ کہا جائے؟ ایک حال یہ ہے کہ حضرت ابوذر غفاریؓ کھڑے ہوتے تھے اور سجدہ میں گر پڑتے تھے۔ نہ رکوع نہ کچھ۔ بس سجدہ کیا۔ اور پھر کھڑے ہو گئے۔ ایک شخص نے ان سے کہا کہ یہ آپ کیا کر رہے ہیں؟ اور وہ شخص واقف نہ تھا کہ ابوذر غفاریؓ ہیں۔ آپ نے جواب دیا کہ ہم نہیں جانتے۔ ہم کو رسول ﷺ نے سجدہ کی فضیلت بتلائی۔ اس لیے ہم کر رہے ہیں۔ اور فرائض میں ایسا نہ تھا۔ نوافل میں ایسا کرتے تھے۔

اس پرچہ میں مسند احمد سے اور روایات بھی لکھی ہیں کہ جن کو دیکھ کر کہنا پڑے گا کہ بعض صحابہ بھی مجذوب تھے۔ پھر صوفیہ نے کیا غلط کہا ہے؟ مجھ کو یہ روایتیں تکشف لکھنے کے وقت نہ ملیں، ورنہ ان روایات کو لکھتا۔ ایک صاحب نے سوال کیا کہ مجذوب اور مجنون میں کیا فرق ہے؟ فرمایا کہ مجذوب کی بات میں انجذ اب الی اللہ کا اثر ہوتا ہے اور مجنون کی بات میں نہیں۔ امت ایک باغ ہے اس میں سب طرح کے درخت ہیں نارنگی بھی ہیں اور آم کے بھی۔ اور سب طرح کی نیرنگیاں ہیں۔ (جلد:۱۹ص:۶۲)

## کبر سے اپنی حفاظت کرنی ضروری ہے:

ایک بات یہ کہ جس شخص کے ساتھ ہر وقت پیچھے پیچھے لوگ رہیں وہ تو تھوڑے دنوں میں فرعون بن جائے گا۔ اپنے کو کچھ سمجھنے لگے گا۔ پورب میں لوگ میرے سامنے سے لوگوں کو ہٹا رہے تھے کہ ہٹو بچو۔ میں نے کہا کہ راستہ میں ہمارا کیا حق ہے؟ راستہ تو سب کا ہے۔ اور میں نے کہا کہ چند روز تم میں کوئی رہے تو فرعون بن جائے۔ رسول اللہ ﷺ نے تو سب کام خود کر کے دکھا دیے۔

حضورﷺ نے صحابہؓ سے فرمادیا تھا کہ جب ہم آیا کریں اٹھا مت کرو۔ایک شخص میرے پاس پچھلے پیروں اٹھ کر چلے (یعنی پیٹھ میری طرف نہیں کی) میں نے کہا کہ میں کعبہ نہیں ہوں کہ پشت کرنا خلاف ادب ہے۔بعض لوگ آتے ہیں اور کھڑے رہتے ہیں، بیٹھتے نہیں۔ایک صاحب آئے اور کھڑے ہوگئے۔میں نے کہا کہ آپ بیٹھتے کیوں نہیں؟ کہنے لگے کہ بلا اجازت کیسے بیٹھوں؟ میں نے کہا کہ دس برس تک اجازت نہیں بس فوراً بیٹھ گئے۔ (جلد:۱۹ص:۶۵)

## عبادت مالی کا ایصال ثواب افضل ہے:

عبادت مالی کا ثواب پہنچنا اہل حق کے نزدیک متفق علیہ ہے اس لیے افضل ہے۔دوسرے اس میں نفع متعدی ہے۔تیسرے عبادت مالی میں نفس پر گرانی زیادہ ہوتی ہے اور عبادت بدنی کا ثواب دوسرے کو پہنچنے کے بارے میں امام شافعیؒ کا اختلاف ہے۔ (جلد:۱۹ص:۸۰)

## وقار وتکبر میں کیا فرق ہے؟

ایک شخص نے دریافت کیا کہ وقار وتکبر میں کیا فرق ہے؟ فرمایا کہاں تکبر کہاں وقار،؟ تکبر کہتے ہیں اپنے کو بڑا سمجھنا۔وقار کے معنی ہیں کہ ایسی حرکتیں نہ کرنا جو واقع میں خفیف ہوں۔اور وقار میں یہ نہیں کہ اوروں کو کمتر سمجھے۔بلکہ وقار تواضع کا شعبہ ہے۔جس قدر انکسار بڑھتا جائے گا۔سکون وسکوت کی شان بڑھتی جائے گی۔تواضع کے لیے وقار لازم ہے۔اور تواضع تکبر کی ضد ہے۔

(جلد:۱۹ص:۹۲)

## اہل حق کی شان:

جو شخص حق پر ہو تو اس میں بھی لوگوں کی دو حالتیں ہیں ایک تو یہ کہ اس کو نعمت سمجھ کر اس پر شکر کرے یہ تو مطلوب ہے۔اور ایک یہ کہ اس پر ناز ہو یہ جہل ہے...اگر کسی نعمت پر بندہ میں خوف کی کیفیت ہے کہ کہیں مالک اس نعمت کو سلب نہ کرلے۔تو یہ شکر ہے کہ یوں سمجھتا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا عطیہ ہے۔ورنہ کبر ہے۔پھر [یہ] امور سوچنے کے متعلق ہیں اول وہلہ میں سمجھ نہیں آتے۔عارفین کی حالت ایسے مواقع میں دیکھنے کے قابل ہوتی ہے۔ (جلد۱۹۔ص:۱۳۹)

## آدمی اپنی حقیقت میں غور کیا کرے:

آدمی اپنی حقیقت میں غور کیا کرے اور سوچا کرے کہ جو برائیاں لوگ کرتے ہیں۔ میں تو اس سے بھی زیادہ برا ہوں۔ یہ خدا تعالیٰ کا فضل ہے کہ اس نے اصل عیوب کو چھپا لیا۔ میرے عیوب تو اس سے بھی زیادہ تھے۔ پھر برا کیوں مانے۔ جیسے کوئی اندھے کو کانا کہہ دے تو اس کو شکر گزار ہونا چاہیے۔ اگر خوش بھی نہ ہو تو اس اہتمام میں تو نہ پڑے کہ مجھے کیوں برا کہا؟ اور کون کون اس میں شامل تھا؟ اور کیا مبنیٰ ہوا برا کہنے کا؟ اور اس کا دفعیہ کیا ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔ (جلد:۱۹ص:۹۴)

## کام میں برکت کا راز:

حضرت حاجی صاحبؒ فرماتے تھے کہ جب انسان کو عالم ارواح سے مناسبت ہو جاتی ہے، تو وہ زمان و مکان کے ساتھ زیادہ مقید نہیں رہتا۔ اس کے کام میں برکت ہونے لگتی ہے۔ یہ حضرات متقدمین ایسے ہی تھے۔ اور اس برکت میں زیادہ دخل تقوی کو ہے۔ (جلد:۱۹ص:۱۳۴)

## غیبت کے احکام:

غیبت اصل میں جہاں مصلحت شرعی نہ ہو، ناجائز اور جہاں مصلحت شرعی ہو جائز ہے۔ یا مثلاً کوئی شخص کسی کو نوکر رکھنا چاہتا ہے اور ہے وہ چور اور آقا کو خبر نہیں۔ اور ایک شخص کو اس کا حال معلوم ہے۔ تو اس کو مطلع کر دینا ایسے عیوب پر جائز ہے۔ البتہ غیبت کر کے اپنے غصہ کا فرو کرنا، یہ برا۔ اور بعض اوقات مقصود تو ہوتا ہے شفائے غیظ مگر تاویل سے کوئی دوسری بناء غیبت کرنے کے لیے نکالی جاتی ہے۔ اور یہ قسم غیبت کی فقہاء اور علماء میں بہت ہے۔ یہ اور بھی برا ہے۔ اس سے تو فساق ہی کی غیبت اچھی۔ کیونکہ یہ اس کو غیبت ہی نہیں سمجھتے اور فساق برا جانتے ہیں۔ امام غزالیؒ نے غیبت کی پوری تفصیل کی ہے۔ یہاں تک لکھا ہے کہ کسی کے مکان، کپڑے وغیرہ کو برا کہنا بھی غیبت میں داخل ہے۔ اور کافر کی برائی جو کفر کے متعلق ہو وہ تو جائز..... اس کے علاوہ جائز نہیں۔ اور اپنے اس بیان پر ان کے پاس دلائل ہیں۔

(جلد:۱۹ص:۱۳۹)

## چند مختصر نصائح:

۱۔ میں اپنی کھلی ہوئی حالت رکھتا ہوں تا کہ کسی کو دھوکہ نہ ہو۔ دھوکہ بازی سے مجھ کو سخت نفرت ہے حتیٰ کہ گناہوں کی نفرت سے بھی بڑھ کر پس ظاہر و باطن یکساں ہونا چاہیے۔

۲۔ جو شخص اپنی اصلاح کی طرف خود توجہ نہ کرے، ان کی اصلاح بزرگ سے تو کیا نبی سے بھی نہیں ہو سکتی۔ دیکھئے ابو طالب باوجودیکہ مخالف بھی نہ تھے، مگر پھر بھی بے توجہی سے ہدایت نہ ہوئی۔ اور اگر توجہ اور خواستگاری ہو تو بزرگ تو بڑی چیز ہے جانوروں سے بھی اصلاح ہو جاتی ہے۔ فرمایا میں بہت دنوں سے تجربہ کر رہا ہوں۔ مجھے تو ایسا ہی ثابت ہوا ہے۔ (جلد:۱۹ص:۱۴۳)

۳۔ اکل حلال کا بہت خیال رکھے کہ یہ طاعت کرنے کا آلہ ہے۔ اور گناہوں سے بچنے کا اوزار ہے۔ لوگ اس میں بہت کوتاہی کرتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور بزرگان دین اسی کی زیادہ تاکید کرتے ہیں۔ کیونکہ اگر اچھا لقمہ کھائے تو اچھے کام اعضاء سے ظاہر ہوں گے۔ اور خراب لقمہ کھائے گا خراب کام اعضاء سے ظاہر ہوں گے۔

۴۔ اور کچھ دن صحبت شیخ میں ضرور رہے۔ اس سے بہت فائدے ہوں گے۔ شیخ کے طرز و انداز سے واقفیت ہوگی، مناسبت ہوگی، حجاب و تکلف جو درمیان میں ہے وہ دور ہو جائیں گے۔ اور یہی ذریعہ حصول مقصود کا ہے۔ کچھ دن قیام کے بعد اگر شیخ سے غائب رہ کر بھی کام کرے گا۔ تب بھی ان شاء اللہ تعالیٰ کام ہو جائے گا۔ خلاصہ یہ ہے کہ تانبے سے کندن جب ہی ہوگا جب صحبت میں رہے گا۔

۵۔ عملِ آخرت میں مشغول رہے۔ دنیا کے فضول جھگڑوں کو دور کرے۔

۶۔ دنیا کو سرائے اور مسافر خانہ سمجھے۔ اور آخرت کو اپنا گھر سمجھے۔ اگر ان دونوں باتوں کو خوب ذہن نشین کرے، تو ان شاء اللہ تعالیٰ ساری مصیبتیں حل ہو جائیں۔ جس طرح دنیا کے سفر کی مصیبتیں وطن کا آرام خیال کر کے ہوا ہو جاتی ہیں، اسی طرح آخرت کے آرام کا خیال کر کے دنیا کی بڑی سے بڑی مصیبت ان شاء اللہ تعالیٰ آسان ہو جائے گی۔ ساری خرابیاں آخرت کے بھلانے سے اور دنیا کے پیش نظر رکھنے سے ہوتی ہیں۔ دنیا پر دین کو مقدم رکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تقدیم آخرت

کی برکت سے دنیا بھی ٹھیک ہو جائے گی۔اور حدیث شریف میں بھی اس کی صراحت موجود ہے۔ **من جعل الهموم هما واحد هم الآخرة كفاه الله هم دنياه** [جو سارے غموں کی جگہ ایک آخرت کا غم پال لے گا اللہ تعالیٰ اس کی دنیا کی فکر کی طرف سے کافی ہو جائے گا]۔اور اگر دنیا کو دین پر مقدم کرے گا۔تو دنیا تو تقدیر سے زیادہ نہ ملے گی مگر آخرت تو بالکل برباد ہو جائے گی۔اَعوذ باللہ من ذلک۔ (جلد:۱۹ص:۱۴۵)

۷۔ہم نے دیکھا ہے بعضے بزرگوں کا ایسا رعب پڑتا ہے کہ بڑے بڑے دنیادار عظمت والے ان کے سامنے بول تک نہیں سکتے۔ (جلد:۱۹ص:۱۴۶)

۸۔دو چیز اہل علم کے واسطے بہت ہی بری معلوم ہوتی ہیں،حرص اور کبر، یہ ان میں نہیں ہونا چاہیے۔

۹۔گناہوں کے علاج میں بے پروائی نہ کرے جہاں تک ہو،جلدی توبہ کرے۔ورنہ سخت مشکل پیش آئے گی۔

۱۰۔علماء کا ہمیشہ غریب ہی رہنا اچھا ہے،جس قوم اور جس مذہب کے علماء امیر ہوئے،وہ برباد ہو گئے۔ (جلد:۱۹ص:۱۴۳۔۱۴۷)

## فسق باطنی:

اپنے آپ کو بے عیب سمجھنا بھی گناہ ہے اور فسق باطنی ہے۔ (جلد:۱۹ص:۱۷۶)

## خلاصۂ آداب معاشرت:

خلاصہ آداب معاشرت کا یہ ہے کہ کسی کو تکلیف کسی کی ذات سے نہ پہنچے۔ (جلد:۱۹ص:۱۹۵)

## بیوی کے ذمہ کھانا پکانا ہے کہ نہیں:

ایک صاحب نے سوال کیا کہ کھانا پکانا زوجہ کے ذمہ ہے یا نہیں؟ فرمایا: دیانۃً ہے قضاءً نہیں ہے۔اگر زوج فرمائش کرے تو دیانۃً اس کے ذمہ ہے۔[یعنی عدالت تو اس کو کھانا پکانے کا پابند نہیں کرے گی،لیکن دینی طور پر اس پر واجب ہے،] اور یہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے۔چنانچہ

حدیث میں ہے کہ اگر شوہر اس کو حکم دے کہ سیاہ پہاڑ کے پتھر سفید پہاڑ پر لے جا۔ اور سفید پہاڑ کے سیاہ پر تو اس کو کرنا چاہیے۔ اطاعت کی اس قدر تاکید ہے۔ کھانا پکانا تو اس سے کم ہی درجہ میں ہے۔
(جلد:۱۹اص:۱۹۸)

## تصوف کی محض علمی تحقیق بے فائدہ عمل ہے:

[ایک صاحب نے تصوف کے مسائل کی علمی تحقیق چاہی تو ارشاد فرمایا: ] حضرت! ان تحقیقات سے کام تھوڑا ہی چلتا ہے۔ کچھ بھی نفع نہیں، سوائے اس کے کہ میرا وقت ضائع ہو۔ اور آپ کو نفع نہ ہو۔ جیسے کوئی طبیب سے نسخہ تو لکھا لے اور اس کا استعمال نہ کرے۔ اگر شوق ہو تو طبیب کا بتلایا ہوا نسخہ استعمال کریں۔

جو امور کرنے کے ہیں ان کا [محض زبانی] تذکرہ بھی ناگوار ہوتا ہے۔ مثلاً خوشنویس کے پاس جا کر یہ تذکرہ کرنا کہ یہ حروف اس طرح کیوں بنتا ہے؟ اور اس کی شکل ایسی کیوں ہے؟ اس کی نشست ایسی کس لیے ہے؟ صرف اس تذکرہ سے کیا فائدہ؟ یوں چاہیے کہ اس کے پاس جا کر قلم درست کرے۔ اس سے سیکھے۔ کام ہی کے درمیان میں یہ بھی ہوتا ہے کہ ان امور کی تحقیق بھی ہو جاتی ہے۔ آپ کے سارے شبہات کسی کے پاس رہنے سے رفع ہوں گے۔ کسی جگہ آپ کو رہنا چاہیے۔ اور سارے شبہارت دفعۃً پیش کر کے، دو مہینہ تک زبان بند رکھیں۔ یہ طریقہ ہے۔ اور اس کا طریقہ یہ نہیں ہے کہ کوئی شخص مل گیا، اس کے سامنے شبہات پیش کر دیے۔ اس کا یہ نتیجہ ہوتا ہے کہ اس سے علیحدہ ہو کر پھر شبہات تازہ ہو جاتے ہیں۔ میں نے یہ اس وجہ سے عرض کیا کہ وقت کام میں صرف ہو تو اچھا ہے۔ کیونکہ جب نتیجہ نہیں ہوتا کسی فعل کا، تو قلب کو بشاشت نہیں ہوتی۔ اگر کوئی ثمرہ ہو تو خوشی ہوتی ہے۔ میں اپنا وقت صرف کر رہا ہوں مگر کوئی ثمرہ نہیں۔ موٹی مثال عرض کرتا ہوں جب آدمی علاج کراتا ہے طبیب سے یوں تو نہیں کہتا کہ اگر نسخہ سے حرارت بڑھی تو کیا ہو گا اور برودت ہوئی تو کیا ہو گا؟ خدا کے نام پر علاج شروع کر دیتا ہے تحقیقات نہیں کرتا۔ اور جب کوئی حالت پیش آتی ہے اس وقت اس کے متعلق تحقیق کرتا ہے۔

بس یہاں بھی یہی کرنا چاہیے۔ اسی طرح شبہ بھی وہی معتد بہ [معتبر] ہوتا ہے جو کام کرنے

کے بعد ہو۔اس پہلے ہوائی شبہات ہوتے ہیں۔جن کو کام کرنے کے بعد انسان خود سمجھتا ہے کہ میرے یہ سارے شبہات مہمل تھے۔

وہ صاحب چلے گئے،اس کے بعد حضرت نے حاضرین سے فرمایا۔نرے لفظوں سے کام نہیں چلتا اس فن (تصوف) کی باتیں بہت لذیذ ہیں۔مگر کرنے کا کام سخت ہے۔مگر یہ مطلب نہیں کہ دشوار ہے،ہاں نفس کے خلاف ہے۔ (جلد:۱۹ص:۲۰۷۔۲۰۸)

## تعلق مع اللہ کے لیے دو چیزیں لازم:

تعلق مع اللہ کے لیے دو چیزیں لازم ہیں:سہولت طاعت،دوام ذکر۔[سہولت طاعت کا مطلب یہ ہے کہ (اصلاح ومجاہدہ اور ذکر کے ذریعہ) حالت ایسی ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ کے احکام پر سہولت سے عمل ہونے لگے،نفس زیادہ ممانعت اور انکار نہ کرے]۔جس کسی سے محبت ہو جائے،تو اس کے ساتھ ایسا تعلق ہو جاتا ہے کہ اکثر اوقات اس کی یاد رہتی ہے۔میں تو اس کو یوں تعبیر کرتا ہوں کہ دوامِ طاعت اور کثرت ذکر۔کیونکہ ذکر میں تو کسی وقت غفلت بھی ہو ہی جاتی ہے۔اس لیے یہاں بجائے لفظ دوام کے لفظ کثرت لایا گیا۔ (جلد:۱۹ص:۲۱۰)

## ساری محبتیں موذی ہیں،بجز محبت الٰہی کے:

جتنی محبتیں ہیں سب موذی ہیں،بجز اللہ تعالیٰ کی محبت کے۔حق تعالیٰ کی محبت ایک ایسی محبت ہے،جو ہر طرح راحت رساں ہے۔تھانہ بھون کے پاس ایک گاؤں میں ایک ڈپٹی تھے۔ان کے پاس مال بہت تھا۔رات بھر پہرہ دیتے تھے۔پہرہ داروں کو پکارتے رہتے تھے،چوکیداروں کو پکارتے رہتے تھے۔خود بھی جاگتے رہتے تھے۔ (جلد:۱۹ص:۲۱۲)

## اتفاق واتحاد کی اصل بنیاد:

لوگ تو کوشش کرتے ہیں کہ اتفاق ہو۔اور میں تواضع کی تعلیم کرتا ہوں۔اس سے خود اتفاق ہو جائے گا۔تکبر جڑ ہے نااتفاقی کی۔اس کو مٹایا جائے اور پستی اختیار کی جائے۔بس اتفاق ہو جائے گا۔ورنہ جو اتفاق کے اسباب ہیں،جب تک وہ نہ ہوں تو کیسے اتفاق ہو سکتا ہے؟ یہ بات حضرت حاجی صاحبؒ

کی بتلائی ہوئی ہے۔فرماتے تھے کہ آج کل عقلاء اتفاق کی تو کوشش کررہے ہیں۔مگراس کے اصول ان کے ذہن میں نہیں آئے۔اسی لیے جولوگ اتفاق کی کوشش کرتے ہیں خودان میں تواضع نہیں تکبر ہے۔ پھر کیسے اتفاق ہو؟ واقعی لیڈر یہ لوگ ہیں (یعنی اہل اللہ) کیا اچھا سمجھے ہیں۔ (جلد:۱۹اص:۲۳۷)

## ایک اہم تذکیر:

کیا خبر ہے؟ بعض داڑھی منڈے ایسے ہوتے ہیں کہ ان کا قلب داڑھی والوں سے بہت اچھا ہے۔ (جلد:۱۹اص:۲۶۶)

## کیا فائدہ وظائف سے جب سنت کی قدر نہیں:

بار ہا حضرت والا نے جماعت میں صف سیدھی کرنے کو فرمایا۔مگر کوئی خیال ہی نہیں کرتا۔ یہاں تک کہ ایک روز یوں فرمایا کہ کیا فائدہ ہے وظائف گھوٹنے اورضربیں لگانے سے۔جب سنت کی وقعت نہیں۔ (جلد:۱۹اص:۲۶۶)

## داڑھی منڈانے والوں کی شہادت چاند میں معتبر ہے یا نہیں ہے؟

ایک صاحب نے سوال کیا کہ اگر کچھ لوگ داڑھی منڈاتے ہوں اور وہ چاند کی شہادت دیں تو ان کی شہادت معتبر ہے یا نہیں؟ فرمایا: یہ مفتی کی رائے پر ہے۔اگراس کو قرائن سے معلوم ہو جائے کہ یہ لوگ جھوٹ نہیں بولتے ،تو معتبر ہے۔ان کی خبر فی نفسہ معتبر نہیں۔اگر تحری منضم ہو جائے تو معتبر ہے۔اسی درمیان میں ایک صاحب نے عرض کیا کہ کیا داڑھی منڈانا گناہ کبیرہ ہے؟ اس پر فرمایا: نہیں۔ہاں اگر دوام ہو گیا، تو گناہ میں شدت بڑھ جائے گی۔ (جلد:۱۹اص:۲۹۰)

## تشبّہ بالکفار کا معیار:

اس کا معیار یہ ہے کہ جہاں کوئی بات کسی کی وضع ہو، اور یہ معلوم ہوتا ہو کہ یہ بات کفار میں ہے اور کفار کی خصوصیت کی طرف ذہن جاتا ہو تو تشبہ بالکفار ہوگا ورنہ نہیں۔

ہمارے یہاں عموماً لوگ اس کو (یعنی [دھوتی کی] طرح لنگی باندھنے کو) ہندوؤں کا لباس سمجھتے ہیں اس لیے تشبہ بالکفار ہوگا۔ اسی درمیان میں ایک صاحب نے عرض کیا کہ جو شخص لندن میں مسلمان ہوا۔ اور وہ کوٹ پتلون پہنے تو تشبہ ہوگا یا نہیں۔ اس پر فرمایا تشبہ وہاں نہ ہوگا۔ کیونکہ وہاں یہ نہیں سمجھا جاتا ہے کہ یہ غیر قوم کا لباس ہے۔ وہاں تو سب کا لباس یہی ہے۔ کوئی امتیاز نہیں۔ اگر یہاں پر بھی کوٹ پتلون عام ہو جائے کہ ذہن میں خصوصیت جاتی رہے، تو ممنوع نہ ہوگا۔ (جلد:۱۹اص:۲۹۰)

# ایک نہایت چشم کشا تقریر جس میں مشائخ کی صحبت کا ایک اہم ادب بیان کیا گیا اور شہوت کی مخفی کارستانیوں کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔

حضرت والا نے ایک خط کھول کر [لکھنے والے کا نام ظاہر کیے بغیر] حاضرین کے سامنے پڑھ کر سنایا۔ اور [اپنا تحریر فرمودہ] جواب بھی اس کا سب کے سامنے پڑھا۔ [جس میں ان میں شہوت کے مرض کی تشخیص کرنے کے بعد لکھا تھا کہ تمہارا یہ حال] مجھ کو تو سخت ہی ناگوار ہوا۔ اس کا جو ضرر دین پر پہنچنے والا ہے ذرا اس سے بچو۔ اور فکر کرو۔ لا الہ الا اللہ۔ کیا واہیات ہے۔ نفس میں ضرور چور چھپا ہے۔ نکالو، جلد نکالو۔ ورنہ یہ رنگ لاوے گا۔ گو دوسرے ہی موقعہ پر سہی۔ افسوس یہ ثقاہت اور یہ خیانت! فقط۔

جب حضرت والا اس خط کو سنا چکے، تو ایک صاحب نے ذاکرین میں سے [خط والے صاحب کے عمل کی کچھ صفائی دی اور ایسی تاویل کی جس سے یہ ثابت ہوتا تھا کہ ان صاحب کے اس عمل کا سبب شہوت نہیں کچھ اور ہے۔]۔ حضرت والا کو ان کے اس کہنے پر غصہ آیا۔ اور بات بھی غصہ کی تھی۔ کیونکہ حضرت نے تو کاتب میں ایک مرضِ قلبی تشخیص کیا۔ اور یہ اس میں احتمالات

نکالتے ہیں کہ شاید [ان کا وہ عمل] اس وجہ سے...... ہو۔ اور وہ بات نہ ہو جو حضرت نے تجویز کی۔ حضرت کی تشخیص میں تو مبنیٰ ......[اس] کا نفس کی شرارت اور نفس کا حظ تھا۔ اور یہ اس میں احتمال نکالتے تھے کہ شاید [اس] کا مبنیٰ کچھ اور ہو۔ اور وہ نہ ہو۔ یہ تو اچھی خاصی حضرت کے صحیح جواب کی تردید تھی۔ اس لیے ردّ حق پر غصہ کیا۔ اور ملفوظ ذیل فرمایا۔ (یہ صاحب فارغ التحصیل مدرس ہیں۔ اور اسی قسم کے احتمالات نکالنے کے بہت عادی ہیں۔ جامع)

فرمایا: میرے جواب کی قدر نہیں۔ اس لیے اس پر یہ شبہہ نکالا۔ معلوم ہوا تمہارے اندر بھی شرارت ہے۔...... آپ خوب احتمال نکالتے ہیں۔ طالب علمی چھوڑ دو حقیقت طلب کرو۔ معلوم ہوتا ہے تمہارا دل مسخ ہو رہا ہے۔ اس لیے بیہودہ و ناپاک شبہات اس میں پیدا ہوتے ہیں۔ تمہارا دین بھی برباد ہونے والا ہے۔ دیکھو اپنے احتمالات اور شبہات کو کیسے ہیں؟

خدا کو حاضر و ناظر سمجھ کر دل کو ٹٹولو۔ کہ آیا یہی بات ہے جو تم کہہ رہے ہو، یا نفس کو ایسے تعلق سے حظ ہے؟ اور اس سے دل میں یہ خباثت ہے۔ اور جب تمہارے دل میں خباثت ہے تو کیا تمہارا دل لگے گا میرے مضمون پر؟ یہ محض بوجھ ڈالنا ہے مخاطب پر۔ یہ طالب علمی کا رنگ ہے۔ اگر ایسے ہی احتمالات معتبر ہوں تو کسی کی دنیا میں تربیت ہی نہ ہو۔

......یاد رکھو کہ یہ مجلس اصلاح کی ہے۔ احتمالات کی نہیں۔ اگر احتمالات نکالنے ہوں تو مدرسوں میں جاؤ۔ یہ خانقاہ ہے ایک فقیر کی، جس کا نام امداد اللہ تھا۔ جس کو اس سے مناسبت ہو وہ یہاں بیٹھے۔ اور جس کو مناسبت نہ ہو چاہے وہ جنید و شبلی ہو، مگر اس میں اس کا رنگ نہ ہو وہ نہ بیٹھے۔ تم مہمل احتمالات نکال کر اللہ کے راستہ سے دوسروں کو بھی روکتے ہو۔ اور "**یصدون عن سبیل اللہ**" کا مصداق بنتے ہو۔ تمہارے احتمالات نکالنے سے اوروں کو بھی شبہات پیدا ہوتے ہیں۔ دوسروں کا مذاق بھی خراب ہوتا ہے۔

اسی مجلس میں ایک اور صاحب تھے عالم مدرس جو کئی دن سے حضرت کی بعض بعض علمی باتوں میں احتمالات نکالتے تھے۔ ان کی طرف بھی حضرت والا مخاطب ہوئے اور فرمایا کہ میں ان کو بھی کئی دن سے دیکھ رہا ہوں کہ طالب علمی احتمالات نکالتے ہیں ہر بات میں۔ پھر دونوں کو مخاطب بنا کر

فرمایا: تم میں شہوت کا چور ہے (ایک کی طرف اشارہ کیا)۔ اور تم میں جاہ کا چور ہے (دوسرے کی طرف اشارہ کیا)۔ خلوت میں جا کر اپنے دل سے پوچھ لو کہ یہ میری تشخیص صحیح ہے یا نہیں؟ عجیب حال ہے! ہر بات میں شبہات نکالنا۔ یہ تحقیقِ علمی کی مجلس نہیں۔ اصلاح حال کی مجلس ہے۔ میں تو اصلاح کے متعلق امور بتلاتا ہوں، جس کا دل قبول نہ کرے مت عمل کرو۔ اگر علمی شبہات پیش کرنا ہوں تو، میں اس کے لیے بھی تیار ہوں۔ مگر اس کے لیے دوسری مجلس ہونی چاہیے۔ میں خلط نہیں کرنا چاہتا ہوں اس مجلس میں اور اس مجلس میں......۔

آپ لوگ گندہ کرتے ہیں مجلس کو۔ معلوم ہوا مس نہیں ہوا اس مجلس کے آداب سے۔ اور ذکر کا اثر نہیں ہوا۔ خدائے تعالیٰ کی قسم اگر ذکر کا اثر ہو جائے تو رنگ ہی دوسرا ہو جائے۔ جب اثر ہو جاتا ہے تو ڈھونڈتے پھرتے ہیں کہ کوئی کام کی بات مل جائے۔

......میں یہ نہیں کہتا ہوں کہ جو میری زبان سے نکلتا ہے وہ وحی ہوتا ہے اس میں غلطی کا احتمال ہی نہیں ہوتا غلطی بھی ہوتی ہو مگر اس میں کام کی باتیں بھی ہوتی ہیں۔ میں صاف کہتا ہوں کہ جو کام کی بات ہو وہ لے لو باقی چھوڑ دو۔ آپ نے اس مجلس کو طالب علموں کی مجلس بنایا ہے۔ اگر مجھ کو طالب علموں کی مجلس سے دلچسپی ہوتی تو میں کانپور کیوں چھوڑتا؟ ایک صاحب کو تو اظہار علم مقصود ہے۔ مدرس بن کر دماغ سڑ گیا ہے۔ لونڈوں پر عملداری کرو۔ دوسرے صاحب کے اندر چور ہے شہوت کا۔ چور کی داڑھی میں تنکا ہوتا ہے۔ چونکہ چور موجود ہے اس لیے ایسی باتیں صادر ہوتی ہیں......۔

شہوت و جاہ میں خوب ڈوبے ہیں۔ اس کا پتہ لگانے سے لگتا ہے۔ ذرا اپنے دل کو ٹٹول کر تو دیکھیے۔ ہاں جسے پرواہ نہ ہو تو اس کے خندق بھی سامنے آئے تو کچھ نہیں۔ طالب علموں میں یہ دونوں مرض ہیں: جاہ اور شہوت۔ اس سے بہت کم خالی ہیں۔ اور یہ ہی دونوں چیزیں دین کی برباد کرنے والی ہیں۔

......(اس کے بعد حضرت نے فرمایا) میری غرض اس وقت خط سنانے سے یہ تھی کہ یہ امور پیش آتے ہیں۔ اس لیے خط سنا دیا تا کہ یاد رہے کہ ایسا بھی ہوا کرتا ہے۔ مگر ایسے مہمل لوگوں کو کیا کروں جو سننا نہیں چاہتے۔ احتمالات نکالنے کو تیار ہیں۔ [ہوسکتا ہے اس معین شخص کے حال کی] میں نے تشخیص

غلط کی ہو۔ مگر سنانے سے غرض یہ ہے کہ ایسا بھی ہوتا ہے۔ تربیت تو طب ہے ایک قسم کی۔...... میں تو یہ کہتا ہوں کہ جن کا یہ واقعہ ہے ان کے پاس بے تکلف اور بے ساختہ جائیے۔ اور ان سے پوچھئے کہ بھائی آیا یہ تشخیص [کہ تم میں شہوت کا مرض ہے] صحیح ہے یا نہیں؟۔ اس وقت حال معلوم ہو۔ خدائے تعالیٰ کو جس سے جو کام لینا ہوتا ہے، اس میں اکثر اس کی تشخیص صحیح ہوتی ہے۔...... نفس کی بدمعاشی بڑے بڑوں کی سمجھ میں نہیں آتی۔ جس کی سمجھ میں آجائے تو خدائے تعالیٰ کا فضل سمجھنا چاہیے۔

[پھر ان صاحب کا تذکرہ کر کے جن میں شہوت کا مرض تشخیص فرمایا تھا، ارشاد فرمایا:]

حضرت! میرے پاس مرد وعورت دونوں کا خط آتا ہے۔ تو میں اپنے نفس کے اندر دونوں میں تفاوت پاتا ہوں۔ ...... بڑی بڑی شرارتیں ہیں نفس کی۔ میں چونکہ خود مبتلا ہوں اس لیے مجھے دوسروں کی حالت کا احساس ہوتا ہے۔ ممکن ہے کہ خود گنجا ہونے کی وجہ سے دوسروں کو بھی گنجا سمجھوں۔ ہاں مجھ میں اوروں میں یہ فرق ضرور ہے کہ میں تاویل نہیں کرتا۔ استغفار کرتا ہوں۔ یہ تو انسان کا طبعی میلان ہے۔ اگر اتنا میلان نہ ہوتا تو شریعت اس قدر انتظام کیوں کرتی۔

حضرت! ہر وقت نفس کی فکر میں رہنا چاہیے۔ کسی وقت بھی اس سے غافل نہ رہنا چاہیے۔ اگر اور کچھ نہ ہو سکے تو یوں تو کہتے رہو کہ اے اللہ تعالیٰ ہمارے اندر یہ مرض ہے۔ آپ اس کی اصلاح کر دیجیے، رحمت فرمائیے، اس کا ازالہ کیجیے۔

ایک یہ ہونا چاہیے کہ جب ایسا خیال ہو تو اس کا دفع کرے دوسری طرف مشغول ہونے سے دفع ہو جاتا ہے۔ یہ تو میلان کا علاج ہے۔ اور ایک ہے قصداً ابقاء [یعنی دل میں ناجائز شہوت کے خیال کو باقی رکھنا] اس کی تدبیر یہ ہے کہ جب ایسا [غلط کام] ہو تو، ایک وقت فاقہ کرے۔ اور نفس سے کہہ دے کہ جب تم ایسا کرو گے، تو ہم ایسا کریں گے۔ مگر یہ ایسی باتیں ہیں کہ ساری عمر ہونی چاہئیں۔ اس سے فارغ نہ ہونا چاہیے۔ کیونکہ یہ اصل میں طبعی امور ہیں۔ اگر مجاہدہ وریاضت سے چلے بھی جاتے ہیں، تو پھر لوٹتے ہیں۔ مبتدی اور منتہی دونوں کو پیش آتے ہیں۔ اتنا فرق ہے کہ منتہی مزاحمت کو جلد دفع کر سکتا ہے۔ اور مبتدی کو سخت دقت اٹھانی پڑتی ہے۔...... اور یہ بات تو بڑھاپے تک بھی نہیں جاتی۔ (جلد:۱۹ص:۲۹۱۔۲۹۷)

## فہم قرآن میں سیاق وسباق کی اہمیت:

تجربہ سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ قرآن شریف کے مطالعہ میں صرف ایک آیت کا دیکھنا اور تدبر کرنا کافی نہیں۔ جب تک سیاق سباق کو نہ دیکھے۔ سیاق وسباق کے دیکھنے سے مدلول قرآن متعین ہوتا ہے۔ بدون اس کے کلام اللہ حل نہیں ہوسکتا۔ مثلاً ایک موقع پر ہے" **ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا**" کہ اللہ کافروں کو مسلمانوں پر کوئی غلبہ نہیں دیں گے۔ صرف اس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کفار کو مسلمانوں پر غلبہ نہیں ہوسکتا۔ حالانکہ واقعہ اس کے خلاف ہے۔ تو اگر کوئی شخص صرف اسی کو دیکھے گا اس کو شبہہ واقع ہوگا۔ مگر یہ شبہہ سیاق میں دیکھنے سے حل ہوتا ہے۔ اس سے پہلے ہے:

إِنَّ اللّـهَ جَامِعُ الْمُنَافِقِيْنَ وَالْكَافِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعاً. الَّذِيْنَ يَتَرَبَّصُونَ بِكُمْ، فَإِن كَانَ لَكُمْ فَتْحٌ مِّنَ اللّهِ قَالُواْ أَلَمْ نَكُن مَّعَكُمْ، وَإِن كَانَ لِلْكَافِرِيْنَ نَصِيْبٌ قَالُواْ أَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ وَنَمْنَعْكُم مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ، فَاللّهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، وَلَن يَجْعَلَ اللّهُ لِلْكَافِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلاً. (النساء:141)

اس میں منافقین اور کفار کا ذکر ہے اس کے بعد ہے "**فاللہ یحکم بینکم یوم القیمۃ**" کہ اللہ قیامت کو تمہارے درمیان حکم کرے گا اس کے بعد ہے۔" **ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا**" اس سے معلوم ہوگیا کہ یہ قیامت کے متعلق ہے، دنیا کے متعلق نہیں۔ اب مطلب ظاہر ہے۔ کوئی اشکال بھی نہیں۔ مطلب یہ ہے کہ قیامت میں جو اللہ فیصلہ کریگا اس میں کفار کی ڈگری نہ ہوگی۔ مسلمان ہی غالب رہیں گے۔ انہیں کی ڈگری ہوگی۔ اور کفار ہاریں گے۔ واقعی قیامت کو ایسا ہی ہوگا کہ کفار کو کسی صورت سے مسلمانوں پر غلبہ نہ ہوگا۔

اسی طرح قرآن میں سینکڑوں مقامات ہیں کہ بدون سیاق وسباق کے مطلب معین نہیں ہوتا۔ آیات کلام اللہ کی مثال ایسی ہے کہ جیسے قطع بند اشعار ہوتے ہیں۔ صرف ایک شعر کے دیکھنے سے مطلب سمجھ میں نہیں آتا، تاوقتیکہ دونوں شعروں کو ملا کر نہ دیکھا جائے۔ فقط۔ (جلد:۱۹ص:۳۰۲)

## ہماری غرض اخلاق کی درستی سے دوسری اور تجدد پسندوں کی دوسری ہے:

اخلاق کی درستی بہت ضروری چیز ہے۔ اخلاق پر نیچری بھی زور دیتے ہیں۔ اور علماء بھی زور دیتے ہیں۔ مگر فرق یہ ہے کہ وہ اس حیثیت سے زور دیتے ہیں کہ اخلاق کا اثر قومیت پر پڑے۔ اور علماء اس وجہ سے کہ خدائے تعالیٰ راضی ہوں۔ بڑا فرق ہے دونوں میں۔ (جلد:۱۹ص:۳۰۲)

## حضرت حاجی صاحب کی ایک کرامت:

ایک دفعہ حضرت حاجی صاحبؒ کے یہاں مہمان آئے۔ کھانا کم تھا۔ وہاں اخلاق تھے وسیع۔ حضرت کو فکر ہوئی۔ آپ نے اپنا رومال گھر میں بھیج دیا۔ آپ کے بھاوج تھیں، ان کا اہتمام تھا۔ ان سے کہلا دیا کہ جس وقت کھانا اتارو تو کھانے پر اس کو ڈھک دینا۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ سب نے کھانا کھا بھی لیا اور بچ بھی گیا۔ (جلد:۱۹ص:۳۰۷)

## گھر کے لوگوں پر سختی سے کام نہ چلے تو کیا مطلق العنان چھوڑ دے؟

نصیحت کرتا رہے۔ جب سختی سے نفع نہ ہو تو سختی نہ کرے۔ اصل میں سختی بالذات مقصود نہیں، مقصود اصلاح ہے۔ جب معلوم ہو جائے کہ سختی سے نفع نہیں ہوتا، تو نرمی سے ہی اصلاح کرتا رہے۔ مگر اس میں ضبط کی ضرورت ہے، جو مشکل ہے۔ کیونکہ یہ تو آسان ہے کہ بالکل نہ بولے۔ اور یہ مشکل ہے کہ ناگواری میں نرمی سے بولے۔ خاص کر جب دوسرا ٹیڑھا ہوتا چلا جائے۔ اور اصل بات یہ ہے کہ گھر والوں کا حال خود ہی ہر شخص خوب جانتا ہے کہ نرمی سے اصلاح ہوگی یا سختی سے۔ (جلد:۱۹ص:۳۰۹)

## اللہ تعالیٰ کی لطیف عنایات:

ایک صاحب نے حضرت کی خدمت میں بذریعہ پارسل ریلوے کچھ کابلی چنے اور ایک جوڑا جوتا اور ایک کمر کھجلانے کا پنجہ بھیجا۔ اس کے متعلق آپ نے ارشاد فرمایا: جب کمر میں خارش اٹھتی تھی، تو

عرصہ سے یوں جی چاہتا تھا کہ کسی بڑھئی سے لکڑی کا پنجہ بنوالیا جائے کہ اس سے کمر کھجالیا کروں۔ ہاتھ تو پہنچتا نہیں۔ عرصہ سے یہ خیال تھا۔ مگر اللہ تعالیٰ نے وہاں سے (جہاں سے آیا ہے) پہنچا دیا۔ حالانکہ ان کو میرے خیال کی اطلاع بھی نہیں تھی۔ (پھر فرمایا) اوف فوہ (کلمہ تعجب ہے) کیا ٹھکانا ہے ان کی رحمت کا! کہ کمر کے کھجلانے تک کی رعایت کرتے ہیں۔ (بطور انکساری کے ساتھ فرمایا) مشہور ہے کہ اللہ تعالیٰ گدھوں کو حلوہ دیتے ہیں۔ یہ ایسا ہی تو ہے، نہ مجھ میں کوئی کمال اور نہ لیاقت۔ مگر وہ ناز اٹھاتے ہیں۔ (جلد:۱۹ص:۳۰۹)

## اصل دین داری گناہ سے بچنا ہے:

لوگوں سے رات کو جاگنا اور کم کھانا اور نوافل پڑھنا وغیرہ سب کچھ ہوسکتا ہے۔ باقی گناہ سے اپنے کو بچانا، یہ نہیں ہوسکتا۔ حالانکہ یہ اس سے سہل ہے۔ بات یہ ہے کہ قصد ہی نہیں گناہ کے چھوڑنے کا۔ (اس کے بعد نگاہ کرنے کے متعلق فرمایا) کہ اگر آدمی نیچی نگاہ کر لے، تو کیا کوئی زبردستی اونچی کر دے گا۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ نفس میں تقاضہ ہوتا ہے کہ نگاہ اٹھائیں۔ مگر یہ تو کر سکتا ہے کہ اس پر عمل نہ کرے۔

اس سے معلوم ہوگیا کہ اگر کوئی کہے کہ نگاہ کا بچانا قدرت میں نہیں، تو بالکل غلط ہے۔ اگر کوئی حاکم یا پیر ہو جسے یہ بڑا سمجھتا ہو، اور وہ سامنے ہو، تو کیا ممکن ہے کہ اس کے دیکھتے ہوئے اس شخص کی نگاہ اوپر کو اٹھ سکے؟...... پھر حضرت نے افسوس سے فرمایا۔ بس جی لوگ یوں چاہتے ہیں کہ مزہ میں بھی خلل نہ ہو اور کام بھی بن جائے۔ (اس کے بعد فرمایا) مجاہدہ خلاف نفس کرنے کو کہتے ہیں اور یہ (نگاہ نہ کرنا، خیال نہ لانا) ہر وقت کا مجاہدہ ہے۔ اس لیے اس سے دم نکلتا ہے۔ (جلد:۱۹ص:۳۱۰۔۳۱۱)

## اچھے اخلاق کی ایک مثال:

مجھے نہایت پسند آیا ایک دنیا دار کا فعل۔ اور ایسی بات آج کل مشائخ میں بھی نہیں۔ وہ یہ کہ میں جب کانپور میں تھا، ایک نائب تحصیلدار تھے، ہمیر پور کے۔ وہ میرے پاس آئے، ان کو اپنے لڑکے کے لیے ایک مدرس کی ضرورت تھی۔ انہوں نے مجھ سے کہا۔ میرے یہاں ایک طالب علم

تھے۔ اوران کو ملازمت کی ضرورت بھی تھی۔ اس وقت وہ مجھ سے پڑھ رہے تھے۔ میں ان سے رائے پوچھنے کے لیے عربی میں کلام کرنے لگا۔ اس خیال سے کہ یہ تو عربی زبان سمجھتے نہ ہوں گے۔ اور وہ سمجھتے تھے۔ انہوں نے نہایت ادب سے کہا کہ میں عربی سمجھتا ہوں۔ اگر کوئی بات علیحدہ کہنے کی ہو تو میں علیحدہ ہو جاؤں۔ بس میں ان کے اخلاق پر عاشق ہو گیا۔ اوران سے کہا کہ تھی تو مخفی بات، مگر آپ جیسے شخص سے اب مخفی کرنا نہیں چاہتا۔ پھر میں نے ان کے سامنے ہی اردو میں گفتگو شروع کردی۔ (جلد:۱۹ص:۳۱۲۔۳۱۳)

## مخلوق کا تعلق بھی ذکر وفکر سے بڑھتا جاتا ہے:

ایک شخص کے شیر خوار بچے کا انتقال ہو گیا۔ اس کے دادا کا خط حضرت کی خدمت میں آیا تھا، کہ لڑکے کی دادی نہایت بے چین ہے۔ اس کو یاد کر کے روتی ہے۔ اس پر حضرت نے فرمایا: جیسے خدائے تعالیٰ کا تعلق ذکر وفکر سے بڑھتا ہے، ایسے ہی مخلوق کا تعلق بھی ذکر وفکر سے بڑھتا جاتا ہے۔ مگر لوگوں کی حالت یہ ہے کہ یاد کر کے اور خیال جما جما کر روتے ہیں۔ تو اپنے ہاتھوں بلا خریدتے ہیں۔ بعض اولیاء اللہ تو ایسے گزرے ہیں جو اولاد کے مرنے پر ہنستے ہیں۔ گو محققین کا یہ حال نہیں۔ اور یہ حالت کمال کی نہیں ہے۔ کمال کی وہ حالت ہے کہ رونا ہو مگر ایک حد پر ختم ہو جائے۔ رسول اللہ ﷺ کا یہی طریقہ تھا۔ تو آپ کے مشابہ جو حالت ہو وہی مطلوب ہوگی۔ اب لوگ حد سے بڑھ جاتے ہیں کہ قصداً خیال لا لا کر روتے ہیں یہ حد سے بڑھی ہوئی بات ہے۔ (جلد:۱۹ص:۳۱۵)

## دینی کاموں کے لیے امداد کی اپیل بھی استغناء کے ساتھ ہونی چاہیے:

دین کو بالکل مستغنیانہ شکل سے رکھنا چاہیے۔ ایک دفعہ ریاست رامپور میں ایک مدرسہ کے لیے چندہ کی تحریک ہوئی۔ ایک بزرگ تحریک کرنے کھڑے ہوئے۔ ایک سبک طریقہ سے حاجت بیان کی۔ وہ اس طرح کہ اسلام کی مثال اس وقت میں ایک بیوہ عورت کی سی ہے۔ جس کے والی وارث نہ ہوں۔ اور وہ چاروں طرف نگاہ اٹھا کر دیکھتی ہے کہ کون اس کی دستگیری کرنے والا ہے؟ جو

ذرا مدد کرے وہ اس کو غنیمت سمجھتی ہے۔ پٹھانوں پر اس مضمون کا اثر کچھ بھی نہ ہوا۔اس کے بعد میں کھڑا ہوا۔ اور میں نے کہا کہ خدا نہ کرے کہ اسلام بیوہ ہو۔ اسلام اسی آب و تاب کے ساتھ موجود ہے جیسے تھا۔ ہزار دفعہ غرض پڑے دو، ورنہ اپنے گھر میں رکھو۔ اسلام کو تمہاری ضرورت نہیں ہے۔ اگر تم اعراض کرو گے تو خدائے تعالیٰ دوسری قوم کو پیدا کرے گا کہ وہ اس کی خدمت کرے گی۔ چنانچہ قرآن شریف میں ہے﴿ **وان تتولوا یستبدل قوما غیر کم ثم لا یکونوا امثالکم** ﴾ میں نے کہہ دیا کہ ناک رگڑ کر دو گے، تو لیا جائے گا ورنہ نہیں۔ اس پر پٹھانوں نے کہا جی ہاں! جی ہاں! اسلام کوئی محتاج ہے، اور خوب دیا۔

پھر حاضرین سے حضرت نے فرمایا: بس آن بان کے ساتھ رہنا چاہیے۔ پھر حاضرین سے فرمایا: میں سہارنپور کے جلسے میں جب اول بار گیا ہوں، وہاں چندہ کی تحریک اس طرح کی، کہ میں نے کہا: یہ ظاہر ہے کہ دین کی اشاعت ہونی چاہیے، باقی طریقہ کیا ہے؟ سو اہل الرائے نے اس کا طریقہ یہ تجویز کیا ہے کہ ایک مجمع ہو طلباء کا۔ اور مدرس ہوں۔ اور ایک درس گاہ ہو۔ اور اس میں یہ یہ باتیں ہوں۔ یہ ایک آسان صورت تجربہ سے ثابت ہوئی ہے۔ اگر یہ صورت آسان ہے اور قابل اختیار کرنے کے ہے تو اس کو رکھو۔ اور اگر کوئی دوسری صورت ہے تمہارے نزدیک، تمہیں اختیار ہے۔ اس کے بعد کوئی صاحب اس کے منتظر نہ رہیں کہ ان سے چندہ مانگا جائے گا۔ اور اگر یہی آسان صورت ہے جس کو اختیار کر رکھا ہے اور یہ ٹوٹ گئی، تو مدرسہ ٹوٹنے کا وبال تمہاری گردن پر ہوگا۔

یہ تو آخرت کا ضرر۔ اور دنیا کا ضرر یہ کہ اگر یہ صورت نہ رہی تو علماء فارغ نہ رہیں گے، وہ کوئی اور شغل کر لیں گے۔ تعلیم دین کی نہ کر سکیں گے۔ جس کا انجام تمہاری نسلوں کے لیے یہ ہوگا کہ وہ یہودی ہو جائیں گے، یا نصرانی ہو جائیں گے۔ بس اپنی نسلوں کا نقصان دیکھ لو کہ کیا کچھ ہوگا۔ اس کو دیکھ کر ہمیں تحریک کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ کام تو تمہارا اور بھیک مانگیں ہم؟ ہمیں کیا غرض پڑی ہے؟ میں نے جو یہ کہا تو اس جلسہ میں ایک شخص نے جو منکر اور مخالف تھے علماء کے اور علماء کی طرف سے بدظن تھے، وہ دس روپے مدرسہ میں دینے کو لائے تھے۔ یہ سن کر انہوں نے چالیس روپے کسی سے قرض لے کر کل پچاس روپیے دیے۔ اور اس کے بعد باہر آ کر کہا کہ واللہ آج میرا وسوسہ دور

ہوا۔ میں تو یہ سمجھے ہوئے تھا کہ یہ سب باتیں علماء نے اپنے کھانے کمانے کو کر رکھی ہیں۔ اب میں سمجھتا ہوں کہ یہ لوگ کام کر رہے ہیں۔

اس کے بعد حضرت والا نے حاضرین سے فرمایا: چاپلوسی نے ناس کر دیا ہے دین کا۔ بس یوں جی چاہتا ہے کہ دین کی عزت میں فرق نہ ہو۔ میں ڈھاکہ گیا تھا۔ اپنے خاص مدارس کے مہتمم صاحبوں نے مجھ سے کہا تھا کہ وہاں چندہ کی تحریک کرنا۔ میں نے دل میں کہا کہ میں ڈھاکہ جا کر کیا ڈھاک کے پتے مانگوں گا؟ (یہ فقرہ مناسب حال بطور ظرافت فرمایا)۔ میں نے جا کر نواب صاحب سے اس بارے میں خود کچھ نہ کہا۔ انہوں نے ایک دفعہ خود ہی پوچھا کہ ہمارے یہاں مدرسۂ دیوبند اور مدرسۂ سہارنپور سے سالانہ روئیداد آتی ہے۔ یہ مدرسے کیسے ہیں؟ میں نے ان سے کہا: میں اور زیادہ نہیں کہنا چاہتا صرف اتنا کہتا ہوں کہ یہ مدرسے ایسے ہیں جیسا کہ مدارسِ دینیہ کو ہونا چاہیے۔ بس اس کہنے کا اثر ہو گیا۔ انہوں نے دوامی چندہ بھی دیا۔ اور اس وقت بھی دیا۔

حضرت والا نے حاضرین سے فرمایا: خدائے تعالیٰ حامی اور مددگار ہے۔ کسی کی کیا پروا کرنا چاہیے؟ اس کے بعد فرمایا کہ نواب صاحب مدرسۂ سہارنپور و دیوبند کے لیے مجھ کو دینے لگے۔ مجھ کو ہاتھ میں لیتے ہوئے بھی عار آئی۔ مگر ان کے سمجھانے کو میں نے کہا کہ بڑی دور کا سفر ہے، کبھی راستے میں ضائع ہو جائے، اس لیے میں لینا نہیں چاہتا۔ میں نے اتنا بھی گوارا نہیں کیا کہ خود لے جاؤں۔ چنانچہ انہوں نے میرے سامنے بیمہ بنوایا اور بھیج دیا۔ دوامی چندہ اب تک ہے۔

میں تو کہتا ہوں کہ جیسے امراء سے کہنے کے لیے موقع کے منتظر رہتے ہیں، دیکھتے ہیں کہ میاں کا مزاج اس وقت کیسا ہے؟ آیا کہنے کا موقعہ یا نہیں؟ ان کا انتظار کیوں کرے؟ اپنے محبوب حقیقی سے کیوں نہ کہے۔ کسی رئیس کا منہ کیوں دیکھے؟ محبوب حقیقی کا منہ کیوں نہ دیکھے؟ غیرت بھی کوئی چیز ہے۔ اگر کوئی ہماری تحریک سے اور دباؤ ڈالنے سے امداد کرے تو گویا اس سے مقصود ہم ہوئے۔ پھر خلوص کہاں رہا؟

البتہ بعض لوگ ایسے مذاق کے بھی ہیں کہ اگر ان سے کہہ بھی دیں، تو بھی حرج نہیں۔

(جلد:۱۹ص:۳۲۱-۳۲۳)

## آج کل حرام وحلال کی تمیز نہیں رہی:

اکثر جگہ اب تو ہم لوگوں کو حرام وحلال کی بھی تمیز نہیں رہی۔ مسلمان ذلت اپنے ہاتھوں خریدتے ہیں۔ یہ حالت ہے کہ جہاں روپیہ ان کو دکھایا جو چاہے کام لے لو۔ اکثر مسلمان کا یہ حال ہے کہ خوف کا مقابلہ تو کر لیتے ہیں، مگر طمع کے مقابلہ میں ذرا نہیں ٹھہرتے۔ اور عوام تو عوام، جو علماء کہلاتے وہ پھسل پڑتے ہیں۔ جب ان کی یہ حالت ہے تو عوام الناس کو کیا کہا جائے؟ جب کہ نام کے علماء ہزار تاویلیں کر کے حرام کو حلال کر لیتے ہیں۔

میں ایک قصہ بیان کرتا ہوں۔ ضلع سہارنپور میں آبہ ایک گاؤں ہے، وہاں ایک پٹھان مر گئے تھے۔ ان کی بی بی تھیں اور نابالغ بچیاں تھیں۔ ان کا ترکہ تھا۔ بی بی نے اس میں سے کپڑے نکال کر یہاں مدرسہ میں بھیجے۔ میں نے واپس کر دیے اور لکھ دیا کہ ترکہ میں حصہ لڑکیوں کا بھی ہے۔ اس لیے قبل تقسیم ہم نہیں لیتے۔ البتہ جتنا حصہ ان لڑکیوں کا ان کپڑوں میں ہو، اس کے بدلہ میں اگر ان کو دوسری چیزیں دے دو، تا کہ کپڑے تمہاری ملک ہو جائیں، پھر تم مدرسہ میں دینا چاہو تو دے سکتی ہو۔ انہوں نے اس کو بکھیڑا سمجھ کر رکھ لیا۔ وہاں ایک مولانا آئے، متبع سنت۔ ان کے وہاں مرید بھی تھے۔ ان کے سامنے وہ چیزیں پیش کر دیں اور یہ قصہ بھی ان سے بیان کر دیا۔ مگر انہوں نے بے تکلف لے لیے۔ اور یہ تاویل کی کہ آخر اتنا تو یہ بیوہ لڑکیوں کی شادی میں ان کو دے ہی دے گی۔

(جلد:۱۹ص:۳۲۵۔۳۶۲)

## زیادہ اہتمام سے کام نہیں ہو پاتا:

بعض لوگوں میں یہ مرض ہوتا ہے کہ کام ہو تو اعلیٰ درجہ کا ورنہ بالکل نہ ہو۔ یہ خیال ہرگز نہ چاہیے۔ جتنا ہو جائے غنیمت سمجھے۔...... گو اعلیٰ درجہ پر نہ ہو۔ ہر کام میں اعتدال اچھی چیز ہے۔ مبالغہ والے رہ جاتے ہیں۔ جو چلتا ہوا کام رکھتے ہیں ان کا کام اکثر ہو جاتا ہے۔ اور جو اس خیال میں رہتے ہیں کہ کام ہو تو اعلیٰ درجہ کا ہو ورنہ نہ ہو تو ان کا کام اکثر رہ جاتا ہے۔

(جلد:۱۹ص:۳۲۸)

## حضرتؒ کے دور میں دیوبند کے طلبہ بہت مہذب تھے:

دیوبند کے مدرسہ کا ذکر تھا اس پر فرمایا: تہذیب وہاں کے رہنے والے طلبہ کا حصہ ہے۔ میں نے کہیں کے طلبہ ایسے مؤدب نہیں دیکھے۔ گو اس کی وہاں عملی تعلیم نہیں ہوتی۔ مگر وہاں کا یہ اثر ہے جو وہاں کے بزرگوں کا طرز ہے، وہ موروث سا ہو گیا ہے۔ برکت چلی آتی ہے۔ وہاں کے تعلیم یافتوں کے انداز سے معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ وہاں کے تعلیم یافتہ ہیں۔

(جلد:۱۹اص:۳۴۴)

## خدا دے تو اچھا کھاؤ پیو، مگر:

ہمارا مسلک یہ ہے کہ انڈا کھاؤ مرغی کھاؤ مرغن کھانے کھاؤ اور کام کرو۔ شرارت کے قصد سے مت کھاؤ۔ خدا کی نعمت کو برتو۔ اگر سامان دے استعمال کرو۔ خدائے تعالیٰ کی نعمت برتنے سے منعم کی محبت بڑھتی ہے۔ ہمیں راحت پہنچتی ہے تو محبت ہوتی ہے۔ اگر راحت برت کر محبت ہو۔ اور اس کے بعد کلفت بھی ہو، تو اس میں بھی راحت ہوتی ہے۔ خوب کھاؤ پیو جتنا خدائے تعالیٰ دے۔ مگر کھانے پینے کے بندے نہ بنو۔ اس فکر میں مت رہو کہ پشاور سے چاول آنے چاہئیں۔ فلاں جگہ سے یہ چیز آنی چاہئے۔ لیکن اگر خدائے تعالیٰ دے تو کیوں نہ استعمال کرے؟ کیوں احتراز کرے؟

## حضرتؒ کی تواضع:

اللہ تعالیٰ کا یہ مجھ پر انعام ہے، جو بہت کم لوگوں کو نصیب ہوتا ہے۔ وہ نعمت یہ ہے کہ میرے سب احباب [یعنی متوسلین و مستفیدین] مجھ سے افضل ہیں۔ ورنہ مستفیدین کم درجہ میں ہوتے ہیں مستفاد منہ [یعنی شیخ] سے۔ میرے یہاں مستفیدین بڑھے ہوئے ہیں۔ افضل ہو کر، پھر اتباع کرتے ہیں۔ یہ بڑی بات ہے۔ جیسا حضرت مرزا جان جاناںؒ فرمایا کرتے تھے۔ کہ اگر مجھ سے قیامت میں سوال ہوا کہ دنیا سے کیا لائے ہو؟ تو میں حضرت قاضی ثناء اللہ صاحب کو پیش کر دوں گا۔ میں کہتا ہوں کہ میں اپنے مستفیدین کو پیش کر دوں گا۔ (جلد:۱۹اص:۳۴۴)

## ایک لطیفہ:

ایک مولوی صاحب نے ایک شخص سے کہا تھا کہ تمہیں روزہ کی نیت بھی یاد ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ انہوں نے کہا کہ یوں کہہ لیا کرو: بصوم غد نویت....'' ۔ اگلے دن دیکھا تو بیٹھا ہوا حقہ پی رہا ہے۔ مولوی صاحب نے کہا کہ یہ کیا؟ تو کہا کہ ابھی نیت یاد نہیں ہوئی۔ یاد ہونے پر رکھوں گا۔

(جلد:۱۹ص:۳۵۰)

## ہم وصول الی اللہ کا آسان راستہ بتاتے ہیں:

یہاں تو نہ تصرف ہے، نہ کرامت، نہ زور ہے، نہ دعویٰ۔ ہاں اللہ تعالیٰ کا راستہ بتلاتے ہیں۔ ......البتہ راستہ ایسا بتلاتے ہیں جو بالکل سچا، سیدھا، سہل ہے۔ اس راستے پر چلنے والے کو اللہ تعالیٰ کے فضل سے محروم نہیں دیکھا۔ (جلد۱۹،ص:۳۸۶)

## دعوت کی حکمت:

پورب کے بعض دیہات کی نسبت معلوم ہوا کہ وہاں بہت سے مسلمان آریہ ہونے والے ہیں۔ چنانچہ بہت سے علماء وہاں گئے تھے میں بھی گیا تھا وہاں ایک مسلمان شخص تھا ادھار سنگھ میں نے اس سے پوچھا کہ ہم نے سنا ہے کہ تم آریہ بنو گے تو اپنے شبہات دور کرلو۔ کہنے لگا کہ آریہ کا ہے بنت ہم تو تاجیا (تعزیہ) بناوت ہیں۔ میں نے کہا کہ ہاں خوب بنایا کرو تعزیہ۔ اس کو مت چھوڑنا۔ سو اس میں میں نے اس کو بدعت کی اجازت نہیں دی۔ بلکہ کفر سے بچانا چاہا۔ اخف المفسدتین کو گوارا کرلیا۔ کیونکہ آریہ بننا تو کفر ہے اور یہ بدعت ہے جو اس سے اخف ہے۔ اب کوئی کوڑھ مغز اس سے یوں سمجھنے لگے کہ لو صاحب تعزیہ بنانے کی اجازت دے دی سو میری یہ غرض نہ تھی۔

(جلد۱۹،ص:۳۹۵)

☆☆☆

# انتخابات ملفوظات حکیم الامت

## جلد۔۱۹

## سلسلۂ حسن العزیز (جلد چہارم)

### جوان عورت کو سلام کرنے کو فقہاء نے کیوں منع کیا؟

فقہاء حکماء امت ہیں۔ انہوں نے جوان عورت کو سلام کرنے تک کو منع لکھا ہے۔ کیونکہ جوان عورت جب سلام کرتی ہے، اس سے بھی اس کی طرف میلان ہوتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے بارے میں ارشاد ہے ﴿فیطمع الذی فی قلبہ مرض﴾ حالانکہ اول تو صحابہ خود اعلیٰ درجہ کے متقی، پھر ان کے قلب میں آپؐ کی عظمت اور محبت ایسی جس کی کوئی نظیر نہیں۔ پھر ان بیبیوں سے ہمیشہ کے لیے نکاح بھی حرام۔ باوجود ان سب باتوں کے فرمایا ﴿فیطمع الذی فی قلبہ مرض﴾ اور فرمایا ﴿اذا سئلتموھن متاعا فاسئلوھن من وراء حجاب﴾ تو جب نبی کی بیبیوں کی نسبت یہ قانون جاری کیا اور اس میں یہ حکمت بتلائی کہ دونوں کے دل پاک رہیں ﴿ذالکم اطھر لقلوبکم و قلوبھن﴾ پھر آج کون ہے جو ان سے زیادہ مدعیِ طہارت وتقدیس ہوسکتا ہے۔ یہ تو نصوص ہیں۔...... بہر حال مرد و عورت میں باہم میلان طبعی بات ہے۔ بہت ہی احتیاط کی ضرورت ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۳۲)

### شوق لقاء اللہ:

اس وقت تو سب اپنے ہی ہیں، کوئی اجنبی نہیں ہے، اس واسطے ظاہر کرتا ہوں کہ اب کسی ایسے کام کو جی نہیں چاہتا، جس میں کچھ دن بھی زندہ رہنے کی ضرورت ہو۔ اب تو یہ دل چاہتا ہے کہ ایسے

کام میں رہوں، جس میں جس وقت بھی موت آجائے تامل نہ ہو۔ ایسا کام ذکر اللہ ہے۔ اور سب کام پڑھنا، پڑھانا، مطالعہ، وعظ، تصنیف وغیرہ سب کچھ برے بھلے ہوگئے۔ لوگوں کو پہنچا دیا۔ اب بحمد اللہ اور کام تو سب ہو رہے ہیں۔ البتہ مجھ سے ذکر اللہ کی تکمیل نہیں ہوئی۔ یہ بھی خدا کرے ہو جائے۔ دوسرے کاموں میں تو نہایت بھی ہو سکتی ہے۔ مگر یہ علم الیقین ہے، گو اور اشغال اس سے بہتر بھی ہوں، مگر یہ بھی تو ادا ہونا چاہیے۔ اب تو کوئی لکھنے پڑھنے کی بات کرتا ہے، تو اوپری سی معلوم ہوتی ہے۔ خیال تھا کہ اس سفر میں تفریح اور دل بستگی ہوگی۔ مطلق حظ نہیں آیا۔ سب سامان دل بستگی کے موجود ہیں۔ رفقاء میں فراغ ہے۔ کسی کی پابندی نہیں۔ ہر چیز خواہش کے موافق مہیا ہے۔ مگر دل کسی چیز میں نہیں لگتا۔

(محمد مصطفیٰ کہتا ہے کہ یہ تقریر حضرت والا کرتے جاتے تھے۔ اور چہرہ مبارک پر تڑپ کے آثار نمایاں تھے۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ اب کہیں کو اٹھ کر چل دیں گے۔ خدام کے دل پر جو گزرنی تھی گزر گئی۔ ایک سکوت کا عالم تھا۔ اور سب کی آنکھ سے آنسو جاری تھے۔ حضرت پر شوق لقاء اللہ کی حالت بہت دیر تک ایسی رہی کہ بات کے لہجہ سے نمایاں تھی۔) (جلد۲۰۔ص:۶۴۔۶۵)

## عیب جوئی کا الزامی جواب:

غیبت اور عیب جوئی کا ذکر ہوا تو منشی اکبر علی صاحب نے فرمایا: ایک شخص نے میرے سامنے ایک عورت کے متعلق کوئی شبہہ ظاہر کیا۔ میں نے کہا کہ آپ نے اس کو دیکھا نہیں، جس سے اس عیب کا علم یقینی ہوتا۔ اب اگر آپ اس کو روایت کر رہے ہیں تو ایک مشکوک بات کو روایت کرتے ہیں۔ میں آپ کو ایسی بات بتاؤں جو یقینی ہو۔ بجائے اس کے اس کی روایت اچھی ہوگی۔ وہ یہ ہے کہ آپ نے بھی کچھ نہ کچھ افعال بد ضرور کیے ہوں گے۔ ان کا علم آپ کو یقینی ہے۔ مہربانی کر کے ان میں سے کچھ اپنے عیوب بیان کیجیے۔ منشی اکبر علی صاحب کے اس ملفوظ کو حضرت والا نے بہت پسند کیا۔ اس واسطے یہاں درج کیا گیا۔ یہ حدیث کے اس لفظ کے موافق بھی ہے۔ **فلیحجزک من الناس ما تعلم من نفسک" رواہ فی المشکوۃ عن شعب الایمان للبیہقی.** (جلد۲۰۔ص:۶۸)

## اول استغفار پھر درود شریف چاہیے:

وہ لنگڑا آدمی جو بار بار آتا تھا بڑھل گنج سے پھر آیا۔ اور ہاتھ جوڑ کر عرض کیا کچھ ہم کو بھی بتادیجئے فرمایا کیا چاہتے ہو اپنا مطلب صاف کہو جو میری سمجھ میں آئے گا عرض کروں گا۔ کہا میں بڑا خبیث آدمی ہوں میرے واسطے دعا کردیجئے ۔فرمایا دعا کرتا ہوں حق تعالی آپ کی اصلاح فرمادے۔ عرض کیا کوئی ایسی چیز بتادیجئے جس سے میرا دل درست ہو جائے اور دین کی طرف رجوع ہو۔ فرمایا استغفار کی کثرت رکھو کھڑے بیٹھے چلتے پھرتے استغفر اللہ پڑھا کرو اس وقت یہی مناسب ہے آپ کی حالت کے۔ مجھ سے خط وکتابت رکھنا چند روز کے بعد اور بتاؤں گا۔

[بعد میں فرمایا] استغفار سے قلب کی صفائی ہوگی۔ پھر میں ایسی چیز بتاؤں گا جس سے قلب میں رونق پیدا ہو۔ دیکھو کپڑے کو پہلے دھوتے ہیں اور صاف کرتے ہیں۔ اس کے بعد عطر لگاتے ہیں۔ فرمایا یہ مقولہ حضرت ذوالنون مصریؒ کا ہے۔ کسی نے ان سے عرض کیا تھا کہ استغفار افضل ہے یا درود شریف فرمایا میلے کپڑے کے لیے صابون زیادہ مناسب اور اجلے کپڑے کے لیے عطر۔ (جلد۲۰۔ص:۷۱)

## ذکر شغل بلا تربیت کافی نہیں:

فرمایا: ذکر سے قبول حق کی استعداد ہو جاتی ہے۔ اور فعلیت کی [یعنی عملاً اصلاح ہونے کی] شرط ہے تربیت۔ بلا اس کے بصیرت نہیں ہوتی۔ (جلد۲۰۔ص:۷۳)

## ریاست کے اموال کا حکم اور بعض ریاستوں کے عطایا کے واقعے:

مفتی صاحب نے پوچھا ریاستوں میں بعض کے وظیفے اور وثیقے مقرر ہیں۔ ان کا لینا کیسا ہے؟ فرمایا: میری طبیعت تو ریاستوں کی عطا کی طرف سے کبھی صاف نہیں ہوئی۔ [پھر] حضرت نے بھاولپور جانے اور خلعت اور انعام واپس کرنے کا قصہ بیان فرمایا۔ (یہ قصہ مجالس الحکمت میں احقر لکھ چکا ہے) اس وقت اتنا اور فرمایا کہ جب خلعت اور عطیہ واپس ہو گیا۔ جس میں مولوی رحیم بخش صاحب کو بہت تکلیف گوارا کرنی پڑی، تو اخیر میں مولوی صاحب نے اور نیز دیگر ارکانِ

ریاست نے جو اس وقت جلسہ میں موجود تھے، کہا: بے تکلفی سے عرض ہے کہ ریاست کے عطیات تو آپ نے واپس کر دیے۔ اگر ہم کچھ نذر کریں گے، تو تب تو آپ لے لیں گے؟ یہ انہوں نے اس کا جبر [یعنی اس کی تلافی] کرنے کی ایک عاقلانہ تدبیر نکالی۔ میں نے کہا: ہاں، میں کچھ اس کو اپنی شان تھوڑا ہی سمجھتا ہوں کہ لوگ دیں اور میں واپس کروں۔ میرا تو گذر اسی پر ہے لیکن آنکھ میچ کر تو نہیں لیا جاتا۔ حلال وحرام تو دیکھ لیا جانا چاہیے۔

یہ عطیہ سر آنکھوں پر۔ لیکن میں بے تکلفی سے عرض کرتا ہوں کہ میں حلف لوں گا کہ اس ہدیہ میں اس کا کچھ اثر نہ ہوگا کہ میں نے یہ رقم ریاست کی واپس کر دی ہے۔ نہ نفس ہدیہ پر، نہ اس کی تعداد پر۔ مولوی صاحب نے کہا: ہاں، حلفاً ہم اتنا ہی نذر کریں گے، جتنا پہلے سے ارادہ تھا۔ چنانچہ مولوی صاحب نے کچھ دیا۔ اور وہ اس کے نصف کے برابر بھی نہ تھا جو ریاست سے دیا گیا تھا۔ معلوم ہوا کہ وہاں کے اراکین نے کمیٹی کر کے یہ تدبیر نکالی تھی۔ اس مجمع میں ایک ہندو ممبر بھی تھے۔ انہوں نے مولوی صاحب سے کہا کچھ نذر میں کروں؟ مولانا لے بھی لیں گے؟ میں نے کہا ہاں، کیا حرج ہے؟ یہ اس واسطے کہ یہ نہ کہا جائے کہ تعصب کی وجہ سے نہیں لیا۔

ریاست خیر پور میں گئے۔ وہاں عطیہ اور خلعت ملا۔ میں نے اس کو خفیہ ایک وہاں کے مدرسہ میں دے دیا۔ تاکہ میرے واپس کرنے سے ایک صاحب مہتمم اور ایک مدرسہ کا نقصان نہ ہو۔ اخباروں میں بھی چھپ گیا کہ مجھے خلعت اور دعوت دی گئی۔ میں نے کہا چھپنے دو، اپنا معاملہ حق تعالیٰ سے صاف ہونا چاہیے۔ دنیا کچھ سمجھا اور کہا کرے۔ رام پور میں مناظرۂ قادیان کے جلسے میں جانا ہوا۔ تو چلتے وقت میں نواب صاحب کے ایک مصاحب کو ایک رقعہ دے آیا کہ زادِ راہ میرا دینا چاہیے، جو قریب تین روپیہ کے ہے۔ اور اس سے زیادہ لینا اس واسطے جائز نہیں کہ نواب صاحب مالکِ خزائن نہیں ہیں، [صرف امین اور نگراں ہیں]۔ خیر اس طریق سے تبلیغ بھی ہوگئی۔ (جلد ۲۰۔ص:۷۵)

## غدر ۱۸۵۷ء کے متعلق رائے:

غدر ۱۸۵۷ء کا ذکر ہوا۔ فرمایا: اس میں غور سے کام نہیں لیا گیا۔ نرے جوش سے کام لیا گیا۔ وہ لڑائی کوئی امرِ اسلامی نہ تھا۔ ہندوؤں کی شورش تھی۔ مسلمان شریک ہو گئے۔ اور دونوں [موقف، یعنی شرکت

اور عدم شرکت] مجتہد فیہ ہیں۔ اخلاص سے ماجور ہو جانا دوسری بات ہے۔[حضرت والا نور اللہ مرقدہ کی یہ رائے اور اس کا اظہار غیر معمولی اخلاص و بے تعصبی کی دلیل ہے۔ جیسا کہ معلوم ہے، حضرت کے وہ شیخ و مرشد اور ان کی پوری جماعت اس غدر میں عملاً شریک تھے، جن پر حضرت سو جان نثار اور جن کی محبت و تعلق میں گویا غرق تھے۔ مگر حق اور اخلاص للہ سب پر غالب تھے]۔ (جلد ۲۰۔ص:۸۰)

## اکابر بھی محتاجِ اصاغر ہیں، دین میں بھی اور دنیا میں بھی:

میں ایک نازک بات عرض کرتا ہوں کہ اکابرِ دین بھی اصاغر ہی کی وجہ سے اکابر ہیں۔ اور اس کا مطلب یہ نہیں کہ ان کی تشہیر سے اکابر بنے ہوئے ہیں۔ یہ کام تو جھوٹے اور متصنع [بناوٹی] اکابر کا ہے۔ بلکہ جو لوگ واقعی اکابرِ دین ہیں، ان پر بھی باطنی برکات اصاغر ہی کی وجہ سے نازل ہوتی ہیں۔ چنانچہ بعض لوگوں کو اجازت دے دی جاتی ہے۔ اور ان کی حالت بدل جاتی ہے۔ لوگوں کے حسن ظن سے ان کے اوپر برکات نازل ہوتی ہیں اور اصلاح ہو جاتی ہے۔ مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرماتے تھے: ہم بس اپنے مجمع میں بڑے ہیں۔ اور باہر نکل کر کچھ بھی نہیں۔ جیسے روڑکی [انجینیرنگ] کالج کے کاریگر، کہ جب تک کالج کے اندر ہیں سب کام کر سکتے ہیں۔ کیونکہ وہاں مشین موجود ہے۔ اور وہاں سے نکلے تو کچھ بھی نہیں گویا ہاتھ پیر وہیں رکھ آئے ہیں۔

...بعض وقت مضامین کا جوش مجمع میں صرف ایک طالب کی وجہ سے ہوتا ہے ...ایک واعظ کا قصہ ہے کہ وعظ کہہ رہے تھے اور مضامین عالیہ بیان ہو رہے تھے۔ ان کو خیال ہوا کہ مجھے خوب آمد ہوتی ہے۔ بس مجمع میں سے ایک شخص اٹھ گیا اور ان کی آمد بند ہو گئی۔ یہ ان کا فیض نہ تھا، بلکہ اُس کا اثر تھا۔ اور یہ بات بہت ہی ظاہر اور مشاہد ہے۔

...اصل یہی ہے کہ حق تعالیٰ کی طرف سے افادہ کے وقت تائید ہوتی ہے۔ پھر اس کو طالب کی برکت کیسے نہ کہا جائے؟ میں نے سہارن پور میں بیان کیا تھا کہ بیان کو واعظ اپنا کمال نہیں کہہ سکتا۔ ......بس حق تعالیٰ نے امت محمدیہ کو سب کو ایک کو دوسرے کے واسطے ممدّ و معاون بنایا ہے۔ کوئی ایک دوسرے پر فخر نہیں کر سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے حضرات اپنے آپ کو بڑا نہیں سمجھتے ہیں۔ مولانا گنگوہیؒ کوئی مضمون لکھتے تو اپنے چھوٹوں کو سناتے اور فرماتے بہ نظر تنقید دیکھو اور غلطی ہو تو مطلع کرو۔ اسی طرح

حضرت حاجی صاحبؒ فرماتے کہ میں ناخواندہ ہوں کہ تم میری غلطی بتلا دینا۔ ورنہ میں قیامت میں کہہ دوں گا کہ میں نے ان لوگوں سے کہہ دیا تھا، تو انہوں نے تصحیح نہیں کی۔ خلوص یہ ہے۔ یہ صحابہؓ کی صفت تھی۔ کہاں ہیں وہ لوگ؟ ہم لوگ کس منہ سے ان کی ریس کر سکتے ہیں۔ مگر خیر ہم نے بھی ان بزرگوں کی نقل ہی کی ہے۔...... الحمد للہ کہ ایسے لوگوں کے منہ ہم نے دیکھے ہیں، جو بے نفس تھے۔ اسی کی برکت ہے کہ قلب کو کسی کے غلطی بتانے سے ناگواری نہیں ہوتی۔ (جلد۲۰۔ص:۸۲۔۸۳)

## معاصرین سے محبت حب دنیا نہ ہونے کی علامت ہے:

فرمایا یہ خواجہ [عزیز الحسن مجذوب] صاحب کی دینداری ہے کہ مولوی عبدالغنی (یہ حضرت کے ایک بڑے خلیفہ ہیں) اور دیگر معاصرین سے ان کو بڑی محبت ہے ورنہ معاصرین سے محبت نہیں ہوتی۔ میرے نزدیک حب دنیا نہ ہو تو پھر معاصرین سے بھی عداوت و نفرت نہیں ہوتی۔ (جلد۲۰۔ص:۸۷)

## حب جاہ حب مال سے بدتر ہے:

حب دنیا کے دو شعبے، حب مال و حب جاہ ہیں دونوں برے مگر حب جاہ بدتر ہے۔ محبّ مال تو کہیں اپنے آپ کے لیے تذلل بھی پسند کرتا ہے۔ اس وقت تکبر سے بچ جاتا ہے اور محبّ جاہ کسی وقت بھی تکبر سے نہیں بچ سکتا۔ (جلد۲۰۔ص:۸۸)

## بیویوں میں انصاف:

حضرت والا جب سفر میں گھر کو خط لکھتے تو دو لکھتے۔ ایک اہل خانہ قدیم کو اور ایک جدید کو۔ چنانچہ آج بھی دو خط لکھے۔ اور فرمایا: آج بڑے لمبے لمبے خط لکھنا پڑے۔ اصل میں ایک خط لمبا لکھنا تھا۔ اس میں میں نے سفر کے کل حالات تفصیل کے ساتھ لکھے۔ ہر ہر مقام پر پہنچنے اور روانگی وغیرہ کو مفصل لکھا ہے۔ کیونکہ میں ایک کو بہت غمگین چھوڑ آیا تھا۔ منتظر کی تسلی بلا تفصیل کے نہیں ہوسکتی۔ اور دوسری کو مفصل اس واسطے لکھا کہ عدل قائم رہے۔ پہلے خط کی بجنسہ نقل کر دی۔ چلتے وقت جدیدہ نے لفافے کارڈ مانگے۔ میں نے دیے اور اتنے ہی قدیمہ کو جا کر دیے۔ حالانکہ انہوں نے مانگے نہیں۔ مفتی صاحب نے پوچھا دونوں کو خط یکساں لکھنا بھی عدل میں داخل ہے۔ فرمایا نہیں۔ مگر دل

شکنی کا زیادہ خیال رکھتا ہوں۔ پھر فرمایا میرے جیسے قلب والے کو تعدد ازواج مناسب نہیں۔ احقر نے عرض کیا: یہ الٹی بات ہے۔ میرا خیال ہے کہ دوسرا کوئی [پورا انصاف] نہیں کرسکتا۔ آپ ہی جیسے قلب والا عدل کرسکتا ہے اور تعدد اسی کو جائز ہے جو عدل کرسکے۔ (جلد ۲۰۔ص:۹۰)

## دل شکنی سے بہت بچنا چاہیے:

اس خیال سے کہ ایسا نہ ہو کہ خبر ہو اور موجب دل شکنی ہو مجھے ہمیشہ سے اس میں بہت مبالغہ ہے کسی کی دل شکنی نہ ہو میں محض اجنبی آدمی کے ساتھ بھی اس کا ہر طرح سے خیال رکھتا ہوں قلب کچھ اس قسم کا واقع ہوا ہے کہ کسی کو تکلیف دینا گوارا ہی نہیں ہوتا۔ (جلد ۲۰۔ص:۹۱)

## کاملین کی صحبت کے فوائد:

حالات اور صحبت کا ذکر ہوا تو اپنی حکایات بیان فرمائی کہ میں حجرہ میں دیوبند میں رہتا تھا۔ خشیت کا غلبہ ہوا مولانا محمد یعقوب صاحبؒ سے جا کر عرض کیا کہ بہت خوف ہے کوئی بات ایسی فرمایئے جس سے اطمینان ہو۔ فرمایا: توبہ کرو، کفر کی درخواست کرتے ہو۔﴿ **فلا یأمن مکر الله الا القوم الخاسرون**﴾ بس آنکھیں کھل گئیں۔ کامل کے پاس ہونے کے یہ فائدے ہیں۔ بعض لوگوں نے اپنے حالات مجھ سے بیان کئے ہیں۔ میں نے کبھی مختصر کلمات ان کی حالت کے مناسب کہہ دیے اس پر انہوں نے کہا عمر بھر کی گمراہی سے آج نکلے بعض مرض بالکل مخفی ہوتے ہیں۔ مریض کو ان کا احساس بھی نہیں ہوتا۔ اس واسطے ان کے علاج کا بھی خیال نہیں ہوتا۔ جاننے والے کے پاس بیٹھنے سے ان کا علم ہوتا ہے۔ اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ یہ مرض تو ہم میں موجود ہے اور مدتیں گذر گئیں اور علاج اس کا بہت ہی سہل تھا مگر توجہ کی ضرورت تھی۔ اس وقت اس کا علاج بھی ہوگیا صحبت ایسی چیز ہے۔ (جلد ۲۰۔ص:۹۳)

## شیخ کی ترغیب وترہیب حسب موقع ہوتی ہیں:

حافظ عبد الحی بہت مشوش رہتے تھے۔ مولانا گنگوہیؒ سے بیعت تھے، مجھ سے بھی اپنی تشویشات بیان کیں۔ میں نے تسلی کی تو کہنے لگے بس یہی مولانا کرتے ہیں۔ جب میں کچھ حال

کہتا ہوں، تسلی کر دیتے ہیں۔ میں نے کہا: توبہ کیجیے۔ کیا آپ کا خیال یہ ہے کہ غلط تسلی کر دیتے ہیں۔ اور واقع میں وہ مضمون تسلی کا صحیح نہیں۔ آپ شیخ کو خائن سمجھتے ہیں؟ اگر شیخ تسلی کرتا ہے تو تم کو پریشانی جائز نہیں۔ (جلد۲۰۔ص:۹۴)

## قرآن شریف صندوق میں رکھ کر نیچے رکھنا:

چلتے وقت منشی محمد اختر صاحب نے عرض کیا میرے بیگ میں قرآن شریف ہے اور بیگ گاڑی میں دیگر سامان کے ساتھ ہمارے نیچے رکھا جائے گا۔ فرمایا حضورﷺ ہجرت کے وقت مدینہ طیبہ میں حضرت ابوایوبؓ کے یہاں اترے تو انہوں نے مکان میں نیچے اتارا اور آپ اوپر رہے۔ ایک دن ان کو رات کو خیال آیا یہ ادب کے خلاف ہے تو وحشت ہوئی اور اس وقت محاذات سے میاں بی بی دونوں ہٹ گئے اور صبح کو عرض کیا کہ حضرت مجھ سے یہ نہیں ہوسکتا اور حضورﷺ کو اوپر منتقل کر دیا اور نیچے خود آ گئے۔ اس سے محترم چیز کے نیچے ہونے کا جواز تو ثابت ہوا خود حضورﷺ نے اس کو جائز رکھا تھا۔ مگر حضرت ابوایوبؓ کے دل نے گوارا نہ کیا اور ادب اس کا مقتضی نہ ہوا۔ (جلد۲۰۔ص:۹۹)

## تعظیم میں غلو نہ چاہیے:

دو آدمیوں نے داہنے بائیں حضرت سے ذرا آگے چلنا شروع کیا کہ لوگوں کو ہٹا دیں۔ ایک جگہ بھنگن سڑک پر جھاڑو دے رہی تھی، ان آدمیوں نے اس کو ذرا ڈانٹا، ہٹ جا، راستہ چھوڑ دے۔ تو حضرت ناراض ہوئے اور فرمایا تعظیم میں یہ غلو ہے۔ اس کو دل گوارا نہیں کرتا کہ امتیازی شان ہو۔ (جلد۲۰۔ص:۱۰۰)

## راستہ کسی کی ملک نہیں:

اور پکار کر فرمایا سن لو یہ مسئلہ ہے کہ راستہ پر کسی کی حکومت جائز نہیں۔ راستہ کسی کی ملک نہیں۔ یہ تو ظالموں کی شان ہے کہ راستے ان کے لیے بند کئے جائیں کہ جب ہم نکلیں سب معطل ہو جائیں۔ مسلمانوں کا کام یہ نہیں۔ پھر بڑھل گنج کی مسجد میں پہنچ کر فرمایا: بدعات جیسے کہ عقائد میں ہوتی ہیں، اسی طرح اعمال میں بھی ہوتی ہیں۔ راستہ سے لوگوں کو ہٹانا بدعت ہے اس سے بچنا

چاہیے خواص کو بھی اس طرف توجہ نہیں اکرام وہیں تک جائز ہے جب کہ دوسروں کا اضرار نہ ہو۔

ایک بڑھیا حضرت والا کے پاس آئی اور زار زار رونے لگی اور بے حد عقیدت ظاہر کی۔ اور ڈھائی آنے پیسے نذر کئے۔ حضرت نے بہت خوشی سے قبول فرما لیے۔ وہ عورت برابر مسجد تک روتی ہوئی ساتھ رہی۔ بعدازاں جب کھانے سے فراغت پا کر روانہ ہوئے تب بھی وہ روتی ہوئی ساتھ تھی۔ حتی کہ جب قصبہ سے باہر ہو گئے تب وہ بمشکل رخصت ہوئی۔ (جلد۲۰۔ص:۱۰۰)

## مراقبہ مفید ہے:

مولوی ابوالحسن صاحب نے پوچھا مراقبہ اور خیال باندھنا مفید ہے یا نہیں؟ فرمایا: ہاں، مگر مقصود نہیں۔ مثلاً مراقبہ ﴿الم یعلم بان اللہ یری﴾ بتایا جاتا ہے۔ اس سے حضوری میں ترقی ہوتی ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۱۱۱)

## مناسبت اور عقیدت ہی مدار فیض ہے:

مناسبت اور عقیدت ایک ہی چیز ہے۔ جس سے فیض ہوتا ہے، اگلے لوگ مریدوں کے بڑے بڑے امتحان کرتے تھے۔ (جلد۲۰۔ص:۱۲۶)

## اورنگ زیب کے غیر متعصب ہونے کے متعلق ایک کتاب:

نیز منشی اکبر علی صاحب نے بیان فرمایا کہ یہاں مشہور ہے کہ عالمگیر نے راجہ منجھولی کو زبردستی مسلمان کر لیا تھا۔ لیکن راجہ منجھولی کے سمدھی راجہ پنڈورنا نے کتاب لکھی ہے جس میں بہت سے واقعات سے اورنگ زیب کا غیر متعصب ہونا ثابت کیا ہے۔ اور اس کی تغلیط کی ہے کہ راجہ منجھولی کو عالمگیر نے بالجبر مسلمان کیا اور وہ کتاب ان کے کتب خانہ میں مفت ملتی ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۱۲۷)

## حکام کی بے ادبی سے دنیا و آخرت دونوں کے نقصان ہیں:

فرمایا: ترک تعظیم حکام میں دنیا اور آخرت دونوں کا نقصان ہے۔ دنیا کا تو ظاہر ہے اور آخرت کا یہ کہ حکام سے بگاڑ کر آدمی بس صرف اس کام کا رہ جاتا ہے کہ ہر وقت اس سے بچنے کی تدبیر کرتا رہے قانون دیکھا کرے اور تیری میری خوشامدیں کرتا پھرے۔ کیونکہ حاکم سے سر برا ہونا

بڑا مشکل ہے۔ (جلد ۲۰۔ص:۱۶۰)

## مناسبت سے اصلاح جلد ہوتی ہے:

اصلاح باطن کا ذکر ہوا تو فرمایا: اس طریقے میں زیادہ نفع مناسبت سے ہوتا ہے۔ طبعی مناسبت ہو۔ یا مناسبت پیدا کرلی جائے تب نفع ہوتا ہے۔ اس واسطے میں طالب علم کو پاس رکھتا ہوں۔ بعض ناسمجھ لوگ اس کو بڑی سخت شرط سمجھتے ہیں۔ حالانکہ اس کی سخت ضرورت ہے۔ اور اس سے اتنی جلدی کام ہوتا ہے کہ ویسے نہیں ہوتا وجہ یہ کہ اس سے مناسبت پیدا ہو جاتی ہے اور جب تک مناسبت نہ ہو تو ہزار مجاہدہ وریاضت کر کے نفع نہیں ہوتا۔ (جلد ۲۰۔ص:۱۶۵)

## ذاکر کا خاتمہ بہت صاف ستھرا ہوتا ہے:

فرمایا کہ ذکر اللہ میں جی لگے نہ لگے نبھائے جائے۔ ذکر اللہ عجیب چیز ہے اس کی قدر مرتے وقت معلوم ہوگی۔ جن کے قلب میں ذکر رچ جاتا ہے ان کا خاتمہ بہت پاک صاف ستھرا ہوتا ہے۔
(جلد ۲۰۔ص:۱۶۶)

## توفیق دوام علامت قبول ہے:

فرمایا: آدمی تھوڑا سا لگاؤ اللہ تعالیٰ کے ساتھ پیدا کرلے پھر دیکھے کیا کیا رحمتیں ہوتی ہیں۔ فرمایا حضرت حاجی صاحبؒ فرمایا کرتے تھے۔ کسی عمل کی ہمیشہ توفیق ہونا اس کی قبولیت کی علامت ہے اور اس کی مثال ہے کہ آنے والے کو دوبارہ اجازت جب دیتے ہیں جبکہ اس سے ناخوش نہ ہوں۔ بعض وقت اعمال صالحہ میں ایسی کشش ہوتی ہے کہ آدمی اس کو چھوڑ نہیں سکتا۔ (جلد ۲۰۔ص:۱۶۶)

## تبرکات میں اثر ہے، مگر اعتدال ضروری:

کہنے کی بات نہیں مجھے بھی شبہ تھا کہ تبرکات میں کیا اثر ہوگا مگر یہ قصہ پیش آیا کہ کرانہ میں ایک بزرگ تھے قوم کے وہ گوجر تھے۔ انہوں نے مجھ کو ایک چوغہ بنا کر بھیجا۔ میری عادت چوغہ پہننے کی نہیں ہے۔ مگر تبرکارات کو پہن لیتا تھا۔ کئی دن کے بعد یہ بات معلوم ہوئی کہ جب تک وہ چوغہ بدن پر رہتا وسوسہ معصیت کا نہ آتا تھا۔ فرمایا: مگر باوجود اس کے مجھے زیادہ دلچسپی نہیں تبرکات سے۔

حضرت حاجی صاحب کے تبرکات سب میں نے بانٹ دیے۔ میں نے ان کو اس طرح نہ رکھا جیسے لوگ رکھتے ہیں۔ اعمال سے بھی زیادہ ان کی تعظیم میں غلو کرتے ہیں۔ اصل چیز اعمال ہیں ان کا اہتمام چاہیے۔ (جلد۲۰۔ص:۱۶۸)

ایک شخص شاعرانہ مذاق کے تھے۔ مدحیہ قصائد لکھا کرتے تھے۔ ایک دفعہ ایک قصیدہ مدحیہ لے گئے۔ اور حضرت [حاجی صاحبؒ] سے اجازت تک نہ لی اور پڑھنا شروع کردیا۔ حضرت کی پیشانی پر بل پڑ گئے۔ سنت حضرت کی طبیعت میں داخل تھی مدح سے طبعاً نفرت تھی اور یہی مقتضائے سنت ہے اور وہ حضرت ایک طرف کو دھیان کئے ہوئے سناتے ہی رہے اور بعد ختم کے داد کے منتظر رہے۔ داد سنیے کیا ملی۔ حضرت فرماتے ہیں بھائی کیوں جوتیاں مارا کرتے ہو۔ نہ نکالنا نہ چلانا تردد تو جانتے ہی نہ تھے۔ داد دی مگر کیسی سخت داد جس میں تواضع بھی باقی رہی اور وہ شرمندہ ہوگیا۔ (جلد۲۰۔ص:۱۶۹)

## مولانا عبدالرحیم صاحب رائے پوری بڑے صاحب کشف ہیں:

فرمایا: مولانا عبدالرحیم صاحب بڑے نورانی قلب شخص ہیں میں ان کے پاس بیٹھنے سے بہت ڈرتا ہوں کہ میرے عیوب نہ منکشف ہوجائیں۔ (جلد۲۰۔ص:۱۷۵)

## قصہ مولانا مظفر حسین صاحب:

ایک دفعہ ایک بڈھا بوجھ لیے جاتا تھا مولانا کو اس پر رحم آیا اور اس کا بوجھ اپنے سر پر رکھ لیا جب اس کا گاؤں آ گیا بوجھ اس کے حوالہ کرکے رخصت ہونے لگے بڈھا بولا کہ میں نے سنا ہے کہ اس طرف مولوی مظفر حسین آئے ہوئے ہیں تجھ کو کچھ خبر ہے مولانا نے فرمایا: ہاں، وہ بولا کہ اگر کہیں پاس ہوئے تو مجھ کو بھی بتلانا۔ فرمایا اچھا۔ اس کے بعد کہا مظفر حسین میرا ہی نام ہے۔ وہ بہت شرمندہ ہوا۔ اور پیروں میں گر گیا۔ مولانا نے کہا بھائی شرمندگی اور معذرت کی کیا بات ہے۔ ایک مسلمان کا کام میں نے کردیا تو کیا ہوگیا۔ پھر وہ اصرار کرکے اپنے گھر لے گیا۔ (جلد۲۰ص:۱۸۹)

## مولانا مظفر حسین صاحب کا ایک اور قصہ:

ایک قصبہ بڈولی ہے ایک دفع مولانا وہاں کی سرائے میں ٹھہرے برابر میں ایک بنیا مع اپنے لڑکے کے ٹھہرا ہوا تھا۔ اور لڑکے کے ہاتھ میں سونے کے کڑے تھے۔ مولانا سے اس کی بات چیت

ہوتی رہی جیسا کہ سفر میں عادت ہے کہ مسافر آپس میں بات چیت کیا کرتے ہیں۔ اس نے پوچھا میاں جی کہاں جاؤ گے۔ مولانا نے سب بتا دیا کہ فلاں جگہ اور فلاں راستہ سے جاؤں گا۔ اس کے بعد مولانا تہجد پڑھ کر روانہ ہوگئے۔ اس لڑکے کے ہاتھ میں سے کسی نے کڑے اتار لیے بنیا اٹھا تو دیکھا کڑے ندارد ہیں بس اس کی تو روح فنا ہوگئی دیکھا کہ وہ میاں جی بھی نہیں ہیں جن سے رات بات چیت ہورہی تھی۔ اس نے کہا ہو نہ ہو وہی لے گئے۔ یہ کوئی ٹھگ تھا وہ سیدھا اسی راستہ پر روانہ ہوا جس پر مولانا نے جانے کا ارادہ بیان کیا تھا۔ یہاں تک کہ مولانا اس کو مل گئے۔ بس پہنچتے ہی اس نے ایک دھول رسید کی۔ مولانا نے کہا: کیا ہے؟ کیا پوچھتا ہے، کیا ہے؟۔ لا کڑے کہاں ہیں؟

مولانا نے کہا بھائی میں نے تیرے کڑے نہیں لئے۔ کہا ان باتوں سے کیا چھوٹ جائے گا؟ میں تجھے تھانہ لے چلوں گا۔ کہا: کچھ عذر نہیں میں تھانہ بھی چلا چلوں گا۔ غرض وہ مولانا کو پکڑتے ہوئے جھنجانہ کے تھانہ میں پہنچا۔ اتفاقاً تھانیدار مولانا کا بڑا معتقد تھا اس نے دیکھا کہ مولانا آرہے ہیں کھڑا ہوگیا اور دور سے ہی آلیا۔ یہ دیکھ کر بنیے کے ہوش خطا ہوگئے، کہ یہ تو کوئی بڑے شخص معلوم ہوتے ہیں۔ اور ڈرا کہ اب جوتے پڑیں گے۔ مگر مولانا اس سے کہتے ہیں بھاگ جا بھاگ جا تجھے کوئی کچھ نہ کہے گا۔ تھانیدار نے مولانا سے پوچھا یہ کون تھا کہا تم اسے کچھ نہ کہو جانے دو اس کی چیز کھوئی گئی۔ اس کی تلاش میں آیا تھا۔

دیکھئے کیا بےنفسی ہے! لطف یہ کہ نرا عفو ہی نہیں، بلکہ مولانا اس کے احسان مند بھی ہوئے۔ چنانچہ فرمایا کرتے تھے کہ اس سے مجھے بڑا نفع ہوا۔ جب لوگ مصافحہ کرتے ہیں اور میرے ہاتھ پیر چومے جاتے ہیں تو میں نفس سے کہتا ہوں تو وہی تو ہے جس کے ایک بنیے نے دھول لگائی تھی بس اس سے عجب نہیں ہوتا۔ (جلد۲۰۔ص:۱۹۰)

## مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کا قصہ بابت بےنفسی:

حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ اپنے تمام مجمع میں خوش پوشاک نازک مزاج نازک بدن تھے اور حسین بھی ایسے تھے کہ معلوم ہوتا تھا شہزادہ ہیں ان کی حکایت ہے کہ موضع املیا کے ایک شخص نے مولانا کی مع طالب علموں کے آموں کی دعوت کی۔ وہ گاؤں دیوبند سے تین کوس ہے۔ سواری بھی نہیں لایا مولانا مع رفقاء کے پیدل گئے۔ اور وہاں آم کھائے جب چلنے لگے تو اس نے بہت

سے آم گھر لے جانے کے لیے دیئے اور بدتمیزی یہ کی کہ ان کے پہنچانے کے لیے بھی مزدور تک نہ دیا۔ بس سامنے لا کر رکھ دیے کہ ان کو لیتے جائیے۔ مولانا کا حصہ بھی اوروں سے زیادہ ہی دیا گیا۔ سب اپنے اپنے آم کپڑے میں باندھ کر چلے مولانا بھی بغل میں لے کر چلے ایک طرف کی بغل دکھ گئی تو دوسری طرف لے لیا، جگہ تھی دور بار بار کروٹیں بدلتے یہاں تک کہ جب دیوبند پہنچے تو ہاتھ بہت زیادہ تھک گئے مولانا نے اس گٹھری کو سر پر رکھ لیا اور فرماتے ہیں کہ بھائی یہ ترکیب پہلے سے سمجھ میں نہ آئی اس وقت حالت یہ تھی کہ مولانا کو دونوں طرف سے بازار میں سلام ہو رہے تھے اور مولانا جواب دیتے جاتے تھے اور اس حالت میں مولام کو ذرا بھی تغیر نہ تھا سبحان اللہ! کیا تواضع ہے نفس ان حضرات میں تھا ہی نہیں یہ قصہ میں نے مولوی ظفر احمد صاحب مرحوم تھانوی سے جو اس زمانہ میں وہاں طالب علمی کرتے تھے سنا ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۱۹۱)

## مولوی محمود حسن صاحب کا ایک اور قصہ بابت تواضع:

ایک حکایت مولانا کی خود میری دیکھی ہوئی ہے وہ یہ کہ مولانا ہمارے مدرسہ جامع العلوم کانپور میں جلسہ دستار بندی میں تشریف لائے میں نے وعظ کیلئے عرض کیا۔ فرمایا: مجھے وعظ کہنا نہیں آتا۔ میں نے کہا حضرت وعظ تو کہنا ہی پڑے گا۔ فرمایا تمھارے وعظ سے لوگ مانوس ہیں اور پسند کرتے ہیں تمہارا وعظ ہونا مناسب ہے، اور میرے بیان سے لوگ خوش نہ ہوں گے اور اس سے میرا کچھ نہیں جائے گا تمہاری اہانت ہوگی کہ ان کے استاد ایسے بے علم ہیں۔ میں نے عرض کیا نہیں حضرت اس سے ہمارا فخر ہوگا۔ کہ ان کے استاد ایسے ہیں۔

فرمایا: ہاں اس طرح فخر ہوگا کہ لوگ کہیں گے یہ استاد سے بھی بڑھ گئے غرض مولانا نے وعظ کو منظور فرمالیا اور بیان شروع ہوا۔ مولا کا علم سبحان اللہ پھر مجمع طلباء وعلماء کا مولانا کی طبیعت کھلی ہوئی تھی اور مضامین عالیہ بیان ہو رہے تھے اتنے میں مولانا لطف اللہ صاحب علی گڈھی تشریف لے آئے۔ پس ایک دم مولانا بیٹھ گئے اور وعظ قطع کر دیا۔ مولوی فخر الحسن صاحب نے دوسرے وقت دریافت کیا کہ یہ بات کیا تھی؟ فرمایا: اس وقت مجھ کو خیال ہوا کہ اب وقت ہے مضامین کا یہ بھی دیکھیں کہ علم کیا چیز ہے تو اس طرح سے وعظ میں خلوص نہ رہا میں نے قطع کر دیا۔ سبحان اللہ یہ لوگ

کیسے بے نفس ہیں۔ (جلد۲۰۔ص:۱۹۲)

## مادۂ اختلاف بدترین عیب ہے:

فرمایا: طبائع میں تفرد کا مادہ بدترین عیوب ہے عوام تو عوام میں تجربہ کی بات کہتا ہوں کہ علیحدہ ہو جانا علماء سے بڑوں کے لیے بھی برا ہے۔ خودرائی سے آدمی ایسی غلطیوں میں پڑتا ہے۔ جو قابل مضحکہ ہوتی ہیں اچھے اچھوں کو دیکھ لیجئے۔ جہاں ان میں خود بینی اور خودرائی آئی اور عقل وصلاح رخصت ہوئی۔ (جلد۲۰۔ص:۱۹۳)

## امامت کرے تو تطییب قلوب مومنین کے لئے:

ریل میں بیٹھ چکے تھے امامت کا ذکر ہوا کہ اس سے بچنا بہتر ہے کیونکہ کچھ نہ کچھ عجب پیدا ہوتا ہے ہی۔ فرمایا: مولانا محمد یعقوب صاحبؒ فرماتے تھے کہ اپنے آپ کو مستحق سمجھ کر امامت نہ کرے بلکہ تطییب قلوب مومنین کے لیے کرے کہ چند آدمی امام بناتے ہیں ان کے کہنے کی تعمیل کرتا ہوں۔

(جلد۲۰۔ص:۱۹۵)

## اپنوں سے بھی معاملات کی صفائی:

بھائی اکبر کے یہاں سب کچھ ہے مگر میں نے کبھی ان کے کسی بھی نوکر سے کام نہیں لیا۔ اور کبھی ایک ٹوکرہ بھوسہ تک نہیں مانگا۔ کام کے لیے اپنا نوکر رکھا یا احباب سے کام لے لیتا ہوں۔ کبھی کبھی بھوسے کی ضرورت ہوتی تو مول منگا یا کبھی ان سے نہیں مانگا۔ مظہر کے یہاں بہلی تھی کبھی بے کرایہ اس سے کام نہیں لیا۔ آج محمد اختر سے ایک ٹکٹ لیا تھا تھوڑی دیر میں واپس کر دیا وہ سب میری عادت کو جان گئے ہیں۔ کچھ چون وچرا نہیں کرتے۔

میں معاملہ ہر شخص سے بالکل صاف رکھتا ہوں۔ حتی کہ گھر میں کا ایک پیسہ بھی لیتا ہوں تو ادا کرتا ہوں۔ اور اگر میرا کوئی پیسہ وہ لیتی ہیں تو میں وصول کر لیتا ہوں۔ ہاں کبھی وہ ہدیہ دیتی ہیں۔ مثلاً کوئی کپڑا اچھا ہوا اور انہوں نے مجھے دے دیا تو میں لے لیتا ہوں اور میں کبھی ہدیہ کپڑا یا اور کوئی چیز دے دیتا ہوں۔ مگر حساب کتاب صاف رکھتا ہوں۔ ہمیشہ اپنی آمدنی نصف ان کو دیتا تھا۔ اور اب جب سے میں نے دوسرا عقد کر لیا ہے ثلث دیتا ہوں۔ اسے چاہے وہ جمع کریں۔ اور چاہے

زیور بنوائیں چاہے کسی کو بخش دیں جو چاہے کریں۔ میں کسی کے معاملہ میں گنجلک رکھنا پسند نہیں کرتا اور اپنے دوستوں سے بھی یہی چاہتا ہوں کہ ایسا ہی کریں۔ (جلد۲۰۔ص:۲۰۴)

## ایک شخص کا قصہ:

ایک شخص ذکر کیا کرتے تھے مگر ثمرات کچھ ظاہر نہ ہوئے تو بڑے رنجیدہ ہوئے مجھ سے شکایت کی۔ میں نے کہا کام کئے جاؤ ذکر مقصود بالذات ہے نہ بالعرض ایک رئیس صاحب تھے ان سے کچھ پرانے تعلقات تھے کسی گذشتہ کام کی تکمیل یا اس کے کسی جزو کی تحقیق کے لیے وہ رئیس ان صاحب کو بلاتے تھے۔ مجھ سے مشورہ کیا میں نے کہا ضرور جاؤ وہ محسن ہیں یہ تو صرف الفاظ تھے اور نیت میری کچھ اور ہی تھی۔

چنانچہ وہاں گئے ذکر کی مشغولی چھوٹ گئی۔ اب چاہیے تھا کہ جس چیز کو بے کار سمجھتے تھے اس کے چھوٹ جانے سے ان کو چین آتا مگر دو ہفتہ گذرے تھے کہ ایک لمبا خط آیا پریشانی کا کہ میں سخت پریشان ہوں سفر میں سب معمول چھوٹ گیا۔ میں نے جب کہا کہ ذکر بلا ثمرات آپ کے نزدیک کچھ نہ تھا تو اس کے چھوٹ جانے سے پریشانی کیوں ہے؟ بس مطمئن ہو گئے۔ اور مجرد ذکر کی ہی قدر سمجھ گئے۔ ادنی درجہ کا حضور بھی حاصل ہو تو بڑی چیز ہے اور شکایات اور ناشکری کا منشاء کبر ہے کہ دل میں یہ بات ہوتی ہے کہ میں تو اس سے زیادہ مستحق تھا اتنا مجھے کیوں ملا۔ حالانکہ سمجھنا یہ چاہیے کہ میں اس کا بھی مستحق نہ تھا۔ (جلد۲۰۔ص:۲۰۹۔۲۱۰)

## ریل یا جہاز میں نماز کا مسئلہ:

[ریل میں یا جہاز میں کبھی ایسی صورت ہو جاتی ہے کہ نماز پڑھنا اور رکوع وسجدہ کرنا یا قبلہ رو نماز پڑھنا ناممکن ہوتا ہے] قاعدہ کلیہ مسئلہ مذکور کے متعلق یہ ہے کہ اگر جبس من العباد کی وجہ سے [یعنی بندوں کی وجہ سے] ارکان نماز نہ ہو سکیں تو جس طرح بھی ممکن ہو نماز پڑھ لے۔ مگر اس کا اعادہ واجب ہے۔ اور جبس من العباد ارکان میں رکاوٹ نہ ہو تو نماز ہو جائے گی اور اعادہ بھی واجب نہ ہو گا (مثلاً کسی نے ظلماً کسی کو ستون سے باندھ دیا۔ اور نماز کا وقت نکلا جاتا ہے تو اس کو چاہیے کہ اسی طرح نیت نماز کی

کر کے جو رکن ادا ہو سکے مثلاً قراءت وغیرہ وہ ادا کرے اور بعد میں قضاء واجب ہوگی۔ اور اگر مرض کی وجہ سے وہ ارکان ادا نہیں کر سکتا تو اشارہ سے پڑھ لے اور قضاء واجب نہ ہوگی۔ کیونکہ اول صورت میں مانع از جانب بندہ ہے اور دوسری صورت میں از جانب صاحب حق)۔ (جلد۲۰۔ص:۲۱۱)

## حب خلق میں پریشانی اور حب الٰہی میں اطمینان ہے:

حبِّ خلق میں خواہ پاک ہو یا ناپاک، یہ اثر ضرور ہے کہ پریشانی ہوتی ہے اور حق تعالیٰ میں خواہ کسی درجہ کی ہو صوری ہو یا حقیقی یہ اثر ضرور ہے کہ انشراح و اطمینان ہو جاتا ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۲۱۸۔۲۱۹)

## حقوق کو فوراً لکھ لینا چاہیے:

ادائے حقوق مہتم بالشان چیز ہے حقوق کو لکھ کر رکھنا چاہیے۔ جس کا ایک پیسہ بھی واجب ہو فوراً لکھ لینا چاہیے میں نے تو اپنے یہاں بہت سی تھیلیاں بنا رکھی ہیں ہر مد کی تھیلی علیحدہ ہے جو کچھ دیا لیا فوراً لکھ لیا۔ (جلد۲۰۔ص:۲۲۴)

## بزرگوں میں کوئی کوتاہی دیکھ کر بدعقیدہ نہ ہونا:

یہ تو ایک بہت ہی معمولی بات ہے اگر کوئی چھوٹی موٹی معصیت بھی میں بزرگوں میں دیکھ لوں تب بھی بدظن نہیں ہوتا جبکہ خوبیوں اور حسنات کو غلبہ ہو۔ میں ہمیشہ بزرگوں سے اسی بنا پر عقیدت میں فرق آنے نہیں دیتا کسی نہ کسی بات سے تو کوئی بھی خالی نہیں۔ دیکھو امام مالک صاحبؒ نے ایک بزرگ سے جو اہل روایت کے نزدیک مسلم ہیں۔ روایت نہیں کی اس وجہ سے کہ انہوں نے امام مالک صاحب کے نسب میں طعن کیا تھا تو کیا اس سے ہم امام مالک صاحب سے بدظن ہو جائیں؟ ہم ان دونوں کا باہمی معاملہ ان کے ساتھ چھوڑتے ہیں حق تعالیٰ جانیں وہ جانیں اور امام مالک صاحب کے ہم بہت معتقد ہیں لوگوں میں کچھ اس قسم کی افراط و تفریط ہے کہ ذرا سے عیب سے کسی کو ہمہ عیب کر دیتے ہیں۔ اور کسی کو باوجود بڑے عیبوں کے کچھ بھی نہیں کہتے سبب اس کا جہالت ہے۔ عیب کی صورت کو دیکھتے ہیں بعضے باتیں صورتاً بہت بری معلوم ہوتی ہیں اور حقیقت میں اتنی بری نہیں ہوتیں۔ اور بعضے اسکے برعکس صورتاً بہت ہلکی ہوتی ہیں۔ اور درحقیقت بہت شدید ہوتی ہیں۔ (جلد۲۰۔ص:۲۲۸۔۲۲۹)

## رسالہ صراط مستقیم کس کا لکھا ہوا ہے؟

فرمایا: رسالہ صراط مستقیم میں دو طریق مذکور ہیں سلوک کے۔ سلوک نبوت اور سلوک ولایت۔ ''سلوک نبوت'' مولانا اسمٰعیل صاحبؒ کا لکھا ہوا ہے اور ''سلوک ولایت'' مولانا عبدالحی صاحبؒ کا۔

(جلد۲۰۔ص:۲۳۱)

## علماء کا درویشوں پر طعن کرنا:

فرمایا: جو علماء درویشوں پر طعن کرتے ہیں۔ اگر ان کی نیت خالص اور حمایت شریعت کی ہے تب تو مخالفت سے کچھ ضرر نہیں پہنچتا۔ لیکن اکثر یہ ہے کہ نیت سالم نہیں ہوتی اس واسطے نقصان پہنچ جاتا ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۲۳۲)

## اپنی زندگی میں جائیداد کسی کو نہ دے:

تقسیم جائیداد کا ذکر ہوا تو فرمایا: اپنی حیات میں جائیداد اولاد کو دے دینا ٹھیک نہیں۔ اور اگر دے، تو پھر ان سے کچھ توقع نہ رکھے۔ تکلیف توقع رکھنے سے ہوتی ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۲۳۷۔۲۳۸)

## کثرت اشغال کو تشویش قلب لازم ہے:

فرمایا: اس قسم کے کاموں میں تشویش قلب لازم ہے خواہ وہ دینی ہوں یا دنیوی۔ گو دینی کاموں کو ضرورت کی وجہ سے کیا جاتا ہے۔ اور وہ منافی بھی نہیں توجہ الی الحق کے لیکن پھر بھی توجہ بلا واسطہ کے برابر نہیں۔ چنانچہ ایسے کام کرنے کے بعد بھی اہل اللہ کے قلب میں ایک طبعی کدورت پیدا ہو جاتی ہے اور استغفار کرتے ہیں۔ یہی معنی ہیں اس حدیث کے **لیغان علی قلبی** یعنی حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ میرے قلب میں کبھی کدورت پیدا ہو جاتی ہے اور میں دن میں ستر (۷۰) مرتبہ استغفار کیا کرتا ہوں۔ (جلد۲۰۔ص:۲۳۸)

## مناظرہ سے حضرت حاجی صاحب نے سخت منع فرمایا:

مجھے مناظرہ کا بڑا شوق تھا، کہیں الزاماً اور کہیں تحقیقاً۔ مگر اب اتنی ہی نفرت ہے۔ حضرت حاجی صاحبؒ نے سخت منع فرمایا۔ (جلد۲۰۔ص:۲۴۵)

## دعا سے پریشانی غالب نہیں ہوسکتی:

ہم نے تو سوچ لیا ہے کہ ہم عافیت کی فکر ہی کیوں کریں جو امر منجانب اللہ ہے اسی میں مصلحتیں ہیں اس کا فکر ہی چھوڑ دینا چاہیے۔عرض کیا گیا ایسے موقعہ پر دعا کرنے میں تو کچھ حرج نہیں؟ فرمایا: ہاں دعا تو کرنا چاہیے حقیقت تو عافیت کی نصیب نہیں ہوسکتی واقعات سے صدمہ ہوتا ہی ہے ہاں دعا سے پریشانی غالب نہیں ہوسکتی۔ (جلد۲۰۔ص:۲۵۲۔۲۵۳)

## مباح تعلقات چھوڑنے کا وسوسہ:

خواجہ صاحب نے کہا دل چاہتا ہے کہ سب جھگڑوں کو چھوڑ کر محض متوکل بن جاؤں اور عبادت ہی میں رہا کروں۔فرمایا: حضرت! یہ مباح تعلقات ہی کی برکت ہے کہ عبادت سے دل نہیں گھبراتا۔ورنہ دو چار ہی دن میں عبادت سب جاتی رہے۔یہ مکرِ شیطان ہے کہ ہر شخص کی موجودہ حالت کو خراب بتاتا ہے اور دوسری حالت کو تجویز کرتا ہے۔اور اس مکر میں اچھے اچھے سمجھدار لوگ بھی آجاتے ہیں۔آخری نتیجہ اس کا حیرانی اور ترک عبادت ہوتا ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۲۵۶)

## ہماری جماعت میں ہر تقلید جائز نہیں:

جیسے ہمارے مجمع کو بھی بعض لوگ غیر مقلد کہتے ہیں۔اور غیر مقلد ہم کو مشرک کہتے ہیں۔بات یہ ہے کہ ہمارے مجمع میں مقلدین کی طرح ہر تقلید جائز نہیں۔چنانچہ اگر امام کی دلیل سوائے قیاس کے کچھ نہ ہو اور حدیث معارض موجود ہو تو قول امام کو چھوڑ دیا جاتا ہے۔جیسے ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام میں ہوا ہے، کہ امام صاحب نے قدرِ غیر مسکر کو جائز کہا ہے۔اور حدیث میں اس کے خلاف کی تصریح موجود ہے، یہاں امام صاحب کے قول کو چھوڑ دیتے ہیں۔مگر اس کے لیے بڑے تبحُّر کی ضرورت ہے۔کسی مسئلہ کی نسبت یہ کہنا بڑا مشکل ہے کہ اس میں دلیل سوائے قیاس کے کچھ نہیں ہے۔ (جلد۲۰۔ص:۲۹۸۔۲۹۹)

## شرک کے بعض شعبے:

اور شرک کے اور بھی شعبے ہیں، مثلاً بعض لوگ کسی دن کو منحوس سمجھتے ہیں، یا اور کسی چیز کو منحوس

سمجھتے ہیں۔ بعض لوگ شگون لیتے ہیں۔ اور بعض سمجھتے ہیں کہ شہید لپٹتے پھرتے ہیں۔ کوئی بیمار پڑتا ہے تو کہتے ہیں شہید مرد آ گئے۔ اور انکے چڑھاوے چڑھاتے ہیں۔ پھر ان شہید مرد صاحب سے غیب کی باتیں پوچھتے ہیں۔ اول تو یہی غلط ہے کہ شہید لپٹتے پھرتے ہیں۔ شہیدوں کو نعمِ آخرت کے سامنے اس کی کیا ضرورت ہے کہ دنیا میں آئیں؟ اور آئیں بھی کاہے کے لئے؟ لوگوں کو ستانے کے لئے۔ جنہوں نے اللہ اور رسول کے حکم پر گردنیں کٹوا دیں ہیں، وہ اس گناہ کے مرتکب ہوں گے کہ خلق خدا کو ستاتے پھریں؟ یہ تو صریح اللہ اور رسول کے حکم کے خلاف ہے۔ اور معمولی گناہ نہیں ہے۔ بلکہ بہت سخت گناہ ہے۔ کیونکہ حق العبد ہے، جو توبہ کرنے سے بھی معاف نہیں ہوتا۔ ان کی نسبت یہ خیال جنہوں نے اللہ کے لیے گردنیں کٹوائیں ہیں کس قدر لغو خیال ہے۔ اور ان کو عالم الغیب سمجھنا، یہ دوسری غلطی ہے۔ کیا شہید ہو جانے سے غیب کا علم ہو جاتا ہے۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔ شریعت نے ان باتوں کو رد کیا ہے۔ شہیدوں کا لپٹنا جس کو کہتے ہیں، صرف یہ شیطانی اثر ہے۔ وہ کبھی شہید بنتا ہے اور کبھی کوئی مشہور نام لے دیتا ہے کہ میں شیخ سدو ہوں، یا فلانا ہوں۔ مسلمان کو بڑا پکا ہونا چاہیے۔ شیاطین کا کیا ڈر؟ یہ سب شرک کی باتیں ہیں۔ مرد اور عورت سب اس میں مبتلا ہیں۔ (جلد ۲۰۔ ص: ۳۴۵)

☆☆☆

# انتخاب ملفوظات

## جلد ۲۳

# کمالات اشرفیہ

## جامع حضرت مولانا محمد عیسیٰ صاحب الٰہ آبادیؒ

[اس مجموعہ میں صفحہ نمبر کے بجائے ملفوظ نمبر کا حوالہ دیا گیا ہے]

### غصہ کا مجرب علاج:

(۱۱) فرمایا کہ اگر اس کا التزام کر لیں کہ جب کسی پر غصہ آ جاوے تو مغضوب علیہ کو کچھ ہدیہ دیا کریں گو قلیل ہی مقدار ہو تو زیادہ نفع ہو۔

### کبر کا علمی علاج:

(۱۳) اگر اپنی خوبی اور دوسرے کی زشتی پر نظر پڑے تو یہ سمجھنا واجب ہے کہ ممکن ہے کہ اس میں کوئی ایسی خوبی ہو اور مجھ میں کوئی ایسی زشتی ہو کہ اس کی وجہ سے یہ شخص مجھ سے عند اللہ اچھا ہو بس کبر سے خارج ہونے کے لیے اتنا کافی ہے۔

### گھریلو مسائل سے بچنے کی تدبیر:

(۳۷) فرمایا کہ خانگی مفسدات سے بچنے کی ایک عمدہ تدبیر یہ ہے کہ چند خاندان ایک گھر میں اکٹھے نہ رہا کریں کیوں کہ چند عورتوں کا ایک مکان میں رہنا ہی زیادہ فساد کا سبب ہے۔

## حزب البحر کا حکم:

(۶۴) فرمایا کہ عام طور پر قلوب میں اعتقاداً حزب البحر کی ایسی وقعت ہے کہ ادعیہ ماثورہ کی وہ وقعت نہیں اور اس کا غلو ہونا ظاہر ہے پس اس کا ورد قابل ترک و منع ہے۔

## محبوبیت الٰہی کا ایک مقام:

(۷۲) فرمایا کہ ایک درجہ محبوبیت کا یہ ہے کہ محبوب کے ایذا دینے والے سے ہر حال میں مؤاخذہ ہوتا ہے۔ محبوب معاف بھی کر دے جب بھی جرم معاف نہیں ہوتا۔

## قراءت قرآن کا حکم:

(۱۲۶) فرمایا کہ سنوار کر پڑھنے کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ اس نیت سے سنوار کر پڑھیں کہ لوگ ہماری تعریف کریں گے۔ ہم قاری مشہور ہوں گے یہ تو واقعی ریا ہے۔ اور ایک یہ کہ ایک مسلمان کا جی خوش ہوگا اور تطییب قلب مسلم بھی مطلوب ہے یہ یقینی عبادت ہے۔ چنانچہ ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کا قرآن سن کر جب حضور ﷺ نے فرمایا: **لقد اوتیت مز مارا من مزامیر داؤد** یعنی خدا تعالیٰ نے داؤد علیہ السلام کی خوش الحانی سے تم کو حصہ عطا کیا ہے اور حضرت ابو موسیٰ اشعری نے عرض کیا: **لو علمت بک یا رسول اللہ لحبرته لک تجبیراً** (یعنی یا رسول اللہ ﷺ اگر مجھے یہ خبر ہو جاتی کہ آپ میرا قرآن سن رہے ہیں تو میں آپ کی خاطر اور زیادہ بنا سنوار کر پڑھتا)، تو حضور ﷺ نے اس قول پر مطلق نکیر نہیں فرمائی۔

## تمام اخلاق کا خلاصہ:

(۱۳۰) فرمایا کہ احادیث کے تتبع سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام اخلاق کا خلاصہ یہی ہے کہ کسی کو دوسرے سے تکلیف نہ پہونچے چنانچہ حدیث میں آیا ہے کہ کوئی اپنے بھائی کی لکڑی نہ اٹھاوے کیوں کہ وہ پریشان ہوگا (**لا لاعباً ولا جداً**) یعنی نہ ہنسی میں اور بقصد۔ ایسی ہنسی سے ممانعت کی علت وہی اذیت ہے۔

## مال و دولت جمع ہونے کا نقصان:

(۱۳۹) فرمایا کہ حدیث میں ہے کہ حق تعالیٰ جب اپنے بندے کو چاہتے ہیں تو اس کو دنیا سے ایسا بچاتے ہیں جیسا کہ تم استسقا کے بیمار کو پانی سے بچاتے ہو، کیوں کہ زیادہ مال و دولت جمع ہونے سے وہ جمعیت باطن فوت ہو جاتی ہے، جس پر راحت کا مدار ہے جس کے سامنے ہفت اقلیم بھی ہیچ ہے۔

## مشاہدہ کی قسمیں:

(۲۹۰) فرمایا کہ مشاہدہ کی دو قسمیں ہیں۔ ایک مشاہدہ تام یعنی رؤیت یہ تو جنت میں ہوگا۔ دنیا میں نہیں ہو سکتا۔ دوسرا مشاہدہ ناقص یعنی استحضار تام یہ دنیا میں بھی ہوتا ہے۔ گو مشاہدہ تام کے سامنے یہ دوسری قسم استتار ہی میں داخل ہے۔ مگر چوں کہ دنیا میں سالک کو اس سے بہت کچھ تسلی ہو جاتی ہے اس لیے یہاں کے اعتبار سے استحضار تام ہی کو مشاہدہ کہا جاتا ہے۔ یہ مشاہدہ خواہ تام ہو یا ناقص اس کا دوام بندہ کی مصلحت کے خلاف ہے نہ اس لیے کہ وہاں سے کچھ کمی ہے بلکہ اس وجہ سے کہ بندہ کو دوام مشاہدہ کا تحمل نہیں۔ کیوں کہ دنیا میں تجلی دائمی سے بندہ مغلوب ہو جاتا ہے۔ اور ہر وقت ایک استغراقی کیفیت طاری رہتی ہے اور مغلوبیت میں اعمال کے اندر کمی آ جاتی ہے جس سے قرب کم ہو جاتا ہے کیوں کہ مدار قرب اعمال ہی پر ہے۔ اس لیے حق تعالیٰ نے یہ تو نہیں کیا کہ حضور تام کے ہوتے ہوئے یا رؤیت کے ہوتے ہوئے حضور یا رؤیت سے منع کر دیا ہو کیوں کہ یہ صورت سالک کے لیے اشد ہے بلکہ یہ کیا کہ سالک کو مخلوق کی طرف متوجہ کر دیا اور جنت میں بعض اوقات لذائذ نفس کی طرف متوجہ کر دیں گے۔ اس کی ایسی مثال ہے جیسے ایک محبوب نے عاشق کو دیکھا کہ یہ بڑے غور سے مجھے تک رہا ہے۔ اس کو اندیشہ ہوا کہ کہیں زیادہ دیکھنے سے مر نہ جاوے تو اب ایک صورت تو یہ تھی کہ عاشق کو اپنے سامنے رکھ کر دیدار سے منع کر دے کہ ہم کو مت دیکھو۔ یہ صورت بہت سخت ہے۔ اس میں عاشق کو سخت بے چینی ہوتی ہے۔ اس لیے محبوب نے یہ تو نہیں کیا۔ بلکہ اس نے تھوڑی دیر کے واسطے عاشق کو بازار بھیج دیا، کہ جاؤ آم لے آؤ۔ اس صورت میں گو

محبوب سے فی الجملہ استتار ہوگیا، مگر اس سے شوق معتدل ہو جاوے گا۔ اور بازار جانے میں عاشق کی لذت بھی کم نہیں ہوتی، کیوں کہ تعمیل حکم محبوب کی بھی ایک خاص لذت ہے۔ جو لذت دیدار ہی کے قریب ہے (عشاق اس کو خوب سمجھتے ہیں)۔ اسی طرح حق تعالیٰ نے بھی حضور تام تجلی باقی رکھ کر دیدار مشاہدہ سے منع نہیں کیا۔ بلکہ تجلی کو مستتر کر دیا۔ اور عشاق کو دوسری طرف متوجہ کر دیا کہ ہر وقت حضور و مشاہدہ سے عشاق کے دل پھٹ نہ جاویں۔ اور اس کا شوق معتدل رہے۔

## حسن ظن اور قوت رجاء کا قبولیت دعا میں اثر:

(۲۹۲) فرمایا کہ دُعا کرتے وقت حسن ظن اور قوت رجا کو اپنا نقدِ وقت رکھو۔ پھر ثمرہ دیکھو کہ کامیابی ہی ہوگی۔

## خشیت اور تقویٰ کا فرق:

(۳۰۸) فرمایا کہ تقویٰ کا استعمال زیادہ تر اس خوف کے لیے ہوتا ہے جس میں اجتناب عن المعاصی بھی ہو محض اعتقادی کے لیے کم استعمال ہوتا ہے۔ تو یوں کہیے کہ تقویٰ خوف مقرون بالعمل کو کہتے ہیں اور خشیت خوف اعتقادی کو۔ اور اصلی شرف جس سے انسان خدا تعالیٰ کے یہاں مکرم و معزز ہوتا ہے یہی تقویٰ ہے۔

## بدعت باطنی:

(۳۵۰) فرمایا کہ جیسے عقائد و اعمال کی زیادت علی الحدود بدعت ظاہری ہے ایسی ہی احوال کی زیادت بھی بدعت باطنی ہے۔ مثلاً غیر اختیاری امور کے درپے ہونا اور افراط کے ساتھ اس کی تمنا کرنا۔

## احکام نذر کی تحقیق:

(۳۵۸) (۱) اگر نذر سے یا بدون نذر کے ذبح بہ نیت تقرب بغیر اللہ کے ہو تو ذبیحہ حرام رہے گا اگرچہ اس کے ذبح کے وقت اللہ تعالیٰ کا نام لیا گیا ہو۔

(۲) صاحب درمختار اپنے زمانہ کے اکثر عوام کی نذر للاموات کو فساد عقیدہ پر مبنی سمجھتے ہیں اور اکثر لوگوں کو اس میں مبتلا فرماتے ہیں اور جہل کا روز افزوں ہونا ظاہر ہے تو ہمارے زمانہ میں تو

بدرجہ اولیٰ اس حالت کا ظن غالب ہے۔

## اختلافی مسائل میں کب گفتگو کی جائے:

(۳۹۸) فرمایا کہ جس مسئلہ پر زور دینے میں فتنہ کھڑا ہوتا ہو اس میں گفتگو بند کر دی جاوے کیوں کہ اس خاص مسئلہ دین کی حمایت کرنے سے فتنہ کا دبانا زیادہ ضروری ہے ہاں مقتدائے اسلام کو شریعت کی ہر بات صاف صاف کہنا چاہئے جیسے امام حنبل نے خلق قرآن کے متعلق صاف صاف کہہ دیا تھا۔ اور جو ایسا بڑا مقتدا نہ ہو اس کو بحث کی ضرورت نہیں جہاں مخاطب سمجھدار منصف مزاج ہو وہاں صحیح مسئلہ بیان کر دے جہاں بحث مباحثہ کی صورت ہو خاموش رہے۔

## حلال غذا کا نور:

(۴۳۳) فرمایا: حلال غذا...... باطن کو منور کرتی ہے اور جب باطن منور ہو جاتا ہے تو آدمی حق باطل میں تمیز کرنے لگتا ہے۔

## خشوع وتواضع کے آثار:

(۴۳۶) فرمایا کہ خشوع وتواضع کے آثار یہ ہیں کہ جب چلے گردن جھکا کر چلے، بات چیت میں معاملات میں سختی نہ کرے۔ غصہ اور غضب میں آپے سے باہر نہ ہو۔ بدلا لینے کی فکر میں نہ رہے وغیرہ وغیرہ۔

## تقوے کے مقابلے میں کب فتوے پر عمل بہتر ہے:

(۴۴۲) فرمایا کہ حکم شرعی یہ ہے کہ اگر تقویٰ کے کسی خاص درجہ پر عمل کرنے سے دوسرے کی دل شکنی ہو تو فتویٰ پر عمل کرنا چاہئے۔ ایسے موقع پر تقویٰ کی حفاظت جائز نہیں۔ چنانچہ کسی چیز کے نہ لینے میں اگر اپنی عزت ہو اور اپنے بھائی کی ذلت ہو۔ اور لینے میں اپنی ذلت ہو لیکن بھائی کی عزت ہو تو بھائی کی عزت کو اپنی عزت پر ترجیح دے یعنی اپنی آبرو وعزت کو لات مارے اور اپنے بھائی کی بات کو اونچا رکھے یہ ایثارِ نفس ہے۔

## حسد کا علاج:

(۴۵۱) فرمایا کہ کسی دوست یا دشمن کے زوال نعمت سے اگر اندر سے دل خوش ہوا گر بظاہر اس سے اظہار افسوس بھی کیا جاوے یہ چوں کہ غیر اختیاری ہے اور اس کو مذموم بھی سمجھا جاتا ہے اس لیے معصیت نہیں۔ البتہ نقص ہے اس کا علاج بہ تکلف اس شخص کے لیے دعا کرنا ہے بکثرت ایسا کرنے سے ان شاء اللہ یہ نقص زائل ہو جاوے گا۔

## تملیک زکوٰۃ کا شرعی حیلہ:

(۴۶۸) فرمایا کہ تملیک زکوٰۃ کی صورت یہ ہے کہ کسی غریب آدمی سے کہو کہ مفت ثواب لینا چاہو تو کسی سے روپے قرض لے کر فلاں نیک کام میں چندہ میں دے دو ہم تمہارا قرض ادا کر دیں گے، جب وہ قرض لے کر روپیہ چندہ میں دے دے تو پھر تم اس کو اپنی زکوٰۃ قربانی کی کھال کا روپیہ دے دو کہ لو اس سے قرض ادا کر دو۔

## نور فہم کیسے حاصل ہوتا ہے:

(۴۹۶) فرمایا کہ نور فہم کسی باقی باللہ فانی فی اللہ کی صحبت کے بدون حاصل نہیں ہوتا اس کے بدون علم ایسا ہوتا ہے جیسے طوطے کو بعض لوگ قرآن کی سورتیں یا فارسی جملے یاد کرا دیتے ہیں۔

## جہاد کیوں مشروع ہوا؟

(۵۰۵) فرمایا: جہاد کس لیے مشروع ہوا؟ تو خوب سمجھ لو کہ جہاد حفاظت اسلام کے لیے مشروع ہوا۔ نہ کہ اشاعت اسلام کے لیے۔ اور ان دونوں میں بڑا فرق ہے اور ان دونوں کا فرق نہ سمجھنے کی وجہ سے لوگ غلطی میں پڑے ہوئے ہیں۔...... دشمنان اسلام دو طرح کے ہیں۔ بعض تو وہ جن سے صلح کر لینی مناسب ہوتی ہے۔ وہ صلح کر کے مسلمانوں کو ستانا چھوڑ دیتے ہیں ان سے صلح اور مصالحت کر لی جاتی ہے۔ بعض ایسے مفسد اور موذی ہوتے ہیں کہ صلح پر آمادہ نہیں ہوتے۔ یہ مادہ متعدیہ ہے۔ ان کے واسطے آپریشن کی ضرورت ہے۔ اسی کا نام جہاد ہے۔ پس جہاد سے لوگوں کو مسلمان بنانا مقصود نہیں، بلکہ مسلمانوں کی حفاظت مقصود ہے۔

## برکت کی حقیقت:

(۵۲۹) فرمایا کہ برکت کی حقیقت یہ ہے کثرت نفع۔ اگر کسی چیز کا کثیر النفع ہونا ثابت ہو جاوے تو اس کو مبارک کہنا صحیح ہوگا۔

## بیوی کا ایک حق جیب خرچ بھی ہے:

(۵۵۶) فرمایا کہ بی بی کا یہ بھی حق ہے کہ اس کو کچھ رقم ایسی بھی دو جس کو وہ اپنے جی آئی خرچ کر سکے جس کو جیب خرچ کہتے ہیں۔ اس کی تعداد اپنی اور بیوی کی حیثیت کے موافق ہو سکتی ہے مثلاً روپیہ دو روپیہ، دس بیس پچاس روپے جیسی گنجائش ہو۔

## حسن معاشرت کا ایک اصول:

(۵۶۸) فرمایا کہ جب ضرورت پیش آتی ہے حکیم صاحب کے پاس خود جاتا ہوں ان کو نہیں بلاتا ایک مرتبہ حکیم صاحب فرمانے لگے کہ مجھ کو شرم معلوم ہوتی ہے۔ میں ہی حاضر ہو جایا کروں گا۔ میں نے کہا نہیں شرم کی کیا بات ہے میرا نہ آنا اور آپ کا بلانا عدل کے خلاف ہے۔ محتاج کو چاہئے کہ وہ محتاج الیہ کے پاس جائے اور الحمدللہ یہ سب باتیں میری امور طبعیہ ہیں۔ مجھ کو کوئی اہتمام یا سوچ بچار کرنا نہیں پڑتا۔

## اندھے کو سلام نہ کرنا غلط ہے:

(۵۷۱) فرمایا راستہ میں کبھی کوئی اندھا ملتا ہے تو میں بعض اوقات اس کو سلام نہیں کرتا مزاج پرسی بھی نہیں کرتا مگر بعد میں شرما جاتا ہوں اور اپنے کو بیحد ملامت کرتا ہوں کہ یہ تو خیانت ہے۔

## ہندستان کی سیاسی حالت:

(۶۱۴) کسی نے دریافت کیا کہ ہندوستان دارالحرب ہے یا نہیں؟ فرمایا کہ عموماً دارالحرب کے معنی غلطی سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ جہاں حرب واجب ہو۔ سو اس معنی کو تو ہندوستان دارالحرب نہیں کیوں کہ بوجہ معاہدہ کے حرب درست نہیں، مگر شرعی اصطلاح میں دارالحرب کی تعریف یہ ہے کہ جہاں پورا تسلط غیر مسلم کا ہو، تعریف تو یہی ہے۔ آگے جو کچھ فقہاء نے لکھا ہے وہ امارات ہیں اور

ہندوستان میں غیر مسلم کا پورا تسلط ہونا ظاہر ہے مگر چوں کہ دارالحرب کے نام سے پہلے غلط معنی کا شبہ ہوتا ہے اس لیے غیر دارالاسلام کہنا اچھا ہے، پھر اس کی دو قسمیں ہیں ایک دارالامن دوسرے دارالخوف۔ دارالخوف وہ ہے جہاں مسلمان خوف ناک ہوں اور دارالامن وہ جہاں مسلمان خوف ناک نہ ہوں، سو ہندوستان دارالامن ہے کیوں کہ باوجود غیر مسلم کے پورے تسلط کے مسلمان خوف ناک نہیں اور حرب بھی درست نہیں کیوں کہ باہم معاہدہ ہے۔

## اسم ذات کا ذکر:

(٦٦٢) فرمایا کہ ابتداء میں اسم ذات کی کثرت دوسرے اشغال و اذکار سے زیادہ مناسب ہے۔

## معمولات کی پابندی بڑی نعمت ہے:

(٦٦٦) فرمایا کہ معمولات کا جاری رہنا یہ خود ایسا حال رفیع ہے کہ جس کے ہوتے ہوئے کسی امر جدید کا نہ ہونا مضر نہیں کیوں کہ اس جاری رہنے کو استقامت کہا جاتا ہے جو بتصریح اکابر فوق الکرامۃ ہے۔

## عورتوں کی اصلاح کا طریقہ:

(٦٧٠) فرمایا کہ عورتوں کی اصلاح کے لیے بس یہ کافی ہے کہ وہ کتب دینیہ کا مطالعہ کرتی رہیں، باقی آج کل ایسا نمونہ کہ جس کو وہ خود مشاہدہ کر کے اپنے اخلاق درست کریں عورتوں میں ملنا قریب بہ محال ہے اور خاوند کی معتقد نہیں ہوتیں، اس لیے بس کتابیں پڑھا یا سنا کریں، خاوندوں کو ان کی اصلاح کی کوشش کرنی چاہیے، آگے چاہے اصلاح ہو یا نہ ہو بس ان کو کتابیں پڑھ کر سناتے رہیں، تو وہ مؤاخذہ سے بری ہو جائیں گے۔

## بعض لوگوں کی اصلاح اس پر موقوف ہوتی ہے کہ اجازت دے دی جائے:

(٧٥٥) فرمایا کہ بعض اصلاح منحصر ہوتی ہے اس بات پر کہ اجازت تعلیم یا تلقین کی دی جائے۔

## ہدیہ کس کا اچھا لگتا ہے:؟

(۷۸۵) فرمایا کہ مجھے اس شخص سے کوئی چیز لینے میں نہایت ذلت معلوم ہوتی ہے کہ جس کو خود کوئی نفع نہ پہنچا سکے، ہاں جو دینی نفع حاصل کرتا رہے وہ اگر محبت سے کبھی کچھ دے تو کس کو انکار ہے کیوں کہ آخر میری گزر ہی اسی پر ہے لیکن یہ شرط ہے کہ دینے میں بجز محبت کے اور کوئی نیت نہ ہو، یہاں تک کہ ثواب کی بھی نیت نہ ہونی چاہیے گو جب حق تعالیٰ کے تعلق کی وجہ سے دیا تو ثواب اس کو مل ہی گیا۔

## زہد کی حقیقت:

(۷۹۶) فرمایا کہ زہد ترک لذات کا نام نہیں بلکہ محض تقلیل لذات زہد کے لیے کافی ہے یعنی لذات میں انہماک نہ ہو کہ رات دن اسی کی فکر ہے کہ یہ چیز پکنی چاہیئے وہ چیز منگانا چاہیئے، عرضیکہ نفیس نفیس کھانوں، کپڑوں کی فکر میں رہنا یہ منافی زہد کے ہے۔ ورنہ بلا تکلف کم کھانا بھی زہد نہیں ہے نہ یہ مقصود ہے اس کے کم کھانے سے کوئی خدائے تعالیٰ کے خزانہ میں کمی نہ ہو جائے گی یہ نہ ہوگا کہ بھائی بڑے خیر خواہ سرکار ہیں کہ پوری تنخواہ بھی نہیں لیتے وہاں ان باتوں کی کیا پرواہ ہے لیکن اتنا بھی نہ کھاوے کہ پیٹ میں درد ہو جاوے، حضرت حاجی صاحب کا مذاق تو یہ تھا کہ نفس کو خوب آرام سے رکھے لیکن اس سے کام بھی لے میرا یہ خیال ہے کہ مزدور خوش دل کند کار بیش۔

## مجاذیب کا حکم اور مقام:

(۸۰۳) فرمایا کہ مجذوبوں کا مرتبہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک کچھ زیادہ نہیں ہوتا، وہ صرف معذور ہوتے ہیں۔

## کاملین پر حال زیادہ غالب نہیں ہوتا:

(۸۰۵) فرمایا کہ کاملین پر حال غالب نہیں ہوتا اس کے معنی یہ ہیں کہ ایسا غلبہ نہیں ہوتا کہ استقامت یعنی اعتدال شرعی سے نکل جاوے۔ باقی غلبہ تو ہوتا ہے نفی اس غلبہ کی ہوتی ہے کہ جس

میں حضرت منصور سے انا الحق نکل گیا تھا دیکھیے حضور ﷺ پر وحی کے وقت غشی اور پسینہ کی کثرت ہوتی تھی، البتہ ایسا غلبہ نہیں تھا جو کسی مطلوب شرعی میں خلل واقع کر دے۔ وحی میں مثل نوم مغلوبیت ہوتی تھی لیکن کسی حالت شرعی سے تو خروج نہیں ہوتا تھا۔ باقی حالت محمودہ (مثلاً بکا وغیرہ) کا مطلق غلبہ کیسے منفی ہوسکتا ہے جب کہ نوم کا بھی غلبہ انبیاء واولیاء پر ہوتا ہے۔

## گناہ چھڑانے کے مختلف طریقے:

(۸۳۱) فرمایا کہ شیوخ مباحات میں تو قلیل قلیل چھڑاتے ہیں مگر معاصی میں قلیل قلیل کسی نے نہیں چھوڑایا لیکن میں تو وعظ میں یہ کہہ دیتا ہوں (اللہ معاف کرے نیت بری نہیں) کہ ایک گناہ تو وہ ہیں جن کو اگر چھوڑ دیا جائے تو آپ کو کوئی تکلیف نہ پہنچے، مثلاً ڈاڑھی منڈانا، ٹخنہ ڈھکنا۔ اگر ان کو چھوڑ دے تو کوئی کام تو نہیں اٹکتا، ایسوں کو فوراً چھوڑ دینا چاہیے اور بعضے ایسے ہیں کہ جن کے چھوڑنے کے بعد کچھ کلفت وتنگی ہو مثلاً رشوت لینا کہ صاحب بال بچے بہت ہیں، اتنی تنخواہ میں گزر ہو نہیں سکتی تو ایسے گناہوں کے بارہ میں تو کہہ دیتا ہوں کہ رفتہ رفتہ ہی چھوڑ دو، نیت یہ ہوتی ہے کہ کسی طرح تو چھوڑ دیں جن سے ایک دم چھوڑانے کی امید نہیں بلکہ اگر ان پر اس کا زور ڈالا جاوے تو وہ تمام عمر بھی نہ چھوڑیں اور ایک طریقہ گناہوں کے چھوڑنے کا یہ بتلایا کرتا ہوں کہ مکان میں کیواڑ بند کر کے سوتے وقت روز حق تعالیٰ سے دعا کیا کرو یا اللہ میں بڑا کمبخت ہوں نالائق اور پاجی ہوں۔ غرض خوب سخت سخت الفاظ اپنے لیے استعمال کر کے کہو یا اللہ میری ہمت تو ان کے ترک کے لیے کافی نہیں آپ ہی مدد فرمائیں یہ ترکیب کر کے دیکھو ان شاء اللہ ایک دو ہفتہ میں سب گناہ ختم مگر کوئی کرتا ہی نہیں جیسے لڑکا سبق یاد نہ کرے اور میاں جی سے کہے کہ تم ہی سبق یاد کر لیا کرو۔

## طالب سے انکسار کرنا ناجائز ہے:

(۸۴۶) فرمایا کہ طالب سے انکسار کرنا یہ خداع ہے، ناجائز ہے۔ اگر کوئی شخص سودا خریدنے جاوے اور ہر دوکاندار کہہ دے کہ میرے یہاں نہیں ہے تو وہ بیچارہ یوں ہی رہا۔ ہاں غیر طالب سے قسم کھا کر بھی کہہ دے کہ میں کچھ بھی نہیں ہوں، اس میں کوئی حرج نہیں۔ [یہ مشائخ کے لیے نہایت اہم اصول ہے]۔

## عورتوں کی دو صفات قابل تعریف ہیں:

(۸۵۴) فرمایا کہ عورتیں قابل تعریف و ترحم ہیں ان میں دو صفات تو ایسی ہیں کہ مردوں سے بھی کہیں بڑھی ہوئی ہیں۔ خدمت گاری اور عفت۔ عفت تو اس درجہ ہے کہ مرد چاہے افعال سے پاک ہوں لیکن وسوسوں سے کوئی ہی شاید خالی ہو۔ اور شریف عورتوں میں سے اگر سو کو لیا جاوے تو شاید سو کی سو ایسی نکلیں گی کہ وسوسہ تک بھی ان کو عمر بھر نہ آیا ہو اسی کو حق تعالیٰ فرماتے ہیں۔ المحصنات الغافلات.

## تسلی دینے سے سلوک جلد طے ہوتا ہے:

(۸۶۱) فرمایا کہ تسلی سے جس قدر سلوک طے ہوتا ہے کسی سے نہیں ہوتا ہے۔ اور اس سے حق تعالیٰ کے ساتھ تعلق اور محبت پیدا ہوتی ہے الحمدللہ مجھ کو محبت حق پیدا کرنے کا بہت اہتمام رہتا ہے۔

## دل سے نکلی دعا ضرور قبول ہوتی ہے:

(۸۶۳) فرمایا کہ سچ کہتا ہوں کہ جو دعا دل سے کی کبھی نہیں یاد کہ قبول نہ ہوئی ہو ضرور قبول ہوتی ہے اگر کوئی دعا قبول نہیں ہوتی ہے تو اس میں اپنی ہی کوتاہی ہوتی ہے۔ میں نے تو ہمیشہ تجربہ کیا ہے۔

## وہ کیا اہل حق، جس کی غیر پر نظر!!

(۹۴۲) فرمایا کہ وہ کیا اہل حق ہے جس کی غیر پر نظر ہو! لاحول پڑھیے، خاک ڈالنی چاہیے ایسے خیال پر کہ اپنا مجمع بڑھانے اور قوت پیدا کرنے کے لیے کسی کو مرید کر لیا جاوے۔ جناب حق میں تو وہ قوت ہے کہ اگر عالم بھر میں صرف ایک اہل حق ہو اور باقی سب باطل، تو وہ سمجھتا ہے کہ ان کی حقیقت ہی کیا ہے، میں ان سب غالب پر آ سکتا ہوں۔ اور اگر اتنی قوت نہیں، تو وہ حق ہی نہیں۔ چنانچہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جب منکرین زکوٰۃ سے قتال کا قصد کیا تو سب صحابہ نے اختلاف کیا کہ مصلحت کے خلاف ہے فتنہ برپا ہو جائے گا۔ یہاں تک کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی اس اختلاف میں شریک تھے۔ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ

جبار فی الجاهلیة و خوّار فی الاسلام؟؟ یعنی حالت کفر میں تو تم ایسے سخت تھے اسلام میں ایسے بودے ہو گئے؟ جاؤ میں کسی کا انتظار نہیں کرتا۔ کسی سے میری درخواست ساتھ دینے کی نہیں۔ مجھے کسی کے ساتھ کی حاجت نہیں۔ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ان اللّٰـه معنا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ میں ہی تھا۔ لہٰذا نص قطعی سے ثابت ہے کہ میرے ساتھ خدا ہے۔ جب میرے ساتھ خدا ہے، تو مجھے کسی کے ساتھ کی پروا نہیں۔ اکیلا کندھے پر تلوار رکھ کر نکلوں گا اور تمام عالم کے مقابلہ میں تنہا کافی ہوں۔ خدا میرا ساتھ دے گا۔ یہ سن کر سب دم بخود ہو گئے اور موافقت کر لی۔

## کبر کی ایک شکل:

(۹۷۷) ایک مرید نے کہا کہ لوگ حضرت کو برا بھلا کہتے ہیں تو میرے دل کو تکلیف ہوتی ہے فرمایا کہ سیکڑوں لوگ خدا کو برا بھلا کہتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا بھلا کہتے ہیں مجتہدین کو برا بھلا کہتے ہیں۔ آپ نے اس کا کچھ انسداد کیا۔ اگر نہیں کیا تو بس ایک نالائق اشرف علی ہی کے برا بھلا کہنے سے آپ کو تکلیف ہوتی ہے جو اس کے اانسداد کی فکر ہوئی۔ کچھ بھی نہیں آپ میں مادہ کبر کا ہے۔ آپ کو اس لیے نا گوار ہوگا ہے کہ ہمارے اکابر کو برا بھلا کہنے میں ہماری ذلت و خواری ہے یہ ہے کید نفس کا۔ پھر فرمایا کہ خیر اگر تکبر بھی نہ سہی لیکن میں یہ پوچھتا ہوں کہ آخر آپ کو اس کی فکر ہی کیوں ہوئی کہ کوئی برا نہ کہے بھلا نہ کہے اس میں کیا بگڑ گیا آپ کا۔ اگر مقصود پر نظر ہوتی تو ایسے فضول قصوں کے پیچھے پڑنے کی آپ کو فرصت ہی کب ہوتی۔

## ہدیہ آنا مقبولیت کی علامت:

(۱۰۰۲) فرمایا کہ صلحاء کی طرف ہدیہ آنا علامت ہے مہدیٰ الیہ [یعنی جن کو ہدیہ دیا جائے، ان کے ] کے مردود نہ ہونے کی۔ بڑی بات تو یہ ہے۔ ایک بزرگ جو ذرا آزاد تھے انہوں نے مجھ سے یہ لفظ کہے تھے کہ ہدایا ہر شخص کے پاس نہیں آتے۔ بلکہ سرکاری آدمی ہی کے پاس آتے ہیں۔ ہدیہ آنا اس کی علامت ہے کہ وہ شخص سرکاری آدمی ہے۔

## حفظانِ صحت کی اہمیت:

(۱۰۳۰) فرمایا کہ حفظ صحت کی مصلحت کسی مستحب کی تحصیل سے مقدم ہے مثلاً صبح کو ہوا خوری کے لیے جنگل کی طرف جانا مسجد میں اشراق کی نماز کے لیے تا طلوع آفتاب بیٹھے رہنے سے افضل ہے۔

## حضرت کی تواضع:

(۱۰۴۴) ایک صاحب نے عاجزی و لجاجت سے معافی چاہی۔ اس پر تحریر فرمایا کہ میں مسلمانوں کا ایک ادنیٰ خادم ہوں، خود ہزاروں تقصیرات میں ملوث ہوں۔ نہ کہ دوسرا میرا قصوروار ہو اور میں معاف کروں۔ اگر بفرضِ محال آپ کے خیال میں کوئی بات ایسی ہو تو میں نے معاف کیا۔ مگر مولانا! موقع پر معاملہ کی بات تو کہی جاتی ہے، خواہ خوشامد سے یا غصہ سے۔

## میں بقسم کہتا ہوں کوئی نیک یا بدعمل فوری جزاء سے خالی نہیں ہوتا:

(۱۱۰۹) فرمایا کہ میں بقسم کہتا ہوں کہ کوئی طاعت فوراً جزا سے خالی نہیں ہوتی۔ اسی طرح کوئی معصیت فوراً دسزا سے خالی نہیں ہوتی۔ مگر صحتِ ذوق کی ضرورت ہے۔ اہل ذوق کو طاعت سے اس قدر انبساط اور فرح ہوتا ہے، جیسا انبساط قربِ جنت میں ہوگا۔ اور اس وقت دنیا کی سلطنت کی بھی ان کی نظروں میں کچھ حقیقت نہیں ہوتی۔ ...... مگر نہیں یہ انبساط و فرح کیسے ہو ہم کو دنیا کے سانپ نے ڈس لیا ہے جس سے مذاق ہی بگڑ گیا ہے اگر ہم بھی صحیح ذوق پیدا کرلیں تو اس کی لذت محسوس ہو۔ اسی طرح معصیت سے قلب میں اس قدر تنگی اور پریشانی ہوتی ہے کہ سر پر ہزاروں تلواریں پڑیں تب بھی ایسی کلفت نہ ہو۔

## مومن و کافر کے عذاب کا فرق:

(۱۱۱۷) ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت دوزخ میں کافر بھی جائیں گے اور اعمال بد کی وجہ سے مسلمان بھی، تو فرق کیا ہوگا مسلم اور کافر کے عذاب میں؟ فرمایا: کہنے کی تو بات

نہیں، مگر آپ نے سوال کیا اس لیے کہنی پڑی۔

ا۔مومنین کے بارے میں مسلم کی حدیث ہے **اماتھم اللہ اماتۃ** اور اس کا مطلب یہ نہیں کہ جہنم میں مسلمانوں کو عذاب احساس نہ ہوگا، لیکن ہاں کفار کے برابر نہ ہوگا۔اس کی بالکل ایسی مثال ہے جیسے کلوروفارم دے کر آپریشن کی جاتا ہے۔پھر آپریشن کی بھی دو قسمیں ہیں، ایک سخت اور ایک ہلکا۔بعض دفعہ بہت ہی ہلکا آپریشن ہوتا ہے۔اس لیے ہلکا کلوروفارم کافی ہوتا ہے۔یہی صورت مسلمانوں کے ساتھ دوزخ میں پیش آئے گی ۔خلاصہ یہ ہے کہ مسلمان صورتا جہنم میں جائیں گے۔حقیقت میں نہ جائیں گے۔

۲۔دوسرا فرق یہ ہے کہ کفار جہنم میں تعذیب کے لیے جائیں گے ان کو عذاب کا احساس شدید ہوگا اور مسلمان محض تہذیب کے لیے جہنم میں جائیں گے ان کو عذاب کا احساس اس قدر نہ ہوگا جہنم مسلمانوں کے لیے مثل حمام کے ہے وہ اس میں پاک صاف کئے جائیں گے گو تکلیف حمام کے تیز پانی سے بھی ہوتی ہے

۳۔تیسرا فرق یہ ہے کہ مسلمانوں سے جو وعدہ انقطاع عذاب کا ہے یہ وعدہ عذاب کا زیادہ احساس نہ ہونے دیگا۔اسکو اس مثال سے سمجھئے جیسے میعادی قیدی کا ایک وقت آرام کا ہوتا ہے اور ایک وقت کام کا۔دونوں حالتیں قید کی ہی میں ہوتی ہے تو ایک وقت ہلکا اور ایک بھاری، اس سے بھی آگے توسیع کرتا ہوں کہ ایک وقت قید ہی کی حالت میں سونے کا ہوتا ہے جس میں کچھ بھی احساس نہیں ہوتا کہ میں کہاں ہوں اور کیا مجھ پر عذاب ہے پھر ایک وقت رہائی کا ہوتا ہے کہ وہ قید خانہ کی تکلیف کو کم کر دیتا ہے یہ سب گھڑت نہیں بلکہ نصوص میں ہے اور وہ بھی مسلم میں جو اصح الکتاب ہے۔

☆☆☆

# انتخابات ملفوظات حکیم الامت

## جلد ۲۴

# مجالس حکیم الامت

## جامع: حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ

[ملفوظات کے مجموعہ میں شامل یہ چوبیسویں جلد حضرت حکیم الامتؒ کے بلند مقام خلیفہ ومجاز، عظیم عالم وصاحب دل بزرگ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی ثم کراچویؒ کا جمع کردہ وترتیب دادہ ہے۔اس کے شروع میں حضرت مفتی صاحبؒ نے بطور پیش لفظ ملفوظات کا کچھ تعارف اور حضرت حکیم الامتؒ کی خدمت میں اپنی ابتدائی حاضری کا حال لکھا ہے۔راقم سطور کا احساس ہے کہ یہ مختصر مقالہ بصیرت کا گونا گوں سامان رکھتا ہے۔اس لیے مکمل نقل کیا جاتا ہے۔یحییٰ]

داستان فصل گل را ازنظیری می شنو
عندلیب آشفتہ تر می گوید ایں افسانہ را

**الحمد لله و كفى. وسلام على عباده الذين اصطفى.**

یارب کجاست محرم رازے کہ یک زمان
دل شرح آن دہد کہ چہ دید و چہ ھا شنید

اسلام کے قرن اول سے لے کر آج تک ہر زمانے میں خلق اللہ کی تعلیم وتربیت اور اصلاح اعمال واخلاق کے لیے علماء اور اولیاء اللہ کی مجلسیں نسخۂ اکسیر ثابت ہوئی ہیں۔احقر ناکارہ کو حق تعالیٰ

نے ایک ایسے ماحول میں پیدا فرمایا، جہاں شروع ہی سے ان مجالس کے تذکرے سنے۔ والد ماجد حضرت مولانا محمد یٰسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ کے مرید خاص، حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ کے شاگرد اور سبھی اکابر دیوبند کی خدمت سے فیض یافتہ اور ان بزرگوں کا زندہ تذکرہ تھے۔ اس ماحول میں آنکھ کھولی۔ حضرت گنگوہی قدس سرہ کے تذکرے سنے۔ اور بچپن کے لاشعوری دور کی باتیں بھی یاد ہیں کہ جب گھر میں کوئی فکر و پریشانی کی بات ہوئی تو گنگوہ کو دعاء کے لیے خط لکھا جارہا ہے۔ حضرت کے دعائیہ کلمات جواب میں آئے تو سنائے جارہے ہیں۔ یہ بھی سنتا تھا کہ میرا نام محمد شفیع بھی حضرت ہی کا تجویز فرمایا ہوا نام ہے۔ اور جب قرآن مجید پڑھنے کے لیے مجھے مکتب میں بٹھایا گیا، تو حضرتؒ کو دعاء کے لیے خط لکھا گیا۔ اس وقت حضرت گنگوہی قدس سرہ کی مجالس مرجع خلائق تھیں۔ مگر ان میں حاضری کا کوئی موقع ہی نہیں تھا۔ میری عمر آٹھ نو سال کی ہوگی، جب ۱۳۲۳ھ میں حضرت گنگوہی قدس سرہ کی وفات ہوگئی۔

بچپن دارالعلوم دیوبند کے ماحول میں گزرا۔ جہاں ہر چھوٹے بڑے کی زبان سے ''بڑے مولوی صاحب'' کا نام سنا کرتا تھا۔ قصبہ میں بھی اسی نام سے لوگ ایک مکان کا پتہ دیا کرتے تھے، جو سب میں معروف و مشہور تھا۔ والد صاحب سے سنا کہ یہ بڑے مولوی صاحب ان کے استاد بھی ہیں اور بہت بڑے بزرگ ہیں۔ جب تعلیم کچھ آگے بڑھی، لکھنے پڑھنے میں لگا، تو معلوم ہوا کہ یہی بڑے مولوی صاحب اس وقت دارالعلوم کے صدر مدرس ہیں۔ حدیث پڑھاتے ہیں اور دارالعلوم کے سب مدرسین اور منتظمین ان کے شاگرد ہیں یا معتقد۔ اس وقت حضرت مولانا کے پر تکلف الفاظ کا کہیں رواج نہ تھا۔ بزرگوں کی عظمت و محبت جاں نثاری کی حد تک پہنچی ہوئی تھی، مگر شیخ الحدیث، شیخ الکل، حضرت شیخ وغیرہ القاب کا زبانی جمع خرچ، جو بزرگوں کی عظمت و محبت کم ہونے کے زمانے میں شروع ہوا، اس وقت اس کا کہیں نام نہ تھا۔ بس ساری عقیدت مندی کے صلہ میں ان کو ''بڑے مولوی صاحب'' کہا جاتا تھا۔ بعد میں معلوم ہوا کہ ان کا اسم گرامی حضرت مولانا محمود حسن ہے۔ اور دیکھتے ہی دیکھتے، کچھ عرصہ کے بعد شیخ الہند کا لقب معروف ہوگیا۔

ایک روز سنا کہ آج بڑے مولوی صاحب کے ہاں بخاری شریف کا درس شروع ہو رہا ہے۔

تبرکاً سب علماء وطلبا اس میں شرکت کے لیے جارہے ہیں۔ ہم بھی ساتھ لگ گئے اور بخاری شریف کا باب بدء الوحی اور پہلی حدیث کا بیان سنا۔ اسی طرح ختم بخاری پر اجتماع ہوا تو آخری حدیث کا بیان سنا۔ اور اب یہ چسکا لگ گیا کہ ہر سال بخاری شریف کے شروع اور ختم پر درس میں حاضری نصیب ہوتی۔ بچپن کا حافظہ تھا، آج تک بعض بعض کلمات یاد ہیں۔ حالانکہ اس وقت حدیث تو کیا کسی بھی فن کا شعور نہیں تھا۔ فارسی اردو حساب ریاضی کی کتابیں پڑھا کرتا تھا۔

رفتہ رفتہ ان بڑے مولوی صاحب کی مجلس میں جو بعد عصر اپنے مکان پر ہوا کرتی تھی، کبھی کبھی حضرت والد صاحب کے ساتھ حاضری ہونے لگی۔ اکابر علماء وصلحاء کا عجیب وغریب مجمع ہوتا تھا۔ ان کی باتیں تو کچھ پلے نہیں پڑتی تھیں، مگر اس مجلس میں بیٹھنے کا ایک شوق بلاکسی سبب کے دل میں پیدا ہوگیا۔ اور اب والد صاحب کی معیت اور بعد عصر کی قید بھی رخصت ہوگئی۔ جب منہ اٹھا وقت بے وقت حاضر ہوگیا۔ اکابر کی شفقت جو بچوں پر ہوا کرتی ہے، مجھے بھی نصیب ہونے لگی۔ اور طالب علمی کے ابتدائی دور میں فارغ اوقات کھیل اور تفریح کے بجائے حضرت کی مجلس میں گزرنے لگے۔ رمضان المبارک میں حضرت کا یہ معمول تھا کہ تمام رات نوافل یا تراویح میں قرآن شریف سنتے تھے۔ دو سال حق تعالیٰ نے اس میں بھی حاضری کی توفیق عطا فرمائی۔ میری عربی تعلیم کا ابتدائی دور جو ۱۳۳۰ھ میں شروع ہوا، اس وقت دارالعلوم کے ناظم تعلیمات بھی حضرت ہی تھے۔ اس لیے تعلیمی معاملات میں بھی آپ سے ہی مراجعت کی نوبت آنے لگی۔ اور حضرتؒ کی شفقت وتوجہ اور بڑھ گئی۔ ۱۳۳۲ھ میں میری تعلیم متوسط درجہ تک پہنچی تھی۔ ہدایہ وغیرہ کے اسباق تھے۔ پورے ملک میں ترکی کی خلافت پر اہل یورپ کی یورش کے قصے ہر وقت زبانوں پر تھے۔ اور روزانہ اخباروں کی طرف توجہ تھی۔ حضرتؒ کی مجلس کا رنگ اب کچھ بدلا ہوا نظر آنے لگا۔ بیشتر تذکرے ان ہی واقعات کے رہنے لگے اور اصلاح حال کی فکروں میں وقت صرف ہونے لگا۔ ملک میں سیاسی تحریکات نے زور پکڑا۔ حضرتؒ کی توجہ دارالعلوم کی تعلیمی خدمات سے زیادہ ہندوستان کو انگریزی تسلط سے آزاد کرا کر اسلامی حکومت قائم کرنے کے لیے جہاد پر لگ گئی۔ اور پھر جو کچھ ہوا اس کی تفصیل کا یہ موقع نہیں، مگر ان تمام حالات میں بھی دارالعلوم میں درس بخاری شریف کا سلسلہ برابر ۱۳۳۳ھ تک

جاری رہا۔ ۱۳۳۳ھ میں میں نے کوشش کر کے مشکوٰۃ وجلالین وغیرہ کے اسباق پورے کر لیے۔ جن کے بعد دورۂ حدیث کا نمبر آتا ہے۔ تمنا یہ تھی اگلے سال حضرت شیخ کی خدمت میں صحیح بخاری پڑھنے کا موقع مل جائے گا۔ مگر اسی سال رمضان سے یہ خبر سنی جانے لگی کہ حضرت کا ارادہ سفر حج کا ہے۔ رفتہ رفتہ اس کی تیاریاں سامنے آگئیں۔ کوئی کہتا تھا کہ ہجرت کر کے جارہے ہیں۔ کسی کا خیال تھا کہ ترکی حکومت کی امداد کے لیے سفر ہے۔ ہم بڑی حسرت کے ساتھ یہ مناظر دیکھتے رہے۔ بالآخر حضرتؒ حج کے لیے روانہ ہوئے۔ اور عالمگیر جنگ عظیم چھڑ گئی۔ ۱۳۳۴ھ پورا حضرتؒ کا حجاز میں صرف ہوا۔ احقر نے اس سال اپنا دورۂ حدیث اس امید پر ملتوی کیا کہ حضرت واپس آجائیں گے، تو دورۂ حدیث ان کے سامنے ہوگا۔ اس سال میں فنون کی بقیہ کتابیں لے لیں۔ مگر بحکم قضاء وقدر وہ ۱۳۳۵ھ میں اسیر ہو کر مالٹا جیل بھیج دیے گئے۔ اور ساری امیدوں پر پانی پھر گیا۔ ۱۳۳۵ھ احقر کا دورۂ حدیث حجت الاسلام حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ کے سامنے ہوا۔ ۱۳۳۵ھ میں احقر کا دورۂ حدیث ہو کر تقریباً درس نظامی پورا ہو گیا۔ چند فنون کی کتابیں باقی تھیں جو ۱۳۳۶ھ میں پوری ہوئیں۔

دورۂ حدیث سے فراغت کے بعد تعلیم وتدریس، علمی تحقیقات کا شوق، کتب بینی سے دلچسپی، بحث ومباحثے سب کچھ تھے، مگر نظریں اس مجلس کو ڈھونڈتی تھیں جہاں دل کو سکون واطمینان ملتا ہے۔ جس کا ذوق حضرت شیخ الہندؒ کی خدمت میں چند روز حاضری سے پیدا ہو گیا تھا۔ اس وقت تھانہ بھون میں حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس مرجع خلائق ہوگئی تھی۔ حضرتؒ کے علمی کمالات تصانیف کے ذریعہ اپنے علمی حوصلے کے مطابق کچھ معلوم تھے۔ ہمارے گھر بہشتی زیور سب لڑکیاں پڑھتی تھیں۔ خانقاہ تھانہ بھون اور وہاں کی مجالس کا حال والد محترم سے سنا کرتا تھا۔ حضرتؒ کے دیوبند تشریف لانے کے وقت مجالس وعظ میں بھی بڑی رغبت واعتقاد سے شریک ہوتا تھا۔ والد صاحبؒ نے ایک مرتبہ ہمارے گھر میں بھی آپؒ کا وعظ کرایا تھا۔ جس کے بعض کلمات ہمیشہ یاد رہتے ہیں۔ والد صاحبؒ اگرچہ حضرتؒ کے ہم عصر اور ہم سبق تھے، مگر آپؒ کی بزرگی اور تقدس وتقویٰ کے بہت معتقد تھے۔

## تھانہ بھون کی سب سے پہلی حاضری:

والد ماجد دارالعلوم میں مدرس تھے۔ شعبان کے آخر میں آٹھ دس دن کی تعطیل ہوتی تھی۔ آپ کا معمول یہ تھا کہ یہ تعطیل حضرت گنگوہیؒ کی خدمت میں گزارتے تھے۔ ۱۳۲۳ھ میں ان کی وفات کے بعد بھی یہ معمول رہا کہ گنگوہ میں مزار پر حاضری اور پھر زندہ بزرگوں کی زیارت کے لیے رائے پور، تھانہ بھون وغیرہ کا سفر کرتے تھے۔ ایک مرتبہ مجھے بھی رائے پور اپنے ساتھ لے گئے۔ رائے پور میں حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب رائے پوری قدس سرہ کی پہلی زیارت حضرت والد صاحب ہی کی معیت میں ہوئی۔ اس طرح ایک مرتبہ تھانہ بھون کی پہلی حاضری اسی لاشعوری دور میں والد صاحب کی معیت میں ہوئی۔ اس حاضری میں حضرت کی زیارت اور بچوں پر شفقت کا دھندلا سا نقشہ نظروں میں ہے۔ مگر اس وقت کی کوئی بات یاد ہے نہ سن اور تاریخ۔

## دوسری حاضری:

۱۳۳۲ھ جب احقر کی تعلیم میں یونانی فلسفہ کی کتاب میبذی کا نمبر آیا، تو مجھے والد محترم سے سنی ہوئی یہ بات یاد آئی کہ حضرت مولانا گنگوہیؒ کی رائے مدارس عربیہ میں یونانی فلسفہ کی تعلیم کے خلاف تھی۔ اور غالباً کسی وقت اس کے درس کو دارالعلوم کے نصاب سے خارج کرنے کا مشورہ بھی دیا تھا۔ اس وقت مجھے بھی تردد ہوا کہ یہ فن پڑھوں یا نہیں۔

والد محترم حالانکہ حضرت گنگوہیؒ سے والہانہ عقیدت رکھنے والے تھے مگر اس وقت ایک دانشمندانہ فیصلہ یہ فرمایا کہ حضرت گنگوہیؒ تو اس وقت دنیا میں نہیں، ان کے بعد حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کو آپ کا قائم مقام سمجھتا ہوں، اس لیے مناسب یہ ہے کہ تمھارے بارے میں ان کے مشورہ پر عمل کیا جائے۔ اسی مقصد سے مجھے ساتھ لے کر تھانہ بھون کا سفر کیا۔

میں اس طالب علمی کے دور میں حضرت حکیم الامتؒ سے مکمل اعتقاد کے باوجود، وہاں کی حاضری سے اس لیے ڈرتا تھا کہ دور دور سے یہ سنا کرتا تھا کہ حضرت کے یہاں بڑے قواعد وضوابط ہیں۔ خلاف ورزی پر ناراضی کا بھی خطرہ رہتا ہے۔ والد صاحب کے حکم کی بناء پر ساتھ جانے کی ہمت

کر لی۔ گاڑی دوپہر کو اسٹیشن پہنچی۔ اس وقت اسٹیشن قصبہ تھانہ بھون میں نہیں تھا۔ قصبہ سے تین میل دور کے اسٹیشن پر اتر کر تھانہ بھون جانا ہوتا تھا۔ پختہ سڑکوں اور موٹروں گاڑیوں کا زمانہ نہ تھا۔ پاپیادہ تین میل طے کر کے تھانہ بھون پہنچے۔ ظہر کی اذان میں کچھ دیر تھی۔ مہمان خانہ میں جا کر لیٹ گئے۔

ظہر کی اذان پر حضرت حکیم الامت قدس سرہ وضو کے لیے حوض پر تشریف لائے، تو والد صاحب نے وہاں ملاقات کی۔ چونکہ والد صاحب حضرت کے ہم سبق تھے، بے تکلف ملاقات دیکھنے کے قابل تھی۔ والد صاحب نے پہلی ہی ملاقات میں فرما دیا کہ اس وقت میرے آنے کا سبب یہ لڑکا ہے۔ میں آگے بڑھا۔ حضرت نے نہایت شفقت سے مجھے سینے سے لگا کر سر پر ہاتھ رکھا۔ والد صاحب نے یہ بھی کہہ دیا کہ یہ یہاں آتا ہوا اس لیے ڈرتا تھا کہ یہاں بہت قواعد وضوابط ہیں، ان کی پابندی کیسے ہوگی؟

حضرت نے نہایت شفقت سے فرمایا کہ بھائی مجھے تو خوامخواہ لوگوں نے بدنام کیا ہے۔ میں از خود کوئی قاعدہ ضابطہ نہیں بناتا۔ لوگوں کی غلط روش نے مجھے مجبور کر دیا کہ آنے والوں کو کسی وقت اور قاعدہ کا پابند کراؤں۔ ورنہ یہ تو مجھے کسی وقت ایک دفعہ اللہ کا نام بھی نہ لینے دیں، دوسرے کام اور آرام کا تو ذکر کیا؟ پھر فرمایا کہ تم تو میری اولاد کی جگہ ہو۔ تمہیں کیا فکر ہے؟ جب چاہو آیا کرو۔ اور میرے یہاں جو قواعد وضوابط ہیں، ان سے مستثنیات اتنے ہیں کہ مستثنیٰ منہ سے بڑھ جاتے ہیں، تم بے فکر رہو۔

حضرت کی اس شفقت اور لطف وکرم نے پہلی مرتبہ میرے دل میں ایسا گھر کر لیا، کہ وہاں سے لوٹنے کو دل نہ چاہتا تھا۔ اس وقت تو نماز کا وقت تھا۔ اور نماز ظہر کے بعد عام مجلس کا۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے شرکت نصیب فرمائی۔ شام کو حضرت والا نے خصوصی ملاقات کا موقع عنایت فرمایا تو والد صاحب نے میرے آنے کی غرض کا ذکر کیا۔ حضرت نے فرمایا: ہاں مجھے معلوم ہے کہ اس معاملہ میں حضرت نانوتویؒ اور حضرت گنگوہیؒ کی رائے میں اختلاف تھا۔ حضرت نانوتویؒ یونانی فلسفہ پڑھنے پڑھانے کے اس لیے حامی تھے کہ اسلامی عقائد سے دفاع انہی اصول وقواعد کی رو سے کیا جا سکے، جو یہ فلسفہ پیش کرتا ہے۔ اور حضرت گنگوہیؒ کی نظر اس پر تھی کہ اس فلسفے کے بہت سے نظریات اسلامی عقائد کے خلاف ہیں، ان کو دینی مدارس میں درس کے طور پر پڑھانا، دلوں میں

شکوک وشبہات پیدا کرنے کا سبب ہوسکتا ہے۔

پھر فرمایا کہ دونوں بزرگ ہمارے مقتداء اور پیشوا ہیں۔ان میں سے جس کی رائے پر بھی کوئی عمل کرے خیر ہی خیر ہے۔لیکن تمھارے متعلق میرا مشورہ یہ ہے کہ تم ضرور اس فن کو پڑھو اور محنت سے پڑھو تا کہ اس کا بطلان تم پر خود واضح ہو جائے۔ مجھے امید ہے کہ ان شاءاللہ تمہیں وہ ضرر نہ ہوگا، جس کا خطرہ حضرت گنگوہیؒ کے پیش نظر تھا۔ پھر فرمایا کہ ایک مصلحت یہ بھی ہے کہ اس وقت تمام مدارس اسلامیہ میں اس فن کی تعلیم کا سلسلہ جاری ہے۔ اگر تم نے یہ فن نہ پڑھا، فلسفہ جاننے والے علماء کے سامنے ایک مرعوبیت کا اثر تم پر رہے گا۔ اور سمجھ کر پڑھ لیا تو یہ مرعوبیت بھی نہ رہے گی۔اور ان شاءاللہ تعالیٰ اس کے غلط نظریات کا بطلان تمھیں پوری طرح معلوم ہو جائے گا۔عمر کی یہ پہلی تعلیم تھی جو حضرتؒ سے حاصل کی اور واپس آ کر میبذی کا سبق شروع کیا۔ پھر صدرا، شمس بازغہ وغیرہ فلسفہ کی تمام درسی کتابیں پڑھیں۔

پھر قدرت نے یہ موقع بھی نصیب فرمایا کہ ہمارے استاد محترم حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحبؒ نے کچھ طلباء کو فلسفہ جدید پڑھانے کا وعدہ کرلیا، تو احقر اس کے درس میں بھی شریک ہوا، اور یہ واقعہ ہے کہ مجھے فلسفے کے کسی مسئلے میں کبھی کوئی اشکال پیش نہیں آیا۔اور حضرتؒ کی پیش گوئی کے مطابق اس کے غلط نظریات کا بطلان روز روشن کی طرح واضح ہوتا چلا گیا۔

۱۳۳۵ھ میں احقر کا دورۂ حدیث ہوا۔کچھ فنون کی کتابیں باقی تھیں جو ۱۳۳۶ھ میں پوری کیں۔ اسی سال حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحبؒ مہتمم دارالعلوم نے چند اسباق بڑھانے کے لیے بھی مجھے سپرد فرمادیے۔ حضرت والد ماجدؒ کی رائے اول سے یہ تھی کہ علوم عربیہ کے نصاب سے فراغت کے بعد کسی بزرگ کی خدمت وصحبت میں رہ کر تزکیۂ باطن اور ذکر اللہ کے بغیر علوم ظاہرہ بے روح رہتے ہیں۔یہ ضروری ہے۔ اس وقت حضرت شیخ الہندؒ تو مالٹا جیل میں اسیر تھے۔حضرت مولا خلیل احمد صاحبؒ سہارنپوری بھی ہندوستان میں تشریف نہ رکھتے تھے۔دو بزرگوں پر نظر پڑتی تھی۔ایک حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ دوسرے حضرت تھانوی قدس سرہ۔ والد صاحب کی رائے میں ترجیح اس کو ہوئی کہ حضرت تھانویؒ کی طرف رجوع کیا جائے کیونکہ سابقہ حاضری اور تعلیم سے ایک مناسبت قائم ہوچکی ہے۔

## تھانہ بھون کی تیسری حاضری:

غالباً ۱۳۳۷ھ تھا، جس میں حضرت والد صاحب نے مجھے ساتھ لے کر پھر تھانہ بھون کا سفر اس لیے کیا کہ اب مجھے حضرت کے حوالے کریں اور سلوک وطریقت کی تعلیم دلائیں۔ اس تیسری حاضری میں حضرت کی پہلی شفقت وعنایت کی بناء پر کچھ حوصلہ بات کرنے کا بھی ہو گیا۔ جب والد صاحب نے میری حاضری کی غرض بتلائی تو حضرت والا نے مجھ سے کچھ حالات دریافت فرمائے۔ مجھے یہ معلوم تھا کہ حضرت حکیم الامت قدس سرہ صاف اور سچی بات کو بہت پسند کرتے ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ مجھے حق تعالی نے کچھ عرصہ حضرت شیخ الہندؒ کی خدمت میں حاضری کی توفیق بخشی ہے۔ دل کی خواہش یہ تھی کہ ان سے بیعت ہوں، مگر حضرت اس وقت اسیر ہیں اور معلوم نہیں کب رہائی ہو۔ اب میں حضرت ہی سے مشورہ کا طالب ہوں مجھے کیا کرنا چاہیئے؟

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے بڑی مسرت کا اظہار فرماتے ہوئے فرمایا کہ اس میں اشکال کیا ہے۔ تصوف وسلوک اعمال باطنہ کی اصلاح کا نام ہے، جو ایسا ہی فرض ہے جیسے اعمال ظاہرہ کی اصلاح۔ اس کو مؤخر کرنا تو میرے نزدیک درست نہیں۔ لیکن اس کے لیے بیعت ہونا کوئی شرط نہیں۔ بیعت کے لیے حضرت مولانا کا انتظار کرو۔ اور حضرت کے واپس تشریف لانے تک میں خدمت کے لیے حاضر ہوں۔ میرے مشورہ کے مطابق اصلاح کا کام شروع کر دو۔ میرے نزدیک یہ بڑا مرحلہ تھا، جو آسانی سے طے ہو گیا۔

اب دوسری بات اسی سادگی سے میں نے یہ عرض کر دی کہ حضرت! میری تمنا تو بہت ہے کہ تصوف وسلوک کے مراحل طے کروں، مگر سنتا ہوں کہ بڑے مجاہدوں اور ریاضتوں اور محنت اور فرصت کا کام ہے۔ میں خلقۃً ضعیف بھی ہوں، زیادہ محنت برداشت کرنے کے قابل نہیں۔ اور فرصت بھی کم ہے۔ اور وقت تمام درس و تدریس اور مطالعہ کے کاموں میں گزرتا ہے۔ کیا ان حالات میں بھی مجھے کوئی حصہ نصیب ہو سکتا ہے؟ حضرتؒ نے بڑی شفقت سے فرمایا: تم نے کیا کہا؟ کیا اللہ کا راستہ صرف اقویاء کے لیے ہے ضعفاء کے لیے نہیں؟ فارغ البال لوگوں کے لیے ہے، کم فرصت لوگوں کے لیے نہیں؟ حقیقت یہ ہے کہ راستہ سب کے لیے کھلا ہوا ہے۔ ہاں ہر ایک

کے لیے عمل کا طریقہ مختلف ہے۔ بزرگوں نے فرمایا ہے:

**طریق الوصول الی اللہ بعدد انفاس الخلائق**

یعنی اللہ تک پہنچنے کے راستے اتنے ہی ان گنت ہیں جتنے انسان۔

یہاں کوئی عطائی کی دکان نہیں، کہ سب کو ایک ہی گولی دی جائے۔ ہم آپ کو ایسا طریقہ بتائیں گے جس میں نہ وقت کی ضرورت نہ فرصت کی۔

پھر فرمایا کہ فرائض و واجبات اور سنن وغیرہ جو سب مسلمان ادا کرتے ہیں وہ تو اپنی جگہ ہیں۔ آپ صرف تین چیزوں کی پابندی کرلیں، ان شاء اللہ سارا سلوک اسی سے طے ہو جائے گا۔

۱۔ تقوی اختیار کریں۔ اس کا مفہوم آپ کو بتلانے کی ضرورت نہیں۔ البتہ تقویٰ صرف نماز، روزہ اور ظاہری معاملات کا نہیں، باطنی اعمال میں بھی اتنا ہی ضروری ہے، جتنا ظاہری میں ہے۔

۲۔ دوسرے ہر لایعنی (بے فائدہ) کام، کلام، مجلس، ملاقات سے پرہیز کریں۔ اور فرمایا: لایعنی سے میری مراد وہ کام ہے جس میں نہ دین کا کوئی فائدہ ہو، نہ دنیا کا۔ غور کرو گے تو معلوم ہوگا کہ ہمارے اعمال، اقوال، مجالس میں بہت سا وقت ایسا گذرتا ہے، کہ کام کی بات تھوڑی سی اور بے فائدہ وزائد زیادہ۔ بس ان سے پرہیز کرنا ہے۔

۳۔ تیسرے بقدر ہمت وفرصت کچھ تلاوت قرآن روزانہ کیا کریں۔

پھر ارشاد فرمایا کہ اب بتلاؤ، اس نسخہ میں کون سی چیز محنت یا فرصت کے بغیر نہیں ہوسکتی؟ اگر غور کرو گے تو اس میں قوت اور زیادہ محفوظ رہے گی۔ کیونکہ تقویٰ ایسی چیز ہے کہ بہت سے ایسے کاموں سے روکتا ہے جو انسان کی قوت ضائع کرتے ہیں۔ اور جب لایعنی کاموں، ملاقاتوں، جلسوں سے پرہیز کرو گے تو تمہاری فرصت علمی مشاغل کے لیے اور بڑھ جائے گی۔

آخر میں فرمایا کہ نسخہ تو آپ کے لیے اتنا ہی ہے۔ اگر دل چاہے اور فرصت بھی ہو تو صبح شام سبحان اللہ، الحمد للہ، لا الہ الا اللہ سو سو مرتبہ اور استغفار و درود شریف سو سو مرتبہ پڑھ لیا کرو۔ اور نمازوں کے بعد تسبیح فاطمہ کا التزام کرلو۔

مجلس ختم ہوئی اور والد صاحب کے ساتھ ایک روز مزید قیام کر کے حضرت سے رخصت لی۔

حضرت کی یہ مجلس اور تعلیم تو قلب میں اتر گئی۔ مگر واپس آ کر دارالعلوم کے تعلیمی مشاغل میں لگ گیا۔ اس کے ساتھ ہی یہ زمانہ وہ تھا جس میں ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم نے پورے عالم کو اپنی لپیٹ میں لیا ہوا تھا۔ اہل یورپ کی متحدہ سازشوں اور کوششوں سے آل عثمان کی ترکی خلافت پارہ پارہ ہو چکی تھی۔ حضرت شیخ الہند اسی سلسلہ کے الزامات کی بناء پر مالٹا جیل میں نظر بندی کی زندگی گزار رہے تھے۔ اور چونکہ خلافت کو پارہ پارہ کرنے میں انگریزوں کا بڑا ہاتھ تھا، اس لیے ہندوستان کے مسلمانوں میں انگریزی حکومت کے خلاف جذبات بھڑک اٹھے۔ ملک میں خلافت کمیٹی قائم ہوئی۔ اور چند ہی روز میں پورے ملک میں پھیل گئی۔ ہندوستان کو انگریزی تسلط سے آزاد کرانے کی کوششیں تیز ہوگئیں۔ حضرت شیخ الہند کو جیل سے رہا کرانے کی تحریک نے زور پکڑ لیا۔ ہندوستان کے تمام مسلمان اور خصوصاً علماء، صلحاء، مدارس دینیہ سبھی اس تحریک سے متاثر ہوئے۔ ان دنوں میں مدارس عربیہ میں تعلیم تعلم کا سلسلہ جاری رکھنا بھی آسان نہ رہا۔ پورے ملک میں ہنگامے تھے۔

بالآخر ۲۰ رمضان ۱۳۳۸ھ مارچ ۱۹۲۰ء میں حضرت شیخ الہند قدس سرہ مالٹا سے رہا ہو کر پانچ سال کے بعد دیوبند تشریف لائے تو تحریک خلافت اور آزادی ہند کی قوت کہیں سے کہیں پہنچ گئی۔ حضرت کی زیارت وملاقات کے لیے اطراف ملک سے انسانوں کا سیلاب امڈ آیا۔ حضرت شیخ الہندؒ اپنے ضعف و علالت کے باوجود انہیں ہنگاموں میں مشغول و مصروف رہے۔ اس جگہ ان کے حالات کی تفصیل کا موقع نہیں۔ ذکر اتنا کرنا ہے کہ حضرت شیخ الہند ۲۰ رمضان ۱۳۳۸ھ کو مالٹا سے واپس تشریف لائے۔ اور ۱۸ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ اکتوبر ۱۹۲۱ء کو دہلی میں وفات ہوگئی۔ [حضرت شیخ الہند کی وفات کی صحیح تاریخ ۳۰ نومبر ۱۹۲۰ء ہے]۔ کل چھ ماہ ملے وہ بھی انتہائی مشغول و مصروف۔ اسی حال میں ایک روز موقع پا کر احقر اور اخی فی اللہ مولانا محمد طیب صاحبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبند اور چند حضرات نے حضرت کے ہاتھ پر بیعتِ طریقت کی۔ چند تسبیحات کی تلقین حضرتؒ نے فرمائی۔ اس سے زائد اس طریق میں استفادہ کا موقع ہی نہ تھا۔ ہمارے لیے یہ بھی کچھ کم نعمت نہ تھی کہ بیعت کی دیرینہ تمنا پوری ہوگئی۔

حضرت شیخ الہندؒ کی وفات کے بعد ملک کے ہنگامے اور روز روز کے نئے انقلابوں اور فتنوں کا ایک سلسلہ چل پڑا۔ دوسری طرف عیال بڑھا، ان کے مشاغل وذواہل نے غفلت کے کچھ ایسے پردے ڈال دیے کہ یہ سبق ہی گویا ذہن سے نکل گیا۔ اس عرصہ میں تعلیم کے ساتھ کچھ تصنیفی مشاغل بھی رہے۔ مگر بزرگوں کی خدمت سے اکتسابِ فیض کا وہ پچھلا داعیہ بہت ہی مضمحل ہوکر رہ گیا۔ ۳۹ھ سے ۴۵ھ تک یہی صورت حال رہی۔ ۱۳۴۵ھ میں کچھ تنبہ ہوا۔ اس وقت حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ کی بھی وفات ہوچکی تھی۔ اب تھانہ بھون کے سوا اس مقصد کے لیے کوئی جائے پناہ نہ تھی۔ مگر اس میں ایک مشکل یہ پیش آئی کہ حضرت شیخ الہندؒ کی واپسی اور ان سے بیعت کے بعد تمام تر قلبی تعلق اور اقتداء واتباع کا محور حضرتؒ کی ذات گرامی بن گئی تھی۔ انہیں کے ایماء پر یہ ناکارہ بھی اپنی بساط کے مطابق آزادی ہند کی تحریکات میں مشغول رہا۔

حضرت سیدی حکیم الامت قدس سرہ اگرچہ حضرت شیخ الہندؒ کے شاگرد اور نہایت معتقد اور ان کے مقصدِ جہاد سے بالکل متفق تھے۔ مگر اس وقت کی سیاسی تحریکات نے ہندوؤں کے اشتراک اور شرعی حدود سے ناواقف اور بے پروا لیڈروں کی شمولیت سے کچھ ایسا رنگ اختیار کرلیا تھا کہ جلسوں جلوسوں میں خلاف شرع امور بے پروائی کے ساتھ کیے جاتے تھے۔ ہندوؤں کے ساتھ اشتراکِ عمل میں اسلامی شعائر اور شرعی حدود کی کوئی پروا نہیں رہی تھی۔ اس لیے ان تحریکات میں آپ نے شرکت نہیں فرمائی۔

حضرت شیخ الہند جو اس وقت تحریک کے امام تھے ان کو بھی اس احساس ہی نے ایک جماعت بنام جمعیت علماء ہند قائم کرنے پر مجبور کیا تھا، کہ اس تحریک کے ساتھ علماء کی رہنمائی کی وجہ سے ان منکرات اور خلاف شرع امور سے نجات ملے، جس کا پہلا جلسہ دہلی میں حضرت ہی کی صدارت میں ہوا اور اس کے خطبۂ صدارت میں اس طرح کے منکرات پر کھل کر نکیر بھی کیا گیا۔

لیکن حضرت حکیم الامت قدس سرہ کی نظر میں اس وقت تحریک پر قبضہ ایسے لیڈروں کا ہوچکا تھا، جن کی اکثریت سے علماء کے اتباع اور حدود شرعیہ کی رعایت کی امید نہ تھی۔ خصوصاً ہندوؤں کے ساتھ جن بنیادوں پر اشتراک ہو رہا تھا، ان سے کسی حال یہ امید نہ تھی کہ اس کے نتیجہ میں کوئی

اسلامی حکومت بن سکے۔ اس لیے ان تحریکات سے یکسو رہے۔ دونوں بزرگوں کا یہ اختلاف رائے دینی اور شرعی وجوہ ہی کی بناء پر تھا۔ اور اختلاف کے اصلی حدود کے اندر تھا۔ حضرت حکیم الامت تو شاگرد ہونے کی بناء پر حضرت شیخ الہند کا انتہائی ادب واحترام رکھتے ہی تھے، خود حضرت استاد کا بھی یہ حال تھا کہ تھانہ بھون میں جلسۂ خلافت کی صدارت کے لیے قصبہ کے لوگوں نے آپ کو دعوت دی۔ اور اس زمانے میں حضرت اکثر اس طرح کے جلسوں کے لیے سفر کر رہے تھے۔ مگر اہل تھانہ بھون کی درخواست پر فرمایا کہ اور جہاں کہیں آپ جلسہ کروائیں میں شریک ہوں گا، مگر تھانہ بھون جا کر جلسہ کرنا مجھے پسند نہیں۔ کیونکہ مولانا تھانویؒ کو میری رائے سے جو اختلاف ہے، وہ بھی دینی اور شرعی وجوہ پر ہے۔ اگر میں وہاں جلسہ میں گیا تو وہ اپنی فقہی اور شرعی رائے کی بناء پر شرکت نہ کرسکیں گے۔ اور عدم شرکت سے ان کو سخت ضیق اور تنگی پیش آئے گی میں اس کو برداشت نہیں کرسکتا۔

بہرحال دونوں بزرگوں کی رائیں خالص دینی وجوہ کی بنا پر مختلف تھیں۔ ہم اس وقت تو کیا آج بھی اس حیثیت میں نہیں کہ ان کی رائے میں محاکمہ کریں۔ یہی ہوسکتا تھا کہ جس کی طرف قلب کا میلان زیادہ ہو اس کی اتباع کریں۔ اس کے نتیجہ میں حضرت شیخ الہندؒ کی تحریکات میں حصہ لیا۔ اور حضرت حکیم الامت قدس سرہ سے بھی اگرچہ الحمدللہ عقیدت میں کوئی فرق نہیں آیا، مگر ان کی رائے کی اتباع نہ کرنے کے سبب ایک قسم کا حجاب درمیان میں آگیا۔ اور تقریباً آٹھ سال تک تھانہ بھون کی حاضری سے محرومی اور سلسلۂ خط وکتابت بند رہنے کی ایک شرمندگی دامنگیر تھی، جو اب تھانہ بھون جانے کی راہ میں حائل بنی ہوئی تھی۔ حضرت والد ماجدؒ نے یہ مشورہ دیا کہ یہ شرمندگی اس راہ میں حائل نہ ہونی چاہیے۔ تم ضرور تھانہ بھون جاؤ اور اپنے سب حالات صاف صاف عرض کرو۔ تم پہلے دیکھ چکے ہو کہ حضرت صاف بات کہنے والوں سے بڑی عنایت وشفقت کا معاملہ فرماتے ہیں۔

## تھانہ بھون کی چوتھی حاضری ۱۳۴۵ھ میں:

حضرت والد صاحب کے اس حکم نے عزم قوی کردیا۔ ۱۳۴۵ھ میں آٹھ سال کے بعد پھر تھانہ بھون حاضر ہوا۔ اس وقت یہ معلوم نہیں کہ اس سفر میں بھی حضرت والد صاحب ساتھ تھے، یا تنہا گیا تھا۔ مگر اتنا یاد ہے کہ جب حاضر ہوا اور اتنے عرصہ تک عدم حاضری اور بے تعلقی کا عذر پیش

کیا، تو حضرت نے اسی شفقت وعنایت کا معاملہ فرمایا جس کا مشاہدہ پہلے ہو چکا تھا۔ اتنے زمانے کی غیر حاضری اور بے تعلقی کا کوئی اثر معاملہ میں نہیں رہا۔

اس کے بعد سے تھانہ بھون کی حاضری مسلسل شروع ہوگئی۔ جو سترہ سال بعد ۱۳۶۲ھ میں حضرت سیدی حکیم الامت قدس سرہ کی وفات پر منتہی ہوئی۔ اور ۱۳۴۶ھ سے پورے رمضان المبارک کی تعطیل تھانہ بھون میں رہنے کا سلسلہ بھی تقریباً ۱۳۶۰ھ تک رہا۔ اور ۱۳۶۲ھ میں جب حضرتؒ ہی کے مشورہ اور اجازت سے دارالعلوم دیوبند کی ملازمت سے ضابطہ کا استعفاء دے کر آزاد ہوا تو حضرتؒ نے احکام القرآن کی تصنیف کے لیے مجھے مستقل طور پر تھانہ بھون بلا لیا تھا۔ مگر افسوس کہ یہ آخری حاضری سے چند ماہ بعد ہی ۱۶ ارجب ۱۳۶۲ھ میں حضرتؒ کی وفات نے ایسا خستہ اور شکستہ خاطر کر دیا کہ اب کسی کام کی ہمت ہی اپنے میں نظر نہ آتی تھی۔

اس آخر دور میں حق تعالیٰ نے حضرت سیدی حکیم الامت قدس سرہ کو دینی تربیت اور اصلاح خلق کے لیے چن لیا تھا۔ آپ کی مجالس علم و معرفت کے ساتھ اصلاح ظاہر و باطن میں جو تاثیر رکھتی ہیں، اس کو تو وہی جان سکتے ہیں جن کو اس دربار کی کبھی حاضری نصیب ہوئی ہے اس کو کسی بیان و تعبیر سے نہیں سمجھایا جا سکتا۔

حاضرین مجلس میں بہت سے حضرات ملفوظات لکھنے کا اہتمام فرماتے تھے۔ جو حضرت کے ملاحظہ کے بعد شائع بھی ہوتے رہتے تھے۔ اس ناکارہ کو اس کی ہمت بہت کم ہوتی تھی کہ مجلس میں بیٹھ کر لکھنے کی طرف توجہ دے۔ اس لیے اس کا اہتمام تو نہیں تھا۔ مگر خاص خاص اہم باتیں اپنی یادداشت کے لیے لکھ بھی لیتا تھا۔ اس طرح لکھا ہوا بھی ایک اچھا خاصہ ذخیرہ جمع ہوگیا تھا۔

حضرتؒ کی ہدایت یہ تھی کہ آپ کے ملفوظات جمع کرنے والے جب تک لکھ کر، آپ کے ملاحظہ میں لا کر، اجازت حاصل نہ کر لیں، ان کی اشاعت ممنوع تھی۔ اور وصیت نامہ میں ایک وصیت یہ بھی تحریر تھی کہ میرے بعد اگر میرا کوئی وعظ یا ملفوظات کسی کے پاس غیر مطبوعہ ہوں، جو میری نظر سے نہیں گزرے، تو ان کی اشاعت کے لیے اپنے مخصوص خلفاء کے نام درج فرما کہ یہ ہدایت کی تھی کہ ان کا نظر کر کے اجازت دینا کافی ہوگا۔

اس وقت کے مشاغل نے اپنے لکھے ہوئے ملفوظات کو صاف کر کے پیش کرنے کی فرصت نہ دی۔ اور اس کے بعد ان کی اشاعت کا خیال ہی دل سے نکل گیا۔ حال میں خود اپنی خواہش اور بعض احباب کے تقاضا سے جب احقر نے یہ ارادہ کیا کہ دارالعلوم کے ماہنامہ ''البلاغ'' میں ''مجالس حکیم الامت'' کا ایک خاص عنوان پابندی سے رکھا جائے جس میں حضرتؒ کی مخصوص تعلیمات، ملفوظات ہوا کریں تو اسی وقت بعض احباب نے اپنے منضبط کئے ہوئے اور منتخب ملفوظات کی طرف توجہ دلائی لیکن اب:

آں قدح بشکست وآں ساقی نماند

کا معاملہ تھا۔ جن خلفاء کے اسماء گرامی وصیت نامہ میں تجویز فرمائے تھے وہ بھی اکثر رخصت ہو چکے ہیں۔ مگر پھر بھی غنیمت جانا کہ ابھی کچھ حضرات باقی ہیں ان کے ملاحظہ سے گزار دیا جائے، تو حضرت کی شرط کے مطابق قابل اشاعت ہو جائیں گے۔ اور یہ لکھا ہوا ذخیرہ کارآمد ہو جائے گا۔ ممکن ہے کہ اللہ کے نیک بندوں کو کوئی فائدہ پہنچے تو میرے لیے بھی زاد آخرت ہو جائے گا۔

حضرتؒ کی وصیت کو پورا کرنے کے لیے احقر نے مجالس حکیم الامت کا مسودہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی دامت برکاتہم شیخ الحدیث دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار سندھ کی خدمت میں پیش کرنے کی درخواست کی تو اولاً مولاناؒ نے جواب میں تحریر فرمایا:

> ''حضرت نے اپنے مواعظ وملفوظات کی اشاعت کے لیے اپنے بعد جن حضرات کے دیکھنے کی شرط بیان فرمائی ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ ضبط کرنے والا ان حضرات سے علم ومعرفت میں کم ہو جن کا نام شرط میں ہے۔ اگر ضابط ان حضرات سے علم ومعرفت میں زیادہ ہو تو ظاہر ہے وہ اس شرط سے مستثنیٰ ہوگا۔ میں آپ کے ضبط کردہ مجالس حکیم الامت پر کسی کی نظر کی ضرورت نہیں سمجھتا۔
>
> والسلام     دعا کا محتاج۔ ظفر احمد عثمانی۔ ۱۵ محرم ۱۳۹۳ھ''

لیکن مولانا کے اس ارشاد کے باوجود احقر نے یہ ارادہ کیا کہ جب صراحتاً حضرت کے حکم کی تعمیل بذریعہ حضرت مولانا ظفر احمد صاحبؒ ہو سکتی ہے تو اس تاویل پر کیوں عمل کیا جائے؟ اس لیے

پورا مسودہ حضرت مولانا عثمانی کی خدمت میں بھیج دیا۔ جس کے جواب میں حضرت موصوف نے تحریر فرمایا:

مکرمی المحترم مفتی محمد شفیع صاحب۔ دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ! آپ نے مجالس حکیم الامت کا مسودہ بھیج دیا ہے۔ تو میں نے کسی قدر بالاستیعاب اور باقی سرسری نظر سے دیکھ لیا ہے۔ ماشاء اللہ خوب ضبط فرمایا ہے۔ بعض مقامات پر روابط: کا۔ کو، کی، میں سے رہ گیا ہے۔ اس کو درست کر دیا جائے۔ بعض جگہ عبارت مغلق ہے۔ اس کو واضح کر دیا جائے۔ آپ کے حکم کی تعمیل کر دی ہے۔ ورنہ آپ کے ضبط کردہ ملفوظات کے لیے کسی کے دیکھنے کی ضرورت نہ تھی۔

میرے لیے خاص طور سے دعائے عافیت ظاہری و باطنی و حسن خاتمہ فرماتے رہیں۔

والسلام

ظفر احمد عثمانی

۲۲ محرم ۱۳۹۳ھ

☆☆☆

